بسم اللہ الرحمن الرحیم

سلطان الواعظین جناب مولانا ابو النور محمد بشیر صاحب مدیر ماہ طیبہ کوٹلی لوہاراں





بارہ مہینوں کے ہر جمعہ کے وعظ اور

# خطبات

کتب خانہ ماہ طیبہ کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

سلطان الواعظین مولانا ابو النور محمد بشیر صاحب مؤلف "انوار واعظ"

اسلامی سال کے

بارہ ۱۲ مہینوں کے ہر جمعہ کے وعظ اور

# خطبات

(دوسرا حصہ)

اس حصہ میں رجب شریف، شعبان المعظم۔ رمضان شریف، شوال المکرم۔ ذوالقعدہ اور ذوالحج شریف، ان چھ ۶ مہینوں کے وعظ و خطبات درج ہیں۔

علاوہ ازیں دونوں عیدوں کے دو وعظ اور دو خطبے بھی درج ہیں۔

یہ مواعظ حسنہ

کتاب و سنت اور دیگر اسلامی کتب کے ایک طویل مطالعہ کا حاصل ہیں۔ اور دین و دنیا کی برکتوں پر مشتمل ہیں، ان میں ہر بات مدلل و باحوالہ لکھی گئی ہے اور مذہب اہل سنت کی تائید و مخالفین کی تردید بڑے احسن پیرایہ میں کی گئی ہے، ان مواعظ میں قرآن و حدیث کے ارشادات کے علاوہ نتیجہ خیز حکایات اور پرلطف اشعار و لطائف بھی درج ہیں

ناشر

کتب خانہ "ماہ طیبہ" کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ

قیمت 8/-

مؤلف

سُلطان الواعظین مولانا ابُوالنُّور محمدؐ بشیر صاحب مدیر ماہِ طیبہ کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ

مہتمم

صاحبزادہ عطاء المصطفےٰ احمیل صاحب مدیر معاون ماہِ طیبہ کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ

کاتب

مولوی حکیم محمدؐ یوسف صاحب قطب رقم ۱/۶۱ سیالکوٹ از ورس روڈ

پرنٹر

شیخ محمدؐ اشرف صاحب

مطبع

اشرف پریس ۔ ایبک روڈ ۔ انارکلی ۔ لاہور

ناشر

کتب خانہ ماہ طیبہ کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ

قیمت

8/—





نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# پہلی نظر

خطبات کا پہلا حصہ خدا کے فضل و کرم اور اس کے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر رحمت سے عوام و خواص میں بڑا مقبول ہوا۔ اور "واعظ" کی طرح اسے بھی قبولیت تامہ حاصل ہوئی۔ فالحمد للہ علی ذٰلک!

لیجئے اب دوسرا حصہ بھی حاضر خدمت ہے۔ پہلے حصہ میں اسلامی سال کے پہلے چھ مہینوں کے وعظ و خطبات درج تھے۔ اور اس حصہ میں دوسرے چھ مہینوں کے وعظ و خطبات درج ہیں۔ چونکہ دونوں عیدیں بھی انہی چھ مہینوں میں آتی ہیں۔ اس لئے اس حصہ میں دونوں عیدوں کے وعظ و خطبے بھی درج ہیں۔ پہلے حصہ میں ۲۴ وعظ و خطبے تھے۔ اور اس میں ۲۶ وعظ و خطبے ہیں۔ گویا دونوں حصوں کے مواعظ و خطبات کی تعداد پچاس ہو گئی ہے۔ یہ پچاس وعظ انشاء اللہ مسلمانوں کے دین و دنیا کے لئے مفید ثابت ہوں گے۔ ناظرین کرام سے میری التجا ہے۔ کہ وہ ان سے مستفید ہوتے وقت میرے لئے دعائے خیر ضرور کریں۔

ابوالنور محمد بشیر

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ ۴۸۶/۹۲ ۔ نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# فہرست

## رجب شریف کا چاند

### پہلے جمعہ کا وعظ — زکوٰۃ



### دوسرے جمعہ کا وعظ — معراج



### تیسرے جمعہ کا وعظ — سیّاحِ لامکاں علیہ السلام

## رمضان شریف کا چاند

پہلے جمعہ کا وعظ

### روزہ



دوسرے جمعہ کا وعظ

### روزہ کی حکمتیں



تیسرے جمعہ کا وعظ

### نماز



چوتھے جمعہ کا وعظ

### جماعت



## شوال المکرم کا چاند

**تمت بالخیر**

جو شعبان، رمضان، شوال، ذوالقعدہ اور ذوالحج کے جمعوں میں پڑھنے کیلئے

# دوسرا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَ الْجُمُعَةَ عِیْدًا لِّلْمُسْلِمِیْنَ وَاسْتِغْفَارًا لِّذُنُوْبِ الْمُؤْمِنِیْنَ نَحْمَدُهٗ وَنَسْتَعِیْنُهٗ وَنَسْتَغْفِرُهٗ وَنُؤْمِنُ بِهٖ وَنَتَوَکَّلُ عَلَیْهِ. وَنَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَیِّاٰتِ اَعْمَالِنَا مَنْ یَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَمَنْ یُّضْلِلْهُ فَلَا هَادِیَ لَهٗ. وَنَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَنَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ. بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِکَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ

اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ شَفِیْعِ الْعُصَاۃِ صَلٰوۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِکَ بَاقِیَۃً بِبَقَائِکَ۔ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ۔ وَجَمِیْعِ الْمَلٰٓئِکَۃِ الْمُقَرَّبِیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ الصَّحَابَۃِ وَالتَّابِعِیْنَ۔ لَاسِیَّمَا عَلَی الْبَدْرِ التَّمَامِ۔ اَوَّلِ مَنْ دَخَلَ فِی الْاِسْلَامِ۔ رَفِیْقِ الْمُصْطَفٰی فِی الْغَارِ۔ صَاحِبِ الْعِزِّ وَالْاِفْتِخَارِ۔ اَفْضَلِ الْبَشَرِ بَعْدَ الْاَنْبِیَاءِ بِالتَّحْقِیْقِ۔ سَیِّدِنَا عَبْدِ اللّٰہِ اَبِیْ بَکْرِنِ الصِّدِّیْقِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ۔ وَعَلٰی صَاحِبِ الْعَدْلِ وَالْاِحْتِسَابِ مُزَیِّنِ الْمِنْبَرِ وَالْمِحْرَابِ۔ اَلَّذِیْ کَانَ رَأْیُہٗ مُوَافِقًا لِاُمِّ الْکِتَابِ۔ سَیِّدِنَا عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ۔ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ۔ وَعَلٰی صَاحِبِ الْحَیَاءِ وَالْعِرْفَانِ۔ اَلَّذِیْ تَسْتَحْیِیْ مِنْہُ مَلٰٓئِکَۃُ الرَّحْمٰنِ۔ جَامِعِ اٰیَاتِ الْقُرْاٰنِ۔ سَیِّدِنَا عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ۔ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ۔ وَعَلٰٓی اَسَدِ اللّٰہِ الْغَالِبِ۔ ذِی الْمَنَاقِبِ وَالْمَنَاصِبِ

سَيِّدِنَا عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ. كَرَّمَ اللّٰهُ وَجْهَهٗ. وَ
عَلَى السِّبْطَيْنِ النَّيِّرَيْنِ. السَّيِّدَيْنِ الْاَنْوَرَيْنِ سَيِّدِنَا
الْحَسَنِ وَسَيِّدِنَا الْحُسَيْنِ. رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى
عَنْهُمَا. وَعَلٰٓى اُمِّهِمَا سَيِّدَةِ النِّسَآءِ فَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ
رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا. وَعَلٰى سَآئِرِ بَنَاتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَجَمِيْعِ اَزْوَاجِهٖ وَ
ذُرِّيَّاتِهٖ. وَعَلٰى عَمَّيْهِ الْمُعَظَّمَيْنِ الْمُكَرَّمَيْنِ بَيْنَ
النَّاسِ. سَيِّدِنَا حَمْزَةَ وَسَيِّدِنَا الْعَبَّاسِ. رَضِيَ
اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا. وَعَلٰى سَآئِرِ الصَّحَابَةِ وَالتَّابِعِيْنَ
وَمَنْ تَبِعَهُمْ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ. اَللّٰهُمَّ انْصُرْ مَنْ
نَصَرَ دِيْنَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
وَاجْعَلْنَا مِنْهُمْ. وَاخْذُلْ مَنْ خَذَلَ دِيْنَ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَا تَجْعَلْنَا مِنْهُمْ.
اَللّٰهُمَّ اَهْلِكِ الْكَفَرَةَ وَالْمُشْرِكِيْنَ. وَلَا تَجْعَلْنَا
مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ. اَللّٰهُمَّ شَتِّتْ شَمْلَهُمْ

اَللّٰهُمَّ مَزِّقْ جَمْعَهُمْ ۔ اَللّٰهُمَّ دَمِّرْ دِيَارَهُمْ ۔
اَللّٰهُمَّ خَرِّبْ بِلَادَهُمْ ۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَ
لِوَالِدِيْنَا وَلِمَشَائِخِنَا وَلِاَحْبَابِنَا وَلِجَمِيْعِ اُمَّةِ
نَبِيِّنَا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۔ اَللّٰهُمَّ اهْدِنَا
وَعَافِنَا وَاجْبُرْنَا وَانْصُرْنَا وَاعْفُ عَنَّا وَتَجَاوَزْ
عَنَّا ۔ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۔ وَيَا اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ ۔

اَعُوْذُ بِاللهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

اِنَّ اللهَ يَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ ۔ وَاِيْتَآءِ
ذِي الْقُرْبٰى وَيَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَاءِ وَالْمُنْكَرِ ۔
اُذْكُرُوا اللهَ الْعَظِيْمَ ۔ يَذْكُرْكُمْ وَادْعُوْهُ
يَسْتَجِبْ لَكُمْ وَلَذِكْرُ اللهِ تَعَالٰى
اَعْلٰى وَاَوْلٰى وَاَعَزُّ وَاَجَلُّ وَاَتَمُّ وَاَقْوٰى وَاَكْبَرُ

---

عیدین الفطر اور عید الاضحیٰ کا

# دوسرا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ.
اَللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ
اَكْبَرُ. وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْاَكْبَرُ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ
الَّذِىْ خَلَقَ الْخَلْقَ وَدَبَّرَ. وَاَحْكَمَ نَظْمَ الْعَالَمِ وَقَدَّرَ.
اَللّٰهُ اَكْبَرُ. سُبْحَانَ الَّذِىْ خَلَقَ الْاِنْسَانَ وَعَلَّمَهُ الْبَيَانَ
وَبِاَحْسَنِ الصُّوَرِ صَوَّرَ. وَجَعَلَهٗ اَشْرَفَ الْمَخْلُوْقَاتِ فِى
الدُّنْيَا وَالْمَحْشَرِ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً تُنْجِيْنَا مِنْ حَسَرَاتِ
يَوْمِ الْاَرْضِ الْاَكْبَرِ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَ
مَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَاحِبُ الْفَضْلِ الْاَبْهَرِ
وَالْعِزِّ الْاَنْوَرِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَعَلٰى

سَائِرِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ. وَمَلٰٓئِكَةِ السَّمٰوٰتِ وَ
الْاَرْضِيْنَ. صَلٰوةً دَائِمَةً بِدَوَامِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ.

اَمَّا بَعْدُ

فَيَآ اَيُّهَا الْحَاضِرُوْنَ مِنَ الْجِنِّ وَالْبَشَرِ. اُشْكُرُوا اللّٰهَ
عَلٰى نِعَمِهِ الْفَآئِضَةِ وَمِنَنِهِ السَّابِغَةِ حَيْثُ اَعَادَ عَلَيْكُمْ
عَوَآئِدَ اللُّطْفِ وَالْمِنَّةِ. وَاَظَلَّ عَلَيْكُمْ هٰذَا الْيَوْمَ الْاَزْهَرَ
يَوْمٌ تُغْفَرُ فِيْهِ الذُّنُوْبُ. وَتُكْشَفُ فِيْهِ الْكُرُوْبُ. وَ
تُقْبَلُ فِيْهِ الْعِبَادَاتُ. وَتُحَطُّ فِيْهِ السَّيِّئَاتُ. فَبَالَهُ مِنْ
فَضْلٍ اَنْوَرٍ فَاَكْثِرُوْا فِيْهِ مِنَ الطَّاعَةِ وَالْاِنَابَةِ.
وَاجْتَهِدُوْا فِيْهِ فِي الْعِبَادَةِ وَالْاِصَابَةِ. لِتَفُوْزُوْا بِالْعِزِّ
وَالْقَدْرِ. وَاَكْثِرُوْا فِيْهِ الصَّلٰوةَ وَالسَّلَامَ عَلٰى سَيِّدِ
الْبَشَرِ وَاٰلِهِ الْاَطْهَرِ. فَاِنَّ صَلٰوتَكُمْ مَعْرُوْضَةٌ عَلَيْهِ وَ
مَقْبُوْلَةٌ لَدَيْهِ وَشَافِعَةٌ فِي الْمَحْشَرِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَ
سَلِّمْ وَبَارِكْ وَاَنْعِمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَ
عَلٰى جَمِيْعِ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالْاَنْبِيَآءِ ذَوِي الْمَقَامِ الْاَشْهَرِ.

وَعَلٰۤی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّصَحْبِهٖ وَمَنْ تَبِعَهُمْ وَاَنْفَادِ الشَّرْعِ الْاَطْهَرِ۔ لَاسِیَّمَا عَلٰی رَفِیْقِ النَّبِیِّ الْمُخْتَارِ۔ فِی الْغَارِ۔ وَصَاحِبِهٖ فِی الْاَسْفَارِ۔ سَیِّدِنَا اَبِیْ بَکْرٍ عَبْدِ اللّٰهِ الصِّدِّیْقِ الْاَکْبَرِ۔ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ وَاَرْضَاهُ فِی الْمَحْشَرِ۔ وَعَلٰی قَامِعِ اَسَاسِ الْکُفْرِ وَالْاِلْحَادِ۔ قَالِعِ بُنْیَانِ الشِّرْکِ وَالْفَسَادِ۔ سَیِّدِنَا عُمَرَ فَازَ بِالْحَظِّ الْاَوْفَرِ۔ وَعَلٰی جَامِعِ الْقُرْاٰنِ رَفِیْعِ الْمَکَانِ صَاحِبِ الْحَیَآءِ الَّذِیْ هُوَ شُعْبَةٌ مِّنَ الْاِیْمَانِ۔ سَیِّدِنَا عُثْمَانَ ابْنِ عَفَّانَ۔ ذِی النُّوْرِ الْاَنْوَرِ۔ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ وَخَذَلَ اَعْدَآءَهٗ فِی الْمَحْضَرِ۔ وَعَلٰی بَابِ مَدِیْنَةِ الْعِلْمِ النَّبَوِیِّ۔ ذِی الْفَضْلِ الْجَلِیِّ وَالْخَفِیِّ سَیِّدِنَا عَلِیِّ نِ الْحَیْدَرِ کَرَّمَ اللّٰهُ وَجْهَهٗ وَطَهَّرَ۔ وَعَلَی السِّبْطَیْنِ النَّیِّرَیْنِ السَّعِیْدَیْنِ الشَّهِیْدَیْنِ۔ سَیِّدِنَا الْحَسَنِ وَسَیِّدِنَا الْحُسَیْنِ رَضِیَ عَنْهُمَا الْعَلِیُّ الْاَکْبَرُ۔ وَعَلٰۤی اُمِّهِمَا السَّیِّدَةِ فَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ فِی الدُّنْیَا وَالْمَحْشَرِ۔ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهَا وَاَسْکَنَهَا فِی الْبَیْتِ الْاَنْوَرِ۔ وَعَلٰی سَآئِرِ اَزْوَاجِ النَّبِیِّ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ۔ وَبَنَاتِهٖ

وَاَبْنَائِهِ الطَّاهِرِيْنَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَخَصَّهُمْ بِمَزِيْدِ

اللُّطْفِ وَالْقَدْرِ۔ وَعَلٰى عَمَّيْهِ الْمُعَظَّمَيْنِ عِنْدَ الْجِنِّ وَالْبَشَرِ

سَيِّدِنَا حَمْزَةَ وَسَيِّدِنَا الْعَبَّاسِ۔ الْمُطَهَّرَيْنِ مِنَ الدَّنَسِ

وَالْاَرْجَاسِ۔ رَضِيَ عَنْهُمَا الْوَلِيُّ الْاَكْبَرُ۔ وَعَلٰى سَائِرِ

الْمُهَاجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ۔ وَاَصْحَابِهِ الْاَخْيَارِ۔ وَعَلٰى مَنْ

تَبِعَهُمْ بِاِحْسَانٍ اِلٰى يَوْمِ الْعَرْضِ الْاَكْبَرِ۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ

لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ۔ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَاءِ

مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ۔ الْاَكْبَرِ مِنْهُمْ وَالْاَصْغَرِ۔ اَللّٰهُمَّ

انْصُرْ مَنْ نَصَرَ دِيْنَ الْاِسْلَامِ الْاَنْوَرِ۔ وَاخْذُلْ مَنْ

خَذَلَ الدِّيْنَ الْمُنَوَّرَ۔ اُذْكُرُوا اللّٰهَ يَذْكُرْكُمْ وَ

ادْعُوْهُ يَسْتَجِبْ لَكُمْ وَلَذِكْرُ اللّٰهِ تَعَالٰى اَوْلٰى

وَاَعْلٰى وَاَعَزُّ وَاَجَلُّ وَاَتَمُّ وَاَهَمُّ وَاَقْوٰى وَاَكْبَرُ۔



سلطان الواعظین مولانا ابو النور محمد بشیر صاحب مؤلف کتاب واعظ کے

اسلامی سال کے

بارہ مہینوں کے ہر جمعہ کے وعظ و

# خطبات

(کا دوسرا حصہ)

پہلے حصہ میں

محرم ۔ صفر ۔ ربیع الاول ۔ ربیع الثانی ۔ جمادی الاول اور جمادی الثانی
کے وعظ اور خطبات گذر چکے

اب اس حصہ میں اگلے چھ مہینوں کے وعظ و خطبات پڑھیے

## ماہِ رجب کے پہلے جمعہ کا وعظ بعنوان

# زکوٰۃ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَسْعَدَ وَاَشْقٰی۔ وَاَمَاتَ وَاَحْیٰی۔ وَاَضْحَکَ وَاَبْکٰی۔ وَاَفْقَرَ وَاَغْنٰی۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰی سَیِّدِ الْوَرٰی وَشَمْسِ الْھُدٰی۔ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الْمَخْصُوْصِیْنَ بِالْعِلْمِ وَالتُّقٰی

اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتُوا الزَّکٰوۃَ (پ ۱ ع ۵)

اور نماز قائم رکھو۔ اور زکوٰۃ دو۔

---

حضرات! یہ مہینہ رجب شریف کا ہے۔ اور اکثر مسلمان اس مہینہ میں اپنے مال کی زکوٰۃ نکالتے ہیں۔ اسی لئے ہمارے پنجاب میں اس مہینے کو زکوٰۃ کا مہینہ بھی کہتے ہیں۔ میں چاہتا ہوں۔ کہ میں آج زکوٰۃ ہی کے متعلق کچھ بیان کروں۔

میرے بھائیو! میں نے جو آیت کریمہ تلاوت کی ہے۔ اس میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ کہ "نماز قائم رکھو اور زکوٰۃ دو"۔ اللہ تعالیٰ نے

نماز و زکوٰۃ دونوں کا اکٹھا ذکر فرمایا ہے۔ گویا خدا تعالیٰ ہمیں یہ ارشاد فرما رہا ہے۔ کہ میرے بندو! میری عبادت و رضا جوئی میں کسی قسم کی کوتاہی نہ کرو۔ اپنے پاؤں سے تم میری بندگی میں کھڑے رہو۔ اور ہاتھ سے میرے مسکین و محتاج بندوں کو مال دو۔ نہ پاؤں سے میری بندگی میں کوتاہی کرو۔ اور نہ ہاتھوں سے صدقہ و خیرات دینے میں کمی کرو۔ دشمنوں یعنی نفس و شیطان کو پاؤں سے ملو۔ اور دوستوں کو محبت و ایثار کے ساتھ ہاتھوں سے ملو۔ نماز میں سجود کا مظاہرہ کرو۔ اور زکوٰۃ میں جود کا۔

## زکوٰۃ کی حکمت

میرے بھائیو! اللہ تعالیٰ نے امیر بھی پیدا فرمائے ہیں۔ اور غریب بھی۔ مگر وہ نہیں چاہتا۔ کہ غریب افراد بھوکے رہیں اور روٹی کو ترستے رہیں۔ وہ چاہتا ہے۔ کہ اتنا ہر شخص کو ملے۔ جس سے وہ اپنی زندگی آرام سے بسر کر سکے۔ اور اس کی جتنی ضروریات ہیں۔ وہ بآسانی پوری ہوتی رہیں۔ چونکہ دولتمندوں، اور طاقتوروں، اور مالِ دنیا کے حریصوں کی وجہ سے یہ بات مشکل ہو گئی تھی۔ اس لئے اس نے حکم دیا۔ کہ سال بھر میں حسبِ حیثیت خرچ کے بعد ضروریات سے بچ کر جو تمہارے پاس جمع ہو۔ اس میں سے چالیسواں حصہ خدا کے نام پر سالانہ دیتے رہو۔ بشرطیکہ ایک مقررہ تعداد سے زیادہ ہو۔ یہ تعداد بھی شرعِ پاک نے بیان کر دی۔ اور بتا دیا۔ کہ اگر تمہارے پاس ایک سال کے بعد ساڑھے سات تولہ سونا۔ یا ساڑھے باون تولہ چاندی پس انداز موجود ہو۔ تو اس میں سے نیز جو رقم تمہارے پاس ہے۔ اس میں سے اڑھائی فیصدی خدا کے نام پر دے دو۔ اسے اصطلاحِ شریعت میں زکوٰۃ کہتے ہیں۔ اور یہ ہر صاحبِ نصاب مسلمان پر

اسی طرح فرض ہے۔ جس طرح نماز۔ اور اس کی سب سے بڑی حکمت یہی ہے۔ کہ غریبوں اور مفلسوں کی امداد و اعانت کا یہ ایک معقول اور مستقل انتظام و بندوبست ہے۔ اور اس سے سہارا پاکر بے کس افراد اپنے پاؤں پر کھڑے ہو سکتے ہیں۔

غرباء جب دیکھتے ہیں۔ کہ وہ دن بھر محنت کر کے بھی اپنی اور اپنے بچوں کی شکم پُری نہیں کر سکتے۔ اور دوسری طرف امراء ہیں۔ جو محنت نہیں کرتے۔ آرام سے پڑے رہتے ہیں۔ پھر بھی ان کے پاس دولت کے انبار لگے رہتے ہیں۔ تو قدرتی طور پر ان کے دل میں ایک جوش پیدا ہوتا ہے۔ اور عناد بڑھنے لگتا ہے۔ اور دونوں میں نفرت کی خلیج حائل ہو جاتی ہے۔ اسلام نے یہ پتھر راستے سے اس خوبی کے ساتھ ہٹایا ہے۔ کہ سبحان اللہ۔ ظاہر ہے۔ کہ زکوٰۃ دینے کے احکام پر عمل کرنے سے امراء زکوٰۃ دیتے رہیں گے۔ تو ان کی دولت میں جس قدر اضافہ ہوتا چلا جائے گا۔ وہ اتنی ہی زکوٰۃ نکالنے کے قابل ہوں گے۔ اور اتنا ہی غرباء کو فائدہ پہنچے گا۔ اس لئے ▪ ان کی ترقی کے لئے دعا گو رہیں گے اور چونکہ انہیں بھی حصہ ملتا رہے گا۔ اس لئے ان کے دلوں میں نفرت و عناد کے بجائے محبت بڑھتی چلی جائے گی۔

خدا تعالیٰ نے دوسری جگہ صاف ارشاد فرما دیا ہے۔ کہ

فِیْ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ (پ۲۶ ع۱۸)

"اور ان کے مالوں میں منگتوں اور محروم لوگوں کا حق ہے"۔

تو جب یہ امیر افراد اپنے مالوں سے غریبوں اور بیکسوں کا حق ادا کرتے رہیں گے۔ تو امیر و غریب دونوں باہم محبت سے رہیں گے۔ اور بغض و عناد کا سبب باقی نہ رہے گا۔

**امتحان** حضرات! اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ایک جگہ ارشاد

فرمایا ہے:۔

قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَ اَبْنَآؤُكُمْ وَ اِخْوَانُكُمْ وَ اَزْوَاجُكُمْ وَ عَشِيْرَتُكُمْ وَ اَمْوَالُ اِ قْتَرَفْتُمُوْهَا وَ تِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَ مَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ جِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ وَ اللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ۔ (پ۱۰ ع ۹)

"تم فرماؤ۔ کہ اگر تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے ، اور تمہارے بھائی ، اور تمہاری عورتیں اور تمہارا کنبہ اور تمہاری کمائی کے مال اور وہ سودا جس کے نقصان کا تمہیں ڈر ہے اور تمہارے پسندیدہ گھر یہ چیزیں اللہ اور اس کے رسول اور اس کی راہ میں لڑنے سے زیادہ پیاری ہیں۔ تو راستہ دیکھو۔ یہاں تک کہ اللہ اپنا حکم لائے۔ اور اللہ فاسقوں کو راہ نہیں دیتا۔"

بھائیو! اس آیت شریفہ میں اللہ تعالیٰ نے بندوں کو اپنی ہر چیز سے زیادہ اللہ و رسول سے محبت رکھنے کا حکم دیا ہے۔ اور کوئی مسلمان ایسا نہیں۔ جو خدا کے ساتھ محبت کرنے کا دعویٰ نہ رکھتا ہو بلکہ مسلمان اس آیتِ کریمہ کے مطابق مامور ہیں۔ کہ وہ اللہ تعالیٰ سے زیادہ کسی چیز کو دوست اور عزیز نہ رکھیں۔ تو جو مسلمان اللہ و رسول کی محبت کا دعویٰ رکھتا ہے۔ اُسے مال کے ذریعہ بھی آزمایا گیا۔ اور امتحان لیا گیا۔ کہ مال جو ایک محبوب چیز ہے۔ مسلمان اسے محبوب حقیقی پر قربان کرتے ہیں یا نہیں۔ چنانچہ سچے مسلمانوں نے اپنے محبوب حقیقی پر اپنی ہر چیز قربان کرکے دکھا دی۔

میرے بھائیو! اپنی تاریخ پڑھو۔ کہ ہمارے بزرگوں نے نہ صرف

سنتؐ میں سے اڑھائی ، بلکہ اللہ کے نام پر سو کا سو ہی قربان کر کے دکھا دیا۔ چنانچہ حضرت امام غزالی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ کہ خدا تعالیٰ کا یہ ارشاد سن کر جو لوگ اس بھید کو سمجھ گئے۔ وہ صدیق کہلائے، اور انہوں نے جو کچھ بھی پاس رکھتے تھے۔ سب کچھ اس کے نام پر تصدق کر دیا۔ اور کہا۔ کہ دو سو درہم میں سے پانچ درہم اس کی راہ میں دینا کنجوسی ہے۔ ہم پر لازم ہے۔ کہ خدا کی محبت میں سب کچھ دیدیں۔

**حضرت شبلی کا ارشاد**

صاحب نصائح العارفین نے صفحہ ۲۰۱ پر لکھا ہے کہ کسی نے حضرت شبلی علیہ الرحمۃ سے پوچھا۔ کہ دو سو درہم میں سے کتنی زکوٰۃ دینی چاہیئے؟ تو آپ نے فرمایا۔ کہ تمہارا مذہب بیان کروں۔ یا اپنا؟ اس نے کہا۔ حضور! دونوں ہی بیان فرمائیے۔ فرمایا۔ تمہارے مذہب میں تو دو سو درہم پر پانچ درہم زکوٰۃ ہے۔ اور ہمارے مذہب میں دو سو درہم پر دو سو ہی درہم زکوٰۃ ہے۔ یعنی سارا مال ہی دیدے۔ اس نے پوچھا۔ اس مذہب کا امام کون ہے۔ فرمایا! حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے طلب فرمانے پر اپنا سارا مال حضور کی خدمت میں لے آئے تھے۔ اور جب حضور نے دریافت فرمایا۔ کہ مَا تَرَکْتَ لِنَفْسِکَ وَعِیَالِکَ ۔ اے صدیق! اپنے لئے اور اپنے عیال کے لئے کیا چھوڑ آئے؟ تو فرمایا۔ اللہ اور اس کا رسول۔

اقبال نے اسی واقعہ کو نظم کیا ہے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے جب دریافت فرمایا۔ کہ اپنے لئے کیا چھوڑ آئے؟ تو صدیق نے عرض کیا۔ ؎

پروانے کو چراغ تو بلبل کو پھول بس
صدیق کے لئے ہے خدا کا رسول بس

## نجاستِ بخل

میرے بھائیو! جس طرح نماز پڑھتے ہوئے بدن اور کپڑے پاک ہونے ضروری ہیں۔ اور کسی ظاہری نجاست کے ہوتے ہوئے نماز نہیں ہوتی۔ اسی طرح دل اگر بخل کی نجاست سے ملوث ہو۔ تو وہ دل بھی بارگاہِ احدیت کے قرب کے لائق نہیں ہوتا۔ اور یہ زکوٰۃ ایک ایسا پانی ہے۔ جو دل کو اس نجاست سے پاک کر دیتا ہے۔ یہی وجہ ہے۔ کہ مال زکوٰۃ حضور صلے اللہ علیہ وسلم اور آپ کی اولادِ پاک پر حرام ہے۔ اس لئے کہ آپ کا منصبِ جلیل لوگوں کے مال کے اس میل سے بہت ارفع و منزہ ہے۔ اور یہ بات ہرگز مناسب نہیں۔ کہ یہ مال جو میل بخل کو دھونے والا ہے۔ یہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اہل بیت پر خرچ کیا جائے۔

## حضور سرورِ عالم مالکِ رقابِ امم صلے اللہ علیہ وسلم

حضرات! یہاں ایک اور بات بھی سنتے چلئے۔ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم ساری کائنات میں بے مثل اور بے نظیر ہیں۔ نا ممکن ہے کہ کوئی آپ کی مثل ہو یا ہو سکے۔ بقولِ شاعر ؎

رخِ مصطفےٰ ہے وہ آئنہ کہ اب ایسا کوئی اور آئنہ
نہ ہماری چشمِ خیال میں نہ دکانِ آئنہ ساز میں

مگر بعض لوگ حضور کو اپنی مثل کہنے کے عادی ہیں۔ اور کہا کرتے ہیں۔ کہ دیکھ لو۔ ہم پر بھی نماز فرض۔ حضور پر بھی فرض۔ روزے ہم پر بھی فرض۔ حضور پر بھی فرض۔ حج ہم بھی کرتے ہیں۔ حضور نے بھی کیا۔ تو پھر وہ ہماری مثل ہوئے یا نہیں؟ (معاذ اللہ) حالانکہ بھائیو! جس طرح ایک جہاز میں مسافر بھی سوار ہوتے ہیں۔ اور جہاز چلانے والا کپتان بھی۔ مگر باوجود اس کے کہ جہاز کے اندر یہ بھی ہیں۔

اور وہ بھی دونوں برابر ہرگز نہیں ہوتے۔ اگر کوئی جہاز کی سواری کیپٹن صاحب کی مثل بننے لگے۔ اور دلیل یہ دے۔ کہ دیکھ لو۔ جہاز کے اندر میں بھی ہوں۔ اور وہ بھی۔ تو سب کہیں گے۔ بے وقوف! تم جہاز کے اندر اس لئے ہو۔ تاکہ تم کنارے لگ جاؤ۔ اور کیپٹن جہاز کے اندر اس لئے ہے۔ کہ وہ تمہیں کنارے لگا دے۔ تم کنارے لگنے کو اندر ہو۔ اور وہ کنارے لگانے کو اندر ہے۔ لگنے اور لگانے میں زمین و آسمان کا فرق ہے تم کرایہ دے کر اندر ہو۔ اور وہ تنخواہ لے کر اندر ہے۔ "دے کر" اور "لے کر" میں بے حد فرق ہے۔ بلا تشبیہ! نماز ہم نے بھی پڑھی حضور نے بھی پڑھی۔ مگر ہم نماز پڑھتے ہیں۔ پار لگنے کے لئے، اور حضور نے نماز پڑھی۔ ہم گنہ گاروں کو پار لگانے کے لئے۔ اور

ہم روزہ رکھتے ہیں۔ تاکہ ہم مقبول ہو جائیں۔ اور حضور نے روزہ رکھا تاکہ امت کا روزہ مقبول ہو جائے۔

بھائیو! یہ نماز اور روزہ ہے کیا چیز۔ محض ادائے محبوب صلے اللہ علیہ وسلم۔ خدا تعالیٰ کو ان رکعات و رکوع و سجود سے محض اس لئے پیار نہیں۔ کہ یہ رکعات و سجود ہیں۔ بلکہ یہ چونکہ اس کے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کی ادائیں ہیں۔ اس لئے ان سے اللہ کو پیار ہے۔ ورنہ اگر محض رکعات و سجود ہی سے پیار ہوتا۔ تو ایک شخص اگر مغرب کی نماز بجائے تین رکعات کے چار پڑھ ڈالے۔ تو چاہیئے۔ کہ اللہ تعالیٰ اس پر زیادہ خوش ہو۔ کہ اس نے بجائے تین رکعات کے چار رکعات پڑھ ڈالی ہیں۔ اور ایک رکعت زیادہ کر دی ہے۔ نہیں نہیں! اللہ تعالیٰ کو تو صرف اپنے محبوب صلے اللہ علیہ وسلم کی ادا دیکھنا ہے۔ اور وہ دیکھتا ہے۔ کہ میرے محبوب نے جب مغرب کی تین رکعات ادا فرمائی ہیں تو یہ تو چار پڑھ رہا ہے۔ میرے محبوب کی ادا کے خلاف پڑھ رہا ہے

لہٰذا اس کی یہ نماز قبول نہیں. کیونکہ مجھے رکعات ہی سے پیار نہیں۔ بلکہ مجھے ان رکعات میں ادائے محبوب کا جلوہ منظور ہے۔

## جملہ عبادات اللہ کے مقبولوں کی نقل ہیں

حضرات! میرا دعویٰ ہے۔ کہ نہ صرف نماز وروزہ ہی بلکہ سب عبادتیں اللہ کے پیاروں کی اداؤں کی نقل ہیں. حج ہی کو لیجئے۔ اس میں طوافِ کعبہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی ادائے طواف کی نقل۔ حجر اسود کو چومنا بھی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے چومنے کی نقل۔ چنانچہ حدیث پاک میں آتا ہے۔ کہ ایک بار حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حجر اسود کو چوما۔ تو فرمایا۔ اے پتھر! میں جانتا ہوں کہ تو ایک پتھر ہے۔

لَوْ لَا اَنِّیْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّے اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُقَبِّلُ مَا قَبَّلْتُکَ ۔ (مشکوٰۃ شریف ص۲۲۸) "میں اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تجھے چومتے ہوئے نہ دیکھتا۔ تو تجھے کبھی نہ چومتا"۔

یعنی میں تجھے صرف اس لئے چوم رہا ہوں۔ کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تجھے چوما تھا۔ سہ

مَس کیا تھا اس کو لب ہائے رسولِ پاک نے
بوسہ گاہِ مومناں کعبے کا پتھر ہو گیا

صفا مروہ کی دوڑ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کی دوڑ کی نقل ہے منٰی میں جانا اور وہاں شیطانوں کو پتھر مارنا اور قربانیاں دینا سب حضرت ابراہیم و اسمٰعیل علیہما السلام کی مبارک اداؤں ہی کی نقل ہے سبحان اللہ! کیا ایمان افروز بات ہے۔ کہ مقبولانِ خدا کی اداؤں کی نقل، اور خدا کی عبادت۔ بھائیو! وہ عبادت ہی کیا ہوئی۔ جس میں اس کے مقبول بندوں کی اداؤں کی بو باس نہ ہو۔ اسی لئے شاعر نے

حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے عرض کیا ہے۔ کہ ع

تیری تڑپ نہ ہو اگر لطف ہے کیا نماز میں

مگر یہ عشق و محبت کی باتیں ہیں۔ اور جو ع

ہائے ظالم تو نے پی ہی نہیں

کے مطابق اس جذبے سے نا آشنا ہیں۔ وہ نماز میں حضور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خیال تک بھی لانا اچھا نہیں سمجھتے۔ اور سب سے بڑی بدنصیبی یہی ہے۔ کہ جس محبوب پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اداؤں کی ادائیگی سے خدا خوش ہوتا ہو۔ اسی محبوب کے خیال تک سے روکا جائے۔ ع

ارے کھائے تجھ کو تپ سقر ترے دل میں کس سے بخار ہے؟

ہاں تو میں کہہ رہا تھا۔ کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم بے مثل آقا ہیں۔ اور آپ کی ذات بابرکات ممتنع النظیر ہے۔ دیکھ لیجئے۔ یہ زکوٰۃ امت پر تو فرض ہے۔ مگر حضور صلے اللہ علیہ وسلم پر فرض نہیں، اور مجھے اس وقت یہی بتانا ہے۔ کہ ہمارے حضور پہ زکوٰۃ فرض کیوں نہیں؟

**ایک مسئلہ** زکوٰۃ کے مسائل میں سے ایک مسئلہ یہ بھی ہے۔ کہ زکوٰۃ غلام و لونڈی کو دینا جائز نہیں۔ یعنی غلام یا لونڈی کو زکوٰۃ دینے سے زکوٰۃ ادا نہیں ہوتی۔ میرے بھائیو! ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم پر زکوٰۃ اس لئے فرض نہ ہوئی۔ کہ امت کے سارے مرد، اور عورتیں حضور کے غلام اور باندیاں ہیں۔ پھر اگر حضور پر زکوٰۃ فرض ہوتی۔ تو آپ دیتے کیسے؟ جب کہ سب آپ کے غلام یا باندیاں ہیں۔ بھائیو!

**میں تو مالک ہی کہوں گا** یہ حقیقت ہے۔ کہ ہم سب حضور کے مملوک ہیں۔ اور حضور ہمارے مالک ہیں

اعلیٰحضرت قدس سرہٗ نے کیا خوب لکھا ہے۔ کہ ؎

میں تو مالک ہی کہوں گا کہ ہو مالک کے حبیب
یعنی محبوب و محب میں نہیں میرا تیرا

اللہ تعالیٰ نے اس ساری کائنات کو حضور کا مملوک کر دیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ساری کائنات کے مالک و مختار اور متصرف ہیں۔ چنانچہ حضرت شیخ محقق شاہ عبدالحق صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں :-

"قدرت و سلطنتِ وے صلے اللہ علیہ وسلم زیادہ برآں بود۔ ملک و ملکوت جن و انس و تمام عوالم بتقدیر تصرفِ الٰہی عز و علیٰ در حیطۂ قدرت و تصرفِ وَے بود۔"

(اشعۃ اللمعات صفحہ ۲۶۳ جلد ۱)

یعنی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی سلطنت اس سے بھی زیادہ ہے۔ ملک و ملکوت، جن اور انسان اور سارے عالم رب کی عطا سے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے قبضہ و قدرت میں ہیں۔

میرے بزرگو! یہی عقیدہ صحابہ کرام سے لے کر آج تک سب مسلمانوں کا ہے۔ کہ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم باذن اللہ مالک و مختار ہیں۔ مولانا رومی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں :- ؎

صورتش برخاک و جاں در لا مکاں
لا مکاں برتر ز وہمِ سالکاں
بل مکان و لا مکاں در حکمِ او
ہمچو در حکمِ بہشتی چار جُو
ہر دمے او را یکے معراجِ خاص
بر سرِ فرقش نہد حق تاجِ خاص

یعنی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا جسم پاک تو زمین پر رہا۔ اور جان

پاک لامکاں ہیں۔ جو کہ اولیاء اللہ کے وہم وگمان سے بھی دور ہے۔ بلکہ مکان و لامکاں سب ان کے حکم میں ہیں۔ جس طرح جنتی کے حکم میں چاروں نہریں ہوں گی۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہر وقت معراجِ خاص میں رہتے ہیں۔ اور ان کے سرِ انور پر اللہ نے مِلک و اختیار کا خاص تاج رکھ دیا ہے۔

## زکوٰۃ کے معنی

حضرات! میں زکوٰۃ کے متعلق بیان کر رہا تھا۔ اور بتا رہا تھا۔ کہ زکوٰۃ بھی مسلمان کے لئے ایک امتحان ہے۔ کہ یہ اللہ کے نام پر اپنی محبوب چیز مال قربان کرتا ہے یا نہیں؟

بھائیو! اس لفظ کا معنی بھی سن لو۔ زکوٰۃ کا معنی ہے۔ پاک کرنا۔ چونکہ زکوٰۃ دینے سے مال پاک ہو جاتا ہے۔ اس لئے اسے زکوٰۃ کہتے ہیں۔ وجوب زکوٰۃ ہے ہی تطہیرِ مال کے لئے۔ اور تطہیر دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک عینی اور دوسری حکمی۔ اور نجاست بھی دو قسم کی ہوتی ہے۔ عینی اور حکمی۔ نجاست عینی کے لئے ساری نجاست کا ازالہ ضروری ہے۔ جیسے بول و براز وغیرہ لگ جائے۔ تو ساری نجاست کا مٹانا ضروری ہے۔ لیکن نجاست حکمی میں بعض حصے کا ازالہ باقی کی طہارت کا سبب بن جاتا ہے۔ جس طرح کنوئیں کا پانی۔ کہ اس میں کوئی نجاست گر جائے تو تھوڑی سی نجاست گرنے سے سارا کنوآں ناپاک ہو جاتا ہے۔ اب اس کنوئیں میں سے بعض پانی نکالنے سے باقی کا پانی پاک ہو جاتا ہے اسی طرح وہ مال جو نصاب کی حد کو پہنچ گیا ہو۔ اور اس کی زکوٰۃ ادا نہ کی گئی ہو۔ تو وہ سب کا سب ناپاک ہے۔ اور جب اس کا چالیسواں حصہ نکال دیا۔ تو باقی سارا مال پاک ہو گیا۔ بھائیو! ثابت ہوا کہ جس مال کی زکوٰۃ نہ دی جائے۔ وہ مال سب ناپاک ہے۔ اور مسلمان کا یہ شیوہ نہیں۔ کہ وہ ناپاک مال رکھے۔ اور استعمال کرے۔ اس لئے زکوٰۃ ادا کرنا بہت ضروری ہے۔

**منکرین زکوٰۃ** اور اس قدر مزدوری کہ منکرین زکوٰۃ سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے جہاد فرمایا تھا۔ میرے بھائیو! یہ تو دنیوی سزا ہے۔ اور اخروی سزا اس سے بھی زیادہ ہولناک ہے۔ چنانچہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے :-

اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا یُنْفِقُوْنَهَا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِیْمٍ۔ (پ ۱۰ ع ۱۱)

جو لوگ جوڑ کر رکھتے ہیں سونا اور چاندی اور اسے اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے۔ انہیں دردناک عذاب کی خوشخبری سنا دو۔ گویا زکوٰۃ نہ دینے سے دین و دنیا برباد ہو جاتی ہے۔ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ ؎

ابر ناید از پئے منعِ زکوٰۃ
وز زنا افتد وبا اندر جہات

یعنی زکوٰۃ نہ دینے سے مینہ نہیں برستا۔ اور قحط پیدا ہو جاتا ہے۔ اور زنا کاری سے مختلف بلائیں اور وبائیں نازل ہونے لگتی ہیں۔

میرے بھائیو! دیکھ لو۔ آج شرعِ پاک کے احکام چھوڑ کر ساری دنیا بھوک، افلاس اور مختلف وباؤں، بلاؤں میں مبتلا ہے یا نہیں؟

**ماڈرن عذاب** میرے بھائیو! شرعی احکام چھوڑنے سے ہم اس دنیا میں ماڈرن عذاب میں بھی مبتلا ہیں۔ مثلاً دیکھ لیجئے نماز پڑھنے کی ایک پابندی چھوڑ دی۔ تو سینکڑوں دوسری پابندیوں میں پھنس گئے۔ دن کا سلام اور۔ دوپہر کا اور۔ شام کا اور۔ دن کا لباس اور۔ رات کا اور۔ حج کا سفر چھوڑا۔ تو انگلستان کا سفر درپیش۔ صفا مروہ کی دوڑ چھوڑی۔ تو کرکٹ وغیرہ کی دوڑ میں پھنس گئے۔

کرکٹ کی بات چھڑی ہے۔ تو آج کل کی روش کے پیشِ نظر چند ایک شعر بھی سن لیجئے۔

**ترانۂ کرکٹ**

شاعر لکھتا ہے۔

چین و عرب ہمارا ہندوستاں ہمارا!
کرکٹ کی فیلڈ میں ہے سارا جہاں ہمارا!
گیندوں کے سائے میں ہم پل کر جواں ہوئے ہیں!
بلّا سیّا لکوٹی قومی نشاں ہمارا
بولنگ سے ڈرنے والے برطانیہ نہیں ہم
اوول میں کر چکا ہے تو امتحاں ہمارا
دفتر ہیں سب معطل اسکول ہیں مقفل
کرکٹ میں مست ہے ہر پیر و جواں ہمارا

دیکھا آپ نے! نماز اور مسجدوں کی پابندی چھوڑی۔ تو کس کس قسم کی پابندیاں پیچھے پڑ گئیں۔ کچھ اسی طرح ہم نے زکوٰۃ کی پابندی چھوڑی۔ تو کئی دنیوی ٹیکسوں کی زد میں آ گئے۔

میرے بھائیو! زکوٰۃ بڑا اہم فریضہ ہے۔ اسے ادا کرتے رہو اور اللہ سے ڈرتے رہو۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ بَسَطَ عَلَيْنَا بِسَاطَ الْفَضْلِ

نَخَلَقَ الْاَنْهَارَ۔ وَخَلَقَ مَا فِيْهِ مَنَافِعَ وَمَصَالِحَ
لِعِبَادِهٖ مِنَ الْاَحْجَارِ وَالْاَشْجَارِ۔ هُوَ الَّذِیْ
دَارَ بِحُكْمِهِ الدَّوَّارَ۔ وَالطَّيْرُ بِصُنْعَتِهٖ طَارَ۔
فَنَحْمَدُهٗ عَلٰى هٰذِهِ النِّعَمِ الْجَلِيْلَةِ السَّائِلَةِ
عَلَيْنَا فِى اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ۔ وَنَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ
اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً نَدْخُلُ
بِهَا دَارَ الْقَرَارِ۔ وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا
عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ النَّبِیُّ الْمُخْتَارِ۔

اَمَّا بَعْدُ!

اِخْوَانِىْ وَخُلَّانِىْ وَاحَسْرَتَاهُ عَلٰى مَا اكْتَسَبْنَا وَ
عَلٰى مَا تَسَاهَلْنَا وَلَمْ نَخْشَ مِنْ عَذَابِ الْمَلِكِ
الْقَهَّارِ۔ مَضَتِ الْاَيَّامُ الْخَالِيَةُ وَاللَّيَالِى
الْمَاضِيَةُ بِذُنُوْبِنَا تَكَاسَلْنَا عَنِ الطَّاعَاتِ
وَهَجَمْنَا عَلَى الْمُخَالِفَاتِ۔ فَلَوْلَا عِبَادٌ رُكَّعٌ وَ
صِبْيَانٌ رُضَّعٌ وَبَهَائِمُ رُتَّعٌ لَغَضِبَ عَلَيْنَا

رَبُّنَا وَلَوْ لَا حُرْمَةُ سَيِّدِ مُضَرَ وَنِزَارَ۔ لَمَا خَرَجْنَا
مِنْ شَفَا حُفْرَةِ النَّارِ۔ هٰذَا شَهْرٌ مُبَارَكٌ۔
اِسْمُهٗ مُبَارَكٌ۔ وَلَقَبُهٗ مُبَارَكٌ تُفَاضُ فِيْهِ
عَلَيْنَا الْاَنْوَارُ۔ فَاِنَّ شَهْرَ رَمَضَانَ شَهْرُ اللّٰهِ
فَفَضْلُهٗ عَلٰى سَائِرِ الشُّهُوْرِ كَفَضْلِهٖ عَلٰى مَا سِوَاهُ
وَ شَهْرُ شَعْبَانَ شَهْرُ نَبِيِّنَا فَفَضْلُهٗ عَلٰى سَائِرِ
الشُّهُوْرِ كَفَضْلِهٖ عَلٰى غَيْرِهٖ۔ وَشَهْرُ رَجَبَ شَهْرُ
هٰذِهِ الْاُمَّةِ فَفَضْلُهٗ عَلٰى بَاقِي الشُّهُوْرِ كَفَضْلِ
هٰذِهِ الْاُمَّةِ عَلٰى اُمَمِ الْاَنْبِيَاءِ الْكِبَارِ۔ فَيَا اَيُّهَا
الْغَرِيْبُ الْمِسْكِيْنُ۔ اَلْكَئِيْبُ الْحَزِيْنُ۔ تُبْ
اِلَى اللّٰهِ مِمَّا فَعَلْتَ وَتَحَسَّرْ عَلٰى مَا فَاتَكَ وَ
اجْتَهِدْ فِي الْعِبَادَةِ۔ وَ فَرِّطْ فِي الضَّلَالَةِ۔
لَعَلَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَرْحَمُكَ وَيَتَجَاوَزُ عَمَّا فَعَلْتَ
اِنَّهٗ تَعَالٰى حَلِيْمٌ غَفَّارٌ۔ وَعَلَيْكَ بِالضَّرْبِ
بِالسَّيْفِ۔ وَ اِطْعَامِ الضَّيْفِ۔ وَالصَّوْمِ فِي

الصَّيْفِ۔ وَتِلَاوَةِ الْقُرْاٰنِ اٰنَاۤءَ اللَّيْلِ وَاَطْرَافَ
النَّهَارِ۔ اَمَا تَعْلَمُ اَنَّ الدُّنْيَا دَارُ فَنَاۤءٍ لَيْسَ لَهَا
بَقَاۤءٌ لَيْسَتْ بِدَارِ الْقَرَارِ۔ كُنْ فِي الدُّنْيَا كَاَنَّكَ
غَرِيْبٌ اَوْ كَعَابِرِ سَبِيْلٍ فَاِنَّهَا مَكَّارَةٌ غَدَّارَةٌ
لَيْسَ لَهَا الْاِعْتِبَارُ۔ اَيْنَ مَنْ كَانَ مَعَكَ فِي
السَّنَةِ الْمَاضِيَةِ اَيْنَ مَنْ كَانَ مَالِكَ الْاَرَضِيْنَ
فِي الْاَدْوَارِ الْخَالِيَةِ۔ اَفْنَاهُمْ مُرُوْرُ الزَّمَانِ۔
وَدُوْرُ الدَّوَّارِ۔ فَلَمَّا جَاۤءَ اَجَلُهُمْ لَمْ يَسْتَاْخِرُوْهُ
سَاعَةً وَّلَمْ يَسْتَقْبِلْ مُوَاجَزَةً مِّنَ الْاَعْصَارِ
فَقَصِّرِ الْاَمَلَ۔ وَاسْتَعِدَّ لِلْاَجَلِ۔ وَاَطِعِ
الْعَلِيَّ الْاَجَلَّ۔ وَاتَّبِعِ النَّبِيَّ الْاَكْمَلَ۔ وَاعْمَلْ
بِمَا فِي الْقَوْلِ الْفَيْصَلِ۔ وَاطْلُبِ الْوِقَايَةَ
مِنْ عَذَابِ النَّارِ۔ فَقَدْ قَرُبَ يَوْمُ الْحُضُوْرِ
يَوْمٌ تَرْتَفِعُ فِيْهِ الْاَصْوَاتُ بِالْوَيْلِ وَالثُّبُوْرِ
يَوْمٌ يُنْشَرُ فِيْهِ دِيْوَانُ الْمَعَاصِيْ وَيَخْجَلُ

فِیْهِ الْعَاصِیْ یَوْمَ یَفِرُّ فِیْهِ الْمَرْءُ مِنْ اَخِیْهِ
وَاُمِّهٖ وَاَبِیْهِ۔ وَصَاحِبَتِهٖ وَبَنِیْهِ۔ لِکُلِّ
امْرِئٍ مِّنْهُمْ شَاْنٌ یُّغْنِیْهِ۔ یَوْمَ لَا اَنْسَابَ
بَیْنَهُمْ فِیْهِ وَلَا یَتَسَآءَلُوْنَ۔ فَمَنْ ثَقُلَتْ
مَوَازِیْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔ وَمَنْ
خَفَّتْ مَوَازِیْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ خَسِرُوْٓا
فِیْ جَهَنَّمَ خَالِدُوْنَ۔ یَوْمَ تَظْهَرُ فِیْهِ الْقَبَآئِحُ
کَظُهُوْرِ الشَّمْسِ عَلٰی رَابِعَةِ النَّهَارِ۔ اَللّٰهُمَّ
یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَتَجَاوَزْ
عَنْ خَطِیْٓئَاتِنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْحَلِیْمُ الْغَفَّارُ۔
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَکُمْ فِی الْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ وَنَفَعَنَا
وَاِیَّاکُمْ بِالْاٰیٰتِ وَالذِّکْرِ الْحَکِیْمِ۔ اِنَّهٗ تَعَالٰی
جَوَادٌ مَّلِكٌ کَرِیْمٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِیْمٌ۔

تھوڑی دیر کیلئے بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

جو اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے

جماعت شرف کے دوسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# معراج

الحمد للہ الذی اسریٰ بعبدہٖ لیلًا من المسجد الحرام الی المسجد الاقصٰی۔ والصلوٰۃ والسلام علیٰ رسولہ الذی رایٰ بعینیہ راسہٖ ربہ الاعلیٰ۔ وعلیٰ اٰلہٖ و اصحابہٖ الذین صدقوا بعروجہٖ ورفعتہٖ الکبریٰ۔

## امّا بعد

فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصَی الَّذِیْ بٰرَکْنَا حَوْلَہٗ لِنُرِیَہٗ مِنْ اٰیٰتِنَا اِنَّہٗ ھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ۔ (پ ۱۵ ع ۱)

"پاکی ہے اُسے جو اپنے بندے کو راتوں رات لے گیا، مسجد حرام سے مسجد اقصٰے تک جس کے گرداگرد ہم نے برکت رکھی۔ کہ ہم اُسے اپنی عظیم نشانیاں دکھائیں۔ بیشک وہ سنتا دیکھتا ہے۔"

حضرات! اس مہینہ مبارک کی ۲۷ ویں شب کو ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شرفِ معراج سے مشرف فرمایا گیا۔ اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم عالم بیداری میں اور جسم شریف کے ساتھ مکہ معظمہ سے بیت المقدس تک اور پھر بیت المقدس سے آسمانوں پر اور پھر آسمانوں سے بھی اوپر لامکاں جا پہنچے۔ اور یہ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم ہی کا امتیاز ہے۔ کہ آپ وہاں جا پہنچے۔ جہاں کسی فرشتے یا نبی و رسول کی بھی رسائی نہ ہوئی

## لامکاں

بھائیو! لامکاں ایک ایسی جگہ ہے۔ جس پر لفظ جگہ کا بھی اطلاق صحیح نہیں۔ مگر کیا کریں۔ بیان کرنے کے لئے کوئی نہ کوئی لفظ تو بولنا ہی پڑتا ہے۔ ایک مکان ہے اور ایک لامکان' مکان کی تعریف سمجھانے کے لئے میں آپ کو بتاؤں۔ کہ جہاں کیفیات و کمیات کا وجود ہو۔ اُسے مکان کہتے ہیں۔ یعنی جہاں جہتیں ہوں۔ تغیر و تبدل ہو۔ کمی بیشی ہو۔ یہ جنوب ہے۔ یہ شمال۔ یہ مغرب ہے یہ مشرق۔ یہ دایاں ہے۔ یہ بایاں۔ یہ اوپر کی جانب ہے۔ اور یہ نیچے کی۔ اور یہ چھوٹا ہے اور یہ بڑا۔ یہ طویل ہے یہ قصیر۔ یہ میٹھا ہے یہ پھیکا۔ یہ لال ہے یہ سبز اور یہ قوی ہے یہ ضعیف۔ اس قسم کی کیفیات اور کمیات کا تعلق جہاں ہو۔ وہ مکان ہے۔ اور جہاں جنوب، شمال، مشرق، مغرب، دایاں بایاں، نیچے اوپر اور طویل قصیر۔ بڑا چھوٹا۔ اور میٹھا پھیکا۔ ایسی کوئی بات نہ ہو۔ وہ لامکاں ہے۔ گویا لامکاں وہ مقام ہے۔ جہاں نہ جنوب ہے نہ شمال، نہ مشرق ہے نہ مغرب۔ اور جہاں نہ کوئی رنگ ہے نہ ڈھنگ۔ نہ کوئی کیفیت ہے اور نہ کمیت۔ بلکہ لامکاں ایک ایسا مقام ہے۔ جہاں لفظِ "مقام" کے لئے بھی کوئی گنجائش نہیں۔ مگر سمجھانے کے لئے ایسا کہنا پڑتا ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسا کوئی مقام عقل و فکر میں بھی نہیں آسکتا۔ اور ایسے مقام تک کسی کا وہم و گمان بھی نہیں

جا سکتا۔ مگر صدقے جائیں رفعتِ مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کے۔ کہ شب معراج آپ وہاں جا پہنچے۔ جہاں کسی کا وہم و گمان بھی نہیں جا سکتا۔۔ لوگ پوچھتے ہیں۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم معراج کی شب لامکاں تک کیسے گئے۔ اور کیسے پہنچے؟ مگر کوئی اس "کیسے" کو کیسے بتائے جبکہ وہاں "کیسے" کا بھی گذر نہیں۔ کیا خوب فرمایا اعلیحضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے۔ کہ ؎

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفےٰ کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں

یعنی یہ کیا پوچھ رہے ہو۔ کہ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم شب معراج کس طرح گئے۔ یوں گئے۔ کہ یوں؟ فرماتے ہیں۔ کہ "کیف" کے پر یعنی اس "کسطرح" کے پر بھی جہاں سلامت نہیں۔ اور جہاں اِس "کیسے ویسے" کا نام تک نہیں۔ وہاں کے متعلق کوئی کیا بتائے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم اس طرح تشریف لے گئے۔ اور یوں جا پہنچے ــــ اور پھر فرمایا۔ ؎

قصرِ دنیٰ کے راز میں عقلیں تو گم ہیں جیسی ہیں
روحِ امیں سے پوچھئے تم نے بھی کچھ سنا کہ یوں

یعنی اس شانِ "دَنیٰ فَتَدَلّیٰ" اور اس رفعت و قرب کے راز میں نہ صرف یہ کہ ساری عقلیں ہی حیران ہیں۔ خود جبریل امین علیہ السلام جیسے مقرب فرشتے کو بھی پتہ نہیں۔ کہ اللہ کا محبوب صلی اللہ علیہ وسلم وہاں کیسے پہنچا۔ پھر ہم تم کون ہیں۔ جو یہ سمجھ سکیں۔ کہ آپ وہاں کیسے تشریف لے گئے۔

**ایمان**

میرے بھائیو! واقعہ معراج شریف بیشک ہماری عقل میں نہیں آتا۔ مگر یہ بات ضروری بھی کب ہے۔ کہ ہر بات

ہماری عقل میں ضرور آئے۔ اور جو بات ہماری عقل میں نہ آئے۔ وہ حقیقت ہی نہیں۔ اور معجزہ تو ہوتا ہی وہ ہے۔ جو عقل میں نہ آسکے۔ بھائیو! معراج شریف ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا معجزہ ہے۔ اور یہ اگرچہ ہماری عقل میں نہیں آتا۔ مگر ایمان میں ضرور آتا ہے۔ اور ہمارا ایمان ہے۔ کہ بیشک بیشک ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو عالم بیداری میں معراج جسمانی حاصل ہوئی۔ اور آپ مکان سے لامکان جا پہنچے۔ اور آن کی آن میں تشریف لے بھی گئے اور تشریف لے بھی آئے۔ ؎

دامنِ ایماں بگیر اے باوفا!
عقل قرباں کن بہ پیشِ مصطفٰے!

## سلطانِ دارین صلی اللہ علیہ وسلم

حضرات! ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم دونوں جہان کے بادشاہ اور سلطانِ دارین ہیں۔ حضور کی اس عالم میں بھی اور اُس عالم میں بھی حکومت ہے۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ارشاد فرمایا ہے۔ کہ میرے دو وزیر آسمان پر ہیں۔ اور دو زمین پر۔ آسمان کے وزیر جبریل و میکائیل ہیں۔ اور زمین کے وزیر ابوبکر و عمر ہیں۔ (رضی اللہ عنہما) دیکھئے مشکوٰۃ شریف ص۵۵۲ میں یہ حدیث موجود ہے۔ اس ارشاد سے معلوم ہوا۔ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم زمین و آسمان کے بادشاہ ہیں۔ اور آپ کا حکم عرش و فرش، زمین و آسمان یہاں اور وہاں ہر جگہ جاری ہے۔ اس لئے کہ وزیر ہمیشہ حاکم و بادشاہ ہی کے ہوا کرتے ہیں۔ بادشاہ کی مملکت و سلطنت جس قدر وسیع ہوگی۔ اسی قدر اس کے وزیروں کی تعداد بھی ہوگی۔ اور جہاں اس کے وزیر ہوں گے۔ وہاں اس کی حکومت و بادشاہی ہوگی۔ تو ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جب دو وزیر آسمان پر اور دو زمین پر ثابت ہوئے۔ تو یہ بات واضح ہوگئی۔ کہ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم دونوں جہان کے زمین و آسمان

کے اور عرش و فرش کے بادشاہ ہیں۔ ؎

تخت ہے ان کا تاج ہے ان کا!
دونوں جہاں میں راج ہے ان کا

بھائیو! چشمِ فلک نے آج تک ایسا کوئی حکمران و سلطان نہ دیکھا۔ اور نہ دیکھے گی۔ جس کی حکومت جن و بشر۔ شمس و قمر۔ بحر و بر۔ حور و ملک۔ زمین و فلک ہر شے پر ہو۔ لاریب یہ سب کچھ حضور ہی کی خاطر پیدا کیا گیا۔ اور حضور کے زیرِ حکم کر دیا گیا۔ کیا خوب لکھا ہے اعلیحضرت نے کہ ؎

یہ شمس و قمر یہ شام و سحر یہ برگ و شجر یہ باغ و ثمر
یہ تیغ و سپر یہ تاج و کمر یہ حکمِ رواں تمہارے لئے
اصالتِ کل امامتِ کل سیادتِ کل امارتِ کل
حکومتِ کل ولایتِ کل خدا کے یہاں تمہارے لئے

ہاں تو بھائیو! جب یہ دونوں جہان ہمارے حضور صلی اللہ علیہ و سلم کی وسیع مملکت کے گویا دو صوبے ٹھہرے۔ تو پھر حضور صلے اللہ علیہ و سلم اگر اپنی ہی مملکت کے کسی صوبے میں دورے پر تشریف لے جائیں۔ تو اس میں استحالہ کیا ہے؟ بادشاہ اپنی مملکت کے دورے کیا ہی کرتے ہیں۔ سلطانِ دارین سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کے اپنی وسیع سلطنت کے ایک حصہ میں اسی دورہ کا نام معراج ہے۔ شب معراج سلطانِ دارین صلے اللہ علیہ وسلم نے عالم بالا کی سیر فرما کر اپنی اس تشنۂ دیدار رعایا کو جو مدت سے اپنے محبوب سلطان کی زیارت کے لئے منتظر تھی۔ اپنا دیدار پر انوار بخشا۔ اور خدا نے جہاں عرشیوں کو دیدارِ مصطفےٰ سے مشرف فرمایا۔ وہاں اس سلطانِ معظم کو اپنے دیدار پر انوار سے مشرف فرما کر ایک ایسی خلعت پہنا کر لوٹایا۔ جس سے آج تک کسی نبی و رسول کو مشرف نہ فرمایا تھا۔

**آسمان**

بھائیو! حضور صلی اللہ علیہ و سلم جب رونق افروز عالم ہوئے اور زمین کا سب سے زیادہ بنجر اور بے برگ و بار حصہ جب حضور کی قدم بوسی سے مشرف ہوا۔ تو آسمان نے پروردگار سے عرض کیا۔ الٰہی میں اپنی رفعت و بلندی کے باوجود تیرے محبوب کی قدم بوسی سے محروم رہ گیا۔ اور زمین اپنی پستی کے باوجود یہ اوج پا گئی۔ کہ حضور کے نعلین شریفین اس کو سرفراز فرمانے لگے۔ الٰہی! میں زمین کا یہ طعن کب تک برداشت کروں۔ کہ تیرے پاس اگر چاند اور سورج ہیں۔ تو ہوا کریں میرے پاس تو وہ ہے۔ جس کے تلووں سے تمہارے چاند اور سورج کی کوئی نسبت نہیں۔

خدا تعالیٰ کو آسمان کی اس بیچارگی پر رحم آیا۔ اور معراج کی رات اس لئے مقرر فرمائی۔ کہ آسمان کو بھی حضور صلے اللہ علیہ و سلم کے نعلین شریف کا تاج پہنایا جائے۔ سہ

جو سر پہ رکھنے کو مل جائے نعلِ پاکِ حضور
تو پھر کہیں گے کہ ہاں تاجدار ہم بھی ہیں

**فرشتے**

حضرات! حضور صلے اللہ علیہ و سلم کے نور مبارک کو پیدا فرما کر جب اللہ تعالیٰ نے اس نور سے پیشانئ آدم علیہ السلام کو چمکایا۔ تو فرشتوں نے پیشانئ آدم علیہ السلام میں اسی نورِ پاک کی ایک ہلکی سی جھلک دیکھ کر آدم علیہ السلام کو سجدہ کیا تھا۔ چنانچہ امام فخر الدین رازی علیہ الرحمۃ نے تفسیر کبیر میں یہی لکھا ہے۔ کہ یہ نور محمدی ہی کا صدقہ تھا جو حضرت آدم علیہ السلام مسجودِ ملائک بن گئے۔ تو جس طرح بارش کا ایک ہلکا سا چھینٹا تپتی ہوئی زمین کی تپش اور بھی بڑھا دیتا ہے۔ اسی طرح اس ہلکی سی تجلیٔ نور محمدی اور زیر نقاب دیدار نے فرشتوں کو دیدارِ مصطفےٰ کا اور بھی زیادہ مشتاق بنا دیا تھا۔ اور اسی دن سے فرشتے زبانِ حال سے بارگاہ

ایزدی میں عرض کر رہے تھے۔ کہ الٰہی ! یہ فراق کب ختم ہوگا؟ الٰہی ! اس دیدار پُر انوار سے ہمیں بھی مشرف فرما۔ خدا تعالیٰ کو ان فرشتوں کی درخواستوں پر بھی رحم آیا۔ اور شب معراج ان کے لئے بھی مقرر کر دی گئی۔ تاکہ فرشتے بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدارِ عام سے مشرف ہو سکیں۔ اسی لئے شاعر نے اس رات کے متعلق لکھا ہے۔ کہ ؎

کون آتا ہے سلطانِ دنیا و دیں در پہ حاضر ہیں یہ کون روح الامیں
قدسیوں کا ہے ہر سمت میلہ لگا۔ آتا خیر الوریٰ آج کی رات ہے
آسمانوں کی ہیں آئنہ بندیاں اور نوری ملک پہنے ہیں وردیاں
ہیں فرشتوں کی فوجیں کھڑی جابجا کس کا یہ دبدبہ آج کی رات ہے
کس کے دیدار کی ہے جہاں میں خوشی فرش سے عرش تک شادیاں ہیں مچی
جس سے عالم کا رنگ ہی نرالا ہوا، کیسی پیاری فضا آج کی رات ہے

اور مولانا رومی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ ؎

از پئے نظارۂ او حور و جاں!
پر شدہ آفاقِ ہر ہفت آسماں
قدسیاں افتادہ بر خاکِ رہش
صد چو یوسف او فتادہ در چہش

**انبیاء کرام علیہم السلام**

حضرات! آپ نے علماء کرام سے کئی بار سنا ہوگا۔ کہ خدا تعالیٰ نے اِذْ اَخَذَ اللّٰہُ مِیْثَاقَ النَّبِیّٖنَ کے مطابق یوم الست میں سارے نبیوں سے یہ عہد لیا تھا۔ کہ اگر تمہارے پاس نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے آئیں۔ تو تم اُن پر ایمان لاؤ گے؟ اور ان کی نصرت کروگے؟ ان سب حضرات علیہم السلام نے متفقہ طور پر عرض کیا تھا کہ ہم ضرور ایسا کریں گے۔ اس دن سے لے کر شبِ معراج تک اس وعدہ پر عمل نہیں ہو سکا تھا۔ اور ہوتا کیسے !

جبکہ تمام انبیاء کرام علیہم السّلام حضور صلی اللہ علیہ [redacted] سلم سے پہلے ہی تشریف لا کر تشریف لے جا چکے تھے۔ اور کسی نے بھی حضور کا زمانہ نہیں پایا تھا۔ کہ ایمان و نصرت کا عہد پورا فرماتے۔ پس اللہ نے شبِ معراج اس عہد و میثاق سے عہدہ برا ہونے کے لئے بھی مقرر فرمائی۔ چنانچہ اس شب میں جملہ انبیاء کرام علیہم السّلام نے اپنے ایک بہترین عمل سے اپنی نیاز مندی اتباع اور ایمان کا ثبوت کامل دیدیا۔ اور وہ اس طرح کہ بَارَکْنَا حَوْلَہٗ والی مقدس زمین کی مسجد اقصیٰ میں تمام انبیاء کرام علیہم السّلام نے جمع ہو کر پہلے حضور کی بارگاہ میں ہدیۂ نیاز مندی پیش کیا۔ اور پھر آپ کو اپنا امام بنا کر آپ کی اقتدار میں نماز ادا کی۔ ظاہر ہے۔ کہ تقلید و اتباع کا کامل ترین ثبوت اسی نماز میں اس طرح دیا جاتا ہے۔ کہ انسان پروردگار کے حضور میں ایک شخص کو اپنا پیشرو اس انداز سے تسلیم کرتا ہے۔ کہ اس کی قرأت کو اپنی قرأت یقین کرتا ہے۔ اس کے اشارے پر جھکتا۔ اس کے امر پر سربسجود ہوتا۔ اور اس کے کہنے سے دست بستہ کھڑا رہتا ہے۔ تو حضور کو امام تسلیم کر لینے کے یہ معنی تھے۔ کہ ہم جب اپنے دینی معاملہ میں ان کو اپنا مقتدار مان رہے ہیں۔ تو دنیاوی معاملات میں بھی آپ ہمارے بطریق اولیٰ امام ہیں۔ تو آج کی رات انبیاء کرام علیہم السلام نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتدار کر کے اپنے یومِ الست والے وعدے کا پوری طرح ایفاء کر لیا۔ سہ

السّلام اے حسن کے ماہِ تمام !!
السّلام اے سارے نبیوں کے امام

علاوہ ازیں یہ بھی آپ کو معلوم ہے۔ کہ ہمارے آقا حضور صلے اللہ علیہ و سلم کا نور سب سے پہلے پیدا ہُوا۔ اور اس کا ظہور سارے انبیاء کرام علیہم السّلام کے بعد ہُوا۔ تو اس رات یہ امر بھی ظاہر کرنا

تھا۔ کہ حضور اگرچہ تشریف سب سے پیچھے لائے۔ مگر ہیں سب سے آگے ہی۔ یہ دیکھ لو۔ شب معراج نماز اقصیٰ کا نظارہ۔ کہ سب سے پیچھے آنے والے آج سب سے آگے تشریف فرما ہیں۔ اور آگے آنے والے سب حضرات علیہم السلام آج پیچھے دست بستہ کھڑے ہیں۔ ؎

نمازِ اقصیٰ میں تھا یہی سر عیاں ہوں معنیٔ اول آخر
کہ دست بستہ ہیں پیچھے حاضر جو سلطنت آگے کر گئے تھے

## مسجدِ اقصیٰ میں خطباتِ انبیاء علیہم السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کا فیصلہ

حضرات! اس موقعہ پر آپ کو وہ ایمان افروز خطبات بھی سنا دوں۔ جو اس نماز کے ادا ہو جانے کے بعد سارے نبیوں نے ارشاد فرمائے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب سارے نبیوں کے امام بن کر یہ نماز پڑھ چکے۔ تو سارے نبیوں (علیہم السلام) نے باری باری اپنی شان بیان فرمائی۔ اور ان سب کے بعد پھر ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی شانِ رفیع کا ذکر فرمایا اور اس کے بعد پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنا فیصلہ سنایا۔

## حضرت آدم علیہ السلام

چنانچہ سب سے پہلے حضرت آدم علیہ السلام اٹھے۔ اور فرمایا:-

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَنِیْ بِیَدِہٖ وَ اَسْجَدَ لِیْ مَلٰٓئِکَتَهٗ وَجَعَلَ الْاَنْبِیَآءَ مِنْ ذُرِّیَّتِیْ — سب تعریف اس اللہ کے لئے جس نے مجھے اپنے ید قدرت سے پیدا کیا۔ اور اپنے فرشتوں سے میرے لئے سجدہ کرایا۔ اور نبیوں کو میری ذریت سے بنایا۔

## حضرت نوح علیہ السلام

حضرت آدم علیہ السلام کے اس خطبے کے بعد پھر حضرت نوح علیہ السلام اٹھے اور فرمایا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَجَابَ دَعْوَتِیْ فَنَجَّانِیْ مِنَ الْغَرَقِ بِالسَّفِیْنَۃِ وَ فَضَّلَنِیْ بِالنُّبُوَّۃِ ۔ سب تعریف اس اللہ اس کے لئے جس نے میری دعا سنی۔ اور کشتی کے ذریعہ مجھے غرق سے نجات دی اور مجھے نبوت سے سرفراز فرمایا۔"

## حضرت ابراہیم علیہ السلام

اس کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام اٹھے اور فرمایا:۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اتَّخَذَنِیْ خَلِیْلًا وَّ اَعْطَانِیْ مُلْکًا عَظِیْمًا وَّ اصْطَفَانِیْ بِرِسَالَتِہٖ وَ اَنْقَذَنِیْ مِنَ النَّارِ وَجَعَلَھَا عَلَیَّ بَرْدًا وَّ سَلَامًا ۔ سب تعریف اس اللہ کے لئے جس نے مجھے اپنا خلیل بنایا۔ اور مجھے ملک عظیم عطا فرمایا۔ اور اپنی رسالت کے ساتھ مجھے چن لیا اور مجھے آگ سے بچایا۔ اور اس آگ کو مجھ پر ٹھنڈا کر دیا۔"

## حضرت موسیٰ علیہ السلام

اب حضرت موسیٰ علیہ السلام اٹھے۔ اور آپ نے فرمایا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ کَلَّمَنِیْ تَکْلِیْمًا وَّاصْطَفَانِیْ بِرِسَالَتِہٖ وَاَنْزَلَ عَلَیَّ التَّوْرَاۃَ ۔ سب تعریف اس اللہ کے لئے جس نے مجھ سے کلام فرمایا۔ اور اپنی رسالت کے ساتھ مجھے چن لیا۔ اور مجھ پر توراۃ نازل فرمائی۔

## حضرت داؤد علیہ السلام

اس کے بعد حضرت داؤد علیہ السلام نے نے فرمایا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَنْزَلَ عَلَیَّ الزَّبُوْرَ وَ لَیَّنَ لِیَ الْحَدِیْدَ۔ سب تعریف اس اللہ کے لئے جس نے مجھ پر زبور نازل فرمائی۔ اور میرے لئے لوہے کو نرم کر دیا۔

**حضرت سلیمان علیہ السلام**

حضرت سلیمان علیہ السلام اٹھے۔ اور فرمایا:۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ سَخَّرَ لِیَ الرِّیَاحَ وَالْجِنَّ وَالْاِنْسَ وَ عَلَّمَنِیْ مَنْطِقَ الطَّیْرِ وَاَعْطَانِیْ مُلْکًا لَا یَنْبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْ بَعْدِیْ — سب تعریف اس اللہ کے لئے جس نے ہوا۔ جنوں۔ اور انسانوں کو میرے لئے مسخر کر دیا۔ اور مجھے پرندوں کی بولیوں کا علم دیدیا۔ اور ایک بے مثل ملک مجھے عطا فرما دیا۔"

**حضرت عیسیٰ علیہ السلام**

اس کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام اٹھے اور فرمایا:۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَلَّمَنِیَ التَّوْرَاۃَ وَالْاِنْجِیْلَ وَجَعَلَنِیْ اُبْرِئُ الْاَکْمَہَ وَالْاَبْرَصَ وَاُحْیِ الْمَوْتٰی بِاِذْنِہٖ۔

سب تعریف اس اللہ کے لئے جس نے مجھے تورات و انجیل سکھائی۔ اور مجھے مادر زاد اندھوں اور کوڑھیوں کو اچھا کر دینے والا۔ اور مُردوں کو اپنے اذن سے زندہ کر دینے والا بنایا۔

بھائیو! جب یہ سارے انبیاء کرام علیہم السلام اپنے اپنے خطبات ارشاد فرما چکے۔ تو سب سے آخر ہمارے حضور امام الانبیاء حضور احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم اٹھے۔ اور ارشاد فرمایا۔

**امام الانبیاء حضور احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم**

کُلُّکُمْ اَثْنٰی عَلٰی رَبِّہٖ وَاَنَا اُثْنِیْ عَلٰی رَبِّیْ۔

"آپ سب تو اپنے رب کی حمد وثنا بیان کر چکے۔ اب میں اپنے رب کی حمد وثنا بیان کرتا ہوں۔"

پھر آپ نے فرمایا:۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَرْسَلَنِیْ رَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ وَکَافَّۃً لِّلنَّاسِ بَشِیْرًا وَّنَذِیْرًا وَّ اَنْزَلَ عَلَیَّ الْفُرْقَانَ فِیْہِ تِبْیَانُ کُلِّ شَیْئٍ وَجَعَلَ اُمَّتِیْ خَیْرَ اُمَّۃٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ۔ وَجَعَلَ اُمَّتِیْ اُمَّۃً وَّسَطًا وَّ جَعَلَ اُمَّتِیْ ھُمُ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ وَشَرَحَ لِیْ صَدْرِیْ وَوَضَعَ عَنِّیْ وِزْرِیْ وَرَفَعَ لِیْ ذِکْرِیْ۔ وَ جَعَلَنِیْ فَاتِحًا وَّ خَاتِمًا وَّ سَمَّانِیْ رَؤُفًا رَّحِیْمًا ــــ

سب تعریف اس اللہ کے لئے ہے۔ جس نے مجھے سارے جہانوں کے لئے رحمت بنا کر اور تمام آدمیوں کے لئے بشیر و نذیر بنا کر بھیجا۔ اور جس نے مجھ پر قرآن مجید، فرقان حمید نازل فرمایا ایسا قرآن جس میں ہر چیز کا روشن بیان ہے۔ اور جس نے میری امت کو بہترین امت اور امت وسط بنایا۔ اور جس نے میرے غلاموں کو (جنت میں داخل ہونے میں) اول اور (دنیا میں آنے میں) سب امتوں سے آخر بنایا۔ اور جس نے میرے لئے میرے سینے کو کھول دیا۔ اور مجھ سے میرا بار اٹھا لیا۔ اور میرے لئے میرے ذکر کو بلند فرما دیا۔ اور مجھے (سلسلہ انبیاء کا) فاتح اور خاتم بنا دیا۔ اور میرا نام رؤف رحیم رکھا۔"

سبحان اللہ! سبحان اللہ! یہ ہے ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ خطبہ جو حضور نے شب معراج مسجد اقصیٰ کی نماز پڑھانے کے بعد سارے نبیوں کے خطبات کے بعد ارشاد فرمایا۔ حضرات! ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ خطبۂ عالیہ سارے انبیاء کرام علیہم السلام نے سنا۔ تو حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام اٹھے۔ اور انبیاء کرام

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کا فیصلہ

علیہم السلام سے مخاطب ہو کر فرمایا۔

بِهٰذَا فَضَلَكُمْ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

انہی کمالات کے باعث محمد تم سب سے بڑھ گئے۔

(مواہب لدنیہ ص۱۰ جلد ۲ و معراج النبوۃ ص۹۳)

نعرۂ تکبیر — اَللّٰهُ اَكْبَرُ

نعرۂ رسالت — يَا رَسُولَ اللّٰهِ

سبحان اللہ! کیا شان ہے ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی۔ کہ حضرت خلیل علیہ السلام سارے انبیاء کرام علیہم السلام میں ہمارے حضور کی فضیلت کا اعلان فرما رہے ہیں۔ پھر کیوں نہ اعلیحضرت بھی فرمائیں۔ کہ ؎

سب سے اعلیٰ و اولیٰ ہمارا نبی
سب سے بالا و والا ہمارا نبی
جس کو شایاں ہے عرش خدا پر جلوس
ہے وہ سلطانِ والا ہمارا نبی

مل کر پڑھیئے سب ؎

سب سے اعلیٰ و اولیٰ ہمارا نبی
سب سے بالا و والا ہمارا نبی
خلق سے اولیاء اولیاء سے رُسل
اور رسولوں سے اعلیٰ ہمارا نبی
ملک کونین میں انبیاء تاجدار
تاجداروں کا آقا ہمارا نبی
سارے اونچوں سے اونچا سمجھیے جسے
ہے اس اونچے سے اونچا ہمارا نبی

ہاں تو بھائیو! ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے اس آیت شریف کے مطابق شبِ معراج پہلے تو مسجد حرام سے مسجد اقصٰی تک سفر فرمایا اور وہاں انبیاء کرام کی امامت کرا کے پھر آپ آسمانوں پر تشریف لے گئے آسمانوں کی طرف تشریف لے جانے کا بیان اگلے جمعہ میں سناؤں گا۔
انشاءاللہ!

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ. اَلْوَاهِبِ الْوَالِي الصَّمَدِ. نَحْمَدُهٗ عَلٰۤى اَنْ خَلَقَ الْخَلْقَ وَدَبَّرَهٗ مِنْ غَيْرِ مُعِيْنٍ وَّمَدَدٍ. وَنَشْكُرُهٗ عَلٰۤى اَنْ جَعَلَنَا مِنْ اَشْرَفِ مَخْلُوْقَاتِهٖ وَاَفَاضَ عَلَيْنَا نِعَمًا لَّا تُحْصٰى وَلَا تُعَدُّ. اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ. وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ. وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا

عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہُ الْمَبْعُوْثُ اِلٰی کَآفَّۃِ الْخَلْقِ مِنَ
الْاَحْمَرِ وَالْاَبْیَضِ وَالْاَسْوَدِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اِلَی الْاَبَدِ

اَمَّا بَعْدُ

مَعَاشِرَ الْاِخْوَانِ وَالْخُلَّانِ اُشْکُرُوا اللّٰہَ عَلٰی
نَعْمَآئِہٖ۔ وَاحْمَدُوْہُ عَلٰٓی اٰلَآئِہٖ حَیْثُ جَعَلَ
لَکُمْ اَیَّامًا مُّتَشَرِّفَۃً۔ وَاَزْمَانًا مُتَبَرِّکَۃً۔ لِتَفُوْزُوْٓا
اِلَی الرُّشْدِ۔ وَقَسَّمَ الزَّمَانَ عَلٰٓی اِثْنٰی عَشَرَ شَھْرًا
مِنْھَآ اَرْبَعَۃٌ حُرُمٌ اَلثَّلٰثَۃُ الْمُتَوَالِیَۃُ ذُوالْقَعْدَۃِ
وَذُوالْحِجَّۃِ وَالْمُحَرَّمُ وَرَجَبُ الْفَرْدُ۔ وَوَعَدَ
لِمَنْ عَمِلَ فِیْھَا بِالصَّالِحَاتِ بِالْاَجْرِ الْجَزِیْلِ
وَحُسْنِ الْمَدَدِ۔ فَعَلَیْکُمْ اَنْ لَّا تُضَیِّعُوْا ھٰذِہِ
الْاَشْھُرَ الْمُحْتَرَمَۃَ۔ وَلَا تَظْلِمُوْا فِیْھِنَّ اَنْفُسَکُمْ
بِارْتِکَابِ الْاَفْعَالِ الْخَبِیْثَۃِ۔ فَمَنْ حَفِظَ
نَفْسَہٗ فِیْھَا فَھُوَ الْمُھْتَدِ۔ وَتَذَکَّرُوْا یَوْمَ

قِيَامِ الْقِيَامَةِ الصُّغْرٰى وَانْقِضَاءِ الْاٰجَالِ وَالْمُدَدِ وَمَا يَمْضِىْ عَلَيْكُمْ مِنَ الْاَهْوَالِ وَالشَّدَائِدِ فِى الْمَدَافِنِ وَالْمَرَاقِدِ - وَوَرَآءَ ذٰلِكَ يَوْمُ الْعَرْضِ الْاَكْبَرِ يَوْمُ لَا يَنْفَعُ فِيْهِ مَالٌ وَّلَا وَالِدٌ وَّلَا وَلَدٌ - يَفِرُّ فِيْهِ الْمَرْءُ مِنْ اَخِيْهِ وَاُمِّهٖ وَبَنِيْهِ وَصَاحِبَتِهٖ وَاَبِيْهِ وَالْاَمْرُ يَوْمَئِذٍ اَشَدُّ - يَوْمُ تَرٰى فِيْهِ كُلَّ نَبِيٍّ مُّرْسَلٍ وَّمَلَكٍ مُّقَرَّبٍ يَقُوْلُ نَفْسِىْ نَفْسِىْ سِوٰى خَاتَمِ الْاَنْبِيَآءِ شَفِيْعِنَا صَاحِبِ الْمَقَامِ الْاَمْجَدِ - اَيُّهَا الْغَافِلُوْنَ تَنَبَّهُوْا مِنْ نَوْمِ الْغَفْلَةِ وَلَا تَسْلُكُوْا سُبُلَ مَنْ تَمَرَّدَ وَتَشَرَّدَ فَمَنْ تَمَرَّدَ عَنْ اِطَاعَةِ رَبِّهٖ هَلَكَ وَاَهْلَكَ وَضَلَّ وَاَضَلَّ وَفَسَدَ وَاَفْسَدَ - وَطَهِّرُوْا نُفُوْسَكُمْ مِنَ الْخِصَالِ الْمُهْلِكَةِ وَالْاَفْعَالِ الْمُقَبَّحَةِ مِنَ الْكِبْرِ وَالْبُغْضِ وَالْعُجْبِ وَالْفَخْرِ وَالشُّحِّ وَ

الْحَسَدِ۔ فَمَنْ طَهَّرَ قَلْبَهُ عَنِ الْاَمْرَاضِ النَّفْسَانِيَّةِ هَبَّتْ عَلَيْهِ نَسِيْمُ الْاَنْوَارِ الرَّبَّانِيَّةِ وَبَلَغَ اِلٰى اَعْلَى الْمَطْلَبِ وَالْمَقْصَدِ۔ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ بِالسَّنَدِ الْمُسْتَنَدِ۔ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اِلَى الْاَبَدِ اَنَّ الْقَلْبَ مُضْغَةٌ اِذَا صَلُحَتْ صَلُحَتِ الْاَعْضَاءُ كُلُّهَا وَتَفْسُدُ اِذَا فَسَدَ۔ وَلَا تَظُنُّوْا اَنَّكُمْ خُلِقْتُمْ سُدًى اَوْ جُعِلْتُمْ عَبَثًا اَوْ اَنَّكُمْ لَا تَمُوْتُوْنَ وَاَنَّ لَكُمُ الْبَقَاءَ وَالدَّوَامَ اِلَى الْاَبَدِ۔ كَلَّا وَاللّٰهِ مَا مِنْ نَفْسٍ مَنْفُوْسَةٍ اِلَّا وَقَدْ قُدِّرَ لَهَا اَجَلُهَا فَاِذَا جَاءَ اَجَلُهَا لَا تَسْتَقْدِمُ سَاعَةً وَّلَا تَسْتَاْخِرُ لَمْحَةً فَاِنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ بِالرَّصَدِ۔ اَللّٰهُمَّ يَا حَنَّانُ يَا رَحْمٰنُ يَا وَاحِدُ يَا اَحَدُ۔ اِغْفِرْ لَنَا جَمِيْعَ خَطَايَانَا

وَاعْفُ عَنَّا وَطَهِّرْ قُلُوْبَنَا وَاَجْسَادَنَا
مِنَ الذُّنُوْبِ بِرَحْمَتِكَ۔
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ
وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ
الْحَكِيْمِ۔ اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ مَلِكٌ
كَرِيْمٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیے

رجب شریف کے تیسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# سیّاحِ لامکاں

صلی اللہ علیہ وسلم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

ثُمَّ عُرِجَ بِنَا اِلَی السَّمَاءِ۔ (مشکوٰۃ شریف صفحہ ۵۲۰)

---

حضرات! پچھلے جمعہ آپ سن چکے۔ کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شرف معراج سے مشرف فرمایا گیا۔ اور آپ نے شبِ معراج مکہ معظمہ سے بیت المقدس تک سفر فرمایا۔ اور مسجد اقصیٰ میں آپ نے سارے نبیوں کی امامت فرمائی۔ اس کے بعد پھر ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آسمان کی طرف عروج فرمایا۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم خود فرماتے ہیں کہ ثُمَّ عُرِجَ بِنَا اِلَی السَّمَاءِ۔ یعنی جبریل کے ساتھ پھر ہم نے آسمان کی طرف عروج فرمایا۔ بھائیو! میں پہلے کہہ چکا۔ کہ معراج شریف ایک معجزہ ہے۔

اور معجزہ وہی ہوتا ہے۔ جو عقل کو عاجز کر دے۔ ہمارا ایمان ہے۔ کہ حضور نے بیشک بیت المقدس سے پھر آسمانوں کی طرف عروج فرمایا۔ اور پھر ہر آسمان پر آپ جلوہ افروز ہوئے۔ اور مشتاقانِ دید کو اپنے دیدار سے مشرف فرمایا۔

## نور کی سیڑھی اور راکٹ

"معراج" کا لفظی معنی سیڑھی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے شبِ معراج ایک نوری سیڑھی سے آسمانوں کی طرف عروج فرمایا۔ اس پُرفتن دَور میں بعض فلسفی اور شکی طبیعتیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اس نور کی سیڑھی اور حضور کے عروج جسمانی پر یقین نہیں رکھتیں۔ اور یہ ان کی انتہائی نادانی ہے۔ اس لئے کہ موجودہ دور میں انہیں کی سائنس ایک ایسے راکٹ کا ڈھنڈورا پیٹ رہی ہے۔ جو بقول ان کے ایک زندہ انسان کو عالمِ بیداری میں جسم کے ساتھ چاند میں پہنچا دے گا۔ تو میرے بزرگو! اگر سائنس نے کوئی ایسا راکٹ تیار کر لیا ہے۔ تو یہ کیوں ممکن نہیں۔ کہ خالقِ سائنس ربِّ کائنات نے ایک ایسی نور کی سیڑھی پیدا فرما دی تھی جس نے مدنی چاند صلی اللہ علیہ وسلم کو اس چاند سے بھی کہیں آگے تک پہنچا دیا۔ اور یہ چاند اُس مدنی چاند کی گردِ راہ بن کر رہ گیا۔ مسلمان کا تو ایمان اس راکٹ کے تیار ہونے سے پہلے بھی تھا۔ اور اب بھی ہے۔ اور جو فلسفی مزاج رکھتا ہے۔ اُسے اپنے اس راکٹ کے مبینہ عروج کے پیشِ نظر "معراج جسمانی" کا انکار کسی طرح زیب نہیں دیتا۔ مبارک ہیں وہ لوگ جن کا عمل مولانا رومی کے اس مصرعہ پر ہے۔ کہ۔ ؏

عقل قرباں کن بہ پیش مصطفےٰ

فلسفی اور تہذیبِ نَو کے دلدادہ یہاں ایک اور بات بھی کہا کرتے ہیں کہ حضور آسمانوں پر تشریف لے گئے۔ تو آسمانوں میں سے گذرے کیسے؟

جب کہ آسمان کو کوئی دروازہ نہیں ہے۔ اس کا جواب میں پچھلے جمعہ میں دے چکا ہوں۔ کہ یہاں "کیسے ویسے" کا دخل ہی نہیں "کیسے ویسے" کو جانے والا جانے یا لے جانے والا جانے۔ ہمیں اس بات سے کیا غرض۔ تاہم اتنا میں ضرور کہوں گا۔ کہ ایسے لوگوں سے تو نانک ہی اچھا رہا۔ جس نے

نانک

اس بات کا بڑا اچھا جواب دیا تھا۔ کسی نے نانک سے پوچھا۔

نانکا نبھ کو در نہیں نبی گئے کت پار

یعنی اے نانک آسمان کا تو کوئی دروازہ ہی نہیں۔ پھر (مسلمانوں کے) نبی صلی اللہ علیہ وسلم آسمان میں سے گذر کیسے گئے؟۔ نانک نے اس کا جواب دیا۔

جیونکر چھچھن اچھپھرن نبی گئے اِت پار

یعنی جس طرح عینک کے شیشہ سے آنکھ کی نظر گذر جاتی ہے۔
اسیطرح (مسلمانوں کے) نبی آسمان میں سے گذر گئے۔"

واہ وا! کیا مزے کی بات کہی ہے۔ کہ دیکھ لو عینک کے شیشہ میں کوئی دروازہ وغیرہ نہیں۔ مگر نظر اس میں سے پھر بھی گذر جاتی ہے۔ تو اگر یہ ممکن ہے۔ تو پھر نبی جو خدا کی نظرِ رحمت ہوتی ہے۔ آسمان میں سے گذر جائے۔ تو کونسی مشکل بات ہے۔ بھائیو! یہ تو اس صورت کا جواب ہے۔ جبکہ آسمان کے دروازے نہ مانے جائیں۔ اور واقعہ یہ ہے۔ کہ آسمان کے دروازے حدیث سے ثابت ہیں۔ چنانچہ حدیث معراج میں حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ میں جب آسمانِ دنیا تک پہنچا۔ تو جبریل نے آسمانِ دنیا کا دروازہ میرے لئے کھلوایا۔ (دیکھئے مشکوٰۃ شریف صفحہ ۵۲۸) بہرحال کچھ بھی ہو۔ ہمارا ایمان یہ ہونا چاہیئے کہ جو کچھ قرآن وحدیث میں ہے۔ حق ہے درست ہے۔ اور ہماری محدود عقلوں میں اگر وہ بات نہ آئے۔ تو نہ سہی۔ ایمان میں تو آتی ہے۔

## مسلمان و نیچری

اس موقعہ پر آپ کو ایک مسلمان اور ایک نیچری کا مکالمہ سنا دوں۔ ایک جگہ واقعہ معراج سننے کے بعد دو آدمی جن میں ایک مسلمان تھا۔ اور ایک نیچری تھا۔ جھگڑنے لگے۔ نیچری نے کہا۔ بھلا یہ بات بھی کوئی مانی جا سکتی ہے۔ کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اوپر چلے گئے۔ وہ اوپر کیسے جا سکتے ہیں! مسلمان نے جواب دیا۔ مسٹر! تمہارا یہ اتنا بڑا وزنی ہوائی جہاز اوپر کیسے چلا جاتا ہے؟ نیچری نے جواب دیا۔ "وہ تو پٹرول کی قوت سے اوپر جاتا ہے"۔ مسلمان بولا۔ "اور ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم خالقِ پٹرول کی قوت و قدرت سے اوپر تشریف لے گئے"۔ نیچری بولا۔ اچھا چلو مان لیا۔ مگر وہ آسمان میں سے کیسے نکل گئے؟ مسلمان نے جواب دیا۔ مسٹر! تمہاری ایکس رے لائٹ جسم میں سے کیسے عبور کر جاتی ہے؟ نیچری بولا۔ ارے وہ تو بجلی کا کرشمہ ہے"۔ مسلمان بولا۔ تو ہمارے حضور بھی تو سرتا پا برق براق پر سوار اور خود نور الانوار ہیں۔ پھر اس مقدس کرشمہ سے انکار کیوں؟ نیچری کھسیانا ہو کر بولا۔ اچھا یہ تو بتاؤ۔ تمہارے مولوی یہ بھی کہتے ہیں۔ کہ حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) معراج سے واپس آئے۔ تو بستر اُن کا گرم کا گرم ہی رہا۔ بھلا یہ بھی کوئی ماننے کی بات ہے۔ کہ اتنا طویل سفر۔ اور بستر ٹھنڈا ہی نہ ہو۔ مسلمان نے جواب دیا۔ اور مسٹر! تمہاری تھرموس بوتلوں میں چوبیس چوبیس بلکہ ستر ستر گھنٹہ تک چائے کیسے گرم رہتی ہے؟ مسٹر بولا۔ یہ تو سائنس کی صنعت ہے۔ مسلمان نے جواب دیا۔ اور وہ خدا کی قدرت ہے"۔ نیچری صاحب خاموش ہو گئے۔

ہاں تو بھائیو! آج کی رات سارے آسمانوں پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد آمد کی خوشیاں منائی جانے لگیں۔ بقول شاعر ؎

آمد آمد ہے اس شاہ عالی کی آج جسکے سر پر ہے لولاک کا نوری تاج

مسند پاک ہے جس کی عرشِ خدا آنا وہ مہ لقا آج کی رات ہے
شاخیں فرطِ خوشی میں لگیں جھولنے بلبلیں مست ہو کر لگیں جھومنے
اور گانے لگی مدحتِ مصطفےٰ طوطیِ خوشنوا آج کی رات ہے

**اے جبریل**

میرے بھائیو! اس نورانی شب آسمانوں پر اللہ تعالیٰ نے جبریل کو حکم فرمایا۔ کہ اے جبریل! آج آسمانوں کو سجا دو۔ نور کی چادریں بچھا دو۔ سب کے سب صف بصف دست بستہ کھڑے ہو جاؤ۔ اور اے جبریل! تم خادمانہ لباس پہن لو۔ اور ستر ہزار فرشتوں کو ساتھ لے لو۔ — جبریل نے عرض کی۔ الٰہی! کیا قیامت قریب آگئی؟ ارشاد باری ہوا۔

لَا وَ لٰكِنْ حَبِيْبِىْ اُرِيْدُ اَنْ اُقَرِّبَهٗ — نہیں اے جبریل! بلکہ اپنے حبیب کو قریب بلانے کا ارادہ ہے۔ (روض الفائق ص۹۱)

**افضل الانبیاء صلے اللہ علیہ وسلم**

حضرات! یہ اجتماعی مسئلہ اور حقیقت ہے۔ کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سارے نبیوں سے افضل و اعلیٰ ہیں۔ مگر عیسائی دنیا یہ کہہ سکتی تھی۔ کہ مسلمانو! دیکھو ہمارے عیسےٰ علیہ السلام خود تمہارے قرآن ہی کے مطابق زندہ آسمان پر اٹھائے گئے۔ جیسا کہ قرآن میں موجود ہے۔ مَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ۔ یعنی عیسےٰ علیہ السلام کو یہود نے ہرگز قتل نہیں کیا۔ بلکہ ان کو اللہ تعالیٰ نے اپنی طرف اٹھا لیا۔ تو اے مسلمانو! ہمارے نبی تمہارے نبی سے افضل ٹھہرے۔ کیونکہ ہمارے نبی آسمان پر گئے۔ ہیں۔ تمہارے نہیں۔ بھائیو! شبِ معراج عیسائیوں کا منہ بند کر دیا گیا۔ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نہ صرف یہ کہ آسمانوں ہی پر، بلکہ آسمانوں سے ہوتے ہوئے آسمانوں سے بھی اوپر تشریف لے گئے۔ اسی لئے ایک شاعر نے لکھا ہے۔ کہ ؎

رہ گئے چرخِ دوئم ہی پہ جناب عیسٰے!
طے گئے ہفت سماوات کے میداں تو تے

ایک اور شاعر لکھتا ہے۔ ؎

اللہ رے ایسے رتبۂ عالی کو دیکھنا
جب سارے آسماں ہوئے زینۂ رسول کا

بھائیو! آسمان تو آسمان ہے۔ ہمارے حضور لامکاں جا پہنچے حضرت حسن علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ ؎

بنا آسماں منزلِ ابنِ مریم
گئے لامکاں تاجدارِ مدینہ

میں سنا چکا ہوں۔ کہ لامکاں ایک ایسی جگہ ہے۔ جہاں کسی کا وہم و گمان بھی نہیں جا سکتا۔ قربان جائیں اس عظمت و رفعت کے۔ کہ حضور وہاں جا پہنچے۔ جہاں نہ یہ کہ کوئی نہ پہنچ سکا۔ بلکہ کسی کا وہم و گمان بھی وہاں نہیں پہنچ سکتا۔

**کمال ہے**

بھائیو! آپ نے کہیں جانا ہو۔ تو تانگہ پر بیٹھ کر جائیں گے جہاں تانگہ نہ پہنچ سکے۔ وہاں موٹر پر بیٹھ کر چلے جائیں گے۔ موٹر بھی نہ جا سکے تو ریل پر چلے جائیں گے۔ جہاں ریل بھی نہ جا سکے۔ وہاں ہوائی جہاز پر بیٹھ کر پہنچا جاتا ہے۔ مگر بھائیو! ایک ایسی سواری بھی ہے۔ جس پر بیٹھ کر آپ وہاں بھی جا سکتے ہیں۔ جہاں ہوائی جہاز بھی نہیں پہنچ سکتا۔ اور پھر وہ سواری بھی ایسی ہے۔ کہ آپ کسی دوسرے ملک میں جانا چاہیں۔ تو اس سواری پر بیٹھ کر آپ بغیر پاسپورٹ اور ویزا کے وہاں جا سکتے ہیں۔ آپ حیران ہوں گے۔ کہ وہ اتنی تیز رفتار اور مفید سواری کون سی ہے؟ لیجئے! میں آپ کو بتاتا ہوں۔ وہ خیالی گھوڑا ہے۔ آپ اپنے خیالی گھوڑے پر بیٹھ کر پاکستان کے ہر

شہر میں پھر سکتے ہیں۔ بھارت کے ہر شہر میں بغیر کسی پاسپورٹ کے پھر سکتے ہیں گھر بیٹھے بیٹھے آنکھیں بند کیجئے۔ اور خیالی گھوڑے پر بیٹھ کر لاہور کی انار کلی میں چلے جایئے۔ کراچی کے کلفٹن کی سیر کیجئے۔ یا بھارت کے شہر دہلی میں پھریئے۔ آپ کو پوچھنے والا کوئی نہیں۔ کیوں دوستو! ہے نا یہ ایک ایسی سواری۔ کہ جہاں کوئی سواری نہ پہنچ سکے۔ وہاں یہ پہنچ جاتی ہے۔ مگر کمال ہے ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رفعت و عظمت کا۔ کہ شب معراج حضور وہاں جا پہنچے۔ جہاں یہ خیالی گھوڑا بھی نہیں پہنچ سکتا۔

فَصَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَدْرَ حُسْنِہٖ وَجَمَالِہٖ وَعُرُوْجِہٖ وَکَمَالِہٖ۔

## انبیاء کرام علیہم السلام سے ملاقات

حضرات! حدیث معراج میں مذکور ہے کہ حضور ﷺ آسمان پر تشریف لے گئے۔ تو جبریل نے دروازہ کھلوایا۔ دروازہ کھلنے پر حضور آسمان پر پہنچے۔ تو ہزاروں کی تعداد میں فرشتوں نے استقبال کیا۔ اور پھر حضور نے دیکھا۔ کہ وہاں ایک دراز قد بزرگ تشریف فرما ہیں۔ جبریل نے بتایا۔ کہ یہ حضرت آدم علیہ السلام ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت آدم علیہ السلام سے سلام کیا۔ تو حضرت آدم علیہ السلام نے جواب دیا۔

عَلَیْکَ السَّلَامُ مَرْحَبًا بِالنَّبِیِّ الصَّالِحِ وَالْاِبْنِ الصَّالِحِ

آپ پر سلام اور فرزند صالح اور نبی صالح کو مرحبا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم پھر دوسرے آسمان پر پہنچے۔ وہاں حضرت عیسےٰ یحییٰ علیہما السلام سے ملاقات فرمائی۔ تیسرے آسمان پر حضرت یوسف علیہ السلام سے اور چوتھے پر حضرت ادریس علیہ السلام سے ملاقات فرمائی۔ پانچویں آسمان پر پہنچے۔ تو حضرت ہارون علیہ السلام سے ملاقات فرمائی۔ اور جب چھٹے آسمان پر پہنچے۔ تو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے

ملاقات ہوئی۔

## ایک پُر لطف مکالمہ

حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ نے شمائم امدادیہ میں لکھا ہے۔ کہ منقول ہے۔ کہ شبِ معراج جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ملاقی ہوئے۔ تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حضور سے پوچھا۔ کہ عُلَمَاءُ اُمَّتِیْ کَاَنْبِیَاءِ بَنِیْٓ اِسْرَآئِیْل۔ جو آپ نے فرمایا ہے۔ کہ میری امت کے علماء بنی اسرائیل کے انبیاء کی طرح ہیں۔ یہ کیسے صحیح ہو سکتا ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت امام غزالی علیہ الرحمۃ کو پیش کیا۔ حضرت امام غزالی حاضر ہوئے۔ اور سلام طویل عرض کیا۔ یعنی السّلام علیکم کے بعد و رحمۃ اللہ و برکاتہٗ کے الفاظ کا اضافہ کیا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا۔ یہ طوالت بزرگوں کے سامنے کرتے ہو؟ امام غزالی نے عرض کیا۔ حضور! آپ سے اللہ تعالیٰ نے صرف اس قدر پوچھا تھا۔ مَا تِلْكَ بِيَمِيْنِكَ يَا مُوْسٰى۔ آپ کے ہاتھ میں کیا ہے اے موسیٰ۔ تو آپ نے اتنا طویل جواب کیوں دیا تھا۔ کہ هِيَ عَصَايَ اَتَوَكَّؤُا عَلَيْهَا وَاَهُشُّ بِهَا عَلٰى غَنَمِيْ وَلِيَ فِيْهَا مَاٰرِبُ اُخْرٰى (الآیۃ) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اَدَبْ يَا غَزَالِيْ۔ ادب کرو اے غزالی۔

(شمائم امدادیہ صفحہ ۱۳۲ مطبوعہ قومی پریس لکھنؤ)

سبحان اللہ! کیا پر لطف مکالمہ ہے۔ مگر اس سے یہ نہ سمجھا جائے۔ اور کسی کے دل میں یہ شبہ پیدا نہ ہو۔ کہ حضرت امام غزالی نے حضرت موسےٰ علیہ السلام کو (معاذ اللہ) لاجواب کر دیا۔ اس لئے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام تو اس وقت امام غزالی کا امتحان لے رہے تھے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام ممتحن تھے۔ اور امام غزالی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سامنے امتحان دینے والے ایک طالب علم کی حیثیت سے کھڑے تھے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام

نے بطور امتحان سوال فرمایا۔ اور امام غزالی نے اس کا صحیح جواب دیا۔ اگر کوئی طالب علم ممتحن کے سوال کا صحیح اور معقول جواب دیدے۔ تو کوئی عقلمند یہ نہیں کہہ سکتا۔ کہ اس نے ممتحن کو لاجواب کر دیا۔ بلکہ یہی کہا جائے گا۔ کہ امام غزالی بارگاہِ کلیمی میں امتحان دے کر کامیاب ہو گئے۔

ہاں تو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ملاقات کرنے کے بعد حضور ساتویں آسمان پر پہنچے۔ اور وہاں حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ملاقات ہوئی ــــ اور پھر آپ اس سے بھی آگے بڑھے۔ اور

**سِدرۃ المنتہیٰ**

سدرۃ المنتہیٰ کے پاس آئے۔ یہ وہ جگہ ہے۔ جہاں سے آگے آج تک نہ کوئی آگے گیا تھا۔ اور نہ ہی جا سکتا تھا

حضرت شاہ عبدالحق صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:۔

ہیچ کس را مجال تجاوز ازاں مقام و عروج ازاں نیست و بوے منتہی می گردد۔" کسی شخص میں اس مقام سے آگے بڑھنے کی اور اوپر جانے کی طاقت نہیں۔ اور ہر کوئی وہاں پہنچ کر رک جاتا ہے۔" (مدارج شریف ص۹۲)

چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب یہاں تشریف لائے۔ تو جبریل امین جو آپ کے ساتھ ساتھ تھے۔ یہاں آ کر رک گئے۔ اور عرض کی۔ بس یا رسول اللہ! مجھے اب اجازت دیجئے۔ میں آگے نہ جا سکوں گا۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔

مِثْلَ هٰذَا الْمَقَامِ يَتْرُكُ الْخَلِيْلُ خَلِيْلَهٗ

"کہیں ایسی جگہ بھی دوست اپنے دوست کو چھوڑتا ہے؟"

جبریل امین نے عرض کی:۔

اِنْ تَجَاوَزْتُهٗ اِحْتَرَقْتُ بِالنُّوْرِ۔

"اگر میں اس مقام سے ذرہ بھی آگے بڑھا۔ تو نور سے جل جاؤں گا۔"

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اچھا! اے جبریل!
هَلْ لَكَ مِنْ حَاجَةٍ۔ "ہے کوئی تمہاری حاجت؟

سبحان اللہ! کیا شان ہے ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی۔ کہ جبریل امین سے دریافت فرما رہے ہیں۔ کہ اے جبریل! اگر کوئی تمہاری حاجت ہے۔ تو مجھے بتاؤ۔ میری بارگاہ میں عرض کرو۔ میرے بھائیو! وہ رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم جو جبریل کی بھی حاجتیں سنے۔ اور سنانے کو فرمائے۔ پھر ما و شما کون ہیں۔ جو ان کے محتاج نہ ہوں گے۔ اور جو محبوب جبریل کی بھی حاجتیں پوری فرما سکتا ہے۔ وہ میری، آپ کی حاجتیں کیوں پوری نہ فرما سکے گا؟ بھائیو! ہم سب حضور کے محتاج ہیں۔ مولانا رومی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ ؎

چونکہ ذاتش بود محتاجٌ الیہٖ
زیں سبب فرمود حق صَلُّوا علیہ

یعنی چونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ پاک ساری کائنات کی محتاج الیہ ہے۔ یعنی ایسی بارگاہ ہے۔ جس کے سب محتاج ہیں۔ اسی لئے اللہ نے فرمایا ہے۔ کہ صَلُّوا علیہ۔ صلوٰۃ و سلام بھیجو اس ذاتِ پاک پر جس کے تم سب محتاج ہو۔" سبحان اللہ! کیا شان ہے۔ کیا عظمت ہے اور کیا عروج ہے۔ بھائیو! اپنا ایمان رکھو۔ کہ ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ساری کائنات کے محتاج الیہ ہیں۔ سب اپنی حاجتیں یہاں عرض کرتے ہیں۔ اور مرادیں پاتے ہیں۔ ہاں تو جبریل امین سے فرمایا۔ کہ اے جبریل! کوئی حاجت ہے۔ تو بیان کرو۔ بھائیو! سنو! جبریل امین نے اپنی حاجت بھی عرض کی۔ تو کیا کی۔ عرض کیا۔

سَلِ اللهَ لِيْ اَنْ اَبْسُطَ جَنَاحِيْ عَلَى الصِّرَاطِ لِاُمَّتِكَ حَتّٰى يَجُوْزُوْا عَلَيْهِ۔ یا رسول اللہ! اللہ سے میرے لئے یہ کہیئے۔ کہ قیامت

کے روز پل صراط پر میں اپنے پَر بچھا دوں۔ تاکہ آپکی امت اوپر سے بآسانی گذر جائے "۔

(مواہب لدنیہ ص۲۹ جلد ۲ - مدارج النبوۃ ص۹۴)

اَللّٰہُ اَکْبَرُ! - جبریل امین نے عرض بھی کی تو کیا۔ اور حاجت پیش بھی کی تو کیا؟ یہ کہ یا رسول اللہ! آپ کی امت کا مجھے خیال ہے۔ کہ قیامت کے روز وہ پریشان نہ ہو۔ اور پل صراط پر سے گذرتے وقت اسے کوئی تکلیف نہ ہو۔ میں چاہتا ہوں۔ کہ پل پر میں اپنے پَر بچھا دوں۔ تاکہ آپ کی امت اوپر سے آسانی کے ساتھ گذر جائے۔ بھائیو! کہاں ہم اور کہاں جبریل امین! ہم کون تھے جن کا وہ خیال فرماتے۔ مگر یہ سب صدقہ ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ ان کی نسبت سے حضرت جبریل علیہ السلام بھی ہمارا خیال فرمانے لگے۔ ؎

زاہد ان کا میں گنہ گار ہوں وہ شافع میرے
اتنی نسبت مجھے کیا کم ہے تو سمجھا کیا ہے

ہاں تو بھائیو! حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سدرۃ المنتہیٰ کو بھی عبور فرمایا۔ اور وہاں جا پہنچے جہاں کسی کا وہم وگمان بھی نہیں پہنچ سکتا۔ اور یہ اللہ ہی جانے یا اللہ کا محبوب۔ کہ آگے آپ کس قدر مقامات طے فرمانے کے بعد عرشِ اعظم کے قریب پہنچے۔ بھائیو! یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہی کا خاصہ ہے۔ کہ شبِ معراج آپ سدرۃ المنتہیٰ کو عبور فرما کر عرش اعظم پر جا پہنچے۔ سدرۃ المنتہیٰ تک تو جبریل امین ساتھ رہے مگر اس سے آگے۔ " ہیچ ملکے ▪ النبے با وی نماند " (مدارج شریف) کوئی فرشتہ یا آدمی آپ کے ساتھ نہ رہا۔ اور آپ آگے تنہا ہی تشریف لے گئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ میں آگے تنہا تشریف لے گیا۔ کوئی میرا ساتھی نہ تھا۔ عرش اعظم کے قریب پہنچا۔ تو مجھے کچھ

**حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ**

اجنبیت اور وحشت سی معلوم ہوئی ۔ تو مجھے ابوبکر کی آواز میں ندا سنائی دی ۔ کہ

قِفْ مَكَانَكَ فَإِنَّ رَبَّكَ يُصَلِّيْ ۔

" اپنی جگہ پر ٹھہرو ۔ کہ تمہارا رب " صلوٰۃ " پڑھ رہا ہے " ۔

حضور فرماتے ہیں ۔ کہ میں بڑا حیران ہوا ۔ کہ ابوبکر مجھ سے بھی پہلے یہاں کیسے پہنچ گئے ! مگر مجھے پتہ چلا ۔ کہ یہ تو اللہ تعالیٰ کی ندا تھی ۔ جو اللہ تعالیٰ نے مجھ پر کرم فرما کر میری وحشت دور فرمانے کے لئے ابوبکر کی آواز میں میرے کانوں میں پہنچائی تھی ۔ تاکہ میں اپنے یارِ غار کی آواز سن کر اپنی وحشت دور کر لوں ۔ بھائیو ! یہ فطری بات ہے ۔ کہ تنہائی میں جب دل متاثر ہو ۔ اور کسی کو ساتھ نہ دیکھ کر پریشانی لاحق ہو ۔ تو کسی گہرے دوست اور جانی رفیق کی آواز سن کر دل مطمئن ہو جاتا ہے تو حضور شبِ معراج جب ایک ایسے مقام پر پہنچے ۔ جہاں کسی کا وہم و گمان بھی نہیں پہنچ سکتا ۔ اور تنہائی کے عالم میں آپ نے کچھ اجنبیت اور وحشت محسوس فرمائی ۔ تو خدا تعالیٰ نے اپنے محبوب کی یہ پریشانی دور فرمانے کے لئے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے کانوں تک حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی آواز پہنچائی ۔

**انیسِ رسول**

حضرات ! حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی شان ملاحظہ فرمایئے کہ خود خدا تعالیٰ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی تسکینِ خاطر کے لئے ان کے مبارک کانوں میں آوازِ صدیق پہنچا رہا ہے ۔ لیجئے اب خدا تعالیٰ کا ارشاد بھی ملاحظہ فرمایئے ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ۔ کہ خدا تعالیٰ نے مجھ سے فرمایا ۔ اے محبوب ! تم نے جو اس مقام پر اجنبیت و وحشت محسوس فرمائی ۔ تو ہم نے تمہاری وحشت دور کرنے کے لئے تمہارے کانوں میں انہیں کی آواز پہنچائی ۔ جس طرح

موسیٰ (علیہ السلام) جب کوہ طور پر پہنچے تھے۔ تو ان کی وحشت دُور کرنے کے لئے ہم نے ان سے کلام فرمایا۔ تو ان کی مانوس شئے کا ذکر کیا۔ یعنی موسیٰ (علیہ السلام) کو اپنے عصا سے انس تھا۔ چنانچہ ہم نے ان سے اپنے کلام میں ان کے عصا ہی کا دریافت فرمایا۔ کہ مَا تِلْكَ بِيَمِيْنِكَ يَامُوْسٰى قَالَ هِيَ عَصَايَ ۔ پس اس طرح وہ اپنے عصا کے ذکر میں مشغول ہو کر وحشت و ہیبت سے محفوظ ہو گئے۔ اسی طرح اے محبوب!

اَنْتَ وَهُوَ مِنْ طِيْنَةٍ وَّاحِدَةٍ وَهُوَ اَنِيْسُكَ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ خَلَقْنَا مَلَكًا عَلٰى صُوْرَتِهٖ يُنَادِيْكَ بِلُغَتِهٖ لِيَزُوْلَ عَنْكَ الْاِسْتِيْحَاشُ ۔ تم اور ابوبکر ایک ہی مبارک مٹی سے پیدا فرمائے گئے ہو۔ اور وہ تمہارا دنیا و آخرت میں انیس ہے تو ہم نے ابوبکر کی شکل کا ایک فرشتہ پیدا کیا ہے۔ جس نے ابوبکر کی آواز میں تمہیں ندا دی۔ تاکہ تمہاری وحشت دور ہو جائے۔

(مواہب لدنیہ صفحہ جلد ۲)

حضرات! اس ارشادِ باری سے فیصلہ کیجئے۔ کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی کیا شان ہے۔ فرمائیے! ایسے رفیق انیس رسول کا کون قائل نہ ہوگا۔ اور کون ہے۔ جو حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے صدیق اکبر کو جدا کر سکے۔

بھائیو! ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی رفاقت ایک ایسی ضرب المثل رفاقت ہے۔ کہ آج بھی کسی گہرے اور جانثار دوست کو جب یاد کیا جاتا ہے۔ تو اسے یارِ غار کہا جاتا ہے۔ اور یہ ایک ایسی بے مثال رفاقت ہے۔ کہ خود اللہ نے بھی شبِ معراج اس کا اعلان فرما دیا۔ الحمدللہ! ثم الحمدللہ! کہ ہم اہل سنت و جماعت اسی رفاقت کے قائل ہیں۔ اور ہمارا ایمان ہے۔ کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

کے بہترین رفیق ہیں۔ سفر و حضر کے رفیق۔ اور دنیوی زندگی کے رفیق۔ اور وصال شریف کے بعد بھی رفیق۔ فرش کے رفیق اور عرش کے بھی رفیق ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ ہاں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ میں نے جب یہ آواز سنی۔ کہ ٹھہرو تمہارا رب صلوٰۃ پڑھ رہا ہے۔ تو میں حیران

**اللہ کی نماز**

ہوا۔ کہ اللہ تعالیٰ تو نماز سے غنی ہے۔ پھر اس کا صلوٰۃ یعنی نماز پڑھنا کیسا؟ حضور فرماتے ہیں۔ اللہ تعالےٰ نے مجھے جواب دیا۔ کہ

اَنَا الْغَنِیُّ اَنْ اُصَلِّیَ لِاَحَدٍ وَ اِنَّمَا اَقُوْلُ سُبْحَانِیْ سُبْحَانِیْ۔ سَبَقَتْ رَحْمَتِیْ غَضَبِیْ۔ میں واقعی کسی کی نماز سے غنی ہوں۔ میری "صلوٰۃ" تو صرف یہ ہے۔ کہ میں یوں فرماتا ہوں۔ سبحانی۔ سبحانی۔ میری رحمت نے میرے غضب پر سبقت فرمائی"۔

اور پھر فرمایا۔ اے میرے محبوب! قرآن کی یہ آیت یاد فرماؤ۔ هُوَ الَّذِیْ یُصَلِّیْ عَلَیْکُمْ وَمَلٰٓئِکَتُهٗ لِیُخْرِجَکُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ وَکَانَ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَحِیْمًا ــــ فَصَلَاتِیْ رَحْمَتِیْ لَکَ وَ لِاُمَّتِکَ۔ وہی ہے کہ درود بھیجتا ہے۔ تم پر اور اس کے فرشتے۔ کہ تمہیں اندھیروں سے اجالے کی طرف نکالے۔ اور وہ مسلمانوں پر مہربان ہے ــــ تو میری نماز یہی ہے۔ کہ میں تم پر اے محبوب رحمت بھیجتا ہوں۔ اور تمہاری امت پر"۔

سبحان اللہ! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقہ میں کیا شان ہے ہماری بھی۔ کہ اللہ تعالیٰ حضور کے صدقہ میں ہم پر رحمتیں نازل فرماتا ہے

**قریب آؤ**

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ حضرت ابو بکر

رضی اللہ عنہ کی آواز میں اس ندا کے بعد میں آگے بڑھا۔ تو مجھے پھر یہ مبارک ندائیں آنے لگیں۔

اُدْنُ یَا خَیْرَ الْبَرِیَّۃِ اُدْنُ یَا اَحْمَدُ اُدْنُ یَا مُحَمَّدُ۔

قریب آؤ اے بہترین کائنات! قریب آؤ اے احمد۔ قریب آؤ اے محمد!"

سبحان اللہ! کیا عروج اور کیا شان ہے۔ کہ آج وہ محبوبِ حقیقی جس نے حضرت موسٰی علیہ السلام سے فرمایا۔ لَنْ تَرَانِیْ۔ تو مجھے نہ دیکھ سکے گا۔ وہی خود ہمارے حضور کو مخاطب فرما کر فرما رہا ہے۔ قریب آؤ اے محبوب قریب آؤ۔ سچ ہے۔ ؎

طورِ سینا اور ہے معراجِ مولیٰ اور ہے
اپنا جانا اور ہے اُن کا بلانا اور ہے

اور اعلیحضرت فرماتے ہیں۔ کہ ؎

تبارک اللہ شان تیری، تجھی کو زیبا ہے بے نیازی
کہیں تو وہ جوشِ لن ترانی کہیں تقاضے وصال کے ہیں

## سارے علوم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ فَاَدْنَانِیْ رَبِّیْ۔ میرے رب نے مجھے قریب کر لیا۔ اور مجھے اپنا قربِ خاص بخشا۔ اور پھر

فَوَضَعَ یَدَہٗ بَیْنَ کَتِفَیَّ بِلَا تَکْیِیْفٍ وَّلَا تَحْدِیْدٍ فَوَجَدْتُ بَرْدَھَا بَیْنَ ثَدْیَیَّ فَاَوْرَثَنِیْ عِلْمَ الْاَوَّلِیْنَ وَ الْاٰخِرِیْنَ — اللہ نے اپنا قدرت کا ہاتھ بلا کیف و تحدید میرے کندھوں کے درمیان رکھا۔ اور میں نے اپنے سینے میں اس کی ٹھنڈک پائی۔ پس اللہ نے مجھے اولین و آخرین یعنی اگلوں پچھلوں سب کا علم دیدیا۔" (مواہب لدنیہ صفحہ ۲۹ جلد ۲)

بھائیو! ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شب معراج سارے علوم دیدئیے گئے۔ اور آپ سے کوئی بات مخفی نہ رہی۔ خود اللہ ہی کا دیدار حاصل ہو گیا۔ پھر جن مبارک نظروں سے خود اللہ تعالیٰ بھی غائب نہ رہا۔ اس سے اور کوئی بات کیسے غائب رہ سکتی ہے۔

اور کیا غیب تم سے بھلا ہو نہاں!
جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ لاکھوں سلام

## امت کا خیال

حضرات! کروڑوں بار شکر کرو۔ اس اللہ تعالیٰ کا جس نے ہمیں ایسا رؤف و رحیم رسول عطا فرمایا۔ جو کسی وقت بھی ہم گنہ گاروں کو نہیں بھولا۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔ بھائیو! آج کوئی شخص ذرا سا بھی اوپر چلا جائے۔ اور معمولی سا بھی عہدہ پالے۔ تو وہ اپنوں، بیگانوں سب کو بھلا دیتا ہے۔ اور کسی کا واقف ہی نہیں بنتا۔ مگر کروڑوں سلام اور لاکھوں درود اس غمخوار امت رسول پر جو شب معراج ساری بلندیوں سے بلند مرتبہ پر جا پہنچا۔ اور سارے اونچے عہدوں سے اونچا عہدہ پاکر بھی اپنی امت کو نہیں بھولا۔ اور شب معراج اپنے اللہ سے اپنی امت کے بارے یوں عرض کیا۔

اِجْعَلْ حِسَابَ أُمَّتِيْ فِيْ يَدِيْ لِئَلَّا يَطَّلِعَ عَلٰى عُيُوْبِهِمْ أَحَدٌ غَيْرِيْ۔ الٰہی! میری امت کا حساب میرے ہاتھ دیدے۔ تاکہ میری امت کے گناہوں کا میرے سوا کسی کو پتہ ہی نہ چلے۔

اللہ اکبر! کتنی مہربانی اور کتنی شفقت ہے۔ خدا کی قسم! اتنی شفقت ماں باپ کو بھی اپنی اولاد پر نہیں ہوتی۔ جتنی حضور کو اپنے غلاموں پر ہے صلی اللہ علیہ وسلم۔ کس زبان سے شکر ادا کریں۔ اپنے محسن آقا صلی اللہ علیہ وسلم کا اور کس زبان سے حمد و ثنا بجا لائیں۔ اپنے رب کریم کا کہ رسول ہے۔ تو ایسا شفیق اور رب ہے۔ تو ایسا کریم۔ کہ اپنے محبوب

کی اس التجا کے جواب میں رب نے یوں فرمایا۔ کہ اے محبوب! تم اپنی امت کے عیب دوسروں کو دکھانا نہیں چاہتے۔ تو ہم اپنے بندوں سے تمہاری امت کے عیب تم کو بھی دکھانا نہیں چاہتے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر عرض کیا۔

اِلٰهِی! وَسَیِّدِی! اَلْمُذْنِبُوْنَ مِنْ اُمَّتِی۔

الٰہی و سیدی! میری امت میں گنہ گار بھی ہیں۔

خدا نے جواب ارشاد فرمایا:۔

یَا اَحْمَدُ اِذَا کُنْتُ اَنَا الرَّحِیْمُ وَاَنْتَ الشَّفِیْعُ فَاَیْنَ الْمُذْنِبُوْنَ بَیْنَنَا۔ اے احمد! جن کے لئے ایک طرف میں رحیم ہوں۔ اور دوسری طرف تم شفیع ہو۔ تو ہم دونوں کے درمیان گنہ گار رہ ہی کیسے سکتے ہیں؟

(کنز العمال حاشیہ مسند امام احمد ص۳۳ جلد ۵)

نعرۂ تکبیر — نعرۂ رسالت

اَللّٰہُ اَکْبَر — یَارَسُوْلَ اللّٰہ

ہزاروں سلام اور کروڑوں درود ایسے رسولِ رحمت اور صاحبِ شفاعت پر۔ کہ جن کے صدقہ میں اللہ تعالیٰ بھی ہم گنہ گاروں پر بیحد مہربان ہے۔ بھائیو! بیشک ہم گنہ گار ہیں۔ مگر ؎

صد شکر کہ ہستیم میانِ دو کریم

**مکالمہ** ایک اور ایمان افروز اور خوش کن بات بھی سنئے۔ بزرگوں نے لکھا ہے۔ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب یہ عرض کیا۔ کہ الٰہی! میری امت سے حساب نہ لینا۔ تو خدا نے فرمایا۔ محبوب! تم اس وقت میرے ساتھ مکالمہ کے شرف سے مشرف ہو رہے ہو۔ اور تمہارے صدقہ میں ہم تمہاری امت کو بھی اس شرف سے مشرف فرمانا چاہتے ہیں اور

شہ اس طرح کہ قیامت کے روز ہم ان سے حساب لینے کے بہانے انہیں اپنی ہمکلامی سے مشرف فرمائیں گے۔ اگر ہم تمہاری امت کو اس شرف سے مشرف فرمانا نہ چاہتے۔ تو قیامت کو ان سے حساب نہ لیتے۔ اب تو قیامت کا دن ان کے لئے باعثِ رحمت ہوگا۔ نہ کہ سببِ عذاب کا۔ ؎

صدقے اس رحم کے اس سایۂ دامن پہ نثار!
اپنے بندے کو مصیبت سے بچایا کیا ہے

**تحفہ** اس کے بعد خدا تعالیٰ نے اپنے محبوب سے پوچھا۔ اے حبیب! یہ عام قاعدہ ہے۔ کہ جب کوئی دوست اپنے دوست سے ملنے جاتا ہے۔ تو اس کے لئے کوئی تحفہ ضرور لے جاتا ہے۔ آپ میرے لئے کیا لائے؟ حضور علیہ الصلوٰۃ و السلام نے عرض کی:۔

اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰاتُ وَ الطَّیِّبَاتُ

"میری تمام بدنی۔ زبانی۔ اور مالی عبادتیں صرف تجھ اللہ ہی کے واسطے ہیں۔"

حضور کا یہ تحفہ خدا نے قبول فرما کر فرمایا۔

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

"ہر قسم کی سلامتی۔ اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں آپ پر اے نبی!۔"

اس موقعہ پر حضور نے پھر اپنی گنہ گار امت کو یاد فرمایا۔ اور ان کو اپنے ساتھ ملا کر اس طرح عرض کیا۔

اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَ عَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصَّالِحِیْنَ۔

"اللہ کی سلامتی ہم پر۔ یعنی ہمارے ساتھ ہماری گنہ گار امت پر بھی، اور اللہ کے نیک بندوں پر بھی۔"

فرشتوں نے جب اس اخلاقِ کریمانہ کا مظاہرہ دیکھا۔ کہ ایسے وقت

میں بھی اس نبی رحیم و کریم نے اپنی امت کے گنہ گاروں کو فراموش نہیں فرمایا۔ تو بیک زبان سب بول اُٹھے۔

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ ــــ "ہم سب فرشتے اس بات کی گواہی دیتے ہیں۔ کہ اللہ کے سوا کوئی لائق عبادت نہیں۔ اور محمد اللہ کے سچے بندے و رسول ہیں"

اعلیحضرت فرماتے ہیں۔ ؎

اِدھر سے تھیں نذرِ شہ نمازیں اُدھر سے انعامِ خسروی ہیں
سلام و رحمت کے ہار گندھ کر گلوئے پُر نور میں پڑے تھے
نبیٔ رحمت شفیعِ اُمت رضا پہ للہ ہو عنایت
اِسے بھی ان خلعتوں سے حصہ جو خاص رحمت کے واں بٹے تھے

حضرات! اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے اپنی امت کے واسطے کوئی تحفہ طلب فرمایا۔ خدا تعالیٰ نے اپنے محبوب کی امت کے لئے کیا تحفہ عطا فرمایا۔ اس کا بیان اگلے جمعہ میں سنیئے۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ خَلَقَ السَّبْعَ الشِّدَادَ وَ

جَعَلَهَا سُقُوفًا مَحْفُوظَةً ۔ وَزَيَّنَهَا بِالشَّمْسِ
وَالْقَمَرِ وَالنُّجُوْمِ وَالْبُرُوْجِ الْمَشْهُوْرَةِ فَسُبْحَانَهُ
مِنْ اِلٰهٍ عَجَزَتِ الْاَلْسِنَةُ عَنْ مَدْحِهٖ وَثَنَآئِهٖ
وَتَحَيَّرَتِ الْمَدَارِكُ فِيْ اِدْرَاكِ حَقَآئِقِ الْاُمُوْرِ
الْمَقْدُوْرَةِ ۔ خَلَقَ سَبْعَ اَرْضِيْنَ وَجَعَلَهَا
فُرُشًا مَبْسُوْطَةً ۔ وَقَوَّاهَا بِالْجِبَالِ الرَّاسِيَاتِ
الْمَضْبُوْطَةِ ۔ اَحْمَدُهٗ حَمْدًا كَثِيْرًا وَاَشْكُرُهٗ
شُكْرًا جَمِيْلًا عَلٰى مِنَنِهٖ وَنَعْمَآئِهِ الْمَبْثُوْثَةِ
وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ
لَهٗ كُلُّ الْاَشْيَآءِ تَحْتَ قُدْرَتِهٖ مَقْهُوْرَةٌ ۔
وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ
صَاحِبُ الْاٰيَاتِ وَالْمُعْجِزَاتِ الْمَرْصُوْصَةِ ۔
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ صَلٰوةً
دَآئِمَةً كَامِلَةً مَوْفُوْرَةً

اَمَّا بَعْدُ

اَیُّهَا النَّاسُ اِتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقَاتِهٖ فَاِنَّ التَّقْوٰی هِیَ الشَّافِعَةُ الْمَشْفُوْعَةُ۔ وَاحْذَرُوْا مِنْ بَطْشِ اللّٰهِ فَاِنَّ بَطْشَتَهٗ لَشَدِیْدَةٌ مَّوْعُوْدَةٌ۔ وَاتَّقُوا النَّارَ وَلَوْ بِشِقِّ تَمْرَةٍ مَّوْهُوْبَةٍ۔ اَلَا تَعْتَبِرُوْنَ بِسُرْعَةِ اِنْقِلَابِ اللَّیَالِیْ وَالْاَیَّامِ الْمَعْهُوْدَةِ۔ اَلَا تَنْظُرُوْنَ اِلٰی فَنَآءِ الْمَخْلُوْقَاتِ الْمَنْشُوْرَةِ۔ اَلَكُمْ خُلُوْدٌ فِی الدُّنْیَا اَمْ لَكُمْ اَمَانٌ مِّنْ عَذَابِ النَّارِ الْمَعْهُوْدَةِ۔ اَمْ تَغْتَرُّوْنَ بِسَعَةِ رَحْمَةِ اللّٰهِ تَعَالٰی وَلَا تَتَفَكَّرُوْنَ فِیْ مَا یَمْضِیْ عَلَیْكُمْ فِی الْقَبْرِ وَیَوْمَ الْحَشْرِ مِنَ الْاَهْوَالِ الْمَكْرُوْهَةِ كَیْفَ بِكُمْ اِذَا جَمَعَ بِكُمْ اَرْضُ الْمَحْشَرِ۔ وَجَآءَكُمْ رَبُّكُمْ مَعَ عَرْشِهِ الْاَكْبَرِ۔ فَیُحَاسِبُكُمْ عَلَی الْاَعْمَالِ الْمَقْبُوْحَةِ۔ وَتُوْضَعُ لَكُمْ مَوَازِیْنُ الْقِسْطِ فَلَا تُظْلَمُوْنَ شَیْئًا وَتُعْرَضُ عَلَیْكُمْ كُتُبُ اَعْمَالِكُمْ وَلَا تَنْقُصُوْنَ مِنْهَا شَیْئًا

فَتَتَدَهْشُ كُلُّ نَفْسٍ مَنْفُوسَةٍ ۔ تَنَبَّهُوْٓا اَيُّهَا
الْغَافِلُوْنَ ۔ وَتَذَكَّرُوْٓا اَيُّهَا الْعَاقِلُوْنَ ۔ وَتُوْبُوْٓا
اِلَى اللّٰهِ بِالتَّوْبَةِ الْمَبْرُوْرَةِ ۔ وَحَاسِبُوْا اَنْفُسَكُمْ
قَبْلَ اَنْ تُحَاسَبُوْا كَیْ لَا تَصِيْرَ مَمْقُوْتَةً وَّ
مَبْغُوْضَةً ۔ وَعَلَيْكُمْ بِالسُّنَّةِ السَّنِيَّةِ ۔ وَ
اجْتِنَابِ الْبِدْعَاتِ الْقَبِيْحَةِ الْمَذْمُوْمَةِ ۔
فَاِنَّ كُلَّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ وَّكُلَّ ضَلَالَةٍ
يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَسْئُوْلَةٌ ۔ وَمَنْ سَنَّ سُنَّةً
حَسَنَةً فَلَهٗ اَجْرُهَا وَاَجْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَآ اِلٰى
يَوْمِ الْقِيَامَةِ وَمَنْ سَنَّ سُنَّةً سَيِّئَةً فَعَلَيْهِ
وِزْرُهَا وَوِزْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَآ اِلٰى يَوْمِ الْمَصَائِبِ
الْمَاثُوْرَةِ ۔ فَطُوْبٰى لِنَفْسٍ تَزَوَّدَتْ مِنْ
دُنْيَاهَا لِاٰخِرَتِهَا وَمِنْ حَيَاتِهَا لِمَوْتِهَا
وَمِنْ صِحَّتِهَا لِسُقْمِهَا وَمِنْ شَبَابِهَا
لِهَرَمِهَا وَاُدْخِلَتْ فِی الْغُرُفَاتِ الْمَرْفُوْعَةِ ۔

جَعَلَنَا اللّٰہُ وَاِیَّاکُمْ مِمَّنْ تَابَ وَاَنَابَ
وَغَفَرَ اللّٰہُ لَنَا وَلَکُمُ الْاَعْمَالَ الْمَقْبُوحَۃَ
بَارَکَ اللّٰہُ لَنَا وَلَکُمْ فِی الْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ
وَنَفَعَنَا وَاِیَّاکُمْ بِالْاٰیٰتِ وَالذِّکْرِ
الْحَکِیْمِ۔ اِنَّہٗ تَعَالٰی جَوَادٌ مَلِکٌ
کَرِیْمٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ۔

تھوڑی دیر کے لیے بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے وہاں سے پڑھیئے۔

رجب شریف کے چوتھے جمعہ کا وعظ بعنوان

# تحفۂ معراج

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْنَا الصَّلٰوۃَ - وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ صَاحِبِ الْمُعْجِزَاتِ. وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ الَّذِیْنَ فَازُوْا بِاَعْلَی الدَّرَجَاتِ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۞ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

ثُمَّ فُرِضَتْ عَلَیَّ الصَّلٰوۃُ خَمْسِیْنَ صَلٰوۃً کُلَّ یَوْمٍ۔ (مشکوٰۃ شریف ص ۵۲۰)

پھر مجھ پر ہر روز پچاس نمازیں فرض کی گئیں۔

---

حضرات! شبِ معراج ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اللہ سے عرض کیا۔ الٰہی! میں جب واپس ہوا۔ تو میری امت نے اگر مجھ سے پوچھا۔ کہ یا رسول اللہ! اللہ سے ہمارے لئے آپ کیا لائے؟ تو میں کیا جواب دوں گا۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا۔ تمہاری امت کے لئے تحفہ نماز ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ خدا تعالیٰ نے مجھ پر ہر روز پچاس نمازیں فرض کیں۔ نماز حضور صلے اللہ علیہ وسلم اپنے اللہ سے اپنی امت کے لئے

**نماز** تحفہ لائے۔ بھائیو! واقعی یہ ایک عظیم تحفہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب کے صدقہ میں ہمیں "نماز" کا تحفہ عطا فرماکر گویا ہمیں بھی اپنے حضور بلایا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شرفِ معراج سے مشرف فرمانے کے بعد حضور کی امت کو "نماز کی معراج" عطا فرمائی۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے معراج میں اپنے اللہ سے باتیں کی تھیں۔ تو نماز میں حضور کا امتی بھی خدا سے باتیں ہی کرتا ہے۔ حضور نے شبِ معراج اپنے اللہ کا دیدار پایا تھا۔ تو حضور کا امتی بھی نماز پڑھتے ہوئے گویا دیدارِ حق سے مستفید ہوتا ہے۔ چنانچہ حضور نے فرمایا ہے۔

صَلِّ كَاَنَّكَ تَرَاهُ

"نماز اس طرح پڑھ۔ گویا تو خدا کو دیکھ رہا ہے۔"

اور پھر فرمایا۔

فَاِنْ لَّمْ تَكُنْ تَرَاهُ فَاِنَّهٗ يَرَاكَ

"اور اگر تم اسے نہیں دیکھ سکتے تو وہ یقیناً تمہیں دیکھ رہا ہے۔"

اس ارشاد سے معلوم ہوا۔ کہ نماز مسلمان کے لئے معراج ہے۔ کیونکہ اس کے ذریعہ وہ خدا کے حضور پہنچ جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے۔ کہ نمازی کے آگے سے گزرنا ممنوع ہے۔ چونکہ بندہ اپنے مولا کے حضور کھڑا ہوتا ہے۔ اور یہ بات ظاہر ہے۔ کہ دو آدمی جب آپس آمنے سامنے گفتگو کر رہے ہوں۔ تو کوئی دوسرا آدمی اگر ان کے بیچ میں سے گزر جائے۔ تو دونوں کو بُرا معلوم ہوتا ہے۔ بلاتشبیہ نمازی اپنے مولا کے حضور کھڑا ہے۔ اِدھر بندہ ہے۔ اور اُدھر جلوۂ حق۔ اس لئے نمازی کے آگے سے گزرنا گویا اس بات کی خلاف ورزی ہے۔ اور

شریعت کو یہ بات اچھی نہیں لگتی۔

بھائیو! بندہ نماز میں داخل ہوتے وقت اللہ اکبر کہہ کر دونوں ہاتھ اٹھا کر کانوں تک لے جا کر گویا اعلان کرتا ہے۔ کہ میں نے دونوں جہان سے ہاتھ اٹھائے۔ اور اب گویا [redacted] اس جہان میں ہوتا ہی نہیں وہ کہیں اور ہی پہنچ جاتا ہے۔ اسی لئے نماز سے فراغت کے وقت [redacted] سلام پھیرتے ہوئے کہتا ہے۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہ۔ کوئی شخص گھر سے باہر چلا جائے۔ تو جب واپس آتا ہے۔ تو کہتا ہے۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ ورحمۃ اللہ۔ تو نمازی کا سلام پھیرنے کے وقت یوں کہنا السّلامُ علیکم و رحمۃ اللہ۔ گویا اس بات کا اعلان کرتا ہے۔ کہ نمازی نماز میں داخل ہو کر یہاں رہا ہی نہ تھا۔ وہ تو کہیں دور جا پہنچا تھا۔ اور اب واپس آیا ہے۔ اور کہتا ہے اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہ۔ اسی لئے شاعر لکھتا ہے۔ کہ ؎

جلوہ ہے خاص رحمتِ حق کا نماز میں
انوارِ قدس کا ہے نظارہ نماز میں
جب ہاتھ اٹھائے باندھ کے نیت تو یوں سمجھ
دونوں جہاں سے ہاتھ اٹھایا نماز میں
مولےٰ سے اپنے ملتا ہے بندہ نماز میں
اٹھ جاتا ہے جدائی کا پردہ نماز میں
آ پہنچا خاص اپنے شہنشاہ کے حضور
جب بندہ ہاتھ باندھ کے آیا نماز میں
بیشک نماز کیوں نہ ہو معراج مومنیں
پاتا عروج و قرب ہے بندہ نماز میں

**فلسفہ نماز** بھائیو! انسان کے وجود میں دو چیزیں ہیں۔ ایک جسم

دوسری روح۔ جس طرح جسم کو غذاؤں کی ضرورت ہے۔ اسی طرح روح کو بھی غذا کی ضرورت ہے۔ جسم کی غذا مختلف قسم کا کھانا ہے۔ جس کا مزہ سب سے پہلے زبان کو ملتا ہے۔ اسی طرح روح کی غذا خدا کی عبادت اور خدا کا ذکر ہے۔ اس کی لذت سب سے پہلے دل پاتا ہے اسی لئے خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ۔ یعنی بیشک خدا کے ذکر سے دل اطمینان پاتے ہیں۔ نماز سے دل کو آرام ملتا ہے۔ روح کو چین نصیب ہوتی ہے۔ پانچ وقت کی نماز اسی لئے فرض کی گئی ہے۔ کہ دن رات میں کم از کم پانچ بار لازمی طور پر یہ غذا روح کو پہنچائی جائے۔

## پانچ نمازیں

حضرات! نمازیں پانچ فرض ہیں۔ میں نے جو حدیث پڑھی ہے۔ اس میں پچاس نمازوں کا ذکر آیا ہے۔ اس کے متعلق میں آگے چل کر بیان کروں گا۔ کہ پچاس سے پانچ کیسے رہ گئیں۔ اس وقت مجھے یہ بتانا ہے۔ کہ یہ جو پانچ وقت کی نماز مقرر ہے۔ اس میں بھی کئی حکمتیں ہیں۔ آپ سُن چکے۔ کہ جسم کی بھی غذا ہے اور اسی طرح روح کی بھی غذا ہے۔ جسم کی غذا کھانا پینا ہے۔ اور روح کی غذا اللہ کی عبادت ہے۔ بھائیو! اس جسم کی غذا کے لئے صبح کا ناشتہ سب کرتے ہیں۔ اور بڑے اہتمام کے ساتھ صبح کا ناشتہ کیا جاتا ہے اسلام نے جسم کی غذا کے ساتھ ساتھ روح کی غذا کا بھی انتظام فرمایا۔ اور روح کی غذا کے لئے صبح کے وقت فجر کی نماز رکھی۔ پھر اس کے بعد جسم کی غذا دوپہر کے وقت کا کھانا ہے۔ اسلام نے اس کی جگہ روح کی غذا ظہر کی نماز رکھی۔ پھر جسم کی غذا کے لئے عصر کے وقت کا ناشتہ ہے۔ جسے عصرانہ کہتے ہیں۔ اسلام نے اس کی جگہ روح کے لئے عصر کی نماز رکھی۔ اور جسم کی غذا کے لئے پھر مغرب کے وقت کھانا

کھایا جاتا ہے۔ اسلام نے اس کی جگہ روح کے لئے نماز مغرب رکھی۔ اور پھر جسم کو تروتازہ رکھنے کے لئے لوگ سونے سے قبل دودھ وغیرہ پیتے ہیں اسلام نے اس کی جگہ روح کی تازگی کے لئے نماز عشاء رکھی۔ آپ کہینگے کہ آج کل ایک رواج "بیڈ ٹی" کا بھی ہے۔ یعنی صبح کے ناشتہ سے بھی پہلے لوگ بستر پر ہی چائے پیتے ہیں۔ اس کی جگہ روح کے لئے کیا ہے۔ تو میں کہوں گا۔ اس کی جگہ روح کے لئے نماز تہجد ہے۔ اسلام نے روح کو توانا رکھنے کے لئے یہ بہترین غذائیں مقرر کی ہیں۔ جو انہیں استعمال کرتا رہے گا۔ انشاء اللہ اس کی روح تندرست و توانا رہے گی۔ بھائیو! جسم کو اگر ایک وقت کا بھی کھانا نہ ملے۔ تو دیکھ لیجئے۔ ہمارا کیا حال ہوتا ہے۔ اور اگر لگاتار چند وقت بے کھائے گذر جاتے ہیں۔ تو نوبت یہاں تک پہنچ جاتی ہے۔ کہ جسم سے چلنا پھرنا۔ ہلنا جلنا بھی مشکل ہوجاتا ہے۔ اسیطرح یاد رکھیئے۔ کہ نماز چھوڑنے سے اور پھر بار بار چھوڑنے سے روح کو اپنی غذا نہیں ملتی۔ تو روح بھی اس روحانی فاقہ کے سبب اس قدر کمزور ہو جاتی ہے۔ کہ کسی نیک کام کی قوت نہیں معلوم ہوتی۔ وعظ میں دل نہیں لگتا۔ وظیفہ پڑھنے بیٹھتے ہیں۔ تو دل گھبراتا ہے۔ ہاں گانے باجے، کھیل کود اور فضول کاموں میں دلچسپی ہوتی ہے۔ جس طرح جسم کمزور ہو جائے۔ تو وہ کوئی بھاری کام کرتے ہوئے گھبراتا ہے۔ اسیطرح اپنی غذا نہ پاکر روح بھی جب کمزور ہو جائے۔ تو اس کمزوری کے سبب نیک کام اُسے بھاری نظر آنے لگتے ہیں۔

**پہلوان**

میرے بھائیو! جسم کو موٹا تازہ کرنے والے طرح طرح کی غذائیں کھاتے۔ ڈنڈ پیلتے۔ بادام گھوٹ گھوٹ پیتے اور مرغن غذائیں کھاتے ہیں۔ اور دو ٹائم کے عام کھانے اور ناشتہ وغیرہ کے علاوہ بھی پھل فروٹ۔ بادام۔ پستہ، و مقویات کا استعمال کرتے

رہتے ہیں۔ اور اپنے جسم کو خوب موٹا تازہ بنا لیتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو عرفِ عام میں پہلوان کہتے ہیں۔ اور جو لوگ روح کو تر و تازہ اور توانا بنانے کے لئے روحانی غذا کثرت سے استعمال کرتے ہیں۔ پانچ وقت کی نمازوں کے علاوہ ورد و وظائف اور نوافل میں بھی مشغول رہتے ہیں اور ذکرِ حق میں شاغل و محو رہتے ہیں۔ ایسے مقدس لوگوں کو عرفِ شرع میں "اولیاء کرام" کہتے ہیں۔ پہلوان کا جسم تندرست و توانا ہوتا ہے۔ روح چاہے کمزور ہی ہو۔ اور "ولی" کی روح تندرست و توانا ہوتی ہے جسم چاہے کمزور ہی ہو۔

اور میرے بھائیو! جس طرح جسم کو اگر بھوک نہ لگے۔ اور اس کا کھانا پینا چھوٹ جائے۔ تو کسی ماہر معالج کے پاس جانا پڑتا ہے۔ اور معالج اس کا علاج کرتا ہے۔ اسیطرح روح کو بھی اگر عبادت کی اشتہا نظر نہ آئے۔ اور اس کی عبادات چھوٹ جائیں۔ تو کسی روحانی معالج کے پاس جانا ضروری ہے۔ جسم کے معالج کا نام طبیب ہے۔ اور روحانی معالج کا نام مرشد۔ اور پھر جس طرح جسمانی معالج کو مریض کا رنگ۔ چہرہ اور اس کی نبض ہی دیکھ کر اس کی اندرونی بیماریوں کا پتہ چل جاتا ہے اسیطرح روحانی معالج کو بھی مرید کا چہرہ ہی دیکھ کر اس کے تمام اسرار اور امور پنہاں کا پتہ چل جاتا ہے۔ مولانا رومی فرماتے ہیں۔ ؎

ایں طبیبانِ جہاں دانشورند
بر سقامِ تو ز تو واقف تر اند
پس طبیبانِ الٰہی در جہاں!!
چوں ندانند از تو اسرارِ نہاں

یعنی یہ دنیوی طبیب جبکہ تجھ سے بھی زیادہ تیری بیماریوں کو جانتے ہیں۔ تو پھر طبیبانِ حق یعنی اولیاء کرام تیرے اسرار اور پوشیدہ امور کو

کیوں نہیں جانتے؟

اور اسی طرح میرے بھائیو! جسطرح کسی طبیب کے پاس جانا غیر اللہ کے پاس جانے کی زد میں نہیں آتا۔ اور شرک نہیں۔ اسیطرح کسی مرشد کامل کی بارگاہ میں بھی حاضر ہونا غیر اللہ کے پاس جانے کی زد میں نہیں آتا۔ اور شرک نہیں ہے۔ آپ طبیب کے پاس جاکر جب یوں کہتے ہیں کہ حکیم صاحب! میں مرچلا ہوں۔ مجھے بچا لیجئے۔ اور جب اس کی دوائی سے آپ اچھے ہو جاتے ہیں۔ تو یوں کہتے ہیں۔ حکیم صاحب۔ آپ نے مجھے بچا لیا۔ تو کوئی بھی تو آپ کو مشرک نہیں کہتا۔ اور یہ فتوٰی نہیں لگاتا۔ کہ تم نے غیر اللہ کو ایسا کیوں کہہ دیا۔ کہ تم مجھے بچا لو۔ اور یہ کہ آپ نے مجھے بچا لیا۔ جبکہ بچانے والا تو صرف اللہ ہی ہے۔ یونہی کسی ولی کامل سے بھی اگر یوں کہہ دیا جائے۔ کہ حضور! میری مراد پوری کر دیجئے۔ میری حاجت روائی فرمائیے۔ یا یوں عرض کیا جائے۔ کہ آپ نے میری مشکل ٹال دی۔ تو اس میں بھی کوئی شرک کی بات نہیں۔ کہ حکیم بھی ایک وسیلہ و واسطہ ہے۔ اور "ولی" بھی ایک وسیلہ و واسطہ ہے۔

**لطیفہ** ایک خوش عقیدہ شخص نے حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ کو مشکلکشا کہہ دیا۔ اس پر ایک صاحب بڑا تڑپے۔ اور بولے یہ جملہ شرک ہے۔ خدا کے سوا کوئی مشکل کشا نہیں۔ تم نے یہ لفظ حضرت علی کے لئے کیوں کہہ دیا۔ اس خوش عقیدہ شخص نے جواب دیا۔ بھئی شہر کے فلاں مشہور حکیم صاحب نے رفع قبض کے لئے جو گولیاں تیار کی ہیں۔ ان کا نام انہوں نے قبض کشا گولیاں رکھا ہے۔ اور وہ اپنی گولیوں کا اشتہار اسی نام سے دیتے ہیں۔ اور یہ اشتہار خود تمہارے ہم مسلک اخبارات میں بھی چھپتا ہے۔ اور تمہارے ہم مسلک حضرات بھی ان گولیوں کو اسی نام سے خریدتے اور ان کی "قبض کشائی"

کا اعتراف کرتے ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ قبض بھی ایک مشکل ہی ہے۔ پھر اگر ایک معمولی سی گولی کو "قبض کشا" کہنا جائز ہے۔ تو ایک عظیم الشان ہستی حضرت مولائے کائنات علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کو مشکلکشا کہنا جائز کیوں نہیں؟ بھائیو! اس قبض کشا گولی کے جواب سے اس معترض کی قبض بھی دور ہو گئی۔ اور کہنے لگا مسئلہ حل ہو گیا۔

## پچاس نمازیں

ہاں تو میرے دوستو! میں سنانے لگا تھا۔ کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ شبِ معراج مجھ پر ہر روز پچاس نمازیں فرض کی گئیں۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم یہ پچاس نمازیں لے کر جب واپس تشریف لائے۔ تو راستے میں آسمان پر حضرت موسیٰ علیہ السلام گویا آپ کی راہ روک کر کھڑے ہو گئے۔ اور عرض کیا۔

بِمَا اُمِرْتَ ۔ آپ کو کیا حکم ہوا؟

حضور نے فرمایا:۔

اُمِرْتُ بِخَمْسِیْنَ صَلٰوۃً کُلَّ یَوْمٍ

مجھے ہر روز پچاس نمازوں کا حکم ہوا ہے۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ! میں لوگوں کو آزما چکا ہوں۔ اور میرا تجربہ ہے۔ اور اپنے تجربہ کے پیشِ نظر کہتا ہوں کہ آپ کی امت پچاس نمازیں نہ پڑھ سکے گی۔

فَارْجِعْ اِلٰی رَبِّكَ فَسْئَلْهُ التَّخْفِیْفَ۔

حضور اپنے رب کے پاس واپس جائیے اور ان میں سے نمازیں کم کرائیے۔

سبحان اللہ! کیا شان اور کتنا کرم ہے موسیٰ علیہ السلام کا۔ کہ ہم ناتوانوں کا بوجھ ہلکا کرانے کے لئے سفارش فرما رہے ہیں۔ ہزاروں

سلام حضرت موسیٰ علیہ السلام پر۔ کہ ہم غلامانِ مصطفیٰ صلے اللہ علیہ وسلم کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقہ میں اتنا خیال فرما رہے ہیں۔ ورنہ حضرت موسیٰ علیہ السلام جیسے جلیل القدر اور جلالت مآب رسول کو ہماری کیا پروا تھی بھائیو! یہ سب صدقہ ہے اس نسبت کا جو ہمیں بفضل اللہ حضور کی طرف حاصل ہے۔ اور پھر اپنے آقا و مولیٰ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا کرم بھی دیکھئے کہ جب سنا کہ میری امت پر یہ بوجھ زیادہ ہے۔ تو حضور فوراً واپس ہوئے۔ اور خدا تعالیٰ سے جا کر عرض کی۔ الٰہی! میری امت پر یہ بوجھ زیادہ ہے۔ کچھ کم فرما۔ بھائیو! ذرا اندازہ کرنا وقار مصطفیٰ کا۔ کہ وہ خدا جو پچاس نمازیں فرض فرما چکا تھا۔ جب اس نے ان میں تخفیف کے لئے حضور نے کہا۔ تو خدا تعالیٰ نے جواب میں یہ نہیں کہا۔ کہ اے محمد! تمہارا کیا اختیار یا وقار ہے۔ کہ میں تمہاری خاطر اب اپنی فرض کردہ پچاس نمازوں میں سے کچھ کم کر دوں۔ میں جو فرما چکا فرما چکا۔ اب تمہارے کہنے سے اس میں تغیر و تبدل نہ کروں گا۔ میرے دوستو! اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کچھ اسی قسم کی ہوتی۔ جیسی کہ بعض لوگ سنایا کرتے ہیں۔ کہ "ان کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ اور اللہ صاحب کی شان کے سامنے وہ ذرہ ناچیز سے بھی کمتر ہیں (معاذ اللہ) تو واقعی خدا تعالیٰ ان کی ہرگز نہ مانتا۔ اور پچاس نمازوں سے ایک نماز بھی کم نہ کرتا۔ مگر حدیث میں ہے۔ کہ حضور کے عرض کرنے پر خدا تعالیٰ نے دس نمازیں کم کر دیں۔ اور باقی چالیس رہنے دیں۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم چالیس نمازیں لے کر لوٹے۔ حضرت موسے علیہ السلام نے فرمایا۔ حضور! یہ بھی زیادہ ہیں۔ آپ کے پاس پھر جائیے اور ان میں سے کچھ اور بھی کم کرائیے۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پھر واپس ہوئے۔ اور عرض کیا۔ الٰہی! پھر حاضر ہوا ہوں۔ کہ چالیس میں سے اور بھی کم فرما دے۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا۔ محبوب! تیری خاطر ہم نے دس اور چھوڑیں

باقی تیس رہ گئیں۔ حضور تیس لے کر آئے۔ تو حضرت موسیٰ علیہ السلام راستے میں پھر ملے۔ اور پھر وہی سوال کیا۔ تو حضور نے فرمایا۔ کہ اللہ نے دس اور چھوڑ دی ہیں۔ اب تیس رہ گئی ہیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کی۔ حضور! میری بات مانئے۔ میں بنی اسرائیل کو دیکھ چکا ہوں۔ یہ تیس بھی زیادہ ہیں۔ امت کا خیال فرمایئے۔ اور پھر جایئے۔ اور تیس میں سے بھی کم کرایئے۔ مسلمانو! سلام بھیجو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر۔ دیکھو! وہ کس طرح تمہارے لئے آسانی پیدا فرما گئے۔ اور کروڑوں درود بھیجو اپنے آقا و مولیٰ صلے اللہ علیہ وسلم پر۔ دیکھو وہ ہم گنہگاروں اور ناتوانوں کے لئے کتنی کوشش فرما رہے ہیں۔ اور بار بار واپس جا رہے ہیں۔ چنانچہ آپ پھر واپس گئے۔ اور خدا سے عرض کرنے لگے۔ الٰہی! کرم فرما۔ اور ان تیس نمازوں میں سے بھی کچھ کم کر۔ خدا تعالیٰ کا پیار بھی دیکھئے اپنے محبوب سے۔ کہ محبوب جتنی بار آتا ہے۔ خدا اتنی بار ہی کرم فرماتا ہے۔ چنانچہ خدا نے فرمایا۔ محبوب! جاؤ! تمہاری خاطر ہم نے دس اور چھوڑیں۔ اب باقی بیس رہ گئیں۔ حضور بیس لے کر پلٹے۔ تو راستے میں حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کی۔ حضور! ایک چکر اور لگایئے۔ لگے ہاتھوں بیس سے بھی کم کرانے کی کوشش فرمایئے۔ خدا آپ پر مہربان ہے۔ کام بن جائے گا۔ چنانچہ حضور پھر گئے۔ اور وہی عرض کی خدا نے دس اور چھوڑیں۔ باقی دس رہ گئیں۔ حضور دس لے کر آئے۔ تو موسیٰ علیہ السلام کا کمال دیکھئے۔ کہ پھر یہی کہا۔ کہ یا رسول اللہ! یہ حقیقت ہے۔ کہ دس بھی زیادہ ہیں۔ آپ کی امت دس بھی ادا نہ کر سکے گی۔ سبحان اللہ! کیا شان ہے مسلمانو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی۔ کہ ہماری ہمت و توفیق ان کے سامنے تھی۔ [redacted] جانتے تھے۔ جو کچھ ہم ہیں۔ فرمایا یہ دس نمازیں بھی ان کے لئے زیادہ ہیں۔ حضور! ایک بار اور۔ چنانچہ حضور

پھر واپس تشریف لے گئے۔ اور خدا سے عرض کی۔ الٰہی! میری امت کے لئے دس نمازیں بھی زیادہ ہیں۔ کچھ اور کم فرما۔ خدا نے فرمایا۔ محبوب! ہم نے پانچ اور چھوڑیں۔ باقی پانچ رہ گئیں۔

مسلمانو! سنو! یہ سارا مضمون جو میں سنا رہا ہوں۔ حدیث کا مضمون ہے۔ جس کا دل چاہے یہ حدیث مشکوٰۃ شریف میں دیکھ لے حضور جب پانچ نمازیں لے کر لوٹے۔ تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے پھر دریافت فرمایا کہ یا رسول اللہ! اب کتنی رہ گئیں۔ حضور نے فرمایا۔ اب پانچ رہ گئیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ارشاد سنیئے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا۔

اِنَّ اُمَّتَكَ لَا تَسْتَطِيْعُ خَمْسَ صَلَوَاتٍ كُلَّ يَوْمٍ

"یا رسول اللہ" آپ کی امت ہر روز پانچ نمازیں بھی نہ پڑھ سکے گی"۔

پڑھیئے درود شریف! اور بھیجئے سلام اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم اور حضرت موسیٰ علیہ السلام پر۔ کیا حقیقت بیان فرما گئے کہ "آپ کی امت پانچ بھی نہ پڑھ سکے گی" مسلمانو! ہے نا درست! کہ آج یہ پانچ بھی بہت سے افراد کے لئے مشکل ہیں۔

بھائیو! سنو کہ پھر کیا ہوا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا حضور جایئے ایک بار اور جایئے۔ اور پانچ میں سے بھی کم کرا کے لائیے۔ حضرت اس موقعہ پر حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

سَأَلْتُ رَبِّيْ حَتّٰى اسْتَحْيَيْتُ "میں نے اپنے رب سے بہت کچھ مانگ لیا۔ اب مجھے شرم آتی ہے"۔ (مشکوٰۃ شریف ص۵۲۷)

یعنی اے موسیٰ۔ جتنی بار بھی گیا ہوں۔ اللہ نے اتنی بار ہی تخفیف فرمائی ہے۔ اور بار بار گیا ہوں۔ اور اب تو مجھے شرم آتی ہے۔ کہ خدا سے جا کر یوں کہوں۔ کہ میری امت پانچ بھی نہ پڑھ سکے گی۔

**کئی لوگ** | میرے بزرگو دوستو اور عزیزو! یہ حدیث پاک سن کر

اس موقعہ پر کئی لوگ دل میں کہتے ہوں گے کہ کیا ہی اچھا ہوتا۔ اگر حضور ایک چکر اور لگا لیتے۔ اگر آپ ایک بار اور چلے جاتے۔ تو ان پانچ سے بھی چھٹی ہو جاتی۔

## خدا کا فرمان اور مصطفےٰ کی شان

حضرات! اللہ تعالیٰ نے پچاس نمازیں فرض فرما کر اپنے محبوب کی شان دکھانے کو ۴۵ معاف فرما دیں۔ محبوب کی شان کا بھی اظہار فرما دیا۔ اور اپنے فرمان کو برقرار یوں رکھا۔ کہ اپنے کرم سے یہ ارشاد فرما دیا۔

مَنْ جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهُ عَشْرُ أَمْثَالِهَا

یعنی جو ایک نیکی کرے گا۔ اسے ثواب میں دس نیکیوں کا دوں گا۔

چنانچہ اس ارشاد کے پیشِ نظر گویا اللہ نے فرمایا۔ کہ محبوب! میرا فرمان تو پچاس کا تھا۔ مگر تیری شان کی خاطر وہ پانچ رہ گئیں۔ اب ہوگا یوں کہ جو شخص پانچ نمازیں پڑھے گا۔ اسے ایک کے بدلے دس کا ثواب [redacted] کر ثواب میں پچاس نمازوں ہی کا دوں گا۔ اسطرح تیری پانچ ہی رہ گئیں اور میری پچاس بھی ہو گئیں۔

## نفع

حضرات! یہاں ایک مسئلہ بھی حل ہو گیا۔ اور وہ یہ کہ اس حدیث سے ثابت ہوا۔ کہ پچاس میں سے ۴۵ نمازوں کا بوجھ ہلکا ہو جانا ہم غلامانِ مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے ایک بہت بڑا نفع ہے اور یہ نفع ہمیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ذاتِ گرامی سے حاصل ہوا۔ اور ظاہر ہے۔ کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے پہلے دنیا میں تشریف لائے تھے۔ اور حضور سے مدتوں پہلے وصال فرما چکے تھے۔ تو یہ نفع ہمیں اس ذاتِ گرامی سے حاصل ہوا۔ جو اس دنیا سے پردہ فرما کر اپنی قبر شریف میں تشریف لے جا چکے تھے۔ معلوم ہوا کہ اللہ کے جو خاص بندے ہیں۔ وہ دنیا سے چلے جانے اور قبروں میں

تشریف لے جانے کے بعد بھی اس دنیا کے زندوں کو نفع پہنچاتے ہیں۔ اور اگر کوئی شخص اہل قبور سے نفع حاصل ہونے کا اقرار نہیں کرتا۔ تو اس کو چاہیئے۔ کہ وہ نمازیں بھی پچاس ہی پڑھا کرے۔ بخدا ایک بار جو مسجد میں چلا جائے۔ تو پھر قیامت تک گھر آنے کا موقعہ ہی نہ ملے۔ ایک نماز ختم ہوئی تو دوسری کی اذان تیار۔ دوسری پڑھی تو تیسری تیار۔ گھر سے پتہ لیجیئے۔ تو جواب ملے۔ مدت ہوئی۔ گھر سے نماز پڑھنے کو گئے تھے۔ ابھی تک لوٹے ہی نہیں۔ مزہ ہی تو آجائے۔ ایسے خیال باطل کے علمبردار کا یہ حال دیکھ کر۔ بھائیو! پچاس نمازوں میں سے ۴۵ کا معاف ہوجانا یہ فیض ہے موسیٰ علیہ السلام کا جو وصال فرما چکے تھے۔ اور کرم ہے اپنے آقا و مولیٰ صلے اللہ علیہ و سلم کا۔ ہم ان محبوبوں کے وسائل کے قائل اور ان کے محتاج ہیں۔ ورنہ ان سے الگ ہو کر براہِ راست خدا سے معاملہ کرنے والوں کے لئے تو پھر پوری پچاس ہی نمازیں ہیں ہمت ہے تو وسیلہ چھوڑ کر مزہ چکھ لو۔

ہاں تو بھائیو! یہ نماز شب معراج کا تحفہ ہے۔ جو خدا نے ہمارے لئے بھیجا ہے۔ اس لئے اس کی قدر کرو۔ اور نماز پڑھا کرو۔ یہ نماز حضور کے صدقہ میں ہماری معراج ہے۔ بھائیو! ہمارے آقا و مولیٰ صلے اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی ہزاروں لاکھوں نعمتوں سے مالا مال ہو کر اور خدا تعالیٰ سے بے شمار علوم و فیوض پا کر اور اپنی امت کے لئے مغفرت و رحمت کا مژدہ اور نماز کا تحفہ لے کر آن کی آن میں گئے بھی اور آن کی آن میں واپس بھی تشریف لے آئے۔ اور پھر جب آپ نے اپنے اس عظیم معجزہ کا ذکر فرمایا۔ تو ابوجہل کی تو الٹی عقل میں نہ آیا۔ اور وہ انکار کر گیا اور صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے سنتے ہی اعلان فرما دیا۔ کہ میرے محبوب نے جو کچھ فرمایا ہے۔ سچ ہے حق ہے۔ بیشک حضور صلی اللہ

علیہ وسلم آن کی آن میں فرش سے عرش تک جا پہنچے۔ اور آن کی آن میں عرش سے فرش پر آ پہنچے۔ اس لئے کہ ؎

فرش ہے اُن کا عرش ہے اُن کا
تخت ہے اُن کا تاج ہے اُن کا
فرشی عرشی اُن کی رعایا!
دونوں جہاں پر راج ہے اُن کا

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

اس کے بعد اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَرْسَلَ اِلَیْنَا النَّبِیَّ الْمُخْتَارَ الْمُصْطَفٰی۔ وَنَزَّلَ عَلَیْنَا الْفُرْقَانَ لِنَخْشٰی۔ سُبْحَانَ الَّذِیْٓ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصٰی۔ وَاَوْصَلَهٗ اِلَی الْعَرْشِ الْمُعَلّٰی۔ نَحْمَدُهٗ عَلٰی هٰذِهِ النِّعَمِ الَّتِیْ لَا تُعَدُّ وَلَا تُحْصٰی۔ وَنَشْکُرُهٗ عَلٰی مَا فَضَّلَ

عَبْدَهٗ بِإِسْرَآئِهٖ لَيْلَةَ الْمِعْرَاجِ فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ
أَوْ أَدْنٰى. وَنَشْهَدُ أَنَّهٗ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ
لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْأَسْمَآءُ الْحُسْنٰى. وَنَشْهَدُ
أَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الَّذِىْ تَشَرَّفَ
بِرُؤْيَةِ رَبِّهٖ وَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيَاتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى.

أَمَّا بَعْدُ

إِخْوَانِىْ وَخُلَّانِىْ قَدْ شَوَّقْتُكُمْ وَخَوَّفْتُكُمْ وَ
أَنْذَرْتُكُمْ مِنَ الدَّرَكَاتِ السُّفْلٰى. وَأَسْمَعْتُكُمْ
قُرْبَ تَرَحُّلِ الشَّهْرِ الْمُرَجَّبِ أَلَا فَقَدْ دَنٰى.
وَلَمْ يَبْقَ مِنْهُ إِلَّا الْأَدْنٰى. فَهَلْ مِنْكُمْ مَنْ
يُوَدِّعُهٗ بِصَالِحِ الْأَعْمَالِ. وَيَبْكِىْ عَلٰى سَيِّئَاتِ
الْأَفْعَالِ وَيَنْظُرُ قُرْبَ الْآجَالِ. وَيَتْرُكُ
الْهَوٰى. وَهَلْ مِنْكُمْ مَنْ يَجْتَنِبُ الطُّغْيَانَ
وَيَجْمَعُ الْبِرَّ وَالتُّقٰى. هَلْ مِنْ مُسْتَغْفِرٍ يَسْتَغْفِرُ
حَضْرَةَ رَبِّهٖ وَيَنْدَمُ عَلٰى مَا كَسَبَ مِنْ ذَنْبِهٖ وَ

يُطِيعُ الْعَلِيَّ الْاَعْلٰى هَلْ مِنْكُمْ مَنْ يَتَوَاضَعُ فِيْ
خِدْمَةِ مَوْلَاهُ وَيَتْرُكُ مَا قَدْ مَضٰى وَهَا اسْتَظَلَّ
عَلَيْكُمْ لَيْلَةُ السَّابِعِ وَالْعِشْرِيْنَ مِنْ هٰذَا الشَّهْرِ
وَهِيَ لَيْلَةٌ مُبَارَكَةٌ قَدْ عَرَجَ اللّٰهُ فِيْهَا بِعَبْدِهٖ
اِلَى السَّمٰوٰتِ الْعُلٰى ۔ وَالْتَقٰى بِهِ الْاَنْبِيَآءُ السَّابِقُوْنَ
وَالْمَلٰٓئِكَةُ الْمُقَرَّبُوْنَ وَاَمَّهُمْ فِي الْمَسْجِدِ
الْاَقْصٰى ۔ وَنَزَلَتْ عَلَيْهِ اَحْكَامٌ وَاضِحَاتٌ ۔
وَاٰيَاتٌ مُبَيِّنَاتٌ ۔ وَحَصَلَتْ لَهٗ رُؤْيَةُ رَبِّهٖ
رَأْيَ الْعَيْنِ لَا كَالرُّؤْيَا ۔ فَيَالَهَا مِنْ فَضْلٍ مَنْ
قَامَ فِيْهَا وَصَامَ نَهَارَهَا حُطَّتْ عَنْهُ اَوْزَارُهٗ
وَغُفِرَتْ سَيِّئَاتُهٗ ۔ وَوَصَلَ اِلَى الدَّرَجَاتِ
الْعُلٰى ۔ فَطُوْبٰى لِمَنْ تَزَوَّدَ مِنْ صِحَّتِهٖ لِسُقْمِهٖ
وَمِنْ حَيَاتِهٖ لِمَوْتِهٖ ۔ وَمِنْ شَبَابِهٖ لِهَرَمِهٖ
وَمِنْ دُنْيَاهُ لِلْعُقْبٰى ۔ طُوْبٰى لِمَنْ تَرَكَ
الْكِذْبَ وَالنَّمِيْمَةَ وَالْغِيْبَةَ وَنَقّٰى نَفْسَهٗ

عَنِ الْبُغْضِ وَسُوْءِ الظَّنِّ بِالْمُسْلِمِیْنَ وَالْحَسَدِ
عَلٰی مَآ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَخَافَ مِنْ
بَطْشِ رَبِّهٖ فَاِنَّهٗ شَدِیْدُ الْبَطْشِ شَدِیْدُ الْقُوٰی
وَوَیْلٌ ثُمَّ وَیْلٌ لِّمَنْ مَاتَ قَبْلَ اَنْ یَّمُوْتَ۔
وَفَاتَ قَبْلَ اَنْ تَفُوْتَ۔ وَنَامَ قَبْلَ اَنْ یَّنَامَ۔
وَانْهَمَكَ فِی اكْتِسَابِ الْاٰثَامِ وَوَدَّعَهٗ رَبُّهٗ وَ
قَلٰی۔ یَا مَنْ بَعَثَ عَلَیْنَا النَّبِیَّ الْمُصْطَفٰی
وَاَسْرٰی بِهٖ مِنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی
الْمَسْجِدِ الْاَقْصٰی۔ نَسْئَلُكَ اَنْ تَنْصُرَ
مَنْ نَّصَرَنَا وَتَخْذُلَ مَنْ خَذَلَنَا وَاَنْ
تَغْفِرَ لَنَا جَمِیْعَ خَطَایَانَا وَذُنُوْبَنَا وَاَنْ
تُیَسِّرَ لَنَا الْاِقَامَةَ بِبَلَدِكَ اِلٰی اَنْ
نُتَوَفّٰی۔ بِجِوَارِ شَفِیْعِنَا الْمُجْتَبٰی۔ وَاَنْ
تُدْخِلَنَا فِیْ دَارِ النَّعِیْمِ وَتُنَجِّیَنَا
مِنَ الدَّرَكَاتِ السُّفْلٰی

بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ. اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ مَلِكٌ كَرِيْمٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

شعبان المعظم کے پہلے جمعہ کا وعظ بعنوان

# توبہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْغَفَّارِ۔ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدِنِ الْمُخْتَارِ۔ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهِ الْاَخْيَارِ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَتُوْبُوْٓا اِلَی اللّٰهِ جَمِيْعًا اَيُّهَ الْمُؤْمِنُوْنَ (پ۱۸ ع ۱۰)

اور اللہ کی طرف توبہ کرو اے مسلمانو!

---

حضرات! شعبان المعظم کا مہینہ ہے۔ اور اس میں ایک ایسی رات آنے والی ہے۔ جس رات اللہ تعالیٰ اپنی رحمت و مغفرت کے دروازے کھول دیتا ہے۔ اور اپنے گنہگاروں کی بخشش فرماتا ہے۔ انشاء اللہ اُس رات کے متعلق میں اگلے جمعہ کو بیان کروں گا۔ اور آج میں توبہ کے متعلق کچھ سناتا ہوں۔

بھائیو! توبہ نام ہے اپنے گناہوں پر نادم ہو کر اللہ کی طرف رجوع کرنے کا۔ اور سچا عہد کرنے کا کہ آئندہ وہ برے کاموں سے کنارہ کش

رہے گا۔ اگر کوئی آدمی زہر کھالے۔ تو ظاہر ہے۔ کہ اس کے دل میں خوف پیدا ہوتا ہے۔ اور وہ پشیمان ہوتا ہے۔ اور ڈرتا ہے۔ کہ میں مر نہ جاؤں اور اس پشیمانی کے سبب حلق میں انگلی ڈال کر قے کرتا ہے۔ اور ہزار جتن کرتا ہے۔ کہ اس زہر کا جو اثر ہے۔ وہ زائل ہو جائے۔ اور میری جان بچ جائے۔ اسیطرح گنہ گار جب دیکھتا ہے کہ میں نے جو گناہ کیا ہے۔ وہ ایک ایسا زہر تھا۔ جو لذت کے شہد میں ملا ہوا تھا۔ اس وقت تو میٹھا معلوم ہوتا تھا۔ مگر ہے زہر، جو سانپ کی طرح ڈسے گا۔ اور عاقبت خراب کر دے گا۔ تو وہ گذشتہ گناہوں پر پشیمان ہو کر اللہ کی طرف دوڑتا ہے۔ اور سچے دل سے معافی مانگ کر آئندہ گناہ نہ کرنے کا عزم کر لیتا ہے۔ اپنے گناہوں پر اس ندامت اور آئندہ گناہ نہ کرنے کے عہد سے اللہ تعالیٰ بڑا خوش ہوتا ہے۔ اور انسان کے پچھلے گناہ معاف فرما دیتا ہے۔

## پیاری آواز

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ اللہ تعالےٰ کو گنہگار بندے کی اس آواز سے بڑھ کر کوئی آواز پیاری نہیں۔ جو وہ گناہوں پر نادم ہو کر اللہ کو پکارنے کے وقت نکالتا ہے۔ اور کہتا ہے۔ اے میرے رب! جب وہ اللہ کو پکارتا ہے تو خدا فرماتا ہے۔ ہاں میرے بندے! اور پھر فرشتوں کو مخاطب فرما کر فرماتا ہے۔ میرے فرشتو! گواہ رہو۔ کہ میں نے اِسے بخش دیا۔ اور ایک دوسری حدیث میں ہے۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کہ آدم علیہ السلام کی پیدائش مبارک سے بھی پہلے عرش کے اوپر یہ آیت کریمہ لکھی ہوئی تھی۔

اِنِّیْ لَغَفَّارٌ لِّمَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا ثُمَّ اهْتَدٰی۔

"یعنی میں اُسے بخشنے والا ہوں۔ جو توبہ کرے۔ اور ایمان لاکر

اچھے کام کرے۔ اور پھر ٹھیک راہ چلے۔

## تکبر

حضرات! خوب یاد رکھیئے۔ کہ اللہ تعالیٰ کو عاجزی بڑی پسند ہے۔ اور اس کا جلال ہمیشہ متکبر و مغرور پر ہی جوش میں آتا ہے۔ کوئی شخص ہزاروں گناہ کرے۔ اور پھر ندامت و عاجزی کے ساتھ اللہ کی طرف رجوع کرکے اس کے سامنے جھک جائے، اور عجز و نیاز سے معافی طلب کرے۔ تو اللہ کی رحمت اس گنہگار کو اپنی آغوش میں لے لیتی ہے۔ اور جو کوئی اس کے سامنے اکڑنے لگے تو پھر خدا کا غضب و جلال جوش میں آجاتا ہے۔ دیکھیئے! شیطان مردود سے گناہ سرزد ہوا۔ اور اس نے آدم علیہ السلام کو سجدہ نہ کیا۔ تو خدا نے جب پوچھا کہ مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ۔ یعنی تم نے میرے حکم پر آدم علیہ السلام کو سجدہ کیوں نہ کیا؟ تو مردود بولا۔ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ۔ میں آدم علیہ السلام سے بہتر ہوں۔ خدا کو اس کی یہ اکڑ پسند نہ آئی۔ اور حکم فرما دیا۔ فَاخْرُجْ اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِيْنَ۔ "نکل جا تو ذلت والوں میں سے ہے"۔ دوسری جگہ ارشادِ باری ہے کہ اَبٰى وَاسْتَكْبَرَ۔ یعنی شیطان نے انکار کیا۔ اور تکبر اختیار کیا۔ دیکھا آپ نے کہ شیطان کی خود پسندی اور انانیت و رعونت نے اُسے ذلیل و خوار کردیا۔ اور وہ مردود و ملعون بن گیا۔ ؎

تکبر عزازیل را خوار کرد
بزندانِ لعنت گرفتار کرد

## ایک روایت

علامہ صفوری نے حضرت نسفی علیہما الرحمۃ سے ایک روایت لکھی ہے۔ کہ خدا تعالیٰ قیامت کے روز شیطان سے فرمائے گا۔ کہ اے ابلیس! میں نے تجھے حضرت آدم کو سجدہ نہ کرنے کی بنا پر جہنمی و ناری کیا ہے۔ دیکھ یہ آدم علیہ السلام

ہیں۔ اگر اب ہی انہیں سجدہ کر لو۔ تو میں تمہیں جہنم سے آزاد کر دوں گا وہ مردود جواب دے گا۔ کہ الٰہی! ایسا ہرگز نہ ہوگا۔ جب میں نے اوّل ہی میں اُسے سجدہ نہیں کیا۔ تو اب آخر میں بھی اس کے سامنے ہرگز نہ جھکوں گا۔ مجھے جلنا منظور ہے۔ مگر اسے سجدہ نہ کرونگا (نزہۃ المجالس ۲۴۱ ج ۱) دیکھا آپ نے اسے کہتے ہیں۔ رسّی جل گئی۔ مگر بل نہ گیا۔ مردود کتنا دشمنِ رسول ہے۔ کہ جوتے کھاتا رہا۔ ذلت و خواری کے ڈھیر اٹھاتا رہا اور لعنتوں پر لعنتیں پاتا رہا۔ مگر بارگاہِ رسالت میں جھکنے سے انکار ہی کرتا رہا۔ حتیٰ کہ قیامت کے روز جہنم کو سامنے دیکھ کر بھی اپنی اکڑ کو چھوڑنے پر تیار نہ ہوگا۔ غور فرما لیجئے۔ کہ تکبر کتنی بُری چیز ہے بزرگوں نے لکھا ہے۔ کہ معصیت الٰہی کی دو قسمیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ بندہ شہوت کی بدولت معصیت میں مبتلا ہو جائے۔ اور دوسری یہ کہ کبر و نخوت کی وجہ سے معصیت الٰہی کا صدور ہو۔ پہلی قسم کی معصیت پر توبہ کی اور قبولیتِ توبہ کی امید کی جا سکتی ہے۔ مگر دوسری قسم کی معصیت پر توبہ کی امید نہیں ہو سکتی۔ شیطان کی معصیت دوسری قسم کی تھی۔ یعنی اس نے شہوت کی بنا پر گناہ نہیں کیا۔ بلکہ کبر و نخوت کی بنا پر یہ گناہ کیا تھا۔ اسی لئے توبہ کی توفیق سے محروم رہ گیا۔ بھائیو! تکبر و غرور سے بچنا چاہیئے۔ یہ بہت بڑی مہلک چیز ہے

## تواضع

ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ساری کائنات میں کون بڑا ہے؟ کوئی بھی نہیں۔ ہمارے حضور "بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر" کے مصداق ہیں۔ مگر کروڑوں درود اور اربوں سلام اس سید الکائنات علیہ الصلوٰۃ کی ذاتِ بابرکات پر۔ کہ ہمیشہ تواضع ہی اختیار فرمائی۔ اور اتنی بڑی شان کے باوجود اپنے متعلق فرمایا۔ تو یوں فرمایا۔ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ۔ علماء نے لکھا ہے۔ کہ حضور کا یہ فرمانا تواضع سے تھا۔

چونکہ آپ کے رعب و دبدبہ اور سادگی شریف کے باوجود ہیبت و جلال کا یہ عالم تھا۔ کہ دیکھنے والے پر کپکپی طاری ہو جایا کرتی تھی۔ اس لئے آپ نے ہمیشہ تواضع ہی اختیار فرمائی۔

چنانچہ ایک مرتبہ ایک شخص آپ کے پاس آیا۔ تو وہ آپ کو دیکھ کر آپ کی ہیبت سے کانپنے لگا۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے تسلی کے لہجہ میں اُسے فرمایا۔ اے شخص! اطمینان سے بیٹھ، اور کسی قسم کا خوف نہ کر۔ میں ایک ایسی عورت کا بیٹا ہوں۔ جو آفتاب کا خشک کیا ہُوا گوشت کھایا کرتی تھی۔

سبحان اللہ! کیا تواضع ہے۔ اور کتنا حلم ہے۔ بھائیو! یہ سارا سبق ہم گنہگاروں کے لئے ہے۔ اور یہ ساری تعلیم ہمارے لئے ہے۔ کہ خبردار کبھی تکبر و غرور میں نہ آنا۔ آج اگر ذرہ سی بھی بڑائی کسی کو مل جائے۔ تو وہ آپے سے باہر ہو جاتا ہے۔ مگر حضور کو دیکھئے۔ کائنات میں سب بڑوں سے بڑے ہیں۔ مگر پھر بھی تواضع ہی کو اختیار فرماتے ہیں۔ سچ ہے کہ درخت کی ٹہنی جتنی زیادہ پھل دار ہوگی۔ اتنی ہی زیادہ جھکے گی۔ اور جتنی پھل سے خالی ہوگی۔ اتنی ہی اکڑے گی۔ حضرات! خدا سے اگر کچھ پانا ہے۔ تو جھک جاؤ۔ اور سچے دل سے نادم ہو کر توبہ کر لو۔ پھر دیکھو۔ خدا تعالیٰ کی رحمت کس طرح اپنی آغوش میں لیتی ہے۔

## جوشِ رحمت

بھائیو! ایک رحمت بھری روایت سنو۔ ایک دن حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ سے پوچھا۔ الٰہی! جب کوئی تیرا فرمانبردار بندہ تجھے پکارتا ہے۔ تو تُو اسے جواب کیسے دیتا ہے؟ خدا نے فرمایا۔ میں جواب میں کہتا ہوں۔ لَبَّیْکَ۔ یعنی میں موجود ہوں۔ بولو کیا مانگتے ہو؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے پوچھا۔

الٰہی! اور اگر کوئی تیرا گنہگار بندہ تجھے پکارے۔ تو اُسے جواب میں تو کیا فرماتا ہے؟ فرمایا۔ گنہ گار کے جواب میں دو مرتبہ فرماتا ہوں۔ لبّیکَ لبّیکَ موسیٰ علیہ السلام نے پوچھا۔ الٰہی! گنہگار کو جواب میں لبّیک دو مرتبہ کیوں؟ فرمایا۔ موسیٰ! یہ اس لئے۔ کہ میرے فرمانبردار بندے کو تو اپنے نیک اعمال پر بھی بھروسہ ہوتا ہے۔ اور گنہگار کو تو صرف میری رحمت پر ہی بھروسہ ہوتا ہے۔ پھر جسے صرف میری رحمت ہی پر بھروسہ ہو۔ اس کے لئے میری رحمت کیوں جوش میں نہ آئے۔

(نزہتہ المجالس ص۶۸ جلد ۲)

خوب کہا ہے کسی شاعر نے کہ ؎

عصیاں سے کبھی ہم نے کنارہ نہ کیا
پر تو نے دل آزردہ ہمارا نہ کیا
ہم نے تو جہنم کی بہت کی تجویز
لیکن تری رحمت نے گوارا نہ کیا

**نکتہ** میرے بھائیو! بندۂ مومن سے کبھی جو گناہ سرزد ہو جاتا ہے اور اُدھر کسی کافر سے جو کبھی نیک کام بھی ہو جاتا ہے۔ اس کی ایک پر لطف وجہ علماء نے لکھی ہے۔ کہ حضرت آدم علیہ السلام سارے آدمیوں کے چاہے وہ مومن ہوں یا کافر سب کے باپ ہیں۔ اور قبل از پیدائش یہ سب حضرت آدم علیہ السلام کی پشت مبارک میں تھے۔ تو اس وقت مومن نے اس ہمنشینی اور پڑوس کی وجہ سے جو اُسے پُشتِ آدم علیہ السلام میں حاصل ہوئی۔ بوئے کافر پائی۔ تو اس سے گناہ بھی ہونے لگے۔ اور کافر نے وہاں اِسی ہمنشینی و پڑوس کے باعث بوائے مومن پائی۔ تو اس سے کبھی نیک کام بھی ہونے لگے۔ مگر چونکہ نجات کا مدار ایمان پر ہے۔ اس لئے کافر کا کوئی نیک کام اُس کے کام نہ آئیگا

اور مومن کا گناہ اس کی توبہ سے معاف ہو جائے گا۔

## صغیرہ و کبیرہ

حضرات! اللہ کی نافرمانی بہرحال بری ہے۔ گناہ صغیرہ ہو یا کبیرہ۔ بہرحال گناہ ہے۔ بعض لوگ صغیرہ و کبیرہ کی گردان میں رہتے ہیں۔ اور بعض گناہوں کو صغیرہ سمجھ کر اس کے ارتکاب کو کچھ زیادہ مہلک نہیں سمجھتے۔ خوب یاد رکھیئے کہ گناہ صغیرہ کرتے کرتے پھر کبیرہ گناہ بھی ہونے لگتے ہیں۔ اس لئے ہر گناہ سے بچنا چاہیئے۔ گناہ کی مثال تو آگ کی سی ہے۔ ایک چنگاری بھی مکان جلانے کے لئے کافی ہے اور بڑا انگارہ بھی۔ پس صغیرہ چنگاری ہے۔ اور کبیرہ انگارہ ہے۔ لہذا عمل کرنے کے لئے یہ پوچھنا۔ کہ یہ گناہ کبیرہ ہے کہ صغیرہ۔ شبہ میں ڈالتا ہے۔ کہ شاید یہ سمجھتا ہے۔ کہ اگر کبیرہ ہوا۔ تو اس سے بچ جائنگے۔ اور صغیرہ ہوا۔ تو خیر ہے۔ ایسے شخص سے ہم اجازت لیتے ہیں۔ کہ لاؤ تمہارے مکان میں ایک چھوٹی سی چنگاری رکھ دیں اور اگر یہ بات ناگوار ہے۔ تو پھر اللہ تعالیٰ کی چھوٹی سی نافرمانی بھی کیوں گوارا ہو۔ وہی چنگاری پھیلتے پھیلتے انگارہ بن جائے گی۔ اور یہی صغیرہ بڑھتے بڑھتے کبیرہ ہو جائے گا۔ بھائیو! خوش قسمت ہے وہ شخص جو گناہ ہوتے ہی متنبہ ہو جائے۔ اور سچے دل سے توبہ کرنے کے لئے تیار ہو کر توبہ کرلے۔ اور آئندہ ہر قسم کے گناہ سے بچ جائے۔

## توبہ پر بھروسہ

ایک اور بات بھی یاد رکھئے۔ کہ توبہ پر بھروسہ کر کے گناہ کرتے رہنا یہ بھی بہت بڑی غلطی ہے۔ یعنی گناہ کرنا اور خیال یہ رکھنا۔ کہ توبہ کرلیں گے۔ اس لئے کہ گناہ کی جب عادت ہو جائے۔ تو پھر توبہ کرنا بھی مشکل ہو جاتا ہے۔ نئے گناہ جن کی لذت ابھی رچی نہیں۔ ان سے توبہ کرنا تو آسان ہے اور عادت والے گناہ سے توبہ بہت مشکل ہے۔ اور اسیطرح جب چھوٹے گناہوں

سے اجتناب نہ کیا جائے۔ تو طبیعت بیباک ہو جاتی ہے۔ اور دل کھل جاتا ہے۔ پھر رفتہ رفتہ بڑے گناہ بھی ہونے لگتے ہیں۔ جیسے صاف کپڑے کو بارش میں کیچڑ وغیرہ سے بچایا جاتا ہے۔ اور جب بہت چھینٹے پڑ جاتے ہیں۔ تو پھر دامن کھلا چھوڑ دیا جاتا ہے۔ اور وہ کپڑا بالکل خراب ہو جاتا ہے۔ بھائیو! ان سب قسم کے گناہوں سے بچنا بہت ضروری ہے۔ اور توبہ کو واقعی توبہ سمجھ کر توبہ کرنی چاہیئے۔ یہ نہیں کہ اسے ایک آڑ بنا لیا جائے۔ اور اس بہانے کہ توبہ کر لیں گے۔ گناہ کا شغل جاری رکھا جائے۔ ذرا غور تو فرمائیے۔ کہ زخم کو اچھا کر دینے والا مرہم اگر پاس ہو۔ تو اس کا یہ معنی تو نہیں۔ کہ مرہم کے بھروسے پر اب جسم پر خود ہی چاقو مار مار کر زخم کرتے رہیں۔ اور یہ کہیں کہ میں زخم اس لئے کر رہا ہوں۔ کیونکہ مرہم میرے پاس موجود ہے۔ ایسے شخص کو ہر شخص پاگل ہی کہے گا۔ مرہم تو اس لئے ہے۔ کہ اگر کوئی زخم ہو جائے تو اس سے شفا حاصل کی جائے۔ نہ اس لئے کہ اب اس کے بھروسے پر خود ہی زخم پیدا کرنے لگیں۔ اور میرے بھائیو! ہر قسم کے گناہوں سے توبہ کرنے کے لئے لازم ہے۔ کہ توبہ ایسی ہو۔ جو دل سے ہو۔ محض زبانی نہ ہو۔ جیسے شاعر نے لکھا ہے۔ کہ ؎

سبحہ در کف توبہ برلب دل پر از ذوق گناہ
معصیت را خندہ مے آید بر استغفارِ ما

اور ایک اردو شاعر لکھتا ہے۔ کہ ؎

توبہ سو بار کی پر نہ نبھائی توبہ!
میں وہ توبہ شکن ہوں کہ الٰہی توبہ

## لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللهِ

حضرات! خدا تعالیٰ نے قرآن پاک میں ارشاد فرمایا ہے۔ لَا تَقْنَطُوْا

مِنْ رَّحْمَةِ اللهِ ۔ "اللہ کی رحمت سے نا امید نہ ہو" اس کے بعد فرمایا
اِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ
"اللہ تعالیٰ سارے گناہ معاف فرما دیگا۔ اور بیشک وہ مغفرت فرمانے والا اور رحم فرمانے والا ہے"

سبحان اللہ! بندۂ عاصی کے لئے اس سے زیادہ اور کیا خوشخبری ہوگی۔ کہ وہ اگر سچے دل سے نادم ہو کر توبہ کرلے۔ تو اللہ کی رحمت سے نا امید ہرگز نہ ہو۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ تو بڑا مہربان اور اس کی رحمت بڑی وسیع ہے۔

**وسعت رحمت**

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کسی نے دریافت کیا۔ کہ حضور گنہگار کے لئے بھی اللہ کی رحمت سے حصہ ہے؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دو برتن منگوائے۔ ایک ان میں سے بڑا خوبصورت تھا۔ اور دوسرا بدنما۔ آپ نے ان دونوں کو بارش میں رکھ دیا۔ پانی سے دونوں ہی بھر گئے۔ فرمایا۔ كَذٰلِكَ رَحْمَةُ اللهِ تَعُمُّ الطَّائِعَ وَالْعَاصِيَ۔ اسی طرح اللہ کی رحمت بھی فرمانبردار اور گنہگاروں کے لئے عام ہے۔ یعنی جس طرح بارش کے پانی نے اچھے برتن کو بھی بھر دیا ہے۔ اور برے کو بھی۔ اسیطرح اللہ کی رحمت اچھوں کے لئے بھی ہے۔ اور بروں کے لئے بھی۔

**گنہگار کے آنسو**

علامہ صفوری رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ اِنَّ دَمْعَةَ الْعَاصِيْ تُطْفِئُ غَضَبَ الرَّبِّ۔ گنہگار کے آنسو اللہ کے غضب کی آگ کو بجھا دیتے ہیں" علامہ موصوف یہ حدیث لکھ کر پھر فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ایک ایسا جانور پیدا فرمایا ہے۔ جو سانپ کے بل پر جا کر سانپ کو کھا جاتا ہے۔ اور جب اس پر سانپ کا زہر اثر کرتا ہے

اور اُسے تکلیف ہوتی ہے۔ تو وہ فوراً رونا شروع کر دیتا ہے۔ جب دو چار آنسو نکلتے ہیں۔ تو زہر کا اثر جاتا رہتا ہے۔" بھائیو! اسیطرح جو مارِ عصیاں کا ڈسا ہوا گنہگار بندہ ہے۔ وہ بھی اگر بارگاہِ ایزدی میں حاضر ہو کر سچے دل سے تائب ہو کر اپنی آنکھوں سے دو آنسو بہا دیگا۔ تو اس سے گناہ کا سارا زہر دور ہو جائے گا۔ ؎

ہر کجا آبِ رواں غنچہ بود!
ہر کجا اشکِ رواں رحمت بود

**نکتہ** حضرات! ایک نکتہ اور سنیئے۔ جو مفسرین کرام نے لکھا ہے۔ فرماتے ہیں۔ کہ موسیٰ علیہ السلام کی امت کی توبہ اللہ تعالیٰ نے اعیاناً اور ظاہری رکھی اور فرمایا۔ فَتُوْبُوْا اِلٰی بَارِئِکُمْ فَاقْتُلُوْا اَنْفُسَکُمْ۔ یعنی اپنے خالق کی طرف توبہ کرو۔ اور آپس میں ایک دوسرے کو قتل کرو۔" یہ اس وقت کا واقعہ ہے۔ جبکہ قوم موسیٰ علیہ السلام نے بچھڑے کی پوجا شروع کر دی۔ تو اللہ تعالیٰ نے ان کے اس گناہ کی توبہ اس طرح مقرر فرمائی۔ کہ وہ ایک دوسرے کو کفارہ کے طور پر قتل کریں۔ غور فرمایئے۔ یہ کس قدر دشوار توبہ ہے۔ مگر ہم غلامانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی توبہ صرف دل سے نادم ہونے اور آنکھوں سے آنسو بہا دینے سے ہی مقبول ہو جاتی ہے۔ مفسرین کرام فرماتے ہیں کہ موسیٰ علیہ السلام کی قوم نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے یوں کہا تھا۔ لَنْ نُّؤْمِنَ لَکَ حَتّٰی نَرَی اللّٰہَ جَھْرَۃً۔ ہم ہرگز تم پر ایمان نہ لائینگے جب تک خدا کو ہم علانیہ نہ دیکھ لیں۔" ان کی اس گستاخی کے بدلے اللہ نے ان کی توبہ بھی علانیہ رکھی۔ کہ ہم بھی تمہاری توبہ قبول نہ کریں گے جب تک تم علانیہ آپس میں قتل نہ کرو۔ مگر حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے غلاموں کی تو یہ شان ہے۔ کہ یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ۔ تو اللہ تعالیٰ نے

ان کے لئے توبہ بھی مخفی و غائب رکھی۔ کہ یہ کسی کونے میں بیٹھ کر اپنے اللہ سے بصدق دل معافی چاہیں۔ تو اللہ معاف فرما دے گا۔ الغرض میرے بھائیو! توبہ بڑی اچھی چیز ہے۔ اور خوب یاد رکھئے۔ کہ توبہ سے شیطان بہت گھبراتا ہے۔ شکاری کے جال میں شکار آ جائے۔ اور پھر نکل جائے۔ تو شکاری پر بہت گراں گذرتا ہے۔ اسیطرح شیطان کے جال میں پھنسا ہوا گنہگار توبہ کرکے جب جال سے نکل جاتا ہے۔ تو شیطان کا بہت برا حال ہوتا ہے۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ خَالِقِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ ۔ اَلْحَلِيْمِ الْغَفُوْرِ لِاَهْلِ الْعِصْيَانِ ۔ نَحْمَدُهٗ حَمْدًا كَثِيْرًا عَلٰٓى اَنْ اَظَلَّ عَلَيْنَا شَهْرَ شَعْبَانَ ۔ وَنَشْكُرُهٗ شُكْرًا جَمِيْلًا عَلٰٓى اَنْ بَشَّرَنَا بِقُرْبِ رَمَضَانَ ۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ

لَہٗ خَلَقَ الْخَلْقَ وَعَلَّمَہُ الْبَیَانَ ۔ وَاَشْھَدُ
اَنَّ سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ
شَھَادَۃً نَدْخُلُ بِھَا الْجِنَانَ۔

اَمَّا بَعْدُ!

اِخْوَانِیْ وَخُلَّانِیْ قَدْ مَضَتِ الْاَیَّامُ الْمَاضِیَۃُ۔
وَخَلَتِ اللَّیَالِی الْخَالِیَۃُ ۔ وَاَنْتُمْ مُنْھَمِکُوْنَ
فِی الْغَفَلَاتِ مُتَدَنِّسُوْنَ بِالْعِصْیَانِ۔ فَیَالَہٗ
مِنْ حَسْرَۃٍ وَّنُقْصَانٍ ۔ وَھَاقَدْ جَآءَکُمْ
شَھْرٌ مُبَارَکٌ ۔ قَدْ اَحَبَّہٗ حَبِیْبُ الرَّبِّ
تَعَالٰی وَتَبَارَکَ ۔ یُدْعٰی بِشَعْبَانَ ۔ شَھْرٌ تُسْتَغْفَرُ
فِیْہِ الذُّنُوْبُ ۔ وَتُسْتَرُ فِیْہِ الْعُیُوْبُ ۔ لِاَصْحَابِ
النِّیْرَانِ۔ شَھْرٌ عَظِیْمٌ فَضْلُہٗ بَلِیْغٌ مَدْحُہٗ
بَشِیْرٌ بِمَجِیْءِ رَمَضَانَ ۔ شَھْرُ الصَّدَقَۃِ وَ
الْمَغْفِرَۃِ وَتَکْثِیْرِ الْخَیْرَاتِ وَتِلَاوَۃِ الْقُرْاٰنِ
وَقَدْ وَرَدَ فِی الْحَدِیْثِ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ شَهْرُ رَجَبٍ شَهْرُ
اُمَّتِيْ فَفَضْلُهٗ عَلٰى سَآئِرِ الشُّهُوْرِ كَفَضْلِ اُمَّتِيْ
عَلٰى سَآئِرِ الْاُمَمِ وَشَهْرُ رَمَضَانَ شَهْرُ اللّٰهِ
فَفَضْلُهٗ عَلٰى سَآئِرِ الشُّهُوْرِ كَفَضْلِيْ عَلٰى مَنْ
سِوَایَ مِنَ الْمَلَكِ وَالْبَشَرِ وَالْجَآنِّ. فَيَآاَيُّهَا
الْغَرِيْبُ الْمِسْكِيْنُ. اَلْكَئِيْبُ الْحَزِيْنُ.
اِغْتَنِمْ هٰذَا الشَّهْرَ الشَّرِيْفَ وَتُبْ فِيْهِ
عَنِ الْمَعَاصِيْ فَكَمْ قُبِلَتْ فِيْهِ تَوْبَةُ الْعَاصِيْ
وَطَيِّبْ نَفْسَكَ لِصَوْمِ رَمَضَانَ. اَمَا تَعْلَمُ
اَنَّ الدُّنْيَا دَارُ فَنَاءٍ لَيْسَ لَهَا بَقَآءٌ فَاِنْ كُنْتَ
تَظُنُّ اَنَّ لَهَا بَقَآءً فَمَا هٰذِهِ الْغَفْلَةُ. وَاِنْ
كُنْتَ تَظُنُّ اَنَّ لَهَا فَنَآءً فَمَا هٰذِهِ الْجُرْاَةُ
اَلَكَ بَرَاءَةٌ مِنَ النِّيْرَانِ. اَيْنَ مَنْ كَانَ
مَعَكَ فِيْ مِثْلِ هٰذَا الشَّهْرِ مِنَ السَّنَةِ
الْمَاضِيَةِ. اَيْنَ مَنْ كَانَ مُصَاحِبَكَ وَ

مُجَالِسَكَ فِي السَّنَةِ الْخَالِيَةِ - اَفْنَاهُمْ دَوْرُ الدَّوَّارِ وَمُرُوْرُ الزَّمَانِ - عَجَبًا لَكَ يَا مِسْكِيْنُ تُلَاحِظُ اِنْقِلَابَ الدُّنْيَا وَلَا تَعْتَبِرُ وَتُعَايِنُ زَوَالَ الدُّنْيَا وَلَا تَقْتَصِرُ اَغِشَاوَةٌ عَلٰى قَلْبِكَ اَمْ عَمًى فِي عَيْنِكَ اَمْ صَمَمٌ فِي الْاٰذَانِ فَاَقْصِرِ الْاَمَلَ - وَاسْتَعِدَّ لِلْاَجَلِ - وَاَطِعِ الْعَلِيَّ الْاَجَلَّ - وَالنَّبِيَّ الْاَكْمَلَ - وَاعْمَلْ بِمَا فِي الْقَوْلِ الْفَيْصَلِ - وَاطْلُبْ لِوِقَايَةٍ مِنْ عَذَابِ النِّيْرَانِ - فَلَوْلَا حُرْمَةُ سَيِّدِ بَنِيْ عَدْنَانَ - لَغَضِبَ عَلَيْنَا الرَّحْمٰنُ - وَخَسَفَ بِنَا الْمَكَانَ - فَشَتْ فِيْنَا الْكَبَآئِرُ فَضْلًا عَنِ الصَّغَآئِرِ كَثُرَ شُرْبُ الْخُمُوْرِ وَالزِّنَا وَاَكْلُ مَالِ الْيَتِيْمِ وَالرِّبٰوا - وَاشْتَدَّ الْعُدْوَانُ - اَللّٰهُمَّ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ نَحْنُ عِبَادُكَ الْعُصَاةُ الْمُجْرِمُوْنَ فَارْحَمْنَا رَحْمَةً تُغْنِيْنَا عَمَّا

سِوَاكَ وَ نَجِّنَا مِنْ عَذَابِ النِّيْرَانِ۔
بَارَكَ اللهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ
وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ
الْحَكِيْمِ۔ اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ مَلِكٌ
كَرِيْمٌ بَرٌّ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۔

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

# دُوسرا خُطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

شعبان المعظم کے دوسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# شب قدر

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَ نَبِیَّهٗ مُحَمَّدًا نَبِیًّا فِیْ عَالَمِ الْاَرْوَاحِ وَالْاَجْسَامِ۔ وَشَرَّفَهٗ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَالرُّسُلِ الْکِرَامِ۔ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِهٖ وَمَقْبُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ مِّنْ اَوَّلِ الدُّنْیَا اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَحْبَابِهٖ وَاَتْبَاعِهٖ مِنَ الْخَوَاصِّ وَالْعَوَامِ

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

فِیْهَا یُفْرَقُ کُلُّ اَمْرٍ حَکِیْمٍ (پ۲۵ ع۱۴)

اس میں بانٹ دیا جاتا ہے ہر حکمت والا کام۔

---

حضرات! یہ شعبان شریف کا مہینہ ہے۔ اور اس مہینہ کی پندرہویں شب ایک بہت بڑی اہم رات ہے۔ میں چاہتا ہوں۔ کہ آج میں اِسی مہینہ مبارک اور پھر اس کی پندرہویں شب یعنی شب قدر کے متعلق کچھ عرض کروں۔

### ماہِ شعبان

میرے بزرگو۔ دوستو اور عزیزو۔ یہ مہینہ بڑی برکتوں

والا مہینہ ہے۔ یہ کریم الطرفین مہینہ ہے۔ کیونکہ اس سے پہلے رجب شریف کا مہینہ ہے۔ اور بعد میں رمضان شریف کا مہینہ ہے۔ اور یہ دونوں مہینے بڑے مقدس اور برکت والے ہیں۔ شعبان شریف کے مہینے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر مہینوں سے زیادہ روزے رکھا کرتے تھے۔ بلکہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے۔ کہ

كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهٗ وَكَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ اِلَّا قَلِيْلًا۔ (مشکوٰۃ شریف ص۱۷۱) حضور صلے اللہ علیہ وسلم شعبان شریف کا کبھی سارا مہینہ ہی روزہ رکھتے۔ اور کبھی زیادہ دنوں کا روزہ رکھتے۔ اور کچھ روز چھوڑ دیتے۔

ایک دوسری روائیت میں ہے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کہ رمضان اللہ تعالیٰ کا مہینہ ہے۔ اور شعبان میرا مہینہ ہے شعبان کو حضور علیہ السلام نے اپنی طرف اس لئے منسوب فرمایا۔ کہ رمضان شریف کی عبادت تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے فرض اور مقرر ہے۔ اور شعبان شریف کی عبادت فرائض میں داخل نہیں۔ بلکہ حضور کی مقرر کردہ ہے۔

ایک دوسری روائیت میں ہے۔ کہ اس مہینے میں حضور صلے اللہ علیہ وسلم بکثرت روزے رکھتے تھے۔ اور جب اس کی وجہ دریافت کی گئی۔ تو حضور علیہ السلام نے فرمایا۔ کہ شعبان سے شعبان تک مرنے والوں کی اجل اس مہینہ میں لکھی جاتی ہے۔ سو میں اس بات کو پسند کرتا ہوں۔ کہ جب میری اجل لکھی جاتی ہو۔ تو میں روزے دار ہوں۔
(ترغیب و ترہیب ص۲۰۹)

بھائیو! دیکھ لو۔ کہ یہ مہینہ کس قدر اہم اور فضائل کا حامل ہے۔ یہ مہینہ برکت والے دو مہینوں کے درمیان ہے۔ اور اس مہینہ کو ہمارے

حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف نسبت حاصل ہے۔ یہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا مہینہ ہے۔ اور اس مہینہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کثرت کے ساتھ روزے رکھا کرتے تھے۔ اس مبارک مہینے کے فضائل بیان فرماتے ہوئے حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے غنیۃ الطالبین میں لکھا ہے۔ کہ لفظ "شعبان" کے پانچ حروف ہیں۔ اور ہر حرف سے ایک معنی نکلتا ہے۔ فرماتے ہیں کہ "ماہِ شعبان" کا "ش" شرافت لے کر۔ اور "ع" "علوّ" لے کر۔ "ب" "برّ" یعنی نیکی لے کر۔ "ا" "الفت" لے کر اور "ن" "نور" لے کر آتا ہے۔ گویا اس مہینے میں شرافت و بلندی نیکی، الفت اور نور کا سماں بندھ جاتا ہے۔ اور خوش قسمت ہیں وہ لوگ جو اس مہینے کی برکتوں سے مالا مال ہو جاتے ہیں۔

## شعبان کے حروف

## شب قدر کی راتیں

حضرات! یہ مختصر سا بیان تو شعبان شریف کے سارے مہینے کے متعلق ہے۔ اب میں اس بزرگ و برتر رات کا بیان کرتا ہوں۔ جس کا ذکر اس آیۃ کریمہ میں ہے۔ جو میں نے تلاوت کی اور جسے مسلمان شبِ قدر کہتے ہیں۔ یہ رات بڑی مبارک ہے اور بڑی اہم۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ کہ اسی رات میں اللہ تعالیٰ آئندہ سال میں ہونے والے جملہ واقعات و حوادث کی فرشتوں میں تفصیل و تقسیم فرما دیتا ہے۔ چنانچہ علامہ حقی صاحبِ تفسیر روح البیان اس آیت کے تحت فرماتے ہیں۔ کہ روزی و رزق کا پروگرام خدا تعالیٰ حضرت میکائیل کے سپرد فرما دیتا ہے۔ اور لڑائیوں۔ زلزلوں۔ صواعق آسمانی اور عذابہائے خسف و مسخ کا پروگرام حضرت جبریل کے سپرد کر دیتا ہے۔ اور اعمال و افعال کا پروگرام پہلے آسمان کے فرشتے اسمٰعیل علیہ السّلام کے سپرد فرما دیتا ہے۔ اور مصائب و پریشانیوں کا پروگرام ملک الموت کے سپرد

فرما دیتا ہے۔ (روح البیان صـ۵۹۸ جلد۳) بھائیو! غور کرلو۔ کہ یہ رات کس قدر اہم ہے۔ اس رات لوگوں کی قسمتوں کے فیصلے ہو جاتے ہیں۔ اور جو کچھ آئندہ شعبان تک ہونا ہوتا ہے۔ اس کا پروگرام فرشتوں میں تقسیم ہو جاتا ہے۔

## غوثِ اعظم رضی اللہ عنہ کا ارشاد

حضور غوثِ اعظم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ کہ شعبان کی پندرھویں شب کو کئی لوگ سفر میں نکلتے ہیں۔ اور اِدھر اُن کا نام دفترِ حیات سے کاٹ دیا جاتا ہے۔ اور کئی لوگ شادی کرتے ہیں۔ مگر اُن کا نام دفترِ اموات میں لکھ دیا جاتا ہے۔ اور پھر فرمایا

فَکَمْ مِنْ کَفَنٍ مَغْسُوْلٍ　　وَصَاحِبُہٗ فِی السُّوْقِ مَشْغُوْلٌ
اس رات کئی کفن دُھل گئے　　اور کفن والا بے خبر بازار میں پھر رہا ہے
وَکَمْ مِنْ قَبْرٍ مَحْفُوْرٍ　　وَصَاحِبُہٗ بِالسُّرُوْرِ مَغْرُوْرٌ
اس رات کئی قبریں کھُد گئیں　　اور قبر والا اپنے عیش و سرور میں مست ہے
وَکَمْ مِنْ مَنْزِلٍ کَمُلَ بِنَاؤُہٗ　　وَصَاحِبُہٗ قَدْ دَنٰی فَنَاؤُہٗ
اس رات کئی مکان بن گئے　　اور مکان والے کی موت قریب آگئی
وَکَمْ مِنْ عَبْدٍ یَرْجُوا الْمُلْکَ　　وَیَبْدُوْ لَہُ الْھَلَاکُ
اس رات کئی آدمی ملک چاہتے ہیں　　اور تباہی وہلاکت ان کیلئے ظاہر ہوتی ہے

(غنیۃ الطالبین صـ۵۲۹)

بھائیو! کس قدر اہم اور نازک ہے یہ رات۔ کیسے خبر کہ اس رات اس کی قسمت میں کیا لکھ دیا گیا ہے۔ انسان سارے سال نہیں بلکہ ساری عمر کے لئے سامان مہیا کرتا ہے۔ مگر اس رات کئی ایسے لوگوں کی موت کا اعلان ہو جاتا ہے۔ اسی لئے شاعر نے لکھا ہے۔ کہ ؎

آگاہ اپنی موت سے کوئی بشر نہیں

سامان سو برس کا کل کی خبر نہیں

اور ایک دوسرا شاعر لکھتا ہے۔ کہ ؎

سیٹھ جی کو فکر تھی اک اک کے دس دس کیجئے
موت آپہنچی کہ حضرت جان واپس کیجئے

یعنی سیٹھ صاحب تو اس فکر میں تھے۔ کہ ایک ایک روپیہ کے دس دس روپے بن جائیں۔ چاہے بلیک ہی سے بنیں۔ رشوت و خیانت ہی سے بنیں۔ مگر اُدھر ایک دم موت کا پیغام آپہنچا۔ اور یہ عمر بھر کے لئے پونجی جمع کرنے والے وہیں ڈھیر ہو گئے۔ اور صبح خبر شائع ہو گئی کہ سیٹھ صاحب کا ہارٹ فیل ہو گیا ہے۔ بھائیو! کس قدر عبرتناک ہوتی ہے ایسی موت۔ خدا محفوظ رکھے۔ آجکل دل عموماً فیل ہونے لگے ہیں۔ اور کیوں نہ ہوں۔ جبکہ عرفان و ذکر جو دل کی خوراک ہے۔ اُسے نہیں مل رہی۔ جس زمانے میں عرفانِ حق اور ذکرِ الٰہی عام تھا۔ نظر اٹھا کر دیکھ لیجئے۔ اُس زمانے میں بھی کیا کبھی دل فیل ہوا کرتے تھے؟ بھائیو! یہ تو اس دورِ غفلت کا نتیجہ ہے۔ کہ دل بند ہونے لگے۔ اور اللہ والوں کی محفل میں جائیے۔ تو وہاں ذکرِ الٰہی کی بدولت دل جاری ہوتے ہیں۔ اس لئے کہ دلوں کو اپنی خوراک ملتی ہے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے بھی فرمایا ہے۔ کہ اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ۔ یعنی دلوں کو اللہ کی یاد سے چین ملتا ہے۔ ہاں تو بھائیو! شبِ قدر بڑی اہم رات ہے۔ اس رات کی قدر کرو۔ اور اس میں عبادت کرکے اپنی عاقبت سنوار لو۔

**حدیث شریف** حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے غنیۃ الطالبین میں ایک حدیث شریف درج فرمائی ہے۔ فرماتے ہیں۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کہ شعبان کی پندرھویں رات کو میرے پاس جبریل امین آئے۔ اور کہنے لگے۔ حضور اپنا سرِ انور آسمان

کی طرف اٹھائیں۔ میں نے پوچھا۔ کہ یہ کیسی رات ہے۔ تو جبریل نے بتایا۔ کہ

هٰذِهٖ لَيْلَةٌ يَفْتَحُ اللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَ تَعَالٰى فِيْهَا ثَلٰثَ مِائَةِ بَابٍ مِنْ اَبْوَابِ الرَّحْمَةِ يَغْفِرُ لِكُلِّ مَنْ لَا يُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا اِلَّا اَنْ يَكُوْنَ سَاحِرًا اَوْ كَاهِنًا اَوْ مُدْمِنَ خَمْرٍ اَوْ مُصِرًّا عَلَى الرِّبٰوا وَ الزِّنَا فَاِنَّ هٰؤُلَاءِ لَا يَغْفِرُ لَهُمْ حَتّٰى يَتُوْبُوْا۔ (غنیۃ الطالبین ص۲۵۱)

"یہ وہ رات ہے۔ جس میں اللہ تعالیٰ اپنی رحمت کے تین سو دروازے کھولتا ہے۔ اور ہر اس شخص کو جو مشرک نہ ہو۔ اس رات میں بخش دیتا ہے۔ مگر جادوگر اور ہمیشہ شراب پینے والے اور سود خوار اور زنا کار کو اس رات بھی نہیں بخشتا۔ جب تک کہ وہ توبہ نہ کریں"

مسلمانو! اس حدیث پاک کے اس ارشاد پر بار بار غور کرو۔ اور ان بری باتوں سے اپنے آپ کو بچاؤ۔ اور غور کرو۔ کہ جس جگہ میخواری عام ہو۔ سود خواری شیر مادر کے مترادف ہو۔ اور زنا کاری کی گرم بازاری ہو۔ وہ جگہ خدا کی رحمت سے کس طرح مستفید ہو سکتی ہے؟

## شراب

حضرات! جس رات اللہ کی رحمت کے تین سو دروازے کھل جائیں۔ اس رات بھی اگر شرابی کی مغفرت نہ ہو۔ تو خود ہی فیصلہ کر لیجیے۔ کہ یہ شراب کس قدر بری چیز ہے۔ افسوس! کہ آجکل کے برائے نام مسلمان اس ناپاک چیز سے پرہیز نہیں کرتے۔ اور شراب پیتے پلاتے۔ اور شرارتوں کا دروازہ کھول دیتے ہیں۔ کسی شاعر نے کیا خوب لکھا ہے۔ کہ ؎

اول تو شر نشہ میں ہے پھر شر شراب میں

ممکن نہیں شراب پئیں اور "شر" نہ ہو

یہ حقیقت ہے۔ کہ شراب شر و فتنہ کی جڑ اور تمام خباثتوں کی ماں ہے۔ یہ ناپاک چیز دین و ایمان کی دشمن اور عقل کی بھی دشمن ہے۔ انسان اپنی اعلیٰ سطح سطح انسانیت سے گر کر حیوانیت، اور بہیمیت کی سطح پر آ جاتا ہے۔ اور اس میں ماں بہن۔ اور پاکی و ناپاکی کی کوئی تمیز نہیں رہ جاتی۔ چنانچہ علامہ اسمٰعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ نے روح البیان میں ایک شرابی کا قصہ لکھا ہے۔ جو شراب کے نشہ میں تھا۔ اور اپنے چلو میں خود ہی پیشاب کر کر کے اس پیشاب سے اپنا منہ دھوتا جاتا تھا۔ اور پڑھتا جاتا تھا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَ الْاِسْلَامَ نُوْرًا وَّالْمَاءَ طَهُوْرًا۔

گویا وضو کر رہا ہے ــــ استغفر اللہ العظیم

**ایک شرابی اور ساقی**

ایک پر لطف رباعی جو شرابیوں کی حالت کی بہترین ترجمان ہے۔ سنیئے۔ شاعر لکھتا ہے۔ ؎

ایک میخوار سر راہ پڑا تھا کل رات
ہاتھ پیروں کو لگیں سرد ہوائیں تو ہلا
ایک کتے نے جو پیشاب کیا تو بولا
ساقیا! اور پلا اور پلا اور پلا

دیکھا آپ نے؟ کہ شرابی صاحب کتے کو اپنا ساقی سمجھ رہے ہیں اور کتے کا پیشاب کس مزے سے پئے جا رہے ہیں۔

**شراب و پیشاب**

اور میرے بھائیو! شراب و پیشاب میں فرق ہی کیا ہے۔ پیشاب بھی ناپاک و حرام۔ اور شراب بھی ناپاک و حرام۔ پھر جس منہ میں شراب جاتی ہو۔ اس منہ میں اگر

پیشاب بتایا جائے۔ تو کسی شرابی کو غصہ کیوں آئے؟ بات تو ایک ہی ہے۔ جس خدا و رسول نے پیشاب کو نہ پینے والی چیز بتایا ہے۔ اُسی خدا و رسول نے شراب کو بھی نہ پینے والی چیز فرمایا ہے۔

بھائیو! اپنے آقا و مولیٰ صلے اللہ علیہ وسلم اور اپنے خدا تعالےٰ جل شانہٗ کے ارشادات سنو! دیکھو خدا تعالیٰ کیا فرماتا ہے؟ فرمایا

اِنَّ مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فِی الدُّنْیَا عَطَّشْتُهٗ یَوْمَ الْقِیَامَةِ عَطَشًا شَدِیْدًا۔ (روض الفائق ص۱۲۲)

"جو شخص دنیا میں شراب پئے گا۔ اُسے میں قیامت کے دن سخت پیاس میں مبتلا کروں گا"

اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

مَنْ شَرِبَ الْخَمْرَ فَلَا تُزَوِّجُوْهُ وَاِنْ مَرِضَ فَلَا تَعُوْدُوْهُ۔ (کتاب مذکور ص۱۲۶) جو شخص شراب پئے۔ اُسے لڑکی نہ دو۔ بیمار پڑ جائے۔ تو اس کی عیادت نہ کرو"

اور حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔

لَوْ وَقَعَتْ قَطْرَةٌ فِیْ بِئْرٍ فَبُنِیَتْ فِیْ مَکَانِهَا مَنَارَةٌ لَمْ اُؤَذِّنْ عَلَیْهَا۔ وَلَوْ وَقَعَتْ فِیْ بَحْرٍ ثُمَّ جَفَّ فَنَبَتَ فِیْهِ الْکَلَاءُ لَمْ اَرْعِهٖ۔ (روح البیان ص۲۳۱ ج۱)

اگر کسی کنوئیں میں شراب کا ایک قطرہ پڑ جائے۔ پھر اس کنوئیں کی جگہ پر ایک منارہ بنایا جائے۔ تو میں اس منارہ پہ اذان نہ کہوں گا۔ اور اگر شراب کا قطرہ دریا میں پڑ جائے پھر دریا خشک ہو جائے۔ اور اس جگہ گھاس اگ آئے تو میں اس گھاس سے اپنا جانور نہ چراؤں گا"

دیکھا آپ نے؟ یہ ہے سچے مسلمان کی شان۔ ایمان کا تقاضا۔

اور تقویٰ کا مظاہرہ ۔ مگر بھائیو ! اس دور میں کایا کچھ ایسی پلٹی ہے۔ کہ توبہ ہی بھلی ۔ اور کسی شاعر نے بجا طور پر لکھا ہے۔ کہ ؎

آہ اسلام ترے چاہنے والے نہ رہے
جن کا تو چاند تھا افسوس وہ ہالے نہ رہے

حضرات! اسیطرح سود و زنا اور جادوگری بھی بہت بری چیزیں ہیں ۔ اور شعبان شریف کی پندرہویں شب کو جبکہ رحمت کے تین سَو دروازے کھل جاتے ہیں۔ ان بدنصیبوں کی اس رات بھی بخشش نہیں ہوتی۔ ہاں اگر اس رات یہ لوگ سچے دل سے توبہ کریں۔ تو پھر ان کی مغفرت بھی ہو جاتی ہے۔

**مشرک** میرے بھائیو ! حدیث پاک میں مشرک کی بھی مغفرت نہ ہونے کا بیان ہے۔ اور ہم تسلیم کرتے ہیں۔ کہ حدیث پاک میں جو بیان ہوا ہے۔ حق ہے۔ مگر آجکل بعض لوگوں نے خواہ مخواہ بھی مسلمانوں کو مشرک بنانا شروع کر دیا ہے۔ حالانکہ جو مسلمان ہے۔ اور اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لا چکا ہے۔ وہ کبھی شرک نہیں کر سکتا۔ شرک کو ہر مسلمان برا سمجھتا ہے۔ اور اسے برا سمجھنا ضروری ہے۔ مگر یہ بات ضروری کب ہے ؟ کہ یہ "مشرک گر" افراد جس بات کو شرک کہہ دیں وہ بات ضرور شرک ہی ہو۔ ہم کہتے ہیں ۔ کہ شرک یقیناً برا ہے۔ مگر شرک کی جو تعریف یہ لوگ کرتے ہیں ۔ وہ یقیناً غلط ہے۔ ان کا کیا ہے تو بات بات پر شرک و بدعت کے فتوے لگانے کے عادی ہو چکے ہیں۔ کسی نبی، ولی یا کسی دوسرے مقرّبِ حق کو مالک و عالم اور مختار کہہ دینے سے یہ لوگ شرک کا فتویٰ دے دیتے ہیں۔ اور چاہتے ہیں۔ کہ ان پاک افراد کو عاجز و ناکارہ اور ذرہ ناچیز سے بھی کمتر سمجھا جائے (معاذ اللہ) حالانکہ یہ تو بڑی ہستیاں ہیں۔ ایک عام

انسان بھی شرافت و عظمت کا حامل ہوتا ہے۔ اور خدا تعالیٰ نے حضرت

**مظہر صفات**

انسان کو اپنی صفات کا مظہر بنایا ہے۔ چنانچہ انسان ذرا تعمق کی نظر سے اپنے آپ کو دیکھے۔ تو اُسے پتہ چلے گا۔ کہ اللہ تعالیٰ نے اِسے اپنی صفات کا مظہر بنایا ہے۔ اسی لئے خدا تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے۔ کہ وَفِیْ اَنْفُسِکُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ - اور تمہاری اپنی جانوں میں قدرت کی نشانیاں موجود ہیں۔ کیا تم غور سے نہیں دیکھتے ۔"

بھائیو! یہ حقیقت ہے۔ کہ حضرت انسان اپنے خالق حقیقی کی قدرتوں اور اس کی صفات کا مظہر ہے۔ دیکھ لیجئے۔ خدا تعالیٰ کی ایک صفت "حیٌّ" بھی ہے۔ یعنی ▪▪ زندہ ہے۔ تو اللہ تعالیٰ نے انسان کو بھی زندگی عطا فرمائی۔ اور اُسے اپنی صفت حیٌّ کا مظہر بنایا۔ اور اس کی عطا سے انسان بھی زندہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ایک صفت "سَمِیْعٌ" بھی ہے۔ یعنی وہ سننے والا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ نے انسان کو بھی سماعت عطا فرمائی۔ اور اس کی عطاء سے وہ بھی "سمیعٌ" ہے۔ اللہ کی ایک صفت "بصیرٌ" بھی ہے۔ یعنی وہ دیکھنے والا ہے۔ تو دیکھ لیجئے۔ کہ انسان اس صفت کا بھی مظہر ہے۔ اور اللہ تعالیٰ نے اُسے بھی بصارت دی ہے۔ اور وہ بھی بصیرٌ ہے۔ اللہ کی ایک صفت متکلم بھی ہے۔ یعنی ▪ کلام فرمانے والا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ نے انسان کو بھی متکلم پیدا فرمایا ہے۔ اسیطرح خدا کی صفات میں سے مالک و مختار۔ عالم و دانا۔ حاکم و حکیم بھی اس کی صفات ہیں اور اللہ نے انسان کو بھی ان صفات سے موصوف فرمایا ہے اور اسے بھی ملک و اختیار۔ حکم ▪ حکمت اور علم ▪ دانش سے نوازا ہے۔ گویا اللہ تعالیٰ نے اپنی صفات کی جھلک سے انسان کو منور فرمایا ہے۔

انسانی بے جان پتلے پر اللہ تعالیٰ کی صفت حیؔ کی جھلک پڑی۔ تو وہ زندہ ہو گیا۔ اس کی صفت سمیعؔ کی جھلک پڑی۔ تو وہ سننے والا ہو گیا۔ اور اس کی صفت بصیرؔ کی جھلک پڑی۔ تو وہ دیکھنے والا ہو گیا۔ اور اس میں یہ حکمت ہے۔ کہ انسان سمجھے اور سوچے۔ کہ جب میں مخلوق ہو کر زندہ۔ سننے والا۔ دیکھنے والا۔ کلام کرنے والا۔ عالم و دانا، اور مالک و مختار ہوں۔ تو میرا خالق بھی ضرور سمیعؔ۔ بصیرؔ، متکلمؔ عالمؔ۔ اور مالک و مختار ہے۔

**بے مثل**

اس سے آگے بڑھیئے۔ تو خدائے وحدہٗ لا شریک نے انسان پر اپنی وحدت کی جھلک بھی ڈالی ہے۔ دیکھ لیجئے۔ جو بچہ پیدا ہوتا ہے۔ وہ اپنی شکل الگ ہی لے کر آتا ہے۔ کروڑوں اور پدموں انسان پیدا ہوئے۔ اور ہو رہے ہیں۔ مگر خدا کی قدرت کا یہ ایک روشن کرشمہ ہے۔ کہ ہر انسان کی شکل دوسرے کی شکل سے ممتاز ہوتی ہے۔ اور اسی طرح قیامت تک جو آدمی پیدا ہوتے رہیں گے۔ اپنی نئی ہی شکل لے کر پیدا ہوں گے۔ اور نہ صرف شکل ہی بلکہ آواز بھی ہر شخص کی دوسرے شخص کی آواز سے ممتاز ہوتی ہے۔ اور اسیطرح غور کر لیجئے۔ کہ ہر شخص کے انگوٹھے کے نشان دنیا بھر کے دوسرے انسانوں کے انگوٹھوں کے نشانوں سے ممتاز ہوتے ہیں۔ اگر یہ بات نہ ہو۔ تو دستخط کے بجائے انگوٹھے کے نشان کا کوئی فائدہ نہ ہو۔ معلوم ہوا۔ کہ ہر آدمی اپنی شکل میں بے مثل۔ آواز میں بے مثل اور اپنے انگوٹھے کے نشان میں بے مثل ہوتا ہے۔ انسان اگر اسی ایک بات پر غور کرے۔ تو اسے اقرار کرنا پڑے گا۔ کہ میں جب ایک مخلوق ہو کر اس بے مثلیت کا حامل ہوں۔ تو میرا خالق حقیقی کیوں وحدہ لاشریک نہ ہوگا۔

## محبوبِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم

میرے بزرگو! اب یہیں سے ایک بات یہ بھی سمجھ لیجئے۔ کہ عام مخلوق کی بے مثلیت کا تو یہ عالم ہو۔ کہ زید و عمر، بکر بھی اپنی اپنی جگہ بیمثل ہیں۔ پھر جو ہستی پاک خدا کی خاص محبوب بن کر تشریف لائی ہو۔ (صلی اللہ علیہ وسلم) اور جسے خدا تعالیٰ نے نہ صرف عوام ہی میں سے بلکہ گروہِ انبیاء علیہم السلام میں سے بھی چن لیا ہو۔ ان کی بے مثلیت کا کیا عالم ہوگا۔ اور کیوں نہ ان کا بال بال شریف بے مثلی ہوگا۔ اور کیوں نہ ان کا وجود باجود ممتنع النظیر ہوگا۔ سچ کہا ہے۔ مولانا حسن علیہ الرحمۃ نے کہ ؎

خدا کی خلق میں سب انبیاء خاص
گروہِ انبیاء میں مصطفےٰ خاص
نرالا حسن انداز و ادا خاص
تجھے خاصوں میں حق نے کرلیا خاص

اور مسلمانو! اپنے آقا و مولا صلے اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے دل سے کہو۔ کہ ؎

غریبوں بے نواؤں بے کسوں کو
خدا نے در تمہارا کر دیا خاص
ملا جو کچھ جسے وہ تم سے پایا!
تمہیں ہو مالکِ ملکِ خدا خاص
گدا ہوں خاص رحمت سے ملے بھیک
نہ میں خاص اور نہ میری التجا خاص
تری نعمت کے سائل خاص تا عام
تری رحمت کے طالب عام تا خاص

ہاں تو بھائیو! اب اندازہ تو کیجئے۔ ایسے نادان کی نادانی کا جو محبوبِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنی مثل جانتا ہے۔ اور اس امر پر مصر ہے۔ کہ دوسرے بھی اس کی مثل حضور علیہ السلام کو اپنی مثل کہہ کر اُس کی مثل احمق و گمراہ ہو جائیں۔

مذکورہ بالا بیان سے ثابت ہو گیا۔ کہ ہم جو اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو مالک و مختار اور عالم ما کان و مایکون جانتے، اور مانتے ہیں۔ وہ اسی حیثیت سے کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی صفاتِ عالیہ کے مظہرِ اتم ہیں۔ اللہ ہی کی عطار سے آپ مالک بھی ہیں۔ مختار بھی۔ اور اسی کی عطا سے آپ دو جہان کے حاکم بھی ہیں۔ اور اسی کی عطار سے آپ دانائے غیوب بھی ہیں۔ اور اگر کوئی صاحب یہی رٹ لگانے لگیں۔ کہ نا صاحب نا! مالک تو اللہ ہی ہے۔ مختار تو وہی ہے۔ حاکم و متصرف تو وہی ہے۔ اس لئے کسی نبی یا ولی کو مالک و مختار ماننا شرک ہے۔ تو ہم ایسے شخص سے کہیں گے۔ کہ صاحب "حیّ" تو اللہ ہی ہے۔ "سمیع" تو صرف وہی ہے۔ "بصیر" تو اسی کی ایک ذات ہے۔ "متکلم" تو صرف خدا ہی ہے۔ پھر آپ اپنے آپ کو "زندہ" کیوں کہتے ہیں۔ آپ کو تو فوراً مر جانا چاہیئے۔ آپ سمیع کیوں بنتے ہیں۔ کانوں میں سیسہ ڈلوا کر بہرے بن جائیے۔ آپ بصیر کیوں کہلواتے ہیں۔ آنکھیں پھوڑ کر اندھے ہو جائیے۔ آپ کلام کرنے والے کون؟ زبان کٹوا کر گونگے بن جائیے۔ اور پھر ایک تختی پر یہ آیت لکھ کر اپنے گلے میں ڈال لیجئے۔ کہ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْن۔

بھائیو! جب عوام میں اِن صفاتِ حق کا پرتَو نظر آ رہا ہے۔ تو خواص میں تو خصوصیت کے ساتھ ان صفات کی جلوہ گری ہونی

چاہیئے۔ اور واقعہ بھی یہی ہے۔ کہ خدا کے برگزیدہ اور مقرب بندے صفاتِ حق کے انوار سے بہت زیادہ منوّر ہوتے ہیں۔ اور ان کی بہ طاقتیں عوام سے بہت زیادہ بڑھی ہوئی ہوتی ہیں۔ ظاہر ہے۔ کہ کسی نورانی چیز سے جو چیز زیادہ قریب ہوگی۔ وہ بہ نسبت دور کی چیز کے زیادہ روشن ہوگی یونہی جو حضرات مطابق۔ یَتَقَرَّبُ اِلَیَّ کے اللہ تعالیٰ کے مقرب ہیں ان کی زندگی۔ بصارت اور سماعت عوام سے بہت زیادہ قوتوں کی حامل ہوتی ہے۔ حتیٰ کہ کُنْتُ سَمْعَهُ الَّذِیْ یَسْمَعُ بِهٖ کے مطابق ان کی سماعت و بصارت کا یہ عالم ہوتا ہے۔ کہ فرش پر تشریف فرما ہو کر عرش کی آوازیں بھی سن لیتے ہیں۔ اور دنیا کی ہر شے ان پر منکشف ہوجاتی ہے۔ چنانچہ سارے مقربینِ حق کے سردار حضور۔ احمدِ مختار صلے اللہ علیہ و سلم فرماتے ہیں۔ کہ میں بچپن میں چاند کے زیرِ عرش سجدہ کرنے کی آواز کو سنتا تھا۔ (دیکھیئے خصائص کبریٰ ج ۱ ص ۵۳)

اور ساری دنیا کو میں اس طرح دیکھ رہا ہوں۔ جیسے اپنی ہتھیلی کو۔

(دیکھیئے مواہب لدنیہ ص ۱۹۳ جلد ۲)

کیوں صاحب! جن کی سماعت کا یہ عالم ہو۔ کہ عرش کی آواز کو بھی سن لیں۔ کیا ان کے لئے لاہور یا کراچی یا سیالکوٹ میں پڑھے ہوئے درود شریف الصّلوٰۃ والسّلامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہ۔ کی آواز کا سن لینا کچھ مشکل ہے؟ کیا یہ کراچی ، لاہور یا سیالکوٹ، عرش سے بھی پرے کے شہر ہیں؟ کہاں عرش کی آواز اور کہاں فرش کی۔ جن مقدس کانوں میں کروڑوں میل دور عرش کی آواز سن لینے کی طاقت ہے۔ لاریب وہ کان چند ہزار میل فرش کی آواز بھی سن لیتے ہیں۔ ؎

دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان
کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام

اور کیا جن مقدس نظروں میں ساری دنیا مثل ہتھیلی کے ہے ان مقدس نظروں سے آپ اوجھل رہ سکتے ہیں ؟ کیا آپ دنیا سے خارج ہیں ؟ نہیں نہیں بلکہ حقیقت یہی ہے ۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی نظرِ پاک سے کوئی چیز غائب نہیں ۔ سچ کہا ہے اعلیحضرت نے کہ ؎

سرِ عرش پر ہے تری گذر دلِ فرش پر ہے تری نظر!!
ملکوت و ملک میں کوئی شے نہیں وہ جو تجھ پہ عیاں نہیں

بھائیو! ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم مقربینِ حق کے سردار ہیں جس قدر قربِ حق حضور کو حاصل ہے ۔ کسی کو نہیں ۔ لِیْ مَعَ اللّٰہِ وَقْتٌ کا ارشاد اس حقیقت پر شاہد ہے ۔ لہٰذا حضور صلے اللہ علیہ وسلم اللہ کی صفات کے مظہرِ اتم ہیں ۔ یہی وجہ ہے ۔ کہ حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ نے آیت هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ کا مصداق حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو بھی قرار دیا ہے ۔ اور لکھا ہے ۔ کہ یہ آیتِ کریمہ حمدِ الٰہی بھی ہے ۔ اور نعتِ مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم بھی ۔
(دیکھئے مدارج النبوۃ صـ۲)

## پھونک

حضرات! قرآنِ پاک میں حضرت آدم علیہ السلام کے متعلق حق تعالیٰ نے فرمایا ہے ۔ وَنَفَخْتُ فِیْهِ مِنْ رُّوْحِیْ ۔ "اور جب میں اس میں اپنی طرف سے روح پھونکوں" مفسرینِ کرام نے لکھا ہے ۔ کہ حضرت آدم علیہ السلام کا مقدس پتلا تیار کرکے اللہ نے اس میں روح پھونکی ۔ تو خدا کی اس پھونک سے حضرت آدم علیہ السلام زندہ ہو گئے ۔ خدا کے اس وصف کی جھلک مقربینِ حق میں بھی دیکھ لیجئے ۔ کہ حضرت عیسٰے علیہ السلام مٹی سے پرندہ کی بے جان صورت بنا کر اس میں پھونک مارتے ۔ تو وہ زندہ ہو کر اڑنے لگتا ۔ چنانچہ قرآن میں ہے ۔ کہ اِنِّیْ اَخْلُقُ لَكُمْ مِّنَ الطِّیْنِ كَهَیْئَةِ الطَّیْرِ فَاَنْفُخُ فِیْهِ

فَتَكُونُ طَيْرًا بِإِذْنِ اللّٰهِ ۔ (حضرت عیسےٰ علیہ السلام نے فرمایا) کہ "میں تمہارے لئے مٹی سے پرندہ کی صورت بناتا ہوں ۔ اور اس میں پھونک مارتا ہوں ۔ تو وہ اللہ کے حکم سے اڑنے لگتا ہے"۔
دیکھ لیجئے ۔ کہ عیسےٰ علیہ السلام کی پھونک میں اللہ نے یہ تاثیر پیدا فرمادی کہ بے جان صورت میں جان پیدا ہو جاتی ۔ اور یہ نفخ حق کا پرتوہ ہے جو حضرت عیسےٰ علیہ السلام پر پڑا ۔ اور چونکہ حضرت عیسےٰ علیہ السلام مقربینِ حق میں سے ہیں ۔ اور پیغمبر و رسول ہیں ۔ اس لئے اس صفت کی جھلک یہاں نمایاں نظر آ رہی ہے ۔ اور ہم عوام پر بھی یہ جھلک پڑی مگر اپنی حیثیت کے مطابق ۔ اور وہ اس طرح کہ ہماری پھونک اگرچہ بے جان جسم میں جان پیدا نہیں کر سکتی ۔ مگر اتنا ضرور ہے ۔ کہ ہم اگر بجھی ہوئی آگ میں پھونک دیں ۔ تو وہ آگ روشن ہو جاتی ہے ۔ گویا جی اٹھتی ہے ۔ معلوم ہوا ۔ کہ انسان میں اللہ تعالیٰ کی صفات کا فیض ہے اور مقربینِ حق میں خصوصیت کے ساتھ ۔ اور ان سے بھی زیادہ بدرجہ اتم حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ گرامی سے اللہ تعالیٰ کی صفات کا ظہور ہوتا ہے ۔
تو ان پاک ہستیوں میں بعطاء الٰہی کسی کمال کا ماننا شرک ہرگز نہیں شرک تو جب ہو ۔ جبکہ استقلالاً اور بالذات ان میں کسی وصف کو تسلیم کیا جائے ۔ اور حاشا للہ ایسا کوئی مسلمان نہیں ۔ جو کسی نبی ولی کو بغیر عطاء الٰہی کے مالک و مختار یا عالم و متصرف مانتا ہو ۔ تو جو لوگ خواہ مخواہ مسلمانوں پر شرک کے فتوے لگاتے پھرتے ہیں ۔ یہ ان کا اپنا فعل ہے ۔ ان کے کہنے سے کوئی مسلمان مشرک نہیں بن سکتا ۔ ہاں جو لوگ واقعی مشرک ہیں ۔ شبِ قدر کو ان کی واقعی مغفرت نہ ہوگی ۔

## ایک اور حدیث

بھائیو! شبِ قدر کے متعلق ایک اور ارشاد بھی سن لو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ اس رات اللہ تعالیٰ آسمانِ دنیا پر نزولِ اجلال فرماتا ہے۔ اور فرماتا ہے۔ کہ ہے کوئی بخشش چاہنے والا؟ کہ میں اس کو بخش دوں۔ کیا کوئی رزق مانگنے والا ہے؟ جو مجھ سے رزق طلب کرے۔ اور میں دوں۔ کیا کوئی بیمار ہے؟ جو مجھ سے شفا طلب کرے۔ اور میں اُسے شفا دوں۔

میرے عزیزو، بھائیو! اور بزرگو! دیکھو تو سہی۔ یہ کیسی مبارک رات ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت وبخشش کا دریا کس قدر جوش میں ہے کہ اپنے بندوں کو بلا بلا کر ان کی مرادوں کی کھیتیاں سرسبز کرنا چاہتا ہے

## اس رات کے نوافل

اس رات کے متعلق بزرگوں نے لکھا ہے۔ کہ جو شخص اس رات میں چار رکعات نفل پڑھے۔ اور ہر رکعت میں پچاس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ اور دن کو روزہ رکھے۔ تو خدا تعالیٰ اس کے پچاس سالوں کے گناہ معاف فرما دیتا ہے۔

اور آٹھ رکعات بہ نیت نفل ایک سلام کے ساتھ ہدیہ بجائے روحِ پرفتوح حضرت خاتونِ جنت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا بھی اسی رات سے مخصوص ہیں۔ ان آٹھ نوافل کی ہر رکعت میں گیارہ گیارہ مرتبہ قل ہو اللہ پڑھے اور ان نفلوں کا ثواب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی بارگاہ میں ھدیہ پیش کردے۔ تو خود حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں۔ کہ میں جنت میں قدم نہ رکھوں گی۔ جب تک کہ نفل پڑھنے والے کی شفاعت نہ کر لوں۔

## پٹاخے

بھائیو! اس مقدس رات میں یہ جو بدعت چل نکلی ہے۔ کہ چھوٹے بڑے اپنے زر کو آگ لگانے لگتے ہیں۔ اور پٹاخے چھوڑتے ہوئے اپنی دولت برباد کرنے لگتے ہیں۔ یہ رسم واقعی بدعت

ہے۔ اور اس سے کنارہ کرنا بڑا ضروری ہے۔

**حلوہ** اس رات اگر کوئی شخص ایصال ثواب کے لئے حلوہ پکائے یا کھائے کھلائے۔ تو اِسے بدعت کہنا بہت بڑی زیادتی ہے۔ اس رات حلوہ پکانا اگر عام ہے۔ تو اس میں کیا ہرج ہے ہاں اِسے اگر کوئی دینی طور پر ضروری سمجھے۔ اور نہ پکانے والے کو گنہ گار سمجھے۔ تو بیشک یہ بات ناجائز ہے۔ مگر ایسا سمجھتا کون ہے؟ بھائیو! ابھی آپ سن چکے۔ کہ بعض لوگ خواہ مخواہ ہی مسلمانوں پر شرک و بدعت کے فتوے لگایا کرتے ہیں۔ یہ حلوہ پکانا بدعت قرار دینا بھی ایسے ہی لوگوں کا مشغلہ ہے۔ چنانچہ اِن کا ایک مشہور شعر ہے کہ ؎

ہے شبرات کا حلوہ بالکل حرام!
مسلماں کو کیا اسکے کھانے سے کام

اس کا جواب یوں دیا گیا ہے۔ کہ ؎

جو شبرات کا حلوہ بھی ناروا ہے
بتاؤ تو اس میں نجس چیز کیا ہے
روا ہے وہ خود جس سے حلوہ بنا ہے
حقیقت میں منہ ہی تمہارا برا ہے
یہ گھی اور میوے کا عمدہ نوالا
ملے اس کو جو ہو وے تقدیر والا

اور حاجی حق حق نے لکھا ہے۔ کہ ؎

اے منکر نہ اس قدر تلخی میں آ تو
نہ حلوے پہ بدعت کا فتویٰ لگا تو
یہ منہ اپنا حلوے کے لائق بنا تو

محمد کی پڑھ نعت اور حلوہ کھا تو
جو بغضِ محمد میں ہر دم جلے ہے
یہ حلوہ بھی بدعت اسی کے لئے ہے

بھائیو! جس منہ سے کبھی نعت مصطفےٰ نہ نکلی ہو۔ اس منہ میں حلوہ کیسے جلتے؟ اسی لئے تو کہا گیا ہے۔ کہ "حلوہ خوردن را روئے باید" ان لوگوں کو میٹھے کی اس عداوت کا کڑوا پھل یہ ملا۔ کہ جہاں بھی گئے۔ پھیکے پڑے۔ اور ان کی تقریروں میں اسی حلوہ دشمنی کے باعث شیرینی و حلاوت نہ رہی۔ اور تلخی ہی تلخی نظر آنے لگی۔ خدا تعالیٰ ہر قسم کی تلخی سے بچائے۔ اور مسلمانوں میں اتحاد پیدا کرے۔ آمین۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اس کے بعد اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ هَدَانَا سَوَاءَ السَّبِیْلِ وَجَعَلَ لَنَا التَّوْفِیْقَ خَیْرَ دَلِیْلٍ۔ نَحْمَدُهٗ حَمْدًا كَثِیْرًا عَلٰى مَا اَنْعَمَ عَلَیْنَا بِاِنْزَالِ التَّنْزِیْلِ۔ اَنْزَلَهٗ فِیْ لَیْلَةٍ مُّبَارَكَةٍ وَّفَضَّلَهٗ

عَلٰی سَائِرِ الْکُتُبِ اَکْبَرَ تَفْضِیْلٍ۔ وَنَشْکُرُہٗ
شُکْرًا عَلٰی اَنْ اَرْسَلَ اِلَیْنَا النَّبِیَّ الْجَلِیْلَ
نَبِیٌّ عَظِیْمٌ قَدْرُہٗ فَخِیْمٌ لُطْفُہٗ خَصَّہٗ
اللّٰہُ بِلُطْفِہِ الْعَمِیْمِ وَفَضْلِہِ الْجَلِیْلِ۔
وَنَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَحْدَہٗ لَا
شَرِیْکَ لَہٗ وَاَنَّ سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ
وَرَسُوْلُہٗ صَاحِبُ التَّعْظِیْمِ وَالتَّبْجِیْلِ

اَمَّا بَعْدُ

اَیُّھَا النَّاسُ قَدْ مَضَتِ اللَّیَالِیْ وَالْاَیَّامُ۔ وَ
اَنْتُمْ مُنْھَمِکُوْنَ فِی الْاٰثَامِ۔ وَصِرْتُمْ اِلَی
الْعَذَابِ الْوَبِیْلِ۔ فَیَاحَسْرَتَاہُ عَلٰی مَا
فَرَّطْتُمْ وَوَا وَیْلَاہُ عَلٰی مَا ارْتَکَبْتُمْ اِمَا
عَلِمْتُمْ اَنَّ الدُّنْیَا دَارُ رَحِیْلٍ۔ اَیْنَ مُلُوْکُ
الْاَکَاسِرَۃِ۔ اَیْنَ سَلَاطِیْنُ الْجَبَابِرَۃِ
اَفْنَاھُمْ دَوْرُ الدَّوَارِ وَکَذَالِکَ یَھْلِکُ

كُلُّ كَثِيْرٍ وَّ قَلِيْلٍ. مَا نَفَعَتْهُمُ السَّطْوَةُ. وَمَا اَبْقَتْهُمُ السَّلْطَنَةُ. فَمَنْ اَنَا وَ اَنْتُمْ اِذَا جَاءَنَا مَلَكُ الْمَوْتِ عَزْرَائِيْلُ. اَلَا قَدْ جَاءَتْكُمْ لَيْلَةٌ مُّبَارَكَةٌ فَضْلُهَا مَشْهُوْرٌ وَقَدْرُهَا مَانُوْرٌ هِيَ لَيْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ تَتَلَقُّوْهَا بِالْقِيَامِ وَالصِّيَامِ. وَ اَكْثِرُوْا فِيْهَا زِيَارَةَ الْقُبُوْرِ وَالدُّعَاءَ مَعَ الْاِسْتِغْفَارِ مِنَ الْاٰثَامِ لَعَلَّ اللّٰهَ يَرْحَمُنَا وَيُعْطِيْنَا الثَّوَابَ الْجَزِيْلَ. وَقَدْ اَخْرَجَ ابْنُ مَاجَةَ وَالْبَيْهَقِيُّ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَتْ لَيْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَقُوْمُوْا لَيْلَهَا وَصُوْمُوْا نَهَارَهَا فَاِنَّ اللّٰهَ يَنْزِلُ فِيْهَا لِغُرُوْبِ الشَّمْسِ اِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَيَقُوْلُ اَلَا مِنْ مُّسْتَغْفِرٍ فَاَغْفِرَ لَهٗ اَلَا مِنْ

مُسْتَرْزِقٍ فَاَرْزُقَهٗ اَلَا مِنْ مُبْتَلًى فَاُعَافِيَهٗ
اَلَا مِنْ سَائِلٍ فَاُعْطِيَهٗ حَتّٰى يَطْلُعَ الْفَجْرُ
اِخْوَانِيْ وَخُلَّانِيْ هٰذِهٖ لَيْلَةٌ يُخْرَجُ فِيْهَا اِسْمُ
مَنْ يَّمُوْتُ فِيْ هٰذِهِ السَّنَةِ۔ فَمَا اَدْرٰىكُمْ
وَمَا اَدْرَانَا لَعَلَّ اَسْمَاءَنَا تَخْرُجُ فِي الْمَوْتٰى
وَنَحْنُ فِيْ غَفْلَةٍ عَظِيْمَةٍ كَالْفَصِيْلِ فِي الْعِجِيْلِ
فَتُوْبُوْا اِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى وَكُوْنُوْا كَعَابِرِ سَبِيْلٍ
وَاقْصِرُوا الْاَمَلَ وَانْتَظِرُوا الْاَجَلَ وَ
اجْتَهِدُوْا فِي الْعِبَادَةِ لِتَكُوْنَ زَادًا لِلرَّحِيْلِ
وَتَذَكَّرُوْا مَا حَالُكُمْ اِذَا تَرَكَكُمْ اَحْبَابُكُمْ
وَهَجَرَكُمْ اَصْحَابُكُمْ وَدَفَنَكُمُ الْاَغْيَارُ وَ
الْاَجَانِبُ۔ وَحَضَرَكُمُ الْاَعِزَّةُ وَالْاَقَارِبُ
وَسُرِعَ بِكُمُ السَّيْرُ كَاَنَّهٗ لَمْ تَكُنْ بَيْنَكُمْ
وَبَيْنَهٗ مَوَدَّةٌ۔ وَاَلْقَوْا عَلَيْكُمُ التُّرَابَ
كَاَنَّهٗ لَمْ تَكُنْ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهٗ اُلْفَةٌ۔ فَيَنْدَ

ذٰلِكَ تَتَحَسَّرُوْنَ وَمَا تَنْفَعُكُمُ الْحَسْرَةُ ۔ وَتَتَذَكَّرُوْنَ وَمَا تُغْنِيْكُمُ التَّذْكِرَةُ ۔ فَاِنْ كُنْتُمْ قَدْ اَحْسَنْتُمْ فَطُوْبٰى لَكُمْ وَاِنْ كُنْتُمْ قَدْ اَسَاْتُمْ فَوَيْلًا عَلَيْكُمْ مِنْ حِرْمَانِ الْعَطَاءِ الْجَزِيْلِ ۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّا عِبَادُكَ الْمُجْرِمُوْنَ زَادُ طَاعَاتِنَا قَلِيْلٌ ۔ فَارْحَمْنَا رَحْمَةً فِى الْقَبْرِ وَبَعْدَ الْحَشْرِ وَاصْفَحِ الصَّفْحَ الْجَمِيْلَ ۔ بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِى الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ ۔ وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ۔ اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ مَلِكٌ كَرِيْمٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھئے

شعبان المعظم کے تیسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# ذکرِ حق

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی
رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

یٰۤاَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اذْکُرُوا اللّٰہَ ذِکْرًا
کَثِیْرًا وَّسَبِّحُوْہُ بُکْرَۃً وَّاَصِیْلًا (پ ۲۲ ع ۳)

اے ایمان والو! اللہ کو بہت یاد کرو۔ اور صبح و شام
اس کی پاکی بولو

---

حضرات! آج میرے وعظ کا عنوان ہے۔ ذکرِ حق۔ آج دنیا بھر میں جو بے چینی اور بدامنی پائی جا رہی ہے۔ اس کی سب سے بڑی وجہ ذکرِ حق سے ہماری غفلت ہے۔ بھائیو! اس آیت کریمہ میں اللہ نے ہمیں مخاطب فرما کر فرمایا ہے۔ کہ ایمان والو! اپنے اللہ کی کثرت سے یاد کرو۔ اور ہر وقت اس کے ذکر میں مشغول رہو۔

## کلام معجز نظام

اس وقت مجھے ایک حدیث پاک یاد آ رہی ہے۔ جو ذکرِ حق ہی سے متعلق ہے۔ اور سبحان اللہ! کیا ہی پیاری حدیث ہے۔ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا کلامِ پاک بھی ایک کلام معجز نظام ہے۔ چھوٹے سے مقدس جملہ میں معارف کے دریا بہا دینا یہ حدیثِ پاک ہی کا خاصہ ہے۔ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک دفعہ فرمایا۔ اور ذرا سلک جواہر کو دیکھنا۔ کہ کس طرح موتی پروئے گئے ہیں۔ فرمایا:-

كَلِمَتَانِ خَفِيفَتَانِ عَلَى اللِّسَانِ ثَقِيلَتَانِ فِي الْمِيزَانِ حَبِيبَتَانِ إِلَى الرَّحْمٰنِ ـ "یعنی دو کلمے ایسے ہیں۔ جو زبان پر تو بڑے ہلکے ہیں۔ مگر میزان پر بڑے بھاری ہیں اور رحمٰن کو بڑے پیارے ہیں"

سبحان اللہ! کیا ہی ایمان افروز حدیثِ پاک ہے۔ بار بار پڑھنے کو جی چاہتا ہے۔ کیسا مبارک تسلسل اور کیسی نورانی روانی ہے۔ کلمتان خفیفتان علے اللسان۔ ثقیلتان فی المیزان۔ حبیبتانِ الی الرحمٰنِ

بھائیو! یہ اس ذاتِ با برکات کا کلام معجز نظام ہے۔ جس کے آگے عرب کے بڑے بڑے فصحا و بلغا دم بخود رہ گئے۔ اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں۔ ؎

میں نثار تیرے کلام پر ملی یوں تو کس کو زباں نہیں
وہ سخن ہے جس میں سخن نہ ہو وہ بیاں ہے جس کا بیاں نہیں
ترے آگے یوں ہیں دبے لچے فصحا عرب کے بڑے بڑے
کوئی جانے منہ میں زباں نہیں۔ نہیں بلکہ جسم میں جاں نہیں

ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لبِ اعجاز ایک ایسا پھول ہیں۔ کہ جس پھول سے ہزاروں پھول جھڑتے ہیں۔ اعلیحضرت نے ایک

دوسری نعت میں یہی فرمایا ہے۔ کہ بلبل آج تک تو گلاب کے پھول کو گلشن میں دیکھا کرتا تھا۔ مگر اس نے کبھی ایسا نظارہ نہ دیکھا ہوگا۔ کہ گلاب کے اندر سارا گلشن موجود ہو۔ یہ نظارا ہمیں شاہد مدینہ صلے اللہ علیہ وسلم کے لبہائے مبارک میں نظر آیا۔ فرماتے ہیں۔ ؎

وہ گل ہیں لبہائے نازک اُنکے ہزاروں جھڑتے ہیں پھول جن سے

یعنی حضور کے لب ہائے مبارک وہ پھول ہیں۔ کہ جس پھول سے ہزاروں پھول جھڑ رہے ہیں۔

گلاب گلشن میں دیکھے بلبل یہ دیکھ گلشن گلاب میں ہے

بلبل ہمیشہ گلشن کے اندر گلاب کو دیکھا کرتا تھا۔ مگر یہاں دیکھو۔ کہ گلاب کے اندر گلشن موجود ہے!

سبحان اللہ! کیا حقیقت بیان فرما دی۔ کہ حضور کے لبِ پاک کے ایک پھول سے سینکڑوں گلشن بن گئے۔ ہاں تو بھائیو! حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ دو کلمے ہلکے ہیں زبان پر۔ بھاری ہیں میزان پر۔ اور پیارے ہیں رحمٰن کو۔ اور وہ کونسے دو کلمے ہیں؟

فرمایا۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ — سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ۔

(مشکوٰۃ شریف صفحہ ۱۹۲)

حضرات! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد کے مطابق اگر انہیں دو کلموں کا ورد رکھا جائے۔ تو کس قدر برکت و عظمت کی بات ہے۔ مگر افسوس کہ آج کل تو غفلت کا اندھیر چھا رہا ہے۔ ہم انسان ہو کر اس کی یاد سے غافل ہیں۔ حالانکہ اس کے ذکر میں کائنات کی ہر چیز مشغول ہے۔ چنانچہ خدا فرماتا ہے۔

اِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ ۔

یعنی کوئی شے ایسی نہیں۔ جو ذکرِ حق میں مشغول نہ ہو۔

**پہاڑ**

حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن ایک پہاڑ پر گذرے تو آپ نے صحابہ کرام سے فرمایا۔ یہ پہاڑ ذکرِ حق کر رہا ہے۔ اور یوں کہہ رہا ہے۔

سُبْحَانَ مَنْ جَعَلَ فِيْنَا النَّارَ وَ لَمْ تُحْرِقْنَا۔

"پاک ہے وہ خدا جس نے ہم میں آگ پیدا کی۔ اور اس آگ سے ہمیں جلاتا نہیں"

یعنی ہم میں اس نے آگ پیدا فرما دی۔ اور وہ آگ نہ تو اپنی سوزش کو نابود کرتی ہے۔ اور نہ ہمیں اپنی تاثیر سے جلاتی ہے۔

**درخت**

اسی طرح ایک روز حضور صلے اللہ علیہ وسلم ایک درخت کے سایہ تلے تشریف فرما ہوئے۔ تو آپ نے سنا۔ کہ وہ درخت یوں پکار اٹھا۔

سُبْحَانَ مَنْ جَعَلَ فِيْ ظِلِّيْ سَيِّدَ الْاَنْبِيَاءِ

پاک ہے وہ خدا جس نے میرے سایہ تلے نبیوں کے سردار کو بٹھایا

یہ روایات مغنی الواعظین کے صفحہ ۲۶۱ پر موجود ہیں۔ اور ان سے ہمیں یہ سبق حاصل کرنا چاہیئے۔ کہ پہاڑ اور درخت اور اسیطرح سب چیزیں ذکرِ حق میں مشغول ہیں۔ پھر انسان جو اشرف المخلوقات ہے اگر غفلت اختیار کرے۔ تو ایسا انسان تو برائے نام ہی انسان ہوا اس سے تو پتھر اور لکڑیاں ہی اچھی ہوئیں۔

**غفلت**

بھائیو!! آجکل غفلت کا اندھیر کچھ ایسا چھا چکا ہے۔ کہ دنیا میں پڑ کر ذکرِ حق سے بالکل غافل ہو رہے ہیں اسلام یہ نہیں کہتا۔ کہ تم دنیا کے کام نہ کرو۔ دنیا کا کام بھی کرو۔ مگر ذکرِ حق جو اصل مقصود ہے۔ اُسے بھی نہ بھلاؤ۔ خدا تعالیٰ نے اسی لئے دوسری جگہ اپنے نیک بندوں کی اسطرح تعریف فرماتی

ہے۔ کہ

رِجَالٌ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ۔

یعنی میرے بندے وہ ہیں۔ جن کو تجارت اور خرید و فروخت ذکرِ حق سے غافل نہیں کرتی تھے کام کاج بھی کرتے ہیں۔ اور ذکرِ حق بھی۔ نہ کہ وہ جب ذرہ سا کام بھی پڑ جائے۔ تو اس میں ایسے مشغول ہو جاتے ہیں۔ کہ وقت پر جماعت کے ساتھ نماز تو کیا سرے سے نماز ہی کا کچھ خیال نہیں کرتے۔ فرصت ہوئی۔ تو مسجد میں آ گئے۔ ورنہ کوئی نہیں ہے۔ حالانکہ مسلمان کے لئے لازم ہے۔ کہ ذکرِ حق کو ہر بات سے مقدم رکھے۔

**ایک مثال** میرے بھائیو! اگر کسی کا بیٹا سمندر پار گیا ہو۔ اور مدت کے بعد وہ گھر لوٹے۔ تو اگر وہ شخص دکاندار ہو۔ اور دکان پر بیٹھا ہوا سودا تول رہا ہو۔ ترازو اس کے ہاتھ میں ہو۔ اور اسی وقت کوئی آ کر کہہ دے۔ کہ تمہارا بیٹا آ گیا ہے۔ تو دیکھ لیجئے! بلا اختیار ترازو اس کے ہاتھ سے چھوٹ جائے گا۔ اور وہ بیٹے کی خوشی میں سودا دینا بھول جائے گا۔ دکان بند کرنا بھی اُسے یاد نہ رہے گا۔ اور وہ جھٹ گھر کو دوڑے گا۔ مگر کس قدر افسوس کی بات ہے۔ کہ یہی دکاندار صاحب سودا دے رہے ہوں۔ ترازو ہاتھ میں ہو۔ اور اذان کی آواز آ جائے۔ تو ہرگز کوئی اثر نہ ہوگا۔ اطمینان سے سودا دینگے گاہکوں کو بھگتائیں گے۔ اور اس بات کی کچھ پروا نہ کریں گے۔ کہ اذان ہو گئی ہے۔ مسجد میں چلنا ہے۔ نماز پڑھنا ہے۔ نہیں بلکہ وہ اگر نمازی بھی ہیں۔ تو سوچیں گے۔ ابھی ٹائم بہت ہے۔ جماعت ہوتی ہے تو ہو جائے۔ اکیلے پڑھ لیں گے۔ اور اگر گاہکوں کی بھرمار ہو گئی۔ تو جماعت رہی ایک طرف۔ نماز بھی گئی۔ کیوں بھائیو!

ہے نا یہی بات؟ حالانکہ ذکرِ حق کی اہمیت بھی اگر پیشِ نظر ہوتی۔ تو اذان سنتے ہی مسجد کو دوڑتے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔

إِذَا نُودِيَ لِلصَّلٰوةِ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا إِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ وَذَرُوا الْبَيْعَ۔ (پ۲۸ ع۱۱)

یعنی جمعہ کے دن اذان کی آواز سنو۔ تو خرید و فروخت فوراً چھوڑ دو۔ اور ذکرِ حق کی طرف دوڑو۔ بھائیو! ہمارے اسلاف کرام علیہم الرحمۃ میں یہی وصف تھا۔ مگر آج تو سے

اب نظر آتی نہیں ہے مسجدوں کے فرش پر
قوم نے اتنی ترقی کی کہ پہنچی عرش پر

## شیطان کا دوست

علامہ صفوری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک روایت درج کی ہے۔ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک روز شیطان سے پوچھا۔ تو بتا۔ تیرا ہمخواب کون ہے؟ شیطان نے جواب دیا۔ مست اور نشے والا۔ حضور نے فرمایا۔ اور تیرا مہمان کون ہے؟ کہنے لگا۔ چور۔ پھر دریافت فرمایا۔ اور تیرا دوست کون ہے؟ شیطان نے کہا۔ بے نمازی۔ (نزہتہ المجالس صفحہ ۵۶ ج ۲)

چونکہ شیطان سجدہ نہ کرنے ہی سے شیطان ہوا تھا۔ اس لئے اس نے اپنا دوست بھی بے نمازی ہی کو بنایا۔ بھائیو! شیطان کی دوستی سے بچو۔ اور اللہ کے ذکر میں مشغول رہو۔

## غذائے روح

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ صحابہ کرام علیہم الرضوان سے فرمایا۔

إِذَا مَرَرْتُمْ بِرِيَاضِ الْجَنَّةِ فَارْتَعُوْا

"جب تم جنت کے باغوں سے گذرو۔ تو اس میں سے اپنی غذا حاصل کرو۔"

صحابہ کرام نے عرض کیا۔
وَمَا رِیَاضُ الْجَنَّۃِ۔ حضور! جنت کے باغ کیا ہیں؟
حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
حِلَقُ الذِّکْرِ۔ ذکرِ حق کے حلقے۔ (مشکوٰۃ شریف ص۱۹۰)

اس حدیث پاک سے معلوم ہوا۔ کہ ذکرِ حق روح کی غذا ہے۔ اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ذکرِ حق کے حلقوں کو جنت کے باغ فرمایا ہے۔ اور اللہ کے ذکر کو غذائے روح ارشاد فرمایا ہے۔ چنانچہ فرمایا کہ تم ان باغوں سے اپنی غذا حاصل کرو۔ یعنی ذکرِ حق کرو۔ سب جانتے ہیں۔ کہ بھوک اور پیاس سے انسان پریشان خاطر اور بے قرار ہو جاتا ہے۔ اور جب اسے کھانا پینا مل جاتا ہے۔ تو وہ مطمئن ہو جاتا ہے۔ اسیطرح ذکرِ حق جو غذائے روح ہے۔ جب تک روح کو اپنی غذا نہ ملے۔ وہ پریشان رہتی ہے۔ اور غذا مل جانے پر مطمئن ہو جاتی ہے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ۔ یعنی ذکرِ حق سے دل مطمئن ہوتے ہیں۔

ایک سلیم المزاج اور منصف آدمی ان دو قسم کی ظاہری اور باطنی غذا کو اچھی طرح سمجھ سکتا ہے۔ علاوہ اس کے روزمرہ صدق دل سے اللہ اللہ کرنے والوں کو بخوبی معلوم ہو سکتا ہے۔ کہ کس طرح اللہ اللہ کرنے سے دل کو باطنی غذا پہنچتی ہے۔ یہ بات تو عام طور پر اللہ اللہ کرنے والے بھی معلوم کر لیتے ہیں۔ کہ انسان جس روز حسبِ معمول اللہ تعالیٰ کے ذکر کا وظیفہ ادا کرتا ہے۔ تو اس روز دل بے وجہ خوش اور بے واسطہ ہشاش بشاش رہتا ہے۔ اور دل میں صبر و سکون اور ایک گونہ اطمینان رہتا ہے۔ اگر گھر میں ظاہری طور پر کچھ نقدی اور مال نہ بھی ہو۔ تب بھی دل ایسا مطمئن

ہوتا ہے۔ گویا سب کچھ موجود ہے۔ اور کسی قسم کی پریشانی و بے قراری لاحق نہیں ہوتی۔ لیکن اس کے برخلاف جس روز انسان کے اپنے روز مرہ کے وظیفہ۔ عبادت اور ذکر و فکر کا ناغہ ہو جاتا ہے۔ اس روز طبیعت بے وجہ پریشان، دل پژمردہ اور زندگی بے لطف معلوم ہوتی ہے۔ دل کو ایک قسم کی تنگی اور پریشانی لاحق ہوتی ہے۔ یہ بات تو عام ذکر کرنے والوں کو معلوم ہوتی ہے۔ اور جو خواص ہیں۔ جن کے ذکر و فکر اور عبادت میں کمال درجہ کا صدق اور اخلاص ہوتا ہے وہ اس باطنی غذا کو ظاہری غذا کی طرح محسوس کرتے ہیں۔ اور ان کے بطنِ باطن کو اس طرح کے ذکر و فکر سے سیری معلوم ہوتی ہے۔ جس طرح وہ ظاہری غذا سے سیر اور مطمئن ہو جاتے ہیں۔ وہ ذکرِ حق کو روح کے لئے زندگی قرار دیتے ہیں۔ اسی لئے حدیث پاک میں ارشاد ہوتا ہے۔ کہ

مَثَلُ الَّذِیْ یَذْکُرُ رَبَّہٗ وَالَّذِیْ لَا یَذْکُرُ مَثَلُ الْحَیِّ وَالْمَیِّتِ۔ (مشکوٰۃ شریف ص۱۹۸)

یعنی ذاکرِ حق اور غافل کی مثال زندہ و مردہ کی مثال ہے۔ یعنی جو ذکرِ حق کرتا ہے۔ وہ زندہ ہے۔ اور جو غافل ہے وہ مردہ ہے"

## حکایتِ شبلی

حضرت شبلی علیہ الرحمۃ کے ملنے کے لئے دو اہلِ دل دور دراز سے سفر کر کے آ رہے تھے۔ کہ راستے میں ایک جگہ پہنچکر ان دونوں میں سے ایک نے دوسرے سے کہا۔ کہ بڑا افسوس ہے۔ کہ ہم جس مقصد کے لئے اتنی دور سے چلے تھے۔ وہ پورا نہ ہوا۔ اور حضرت شبلی کا آج رات کو انتقال ہو گیا۔ دوسرے نے پوچھا آپ کو کیسے معلوم ہوا۔ تو وہ بولے۔ کہ میں نے دو بلیوں کو آپس

میں گفتگو کرتے ہوئے سنا۔ وہ کہہ رہی تھیں۔ کہ افسوس حضرت شبلی جو بڑے عابد و زاہد تھے۔ آج رات کو فوت ہو گئے ہیں۔ پھر انہوں نے آپس میں مشورہ کیا۔ کہ چلو اتنا سفر طے کر کے آئے ہیں۔ ان کے جنازہ ہی میں شرکت ہو جائے۔ تو غنیمت ہے۔ چنانچہ جب وہ وہاں پہنچے۔ تو حضرت شبلی کو زندہ پایا۔ حیران رہ گئے۔ اور پوچھا۔ کہ ہم نے تو آپکے متعلق یہ سنا تھا۔ کہ آپ کا آج رات کو انتقال ہو گیا ہے۔ آپ نے فرمایا۔ بلبلوں نے سچ کہا ہے۔ آج رات کو میری نماز تہجد رہ گئی ہے۔ اس واسطے آسمانوں پر۔ میرے مرنے کی خبر دیدی گئی۔ اور وہاں سے زمین کے جانوروں تک یہ خبر پہنچی۔ جس سے بلبلوں نے میرے مرنے کی بات کی۔ (مغنی الواعظین ص۲۶۵)

پس اے میرے بھائیو! اللہ کا ذکر ہی اصل میں زندگی ہے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ کہ ایمان والو! کثرت سے ذکر حق کیا کرو۔ اور صبح و شام اس کی تسبیح و تقدیس میں مشغول رہا کرو۔

بھائیو! دنیا میں اتنے مشغول نہ ہو جاؤ۔ کہ خدا کو بھول ہی جاؤ۔ خدا را غفلت کو چھوڑو۔ اور اپنی اس روحانی غذا کی بھی فکر کرو۔ افسوس کہ آج کل دنیا کمانے اور ظاہری غذا حاصل کرنے کے تو سارے طریقے یاد ہیں۔ مگر جو یاد نہیں۔ تو روحانی غذا کے حاصل کرنے کا طریقہ یاد نہیں۔ اور آج غفلت و جہالت کا کچھ ایسا دور ہے۔ کہ اول تو ذکر سے ہیں ہی دور۔ اور اگر کبھی اس طرف آئے بھی۔ تو بڑی بے رخی سے۔ دیکھ لیجئے۔ اکثر حضرات ایسے بھی ہیں۔ جو نماز تو پڑھتے ہیں۔ مگر نماز صحیح یاد نہیں ہے۔ جس طرح غلط سلط آتی ہے۔ پڑھ کر سمجھ لیتے ہیں۔ کہ فرض ادا ہو گیا۔ حالانکہ نماز کے مسائل کا جاننا ضروری ہے تاکہ نماز صحیح ادا ہو۔ اور اس کی فکر کرنی چاہیئے۔

**لطیفہ** کہتے ہیں۔ ایک صاحب نماز کے بعد کہہ رہے تھے۔ " اوں ہوں سبحان اللہ۔ اوں ہوں سبحان اللہ۔" کسی نے پوچھ لیا۔ حضرت یہ کیا؟ " اوں ہوں سبحان اللہ"۔ تو بولے مجھے ۳۳ مرتبہ سبحان اللہ پڑھنا تھا۔ مگر غلطی سے ۳۵ مرتبہ پڑھ گیا ہوں۔ اب دو بار کی نفی کر رہا ہوں۔

دیکھا آپ نے ایسے لوگ بھی ہیں۔ جنہیں پتہ ہی نہیں کہ ذکرِ حق کے کیا طریقے اور کیا قواعد ہیں۔ بھائیو! یہ غفلت اچھی نہیں۔ ذکرِ حق کرو۔ اور ذاکرینِ حق کی غلامی اختیار کر کے صحیح معنوں میں ذاکرِ حق بن جاؤ۔ اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو اپنے ذکر کی توفیق بخشے۔

آمین

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ؕ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ مُسَبِّبِ الْاَسْبَابِ۔ وَمُفَتِّحِ الْاَبْوَابِ۔ خَالِقِ الْاِنْسَانِ مِنَ التُّرَابِ۔ وَمُشَرِّفِہٖ عَلٰی کَثِیْرٍ مِّنْ اُولِی الْاَلْبَابِ۔ اَحْمَدُہٗ حَمْدًا مُتَوَالِیًا عَلٰی مَا اَنْعَمَ عَلَیْنَا

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْوَهَّابُ - وَاَشْكُرُهٗ شُكْرًا اَمْتِنَا لِبًا

وَهُوَ الْكَرِيْمُ التَّوَّابُ - اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ

اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَلَا مُعِيْنَ لَهٗ

وَهُوَ رَبُّ الْاَرْبَابِ - وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا

وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ شَفِيْعُ الْعُصَاةِ

يَوْمَ الْحِسَابِ - صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى

اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ خَيْرِ اٰلٍ وَّاَصْحَابٍ -

## اَمَّا بَعْدُ

اَيُّهَا الْخُلَّانُ وَالْاَحْبَابُ - اِغْتَنِمُوْا اَرْبَعًا

قَبْلَ اَرْبَعٍ اَلصِّحَّةَ قَبْلَ الْمَرَضِ وَالْفَرَاغَ

قَبْلَ الشُّغْلِ وَالْحَيٰوةَ قَبْلَ الْمَوْتِ وَ

قَبْلَ الْمَشِيْبِ الشَّبَابَ - وَاغْتَنِمُوْا هٰذِهِ

الْاَشْهُرَ الْمُتَشَرِّفَةَ - وَالْاَيَّامَ الْمُتَبَرِّكَةَ -

وَلَا تَظْلِمُوْا فِيْهِنَّ اَنْفُسَكُمُ النَّفِيْسَةَ

بِارْتِكَابِ الْمَعَاصِىْ وَاَعْمَالِ الْعِقَابِ -

وَاشْكُرُوا اللّٰهَ عَلٰى مِنَنِهٖ وَاَلْطَافِهٖ حَيْثُ
اَبْقَاكُمْ اِلٰى هٰذِهِ الْاَزْمِنَةِ وَاَمْهَلَكُمْ
فِيْ هٰذِهِ الدَّارِ ذَاتِ الْهَلَاكِ وَالْفَنَاءِ
وَالتَّبَابِ. وَاعْتَبِرُوْا بِمَنْ مَضٰى مِنَ الْاٰبَاءِ
وَالْاَجْدَادِ وَالْاَوْلَادِ وَالْاَحْفَادِ. وَالْاَقْرَانِ
وَالْاَصْحَابِ. كَمْ مِنْ غَافِلٍ كَانَ مَعَكُمْ
فِيْ مِثْلِ هٰذِهِ الْاَوْقَاتِ. كَمْ مِنْ مُتَنَعِّمٍ
كَانَ يَتَنَعَّمُ مَعَكُمْ فِي اللَّذَّاتِ. فَسَرَعَ
بِهِمْ هَادِمُ اللَّذَّاتِ. وَمُفَرِّقُ الْجَمَاعَاتِ
فَفَرَّقَ شَمْلَكُمْ وَمَزَّقَ جَمْعَكُمْ وَاَسْكَنَهُمْ
دَارَ التُّرَابِ. تَفَرَّقَتْ اَوْصَالُهُمْ وَتَقَطَّعَتْ
اَعْضَاۗؤُهُمْ وَتَمَرَّقَتْ شُعُوْرُهُمْ وَتَعَفَّنَتْ
بُطُوْنُهُمْ وَسَالَتِ الدُّمُوْعُ مِنْ عُيُوْنِهِمْ
وَاَكَلَتِ الدِّيْدَانُ خُدُوْدَهُمْ وَذَهَبَ
مَا كَانُوْا يَغْتَرُّوْنَ بِهٖ مِنْ حُسْنِ الشَّبَابِ.

وَنَادَاهُمْ مُنَادٍ مِنْ زُوَّارِ الْقُبُوْرِ اَيُّهَا الْمُقِيْمُوْنَ
بِالدِّيَارِ الْخَرِبَةِ وَالْمُعْتَكِفُوْنَ بِبُيُوْتِ الْخَرِبَةِ
كَيْفَ اَصْبَحْتُمْ وَمَا مَضٰى عَلَيْكُمْ اَخْبَارُ مَا عِنْدَنَا
اَنَّهٗ قَدْ تَزَوَّجَتْ نِسَآؤُكُمْ وَهُدِمَتْ دِيَارُكُمْ
وَقُسِمَتْ اَمْوَالُكُمْ بَيْنَ الْاَعِزَّةِ وَالْاَحْبَابِ
فَاَخْبِرُوْنَا اَيُّهَا الصَّامِتُوْنَ عَنْ اَخْبَارِ مَا عِنْدَكُمْ
مَاذَا مَضٰى عَلَيْكُمْ فِيْ هٰذِهِ الشِّعَابِ فَاَجَابُوْا
مِنْ دَاخِلِ الْقُبُوْرِ يَا حَسْرَتَاهُ عَلٰى مَا فَرَّطْنَا
وَوَاوَيْلَاهُ عَلٰى مَا كَسَبْنَا وَوَا اَسَفٰى عَلٰى مَا
اجْتَرَحْنَا وَوَا مُصِيْبَتَنَاهُ عَلٰى مَا اقْتَرَفْنَا
لَيْتَنَا نَعُوْدُ اِلٰى دَارِ الدُّنْيَا فَنَعْمَلَ غَيْرَ مَا
كُنَّا عَمِلْنَا فَنَفُوْزُ بِالثَّوَابِ - اَخْبَارُ مَا عِنْدَنَا
اَنْ قَدْ وَجَدْنَا مَا عَمِلْنَا حَاضِرًا وَتَحَسَّرْنَا
عَلٰى مَا فَاتَ مِنَّا نَائِيًا وَبَكَيْنَا عَلَى الْغَفْلَةِ
فِي الشَّيْبِ وَالشَّبَابِ - اَحَاطَتْنَا الظُّلْمَةُ

وَاَهْلَكَتْنَا الضَّغْطَةُ وَاَكَلَنَا التُّرَابُ۔ فَاِنْ رَاَيْتُمُوْنَا فَرِيْرًا تَمْ عَنَّا كَمَا تَفِرُّوْنَ عَنِ الْاُسُوْدِ وَالْكِلَابِ۔ اَيُّهَا السَّائِلُوْنَ عَنْ اَحْوَالِنَا وَالْمُتَجَسِّسُوْنَ عَنْ اَخْبَارِنَا نَنْصَحُكُمْ وَالدِّيْنُ النَّصِيْحَةُ۔ اَنْ لَا تُهْلِكُوْا اَعْمَارَكُمُ الشَّرِيْفَةَ۔ وَلَا تُضَيِّعُوْا اَنْفَاسَكُمُ اللَّطِيْفَةَ۔ فِيْ كَسْبِ الْمَعَاصِيْ وَسَيِّئَاتِ الْاِرْتِكَابِ۔ فَلَيْسَ الْخَبَرُ كَالْمُعَايَنَةِ وَعِنْدَ الْمُعَايَنَةِ لَا تَنْفَعُ حُجَّةٌ وَلَا كِتَابٌ فَيَا اُوْلِي الْاَلْبَابِ۔ نَوِّرُوْا قُبُوْرَكُمْ بِمُدَاوَمَةِ الصِّيَامِ وَالْقِيَامِ۔ وَبِالصَّلٰوةِ بِاللَّيْلِ وَالنَّاسُ نِيَامٌ۔ وَبِكَثْرَةِ الذِّكْرِ وَتِلَاوَةِ الْقُرْاٰنِ وَالصَّلٰوةِ وَالسَّلَامِ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ تُرْحَمُ الصِّغَارُ وَالْكِبَارُ وَيُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْحِسَابُ۔ جَعَلَنَا

اللّٰہُ اِیَّاکُمْ مِمَّنْ تَابَ وَاَنَابَ ۔ وَ
اَدْخَلَنَا وَاِیَّاکُمْ فِی الْجَنَّۃِ بِغَیْرِ حِسَابٍ
بَارَكَ اللّٰہُ لَنَا وَلَکُمْ فِی الْقُرْاٰنِ
الْعَظِیْمِ ۔ وَنَفَعَنَا وَاِیَّاکُمْ بِالْاٰیٰتِ
وَالذِّکْرِ الْحَکِیْمِ اِنَّہٗ تَعَالٰی جَوَادٌ
مَلِكٌ کَرِیْمٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ۔

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ 9 پر درج ہے
وہاں سے پڑھئے

پچیسویں بیان العظمیٰ کے چوتھے جمعہ کا وعظ بعنوان

# قربِ حق

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ نَحْمَدُهٗ وَنَسْتَعِيْنُهٗ وَنَسْتَغْفِرُهٗ وَنُؤْمِنُ بِهٖ وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْهِ وَنَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَيِّاٰتِ اَعْمَالِنَا مَنْ يَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَمَنْ يُّضْلِلْهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ وَنَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
فَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى فِي الْحَدِيْثِ الْقُدْسِيِّ

مَا يَزَالُ عَبْدِيْ يَتَقَرَّبُ اِلَيَّ بِالنَّوَافِلِ حَتّٰٓى اَحْبَبْتُهٗ فَكُنْتُ سَمْعَهُ الَّذِيْ يَسْمَعُ بِهٖ وَبَصَرَهُ الَّذِيْ يُبْصِرُ بِهٖ وَيَدَهُ الَّتِيْ يَبْطِشُ بِهَا وَرِجْلَهُ الَّتِيْ يَمْشِيْ بِهَا اِنْ سَاَلَنِيْ لَاُعْطِيَنَّهٗ

(مشکوٰۃ شریف صفحہ ۱۸۹)

میرا بندہ کثرتِ نوافل سے میرا قرب حاصل کرتا ہے۔ تو میں اس سے محبت فرمانے لگتا ہوں۔ اور جب میں اُسے محبوب بنا لیتا ہوں۔ تو میں اس کے کان ہوجاتا ہوں۔ جن سے وہ سنتا ہے۔ اور اس کی آنکھ ہوجاتا ہوں۔ جس سے وہ دیکھتا ہے۔ اور اس کے ہاتھ ہوجاتا ہوں۔ جس سے وہ پکڑتا ہے۔ اور اس کے پاؤں ہوجاتا ہوں۔ جس سے وہ چلتا ہے۔ اور میرا بندہ اگر مجھ سے کچھ مانگے۔ تو اُسے ضرور عطا فرماتا ہوں۔"

---

حضرات! آج میں نے آپ کے سامنے ایک حدیث قدسی پڑھی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کو حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی حدیث میں بیان فرمایا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ کہ میرا بندہ میرا قرب حاصل کرنے کے لئے نوافل ادا کرتا ہے۔ اور نوافل کی کثرت سے وہ میرا قرب پا لیتا ہے۔ حتیٰ کہ میں اُسے اپنا محبوب بنا لیتا ہوں۔ اور جب اُسے محبوب بنا لیتا ہوں۔ تو پھر میں اس کے کان ہوجاتا ہوں۔ اس کی آنکھ ہوجاتا ہوں۔ اس کے ہاتھ، اور اس کے پاؤں ہوجاتا ہوں۔ وہ اگر سنتا ہے۔ تو مجھ سے۔ دیکھتا ہے۔ تو مجھ سے۔ پکڑتا ہے۔ تو مجھ سے، اور چلتا ہے۔ تو مجھ سے۔ اور پھر وہ میرا اتنا مقرب بن جاتا ہے۔ کہ مجھ سے اگر وہ کچھ طلب کرتا ہے۔ میں اُسے ضرور دیتا ہوں۔ اُسے خالی ہرگز نہیں لوٹاتا۔

بھائیو! اس حدیث قدسی سے قربِ حق حاصل کرنے کا طریق اور مقربینِ حق کی شان ظاہر ہو رہی ہے۔ خوب یاد رکھئے

**ولی**

"ولی" کا معنی بھی "قریب" ہے۔ اور "ولی اللہ" کا معنی ہے۔ وہ جسے اللہ کا قرب حاصل ہو۔ اور اس حدیث قدسی میں

قربِ حاصل کرنے کا طریق کثرتِ نوافل بتایا گیا ہے۔ یعنی جو شخص محنت کرے، اور کثرت سے نوافل ادا کرے۔ تو اس کثرتِ نوافل کی برکت سے اُسے قربِ حق حاصل ہو جاتا ہے۔ اور وہ اللہ کا ولی بن جاتا ہے یہی وجہ ہے۔ کہ جس گروہ میں نوافل کا پڑھنا "بدعت" قرار دیا جاتا ہے۔ اس گروہ میں ولی بھی کوئی نظر نہیں آتا۔ الحمدللہ! کہ جتنے ولی گذرے، یا ہیں، وہ سب اہل سنت و جماعت سے تعلق رکھتے ہیں۔ اہل سنت و جماعت کے سوا آپ کو کہیں اور "اولیاء اللہ" نظر نہ آئیں گے۔ اور نظر آئیں بھی کیسے؟ جبکہ کثرتِ نوافل اور ورد و وظائف اہل سنت و جماعت کے سوا اور کہیں ہیں ہی نہیں۔

## نفل

حضرات! حدیث پاک میں قربِ حق پانے کے لئے ذریعہ نوافل کو بتایا گیا ہے۔ یعنی جو اِس قرب کو پانا چاہے وہ نفل پڑھے۔ گویا اللہ کا ولی اور مقربِ حق صرف فرضوں سے نہیں بن سکتا۔ بلکہ یہ درجہ نفلوں سے ملتا ہے۔ پہلے نفل کا معنی سمجھ لیجئے۔ نفل کا معنی ہے زیادتی۔ یعنی جو چیز بندے پر واجب نہ ہو۔ بلکہ ایک زائد چیز ہو۔ اور یہ حقیقت ہے۔ کہ محبت کا حصول و دوام اُسی نفل یعنی زاید چیز سے ہوتا ہے۔ نہ کہ امرِ غیر زائد سے دیکھئے بیاہ شادیوں میں نیوتا (پنجابی زبان میں جسے نیوندرا کہا جاتا ہے) ڈالا جاتا ہے۔ تو اس کا قاعدہ یہ ہے۔ کہ پہلے اصل رقم جسے پنجابی زبان میں "گھردا گھر" کہتے ہیں۔ دی جاتی ہے۔ اور پھر کچھ زائد رقم دیتے ہوئے کہتے ہیں۔ یہ "زیادہ" (بزبان پنجابی وادھا) ہے۔ یعنی نفل ہے۔ تو دیکھ لیجئے۔ بیاہ شادیوں میں یہ لین دین کا سلسلہ جو محبتوں و الفتوں کا سلسلہ ہے۔ اصل رقم (گھردا گھر) سے ہی قائم نہیں رہتا ہے۔ بلکہ "زیادہ" (وادھا) سے قائم رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اگر کوئی

شخص اصل رقم ہی دے کر کہے۔ کہ تو میاں تمہاری اصل رقم دگھر دا گھر) اور "زیادہ" میں نہیں دوں گا۔ تو لینے والا کہتا ہے۔ اگر تمہیں اصل رقم ہی دینا ہے۔ اور "زیادہ" کچھ نہیں۔ تو ہمارا تمہارا یہ سلسلۂ لین دین آج سے ختم ہوا۔ اور اگر یہ سلسلہ محبت قائم رکھنا ہے۔ تو کچھ "زیادہ" بھی دو۔

کچھ اسیطرح میرے بزرگو فرائض و نوافل کی بات بھی ہے۔ کہ فرض تو اصل رقم سمجھئے۔ یہ تو بہرحال ادا کرنا ہی ہے۔ ہاں اگر اللہ تعالیٰ سے اس سلسلۂ محبت کو بڑھانا ہے۔ تو فرض کے علاوہ نفل (واد ھا) بھی ادا کرو۔ اور اگر صرف فرض ہی ادا کر لئے۔ تو بیشک فرض کی ادائیگی تو ہو گئی۔ مگر حساب ختم ہو گیا۔ اب آگے اگر بڑھنا ہے۔ تو نفل بھی پڑھو۔

**اوور ٹائم** میرے بھائیو! اس سے یہ نہ سمجھ لیا جائے۔ کہ جو کچھ ہے بس نفل ہی ہیں۔ فرض کچھ بھی نہیں۔ توبہ توبہ! یہ بات بالکل غلط ہے۔ اس لئے کہ نفل کا مرتبہ فرض کے بعد ہے۔ فرض پہلے ادا ہو لیں گے۔ پھر نفلوں کی باری آئے گی۔ اصل رقم پہلے ادا ہو گی۔ اور "زیادہ" بعد میں۔ نیوتا (نیوندرا) دیتے ہوئے کبھی یوں نہیں ہوا۔ کہ تو بھئی یہ زیادہ (واد ھا) لے لو۔ اور اصل رقم (گھر دا گھر) میں نہیں دوں گا۔ اس طرح تو ہر شخص کہے گا۔ جناب پہلے اصل رقم (گھر دا گھر) دو۔ پھر "زیادہ" (واد ھا) دینا۔ اسیطرح پہلے فرضوں کی ادائیگی بہرحال ضروری ہے۔ پہلے فرض ادا ہو لیں۔ پھر نفلوں کی باری ہے۔ کارخانوں میں مزدوروں کا ایک اصل ٹائم ہوتا ہے۔ اور ایک اوور ٹائم۔ اوور ٹائم کا مرتبہ اصل ٹائم سے بعد ہوتا ہے۔ کبھی آپ نے یہ بھی سنا۔ کہ کوئی مزدور کارخانے میں جا کر کہے۔ کہ اصل

ٹائم کے لئے تو میرے پاس وقت نہیں۔ ہاں اوور ٹائم لگوا لو۔ سب کہیں گے۔ بیوقوف اوور ٹائم ان کے لئے ہے۔ جو اصل ٹائم لگا چکے ہوں۔ اگر اصل ہی نہیں۔ تو نفل بھی نہیں۔

اس تقریر سے یہ بات واضح ہو گئی۔ کہ فرض بیحد اہم ہیں۔ اور نفلوں کا مرتبہ دوسرا ہے۔ اور یہ بات بھی ظاہر ہو گئی۔ کہ قربِ حق پانے کے لئے کثرتِ نوافل کی ضرورت ہے۔

## غفلت

میرے بھائیو! اب مجھے اس بات پر افسوس کا اظہار کرنا ہے۔ کہ آجکل نوافل تو رہے ایک طرف۔ فرائض ہی سے بیحد غفلت برتی جا رہی ہے۔ ایک زمانہ وہ تھا۔ کہ اللہ کے نیک بندے فرائض کے علاوہ نوافل بھی کثرت سے ادا کیا کرتے تھے۔ مگر افسوس کہ آج کل فرائض بھی چھوٹے جا رہے ہیں۔ پہلے زمانہ کے مسلمان میدان جہاد میں بھی فرائض و نوافل ادا کیا کرتے تھے۔ اور ان کی یہ شان تھی۔ کہ رُھْبَانٌ بِاللَّیْلِ وَ فُرْسَانٌ بِالنَّھَارِ۔ یعنی دن کو گھوڑوں کی پیٹھوں پر سوار نظر آتے۔ اور رات کو مصلّوں پر سربسجود نظر آتے۔ اور اب تو دن کو کرکٹ میچ میں، اور رات کو کلب اور تھیٹر میں نظر آتے ہیں۔ الا ماشاء اللہ۔

## اندر باہر

حضرات! آج کل اگر نماز روزہ اور ذکرِ حق وغیرہ کا بیان کیا جائے۔ تو بعض لوگ یوں کہہ دیا کرتے ہیں۔ کہ چھوڑو جی! ان ظاہری اعمال و حرکات کو۔ ہمارے اندر سب کچھ ہے۔ بھائیو! اگر آپ کے اندر سب کچھ ہے۔ تو باہر بھی سب کچھ نظر آنا چاہیئے۔ اسلام صرف اندر ہی کے لئے نہیں۔ باہر کے لئے بھی ہے۔ خدا کا تو ارشاد ہے۔ کہ اُدْخُلُوْا فِی السِّلْمِ کَافَّۃً۔ یعنی اسلام میں پورے پورے داخل ہو جاؤ۔ تمہارے اندر بھی اسلام ہو۔ اور باہر بھی۔ اور

معاف کیجئے۔ کہیں وہ بات نہ ہو۔ جو ایک میراثی کے متعلق مشہور ہے

**لطیفہ** کہ وہ میراثی کسی کے پاس ایک لفافہ لے کر آیا۔ اور کہا کہ یہ آپ کے فلاں عزیز نے بھیجا ہے۔ دراصل اُسے بھوک لگ رہی تھی۔ اور اس نے یہ ایک بہانہ بنایا تھا۔ لفافہ اس نے دیا۔ تو وہ اوپر سے بالکل سادہ تھا۔ صاحبِ خانہ نے پوچھا۔ کہ یہ تو اوپر سے بالکل سادہ ہے۔ میرا نام و پتہ تو اس پر لکھا نہیں، وہ کہنے لگا۔ حضور انہوں نے نہایت جلدی میں یہ خط دیا ہے۔ لکھنے کی مہلت نہیں ملی۔ صاحبِ خانہ نے سوچا۔ چلو اوپر نہیں۔ تو اندر تو کچھ لکھا ہوگا۔ چنانچہ اس نے لفافہ کھولا۔ تو اندر بھی کچھ نہ تھا۔ ایک سادہ ہی کاغذ نکلا۔ پوچھا۔ بھئی! اندر بھی سادہ ہی کاغذ نکلا۔ یہ کیا بات؟ میراثی نے کہا۔ جناب میں عرض کر چکا ہوں۔ کہ وہ بہت جلدی میں تھے۔ نہ اوپر کچھ لکھ سکے۔ نہ اندر ہی کچھ لکھ سکے۔ تو بھائیو! جس لفافہ کے اندر کچھ لکھا ہو۔ تو باہر بھی تو کچھ لکھا ہی جاتا ہے۔ کہیں ایسا تو نہیں۔ کہ جلدی میں مسلمان بن گئے۔ نہ باہر کچھ اور نہ اندر ہی کچھ۔ خدا نہ کرے۔ کہ ایسا ہو۔ آپ مسلمان ہیں۔ اور مسلمان کی یہ شان ہے۔ کہ اپنے خالقِ حقیقی کا قرب حاصل کرنے کی کوشش کریں اور اس کا قرب فرائض و نوافل کی ادائیگی سے حاصل ہوتا ہے۔ اور ان طریقوں کو دیکھنا ہے۔ جو خدا اور رسول نے بتائے۔ یورپ کی طرف وہ نہیں دیکھنا۔ یورپ کے طریقے قربِ حق کے نہیں۔ بُعدِ حق کے ہیں۔

**حکایت مثنوی** مولانا رومی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔ ایک شخص ایک عورت کے پیچھے پیچھے چلنے لگا۔ عورت نے پوچھا۔ تو میرے پیچھے کیوں آ رہا ہے۔ بولا! میں تیرا عاشق ہوں۔ عورت بولی! میرے پیچھے پیچھے میری بہن آ رہی ہے۔ وہ مجھ سے

زیادہ خوبصورت ہے۔ اس شخص نے پیچھے مڑ کر دیکھا۔ تو اس عورت نے اُسے ایک تھپڑ مارا۔ اور سے

گفت اے ابلہ اگر تو عاشقی
درمیانِ دعویٔ خود صادقی
پس چرا بر غیر افگندی نظر
ایں بود دعویٔ عشق اے بے خبر

کہا اے بیوقوف! اگر تو سچا عاشق تھا۔ تو میری طرف سے ہٹ کر غیر کو دیکھنے کی تو نے کیوں کوشش کی؟ جا تو جھوٹا عاشق ہے۔ بھائیو! اسیطرح تم نے اگر کلمہ پڑھ لیا ہے۔ اور تمہارا دعویٰ ہے کہ تم مسلمان ہو۔ تو اب تمہاری نظریں بھی اسلام ہی کی طرف رہیں اگر یورپ کی طرف دیکھوگے۔ تو تم جھوٹے قرار پاؤگے۔ سچے مسلمان غیر اسلامی تہذیب کو کبھی نہیں اپناتے۔ پس اللہ کا قرب پانا ہے اور اس کا محبوب بننا ہے۔ تو نمازیں پڑھو۔ روزے رکھو۔ نفل پڑھو اور دیگر فرائض کو بھی ادا کرو۔ اور صدقات و خیراتِ نافلہ پر عامل رہو۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ تَحَيَّرَتْ فِىْ اِدْرَاكِ عَجَائِبِ

قُدْرَتِهِ الْاَفْهَامُ وَعَجِزَتْ عَنِ الْوُصُوْلِ اِلٰى حَقَائِقِ سَطْوَتِهِ الْعُقُوْلُ وَالْاَوْهَامُ اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً دَآئِمَةً بِدَوَامِ اللَّيَالِىْ وَالْاَيَّامِ وَ اَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ شَفِيْعُ الْعُصَاةِ يَوْمَ الْقِيَامِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَمَنْ تَبِعَهُمْ بِاِحْسَانٍ وَّاِسْلَامٍ

اَمَّا بَعْدُ

مَعَاشِرَ الْحَاضِرِيْنَ تَنَبَّهُوْا مِنْ نَوْمِ الْغَفْلَةِ وَلَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْغَافِلِيْنَ النِّيَامِ فَاِنَّ لَكُمْ نَوْمًا طَوِيْلًا بَعْدَ الْمَوْتِ مَعَ الْحَسْرَةِ وَ الْاٰلَامِ وَاغْتَنِمُوْا هٰذَا الشَّهْرَ الَّذِىْ اَظَلَّ عَلَيْكُمْ وَاجْتَهِدُوْا فِيْهِ بِالصِّيَامِ وَالْقِيَامِ فَاِنَّ شَهْرَ رَجَبَ شَهْرُ زَرْعٍ

الْحُبُوْبِ وَشَهْرُ شَعْبَانَ شَهْرُ اِتْمَامِهٖ وَ
اِكْمَالِهٖ وَشَهْرُ رَمَضَانَ شَهْرُ الْاِسْتِحْصَادِ
وَالصِّرَامِ. فَمَنْ زَرَعَ فِيْ رَجَبَ حُبُوْبَ الْخَيْرَاتِ
وَسَقَاهُ فِيْ شَعْبَانَ بِاَمْطَارِ الْحَسَنَاتِ. فَازَ فِيْ
رَمَضَانَ بِاللَّذَّاتِ الْبَاقِيَةِ عَلَى الدَّوَامِ. وَمَنْ
غَفَلَ فِيْ رَجَبَ عَنْ زَرْعِهٖ اَوْ زَرَعَ فِيْهِ وَلَمْ
يُسْقِهٖ فِيْ شَعْبَانَ نَقَصَ نَصِيْبُهٗ فِيْ رَمَضَانَ
وَوَقَعَ فِي الظَّلَامِ. فَاللّٰهَ اَللّٰهَ عِبَادَ اللّٰهِ اِتَّقُوا
اللّٰهَ وَتَجَنَّبُوْا مِنَ الْمُشْتَبِهَاتِ وَوَاضِحَاتِ
الْحَرَامِ. وَلَا تُضَيِّعُوْٓا اَنْفَاسَكُمُ اللَّطِيْفَةَ
وَلَا تُدَنِّسُوْا اَرْوَاحَكُمُ النَّفِيْسَةَ بِارْتِكَابِ
الْقَبَائِحِ الْجِسَامِ. وَتَذَكَّرُوْا يَوْمَ يُجْمَعُ الْاَوَّلُوْنَ
وَالْاٰخِرُوْنَ وَيُحْضَرُ الْخَوَاصُّ وَالْعَوَامُّ. وَيُحَاسَبُوْنَ
عَلٰى كُلِّ قَوْلٍ وَّفِعْلٍ. وَيُنَاقَشُوْنَ عَلٰى كُلِّ
طَوْلٍ وَّحَوْلٍ. وَتُعْرَضُ عَلَيْهِمْ صَحَائِفُ

اَعْمَالِهِمْ مَكَاتِيْبُ الْمَلَائِكَةِ الْكِرَامِ۔ فَاِذَا
وَقَعَ نَظْرُهُمْ عَلَيْهَا وَقَعُوْا فِيْ حَسْرَةٍ لَّا دَافِعَ لَهَا
وَقَالُوْا مَالِ هٰذَا الْكِتَابِ لَا يُغَادِرُ صَغِيْرَةً وَّلَا
كَبِيْرَةً اِلَّا اَحْصَاهَا وَنَدِمُوْا عَلٰى مَا كَسَبُوْا فِي
اللَّيَالِيْ وَالْاَعْوَامِ۔ وَظَنُّوْا اَنَّهُمْ قَدْ هَلَكُوْا
اِلَّا اَنْ يَّرْحَمَهُمْ رَبُّهُمْ وَهُوَ الْحَلِيْمُ الْعَلَّامُ۔
فَطُوْبٰى لِمَنْ بُشِّرَ فِيْ ذٰلِكَ الْيَوْمِ بِنَيْلِ السَّعَادَةِ
وَنَادٰى مُنَادٍ اِنَّ فُلَانَ ابْنَ فُلَانٍ سَعِدَ سَعَادَةً
لَا يَشْقٰى بَعْدَهَا اَبَدًا۔ وَوَاحَسْرَتَاهُ لِمَنْ
خُذِلَ فِيْ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَنَادٰى مُنَادٍ اِنَّ فُلَانَ
ابْنَ فُلَانٍ شَقِيَ شَقَاوَةً لَا يَسْعَدُ بَعْدَهَا اَبَدًا
وَاَحَاطَتْهُ غَبَرَةٌ وَّقَتَرَةٌ وَّالظَّلَامُ۔ اِخْوَانِيْ
تُوْبُوْا اِلَى اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ
جَمِيْعًا بِلُطْفِ الْاِعْتِصَامِ عَسٰى اَنْ يَّرْحَمَكُمْ
رَبُّكُمْ وَيُفِيْضَ عَلَيْكُمْ مَطَرَ السَّلَامِ۔ جَعَلَنَا

اللّٰهُ وَاِيَّاكُمْ مِمَّنْ تَابَ مِنَ الْاٰثَامِ وَامْتَثَلَ
اَوَامِرَ الْمَلِكِ الْعَلَّامِ وَاَدْخَلَنَا اللّٰهُ وَاِيَّاكُمْ
فِي الْجَنَّةِ دَارِ السَّلَامِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ
وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ
وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ
الْحَكِيْمِ اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَّلِكٌ
بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۱ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

## رمضان المبارک کے پہلے جمعہ کا وعظ بعنوان

# روزہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ هَدَانَا اِلٰی سَبِیْلِ الْهِدَایَةِ وَالْعِرْفَانِ۔ نَحْمَدُهٗ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰی عَلٰی اَنْ اَظَلَّ عَلَیْنَا شَهْرَ رَمَضَانَ۔ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدِ نِ الَّذِیْ هُوَ سَیِّدُ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ۔ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اِلٰی یَوْمِ الْمِیْزَانِ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ کَمَا کُتِبَ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ

(پ ۲ ع ۷)

اے ایمان والو! تم پر روزے فرض کئے گئے۔ جیسے کہ اگلوں پر فرض ہوئے تھے۔ کہ کہیں تمہیں پرہیزگاری ملے۔

---

حضرات! یہ رمضان شریف کا مہینہ ہے۔ اور میں چاہتا ہوں۔ کہ روزہ کے متعلق آپ کو وعظ سناؤں۔ بھائیو! یہ مہینہ مبارک بڑا مقدس اور فضیلت رکھنے والا مہینہ ہے۔

## حضور علیہ السلام کا ارشاد

چنانچہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ کہ شعبان شریف کے آخری روز حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں مخاطب فرما کر فرمایا۔ کہ اے لوگو! تم پر ایک ایسا مہینہ آ رہا ہے۔ جو بڑا مبارک ہے۔ اور جو صبر و محبت کا مہینہ ہے۔ اور جس میں مومن کا رزق بڑھ جاتا ہے۔ اور پھر اس مہینہ کے دیگر فضائل بیان فرماتے ہوئے فرمایا۔

شَهْرٌ اَوَّلُهٗ رَحْمَةٌ وَ اَوْسَطُهٗ مَغْفِرَةٌ وَ اٰخِرُهٗ عِتْقٌ مِّنَ النَّارِ۔ (مشکوٰۃ شریف ص۱۶۶) یعنی ماہِ رمضان ایک ایسا مہینہ ہے۔ جس کا اول (عشرہ) رحمت ہے۔ اوسط (عشرہ) بخشش ہے۔ اور آخری (عشرہ) دوزخ سے آزادی ہے۔"

سبحان اللہ! کیا شان ہے ماہِ رمضان کی۔ کہ رحمت و مغفرت اور نجات کا مجموعہ ہے۔ خوش نصیب ہیں وہ لوگ جو اس ماہِ مبارک کی ان سعادتوں سے بہرہ ور ہو کر نجات حاصل کر لیتے ہیں۔

حضرات! خدا تعالیٰ نے اس آیت کریمہ میں جو میں نے آپ کے سامنے پڑھی۔ فرمایا ہے۔ کہ یہ روزے جو تم پر فرض کئے گئے ہیں۔ تم سے جو امتیں پہلے گذر چکی ہیں۔ ان پر بھی فرض کئے گئے تھے۔ یہ اس لئے فرمایا۔ کہ روزہ رکھنا بظاہر ایک نہایت سخت عبادت معلوم ہوتی ہے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے ہمیں تسلی و تشفی کے لئے ارشاد فرمایا۔ کہ یہ عبادت ایک تمہارے ہی لئے خاص نہیں کی گئی۔ بلکہ کوئی امت اس عبادت سے آزاد نہ تھی۔ چنانچہ حضرت آدم علیہ السلام پر ہر ماہ کی تیرھویں۔ چودھویں اور پندرھویں تاریخ کے روزے فرض تھے۔ جن کو ایام بیض کہتے ہیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی امت پر عاشورے کے دن کا روزہ اور ہر ہفتہ میں سنیچر کا روزہ۔ اور ان

کے علاوہ سال میں اور روزے بھی فرض تھے۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی امت پر بھی ماہِ رمضان کے روزے فرض تھے۔ الغرض اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ کہ اے ایمان والو! یہ روزہ کی تکلیف کچھ نئے طور پر تمہارے ہی لئے تجویز نہیں کی گئی۔ بلکہ آدم علیہ السلام کے وقت سے برابر لوگوں پر ہوتی آتی ہے۔ تو یہ کیونکر ہو سکتا ہے۔ کہ اور انبیاء کی امتیں تو اس نعمتِ عظمیٰ سے بہرہ مند ہوں۔ اور تم ہمارے سب سے زیادہ پیارے پیغمبر علیہ السلام کی امت ہو کر اس نعمت سے محروم رہو۔ اس لئے روزے تم پر بھی فرض کئے گئے ہیں۔

## پرہیزگاری

میرے بزرگو! دوستو! اور عزیزو! روزہ کی حکمت اور اس کا جو عظیم فائدہ ہے۔ خدا تعالیٰ نے لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ میں ظاہر فرما دیا ہے۔ "تاکہ تمہیں پرہیزگاری ملے" یعنی روزہ پرہیزگاری پیدا کرتا ہے۔ بھائیو! ظاہر ہے۔ کہ ہر شخص میں قوت بہیمیت بھی موجود ہے۔ اور نفس امارہ اسی قوت کے ساتھ بڑی بڑی شرارتوں پر آمادہ رہتا ہے۔ اور روزہ اس قوت کو زائل کرنے کے لئے ایک بہترین ہتھیار ہے۔ اس لئے کہ جب پیٹ سیر ہو جاتا ہے۔ تو سارے اعضاء بھوکے رہتے ہیں۔ دیکھ لیجئے پیٹ پُر ہو جانے کے بعد پاؤں کسی غیر شرعی مجلس کی طرف جانے پر تیار ہو جاتے ہیں۔ ہاتھ غیر شرعی چیزوں کو گرفت میں لانے کے لئے آمادہ ہو جاتے ہیں۔ آنکھیں چاہتی ہیں۔ کہ کوئی نظارہ سامنے آئے۔ اور کان چاہتے ہیں۔ کوئی گانا وا سنا جائے۔ اسیطرح جملہ اعضاء گویا بھوکوں کی طرح اپنے کام کی خواہش کرنے لگتے ہیں۔ مگر جب پیٹ بھوکا ہو۔ تو سارے اعضاء سیر نظر آتے ہیں۔ یعنی سب کے سب سست اور ہلنے جلنے سے

معذور نظر آنے لگتے ہیں۔ بھوک کی حالت میں نہ آنکھ کو کسی چیز کے دیکھنے کی رغبت ہوتی ہے۔ نہ کان کو کچھ سننے کی۔ نہ زبان کو بولنے کی۔ اور نہ ہاتھ پاؤں کو چلنے کی ہمت ہوتی ہے۔ گویا سب اعضا فضولیات سے باز رہتے ہیں۔ معلوم ہوا۔ کہ صرف ایک روزہ نے سب اعضاء کو اپنی اپنی جگہ روک دیا ہے۔ لہٰذا یہ روزہ تقویٰ کے حصول کے لئے ایک بہترین ذریعہ ہے۔ کیونکہ اس میں نفس کو کمزور کرنا اور شہوات کو ترک کرنا پڑتا ہے۔

مسلمانو! اپنے اللہ کا لطف و کرم تو دیکھو۔ کہ اگر اس نے ایک طرف قوتِ بہیمیت کو شکست دینے کے لئے آپ پر روزے فرض کئے ہیں۔ تو دوسری طرف آپ کی امداد کے لئے چند اندرونی اعانتوں کا بھی سلسلہ شروع کر دیا ہے۔ اور وہ اسطرح کہ حدیث پاک کے مطابق رمضان شریف کا مہینہ شروع ہوتے ہی بڑے بڑے شیطان قید کر دئے جاتے ہیں۔ دوزخ کے دروازے بند کر دئے جاتے ہیں۔ اور جنت کے دروازے کھول دئے جاتے ہیں۔ (مشکوٰۃ شریف ص۱۶۵)

بزرگو! دنیا کے تمام دانا یہ بات مانتے ہیں۔ کہ انسان کو بقائے شخصی کے لئے کھانا پینا اور بقائے خلقت انسانی کے لئے جماع کی سخت ضرورت ہے۔ مگر غور تو کیجئے۔ کہ روزہ میں انہیں باتوں سے اجتناب ضروری ہے۔ مطلب یہ کہ جو شخص اپنے نفس کو ایسی چیزوں سے روک سکے گا۔ جن کی اُسے شدید حاجت بھی ہے اور وہ اس کے واسطے جائز و حلال بھی ہیں۔ تو پھر وہ شخص نہایت ہی آسانی کے ساتھ ان چیزوں سے بھی بچ جائے گا۔ جو اس کے واسطے حرام و ناجائز ہیں۔ اور بھائیو! ان منہیات اور

غیر شرعی حرکات سے بچے رہنے ہی کا نام تقویٰ و پرہیزگاری ہے۔ اور اس تقویٰ و پرہیزگاری کا حصول جس خوبی و آسانی کے ساتھ روزہ سے ہو سکتا ہے۔ کسی دوسرے ذریعہ سے ممکن نہیں۔

## تعجب کی بات

میرے بھائیو! یہیں سے یہ بات بھی سمجھ لیجئے کہ روزہ دار جب کہ روزہ رکھ کر جائز و حلال چیزیں چھوڑ دیتا ہے۔ تو پھر جو ناجائز و حرام چیزیں ہیں۔ اگر ان سے وہ اجتناب نہ کرے۔ تو کتنی بڑی تعجب کی بات ہے۔ مثلاً روزہ رکھ کر کھانا تو نہیں کھاتا۔ مگر دوسرے بھائی کی غیبت کر کے مردار کا گوشت کھا لیتا ہے۔ حالانکہ کھانا کھانا تو اس کے لئے قبل از روزہ جائز تھا۔ اور غیبت تو کسی وقت بھی جائز نہ تھی۔ روزہ رکھ کر کھانا پینا تو چھوڑ دیا۔ مگر جھوٹ۔ لہو و لعب اور دنگا فساد بدستور جاری رکھا۔ حالانکہ کھانا پینا تو جائز بھی تھا۔ اور جھوٹ لہو و لعب اور دنگا و فساد تو کبھی بھی جائز نہ تھا۔ پھر کتنے تعجب کی بات ہے۔ کہ جائز چیزیں تو چھوڑ دیں۔ اور ناجائز چیزیں بدستور اپنائے رکھیں۔ اسی لئے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے۔ کہ

مَنْ لَّمْ یَدَعْ قَوْلَ الزُّوْرِ وَالْعَمَلَ بِهٖ فَلَیْسَ لِلّٰهِ حَاجَةٌ فِیْ اَنْ یَّدَعَ طَعَامَهٗ وَ شَرَابَهٗ (مشکوٰۃ شریف صفحہ ۱۷۶)

"جو شخص جھوٹ بولنا اور اس پر عمل کرنا نہ چھوڑے۔ تو اللہ تعالیٰ کو اس بات کی کوئی حاجت نہیں کہ وہ اپنا کھانا پینا چھوڑے رکھے"

یعنی جو شخص روزہ رکھ کر جھوٹ بولنا اور جھوٹ کو اپنانا۔ اسی طرح کی دوسری ناجائز باتوں کو نہیں چھوڑتا۔ تو پھر اس

یہ کھانا پینا بھی کیوں چھوڑ رکھا ہے۔ خدا کو اس کی کیا حاجت کہ وہ کھانا پینا چھوڑ دے۔ جب وہ منہیات سے نہیں رکتا۔ تو مشروعات سے بھی کیوں رک رہا ہے۔ بھائیو سمجھے کچھ آپ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے ارشاد عالی کو۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی منشا یہی ہے۔ کہ روزہ دار نے جہاں کھانا پینا چھوڑ رکھا ہے۔ تو اس کے لئے لازم ہے۔ کہ وہ جھوٹ وغیرہ کو بھی چھوڑ دے۔

## اعضاء کے روزے

حضرات! روزہ رکھ کر اپنے تمام اعضاء کو غیر شرعی حرکات سے بچانا ضروری ہے۔ بزرگوں نے لکھا ہے۔ کہ کانوں کا روزہ یہ ہے۔ کہ کسی کا کلام بد اور گانے والے نہ سنے۔ بلکہ قرآن و حدیث اور بزرگوں کا کلام سنے۔

زبان کا روزہ یہ ہے۔ کہ بیہودگی، یاوہ گوئی اور گالی گلوچ سے محفوظ رہے۔ اور ذکر الٰہی میں، اور درود و سلام میں شاغل رہے

پاؤں کا روزہ یہ ہے۔ کہ ان سے کوئی خلاف شرع حرکت سرزد نہ ہو۔ اور مسجد میں یا کسی مجلس وعظ میں جائے۔ سینما، تھیٹر، اور غیر شرعی مجلسوں میں نہ جائے۔

ہاتھوں کا روزہ یہ ہے۔ کہ ان سے کوئی گناہ کا کام نہ ہو بلکہ وہ غریبوں، یتیموں اور بے سہاروں کے لئے سہارا بنیں۔

غرض روزہ رکھ کر سراپا عجز و نیاز بن جائے۔ اور اگر کوئی

## ایک اور ارشاد

شخص روزہ دار سے جھگڑا کرنے لگے۔ تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ کہ روزہ دار اس کا جواب نہ دے۔ بلکہ کہہ دے۔ کہ بھائی میں روزہ سے ہوں" مگر میرے بھائیو! آجکل تو ایسا بھی دیکھنے میں آتا ہے۔ کہ اگر روزہ دار سے کوئی جھگڑنے لگے۔ تو روزہ دار صاحب جواب دیتے ہیں۔ کہ

خیر چاہتے ہو۔ تو چپ کر جاؤ۔ ورنہ یاد رکھنا روزہ تمہیں سے کھولوں گا۔

**حکمت**

حضرات! بزرگانِ دین نے روزہ کی ایک حکمت یہ بھی لکھی ہے۔ کہ خدا کے بندے گناہوں سے آلودہ تھے۔ اور جنت جو مکاناتِ طیبہ میں سے ہے۔ وہ پاک اور صاف ستھرے لوگوں کے لئے ہے۔ اَلطَّیِّبَاتُ لِلطَّیِّبِیْنَ کے مطابق اس میں صاف اور پاک لوگ ہی جا سکتے ہیں۔ دیکھئے آج مسجد میں اگر کوئی شخص نجاست آلود پیروں سے آ گھسے۔ تو سب اُسے باہر نکال دیتے ہیں۔ تو جنت میں گناہوں کی نجاست سے آلود قدم کس طرح جا سکتے ہیں۔ پس ان لوگوں کی تطہیر لازم تھی۔ اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی امت کو دوزخ کی آگ میں ڈال کر ان کے گناہوں کو جلا کر انہیں پاک کرنا اس کی شان کے خلاف تھا۔ تو اللہ تعالیٰ نے اِسے بھوک و پیاس کی آگ میں ڈال کر اسے گناہوں سے پاک کر دیا۔ تاکہ یہ لوگ جنت میں جانے کے لائق ہو جائیں۔

الغرض میرے بھائیو! یہ روزہ پرہیزگاری پیدا کرنے کا ایک بہترین ذریعہ اور نفس کی آلائشوں اور اس کی شرارتوں سے بچانے کے لئے ایک زبردست آلہ ہے۔

**ایک مفید نسخہ**

یہاں میں ایک روحانی نسخہ کا بھی ذکر کر دوں۔ جو حضرت بایزید بسطامی علیہ الرحمۃ کو ایک مردِ درویش نے بتایا تھا۔ حضرت بایزید بسطامی علیہ الرحمۃ ایک دفعہ بازار سے گذر رہے تھے۔ آپ نے دیکھا۔ کہ ایک جگہ بہت سے لوگ جمع ہیں۔ اور وہاں ایک شخص بیٹھا بآواز بلند کہہ رہا تھا۔ کہ ؎

سارے دردوں کی میں رکھتا ہوں دوا
ہے مری دکّان دارُ الشفاء

حضرت بایزید بھی وہاں ٹھہر گئے ۔ اور اس طبیب سے کہنے لگے ؎

اے طبیبِ دردِ ہر خورد و کلاں
ہے کوئی دارو گناہ کا بھی یہاں

حضرت بایزید کے اس سوال سے وہ طبیب تو خاموش ہو گیا ۔ مگر ساتھ ہی کوئی صاحبِ حال مردِ درویش بیٹھا تھا ۔ اس نے حضرت بایزید سے کہا ۔ کہ اے بایزید ؎

میں گناہ کی تیرے رکھتا ہوں دوا
ایک نسخہ پاس ہے میرے لکھا
لیکن اس نسخے میں ہے سب تلخ چیز
پی نہیں سکنے کا تو اس کو عزیز

حضرت بایزید نے فرمایا ۔ جناب! تلخ دوا تو زیادہ مفید ہوتی ہے ۔ آپ وہ نسخہ بتا دیجئے ۔ میں اسے ضرور استعمال کروں گا ۔ چنانچہ وہ مردِ درویش بولا ؎

غور سے سننا تو مردِ باصفا!
پہلے جا تو بیج درویشی کا لا
ساتھ اس کے برگِ صبر اے یار کر
اور ہلیلہ حِلم ۔ کا تیار کر
تخم لے پھر اِتقا کا بایزید!
اور تواضع ڈال پھر اس میں مزید
کوٹ ان کو دستۂ توفیق سے
رکھ انہیں پھر دیگچے میں فکر کے
بعد ازاں آبِ محبت اس میں بھر

دے کے آتش شوق کی پھر تیز کر
جوش جب آنے لگے تو چھان ڈال
فضلۂ حرص و ہوا اس سے نکال
ساغرِ امید میں پھر اس کو بھر
شہد ذکر اللہ کا داخل تو کر
حلق میں پھر تو گناہ کے اس کو ڈال
تا شفا دیوے خدائے ذو الجلال
جو کہ ہو بیمارِ عصیاں بایزید
اس کے حق میں ہے یہ نسخہ ہی مفید

سبحان اللہ! کیا اچھا نسخہ ہے۔ اور میرے بھائیو! یہ نسخہ اس ماہِ رمضان میں بڑی آسانی سے تیار ہو سکتا ہے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا لطف وکرم

حضرات! یہ ماہِ مبارک ہمیں حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے صدقہ میں ملا ہے۔ اور یہاں مجھے یہ بیان کرنا ہے۔ کہ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو امت سے کچھ ایسا پیار ہے۔ کہ بخدا ماں باپ کو بھی اپنی اولاد سے اتنا پیار نہیں ہوتا۔ دیکھیے روزہ نام ہے۔ صبح سے لے کر شام تک کھانے پینے وغیرہ سے رک جانے کا۔ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے جب دیکھا۔ کہ میری امت پر یہ ایک مشقت کا کام فرض ہو گیا ہے۔ اور مہینہ بھر کے دنوں میں میرے غلاموں کو بھوکا پیاسا رہنا پڑے گا۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رحمت جوش میں آگئی۔ اور غلاموں سے ارشاد فرمایا۔

تَسَحَّرُوْا فَاِنَّ فِی السُّحُوْرِ بَرَکَۃً۔ (مشکوٰۃ ص۱۶۷)

"سحری اٹھا کرو۔ کہ سحری اٹھنے میں برکت ہے"

گویا حکم دیا۔ کہ میرے غلامو! تم سحری اٹھ کر خوب کھا پی لیا کرو۔ تاکہ دن تمہارا آرام سے گذرے۔ سبحان اللہ! کتنا لطف و کرم اور کتنا پیار ہے۔ کہ اپنے غلاموں کی بھوک پیاس کے پیش نظر سحری کا اٹھنا سنت قرار دے دیا۔ تاکہ میرے غلام کچھ کھا پی لیا کریں۔ اور دن کو انہیں تکلیف نہ ہو۔ اعلیحضرت نے اسی لیے لکھا ہے۔ کہ ؎

رب معطی ہے یہ ہیں قاسم!
رزق اس کا ہے کھلاتے یہ ہیں
ٹھنڈا ٹھنڈا میٹھا میٹھا!!
پیتے ہم ہیں پلاتے یہ ہیں!
اس کی بخشش اِن کا صدقہ
دیتا وہ ہے دلاتے یہ ہیں

بھائیو! سحری کا اٹھنا اور کھانا پینا سنت ہے۔ اور یہ سب کرم ہے حضور صلی اللہ علیہ و سلم کا۔ پس اس ماہِ مبارک میں سحری کے وقت کھاؤ پیو۔ اور دن کو روزہ رکھو۔ اور ایسا نہ ہو۔ کہ سحری کو بھی اٹھ کر کھا پی لو۔ اور دن کو بھی کھانا پینا جاری رہے۔ جیسے کہ

**لطیفہ**

ایک شخص سحری اٹھ کر کھا پی لیتا تھا۔ اور روزہ بھی نہیں رکھتا تھا۔ ماں نے کہا۔ بیٹا! یہ کیا ظلم ہے۔ کہ روزہ بھی نہیں رکھتے۔ اور سحری بھی کھا لیتے ہو۔ تو بولا۔ امی جان! کیا آپ چاہتی ہیں۔ کہ میں بالکل ہی کافر ہو جاؤں۔ اگر فرض ادا نہیں ہوتا تو کم از کم سنت تو ادا کر لینے دیا کرو۔ بھائیو! ایسی حرکتوں سے باز رہو۔ اور رمضان شریف کی قدر کرو۔ اب آئندہ جمعہ روزہ کی کچھ حکمتیں بیان کروں گا۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدَانَا اِلٰى سَبِيْلِ الْهِدَايَةِ وَالْعِرْفَانِ. وَجَعَلَنَا مِنْ اَهْلِ الْاِسْلَامِ وَ الْاِيْقَانِ. نَحْمَدُهٗ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى عَلٰٓى اَنْ اَظَلَّ عَلَيْنَا شَهْرًا عَظِيْمًا وَنَشْكُرُهٗ عَلٰٓى اَنَّهٗ بَلَّغَنَا شَهْرًا جَسِيْمًا يُدْعٰى بِرَمَضَانَ. تُرْمَضُ فِيْهِ الذُّنُوْبُ. وَتُكْشَفُ فِيْهِ الْكُرُوْبُ. وَلِلّٰهِ فِيْهِ عُتَقَاءُ مِنَ النِّيْرَانِ. اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً بِالْقَلْبِ وَاللِّسَانِ. وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ شَهَادَةً تُدْخِلُنَا الْجِنَانَ۔

اَمَّا بَعْدُ

اَيُّهَا النَّاسُ هٰذَا شَهْرٌ مُّبَارَكٌ قَدْ اَتَاكُمْ

مَنْ صَامَ فِيْهِ إِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ - وَمَنْ قَامَ فِيْهِ إِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا عُتِقَتْ رَقَبَتُهٗ مِنَ النِّيْرَانِ - فَلَا تُضَيِّعُوْهُ بِسَيِّئَاتِ الْاَعْمَالِ - وَلَا تَسْتَخِفُّوْهُ بِقَبَائِحِ الْاَفْعَالِ - وَلَا تُصْرِفُوْا اَيَّامَهُ الْفَاضِلَةَ - وَلَيَالِيَهِ الْمُبَارَكَةَ فِي اللَّهْوِ وَالْعِصْيَانِ - وَاَمْسِكُوْا اَلْسِنَتَكُمْ عَنِ الْكِذْبِ وَالْغِيْبَةِ - وَنَقُّوْا قُلُوْبَكُمْ عَنِ الْحَسَدِ وَالْبُغْضَةِ - وَاتْرُكُوا الْبُهْتَانَ - وَلَا تَظُنُّوْا اَنَّ الصَّوْمَ هُوَ الْاِمْسَاكُ عَنِ الْمُفْطِرَاتِ الثَّلٰثَةِ فَمَنْ اَمْسَكَ عَنْهَا نَالَ بِالدَّرَجَاتِ الْعُلٰى فِي الْجِنَانِ - كَلَّا هِيَ لِمَنْ صَامَ عَنِ الشَّهَوَاتِ وَتَرَكَ اللَّذَّاتِ - وَسَلِمَ صَوْمُهٗ مِنَ الْمُهْلِكَاتِ وَدَامَ لِسَانُهٗ رَطْبًا بِذِكْرِ الْمَلِكِ الدَّيَّانِ - وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى فَرَضَ عَلَيْكُمْ فِيْ هٰذَا الشَّهْرِ صِيَامَهٗ - وَسَنَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

عَلَيْهِ وَعَلَى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ قِيَامَهٗ۔ فَصُوْمُوْا نَهَارَهٗ
وَقُوْمُوْا لَيْلَهٗ۔ فَطُوْبٰى لِمَنِ اجْتَهَدَ فِيْهِ فِى
الْعِبَادَةِ۔ وَاسْتَحَقَّ مَرَاتِبَ الزِّيَادَةِ وَالْاِحْسَانِ
وَوَيْلٌ ثُمَّ وَيْلٌ لِمَنْ اَدْرَكَهٗ هٰذَا الشَّهْرُ
الْمُبَارَكُ فَلَمْ يَصُمْ اَوْصَامَ وَلَمْ يَقُمْ اَوْقَامَ
وَكَاَنَّهٗ لَمْ يَقُمْ فَكَمْ مِنْ صَآئِمٍ لَيْسَ مِنْ
صَوْمِهٖ اِلَّا الْعَطَشُ وَكَمْ مِنْ قَآئِمٍ لَيْسَ
مِنْ قِيَامِهٖ اِلَّا السَّهَرُ وَالطُّغْيَانُ۔ وَتَذَكَّرُوْا
يَوْمَ انْشَقَّتْ فِيْهِ السَّمَآءُ فَصَارَتْ وَرْدَةً
كَالدِّهَانِ۔ وَحُشِرَ كُلُّ مَنْ عَلَى الْاَرْضِ وَ
الثَّقَلَانِ۔ وَجَآءَ كُلُّ نَفْسٍ مَعَهٗ شَاهِدَانِ
وَنُشِرَ دَفْتَرُ الْاَعْمَالِ وَالدِّيْوَانُ۔ وَغَضِبَ
الرَّبُّ تَعَالٰى غَضَبًا تَرْجُفُ مِنْهُ الْفُؤَادُ وَ
تُضْرَبُ بِهِ الْاَكْبَادُ لَمْ يَغْضَبْ مِثْلَهٗ فِىْ
حِيْنٍ مِنَ الْاَحْيَانِ۔ وَحَاسَبَ عَلٰى كُلِّ

صَغِيرَةٍ وَكَبِيرَةٍ وَبَسَطَ بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ كِتَابَكُمْ لَا يُغَادِرُ صَغِيرَةً وَلَا كَبِيرَةً وَنَاقَشَكُمْ بِالسِّرِّ وَالْاِعْلَانِ. فَعِنْدَ ذٰلِكَ يَخْجِلُ الْعَاصِيْ وَيَنْدَمُ عَلَى الْعَاصِيْ وَيَتَحَسَّرُ عَلٰى مَا اكْتَسَبَهٗ مِنَ الضَّلَالِ وَالطُّغْيَانِ فَكَمْ مِنْ شَابٍّ يُنَادِيْ وَا شَبَابَاهُ. وَكَمْ مِنِ امْرَأَةٍ تُنَادِيْ وَا فَضِيْحَتَاهُ. وَكَمْ مِنْ شَيْخٍ يُنَادِيْ وَامَشِيْخَتَاهُ. وَكَمْ مِنْ قَائِلٍ وَاوَيْلَاهُ عَلٰى مَا فَرَّطْتُ فِيْ طَاعَةِ الْحَلِيْمِ الْمَنَّانِ. اَللّٰهَ اَللّٰهَ عِبَادَ اللّٰهِ اِتَّقُوا اللّٰهَ تَعَالٰى وَتَزَوَّدُوْا فَاِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوٰى وَاتْرُكُوا اتِّبَاعَ الْهَوٰى. فَمَنْ طَغٰى وَاٰثَرَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا فَاِنَّ الْجَحِيْمَ هِيَ الْمَاْوٰى. وَمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ الْمَاْوٰى ذَاتُ الْخَيْرَاتِ الْحِسَانِ.

اَللّٰھُمَّ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ لَکَ الْحَمْدُ عَلٰی
اَنْ اَظْلَلْتَ عَلَیْنَا شَھْرَ رَمَضَانَ۔ وَقَوَّیْتَنَا
عَلَی الصِّیَامِ وَالْقِیَامِ فَصُمْنَا نَھَارَہٗ وَقُمْنَا لَیْلَہٗ
وَنَحْنُ عِبَادُکَ الْعُصَاۃُ الْمُجْرِمُوْنَ اِنْ لَّمْ
تَرْحَمْنَا فَمَنْ یَّرْحَمُنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا فَمَنْ
یَّغْفِرُ لَنَا فَاَعْتِقْ رِقَابَنَا وَرِقَابَ اٰبَآئِنَا وَاُمَّھَاتِنَا
مِنَ النِّیْرَانِ۔ وَاخْصُصْنَا بِمَزِیْدِ فَضْلِکَ وَ
لَطِیْفِ نِعْمَتِکَ وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّۃَ مِنَ الرَّیَّانِ
بَارَکَ اللّٰہُ لَنَا وَلَکُمْ فِی الْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ
وَنَفَعَنَا وَاِیَّاکُمْ بِالْاٰیٰتِ وَالذِّکْرِ
الْحَکِیْمِ۔ اِنَّہٗ تَعَالٰی جَوَادٌ کَرِیْمٌ مَلِکٌ
بَرٌّ رَّؤُفٌ رَّحِیْمٌ

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

رمضان شریف کے دوسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# روزہ کی حکمتیں

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

اَمَّا بَعْد

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ کَمَا کُتِبَ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ۔

حضرات! آپ پچھلے جمعہ میں روزہ کے متعلق وعظ سن چکے۔ آج بھی میں روزہ ہی کے متعلق کچھ بیان کروں گا۔ اور اس کی کچھ حکمتیں بیان کروں گا۔ بھائیو! خدا تعالیٰ نے روزے فرض فرما کر فرمایا ہے۔ لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ۔ تاکہ تم پرہیزگار بن جاؤ۔ روزہ کی بدولت تقوٰے حاصل ہوتا ہے۔ اور یہ بڑی اعلیٰ صفت ہے۔ تقوی کا معنی خدا سے

ڈرنے اور پرہیزگار رہنے کے ہیں۔ یعنی کبھی کسی حال میں بھی خدا کا خوف دل سے دور نہ ہو۔ اور ہر گھڑی یہ خیال رہے۔ کہ میں جو کچھ بھی کر رہا ہوں۔ خدا مجھے دیکھ رہا ہے۔

**تقویٰ** یہی وجہ ہے۔ کہ روزہ میں ریاکاری کا دخل نہیں۔ دیگر عبادتوں میں مثلاً نماز و زکوٰۃ وغیرہ میں اس کا دخل ہو سکتا ہے اور یہ ہو سکتا ہے۔ کہ کوئی شخص نماز کسی کو دکھانے کے لئے پڑھے۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کسی کو دکھانے کی غرض سے کرے۔ مگر روزہ تو بہرحال اللہ ہی کے لئے ہوگا۔ روزہ دار اندر چھپ کر کھا پی سکتا ہے۔ مگر نہیں کھاتا پیتا۔ وہ تنہا کسی ایسے مقام پر ہو۔ جہاں اُسے کوئی نہ دیکھتا ہو۔ مگر وہ جو وہاں بھی کھاتا پیتا نہیں۔ آخر کس کے ڈر سے؟ مخلوق تو دیکھ نہیں رہی۔ پھر یہ کھانے پینے سے کیوں رکا ہوا ہے؟ یقیناً اللہ کے ڈر سے۔ اور یہی تقویٰ ہے۔ جو روزہ کی بدولت حاصل ہوا۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اَلصَّوْمُ لِیْ وَاَنَا اَجْزِیْ بِہٖ (حدیث قدسی) یعنی روزہ خاص میرے لئے ہوتا ہے۔ اور میں ہی اس کی جزا دوں گا۔ ؎

صابر رمضان میں جو مزہ ملتا ہے!
ہر نعمت دنیا سے سوا ملتا ہے!
صائم کو مبارک یہ نوید رحمت!
اللہ سے روزہ کا صلہ ملتا ہے!

الغرض روزہ سے تقویٰ حاصل ہوتا ہے۔ جو ایک بلند ترین مقام ہے۔ اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقَاکُمْ

یعنی تم میں سے جو سب سے زیادہ پرہیزگار ہے۔ وہ اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ مکرّم ہے۔

**بھوک** حضرت امام غزالی علیہ الرحمۃ نے کیمیائے سعادت میں لکھا ہے۔ کہ بدن میں معدہ گویا ایک حوض ہے۔ اور رگیں جو اس سے نکل کر ہفت اندام کو گئی ہیں۔ وہ نہروں کی مثل ہیں۔ اور معدہ سب شہوتوں کا منبع ہے۔ جہاں یہ بھرا۔ تو نکاح کی شہوت سر اٹھاتی ہے۔ اور نکاح کے لئے مال کی ضرورت ہے۔ تو مال کا لالچ پیدا ہوتا ہے۔ اور مال کا لالچ پھر سو طرح کے حیلے بہانوں کی طرف راغب کر دیتا ہے۔ اور حیلوں بہانوں سے خلق سے خصومت پیدا ہونے لگتی ہے۔ اور پھر عداوت، کینہ، بغض اور ریا وغیرہ مذموم صفتیں پھوٹ پڑتی ہیں۔ پس معدہ کو زیر دست کرنا اور اسے بھوکا رہنے کی عادت ڈالنا سب نیکیوں کی جڑ ہے۔ اور یہ کام روزہ کر کے دکھاتا ہے۔

یہ بات اطبا نے بھی تسلیم کی ہے۔ کہ بسیار خوری اور معدہ کی خرابی کے باعث زیادہ تر بیماریوں کا وجود ہے۔ بعض بیماریوں میں ڈاکٹر بھی فاقہ کراتے ہیں۔ تو اس روزہ سے معدہ کی صفائی حاصل ہوتی ہے۔ اور انسان کئی امراض سے محفوظ رہتا ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جو مالکِ دو جہاں ہیں۔ اکثر روزہ رکھا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ان چالیس دنوں میں، جن میں حق تعالیٰ نے ان سے کلام کیا۔ کچھ نہیں کھایا۔

حضرت سہل تستری فرماتے ہیں۔ کہ بزرگوں اور عقلمندوں نے غور کیا۔ تو دین و دنیا میں بھوک سے زیادہ کسی چیز کو نافع نہ پایا۔ اور آخرت کے بارہ میں سیری سے زیادہ کسی چیز کو مضر نہ دیکھا۔ روزہ سے ان پاک لوگوں کے نقشِ قدم پر چلنے کی سعادت حاصل ہوتی ہے۔

حضرت یوسف علیہ السلام باوجود اس کے کہ آپ مصر کے بادشاہ

تھے۔ مگر آپ نے بھوک کو اختیار فرمایا۔ لوگوں نے پوچھا۔ کہ آپ بھوکے کیوں رہتے ہیں۔ تو فرمایا۔ کہ میں ڈرتا ہوں۔ کہ سیر ہوں گا۔ تو بھوکے فقیروں کو بھول جاؤں گا۔

بھائیو! اسی ایک بات سے اندازہ کر لو۔ آجکل کی روش کا۔ کہ اس نئے دَور نے ہمیں صرف پیٹ بھرنا ہی سکھایا ہے۔ رات دن کے اکثر ٹائم کھانے پینے ہی کے لئے وقف ہیں۔ یہ ٹی ٹائم ہے۔ یہ لنچ ٹائم ہے۔ یہ فروٹ ٹائم اور یہ ڈنر ٹائم ہے۔ دیکھ لیجئے۔ کوئی بھی تو "نماز ٹائم" نہیں۔ خوب لکھا ہے حاجی حق حق نے کہ ؎

نماز عصر کی فرصت نہیں ہے
کہ ہیں مصروف وہ ٹی پارٹی میں
پڑھیں وہ "قُل ہُوَ اللّٰہُ اَحَد" کیوں
کہ ان کا دل تو ہے وَن ٹو ٹھری میں

**سحری کا فلسفہ**

میرے بزرگو! چونکہ ہم بغیر کھانے پینے کے رہ نہ سکتے تھے۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر میں ہم بھی تھے۔ اسی لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سحری کا اٹھنا۔ اور اس وقت کا کھانا پینا سنت قرار دے دیا۔ تاکہ میرے یہ غلام کھا پی بھی لیا کریں۔ اور کھا پی کر آسانی سے روزہ رکھ لیا کریں۔ جسطرح بچہ اگر کڑوی دوائی نہ کھائے۔ تو ماں کونین کی ٹکیہ کو کسی میٹھی چیز میں رکھ کر بچے کو دیتی ہے۔ تاکہ بچہ میٹھے کے شوق میں اُسے کھا لے۔ اور کڑوی گولی بھی ساتھ ہی نگل لے۔ مگر آجکل ہمارا حال تو کچھ اس چالاک بچے کا سا ہے۔ جس کو ماں نے کونین کی ٹکیہ سیب کے مربہ میں رکھ کر دی۔ اور اس سے کہا۔ لو بیٹا یہ مربّہ کھا لو۔ اُسے مربّہ دے کر خود

**لطیفہ**

کسی کام کے لئے باہر گئی۔ اور تھوڑی دیر کے بعد پلٹی۔ تو بچے

سے پوچھا۔ کیوں بیٹا! کھا لیا مربّہ؟ وہ بولا۔ ہاں امیّ! مربّہ کھا لیا۔ اور اس کے اندر جو گٹھلی تھی پھینک دی۔ ماں سٹپٹا کر رہ گئی اور بولی! کمبخت اُسی گٹھلی کے کھانے کے لئے تو تمہیں مربّہ ملا تھا۔ مگر تم نے اسی کو پھینک دیا۔

کچھ اسی طرح ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ کی اس ٹکیہ کو سحری کے مربّہ میں لپیٹ کر ہمیں دیا تھا۔ تاکہ ہم اسی بہانے روزہ رکھ لیں۔ مگر واہ رے آجکل کے روزہ خورو! تم نے مربّہ تو کھا لیا اور گٹھلی پھینک دی۔

ہاں تو بھائیو! بھوک اور فاقہ کے بڑے فوائد ہیں۔ اور آپ دیکھیں گے۔ کہ بزرگوں نے سب کچھ ہوتے ہوئے بھی اسی کو پسند فرمایا اور بقدر ضرورت کھایا پیا۔ اور ان پاک لوگوں کا یہ عالم تھا۔ کہ دنیا

**حرصِ دُنیا**

کی انہیں حرص بالکل نہ تھی۔ اہل دنیا کا تو یہ عالم ہے۔ کہ جو کچھ ملے تھوڑا ہے۔ ہزاروں، لاکھوں، کروڑوں کے ہوتے ہوتے بھی حرص باقی ہے۔ ؎

کوزۂ چشم حریصاں پُر نہ شد
تا صدف قانع نہ شد پُر دُر نہ شد

اور اللہ والوں کا یہ حال ہے۔ کہ ؎

آفریں تجھ پہ ہمتِ کوتاہ!
طالبِ جاہ ہوں نہ طالبِ مال
مال اتنا کہ اس سے ہو خورد و نوش
جاہ اتنی کہ میں نہ ہوں پامال!!

ہاں تو حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا۔ کہ میں نے اس لئے بھوک کو اختیار فرمایا ہے۔ تاکہ میں فقیروں کو بھول نہ جاؤں۔ تو بھائیو!

روزہ سے ایک فائدہ یہ بھی ہے۔ کہ بھوکوں، محتاجوں کی تکلیف وکلفت کا احساس پیدا ہوتا ہے۔

الغرض "لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ" میں سبھی کچھ آجاتا ہے۔ روزہ سے تقوٰی حاصل ہوتا ہے۔ اور دل میں ہر وقت خدا کا خوف پیدا ہوتا ہے۔ بھائیو! ہمارے روزہ سے اگر یہ چیز پیدا ہو جائے۔ توسمجھو کہ روزہ واقعی روزہ تھا۔ اور روزہ ہمیں اسیطرح رکھنا چاہیئے کہ اس کا فائدہ حاصل ہو۔ اگر مقصد ہی حاصل نہ ہوا۔ تو پھر روزہ و فاقہ میں کوئی فرق نہیں۔

## آجکل

آجکل لوگ روزہ رکھتے تو ہیں مگر روزہ کے آداب کا لحاظ نہیں کرتے۔ روزہ منہ میں ہے۔ اور جھوٹ بولتے ہیں۔ گالیاں بکتے ہیں۔ اور بات بات میں لوگوں سے جھگڑا مول لیتے ہیں۔ یہاں تک کہ ایک محاورہ ہو گیا ہے۔ کہ فلاں صاحب کا روزہ اچھل رہا ہے۔ یعنی انہوں نے آج چونکہ روزہ رکھا ہے۔ اس لئے وہ لوگوں سے لڑتے پھرتے ہیں۔ روزہ کا معنی تو یہ ہے۔ کہ روزہ رکھ کر نہ جھوٹ بولے۔ نہ غیبت کرے۔ نہ کسی کو گالی دے۔ نہ جھوٹی قسمیں کھائے۔ نہ کسی سے لڑے جھگڑے۔ بلکہ نہایت خندہ پیشانی کے ساتھ سب لوگوں سے معاملات میں مصروف رہے اور کوئی شخص یوں نہ کہہ سکے۔ کہ ان صاحب کو غصہ اس لئے آ رہا ہے۔ کہ آج یہ روزہ سے ہیں۔

بھائیو! اس قسم کا روزہ رکھو۔ جس سے واقعی تقوٰی حاصل ہو۔

## لیلۃ القدر

میرے بزرگو۔ دوستو اور عزیزو! اب میں لیلۃ القدر کے متعلق بھی کچھ بیان کردوں۔ اس مہینہ مبارک کے آخری عشرہ میں یہ رات آنے والی ہے۔ اور خدا تعالیٰ نے اس کی بڑی فضیلت بیان فرمائی ہے۔ فرمایا لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ

یعنی یہ رات ہزار مہینوں سے بھی بہتر ہے۔ اس شب میں شام سے صبح تک رب تعالیٰ بندوں کی طرف خاص تجلی فرماتا ہے۔ اور دعائیں قبول فرماتا ہے۔ احادیث سے اتنا ثابت ہے۔ کہ وہ رمضان کی آخری دس راتوں میں ہے، اور ان میں بھی طاق راتوں میں۔ یعنی ۲۱ - ۲۳ - ۲۵ - ۲۷ - ۲۹ میں۔ اور ان میں سے ۲۷ ویں شب کے متعلق ترجیح آئی ہے۔ اور صاحب نزہتہ المجالس نے ایک یہ قول نقل فرمایا ہے کہ سورۃ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ میں "لَیْلَةُ الْقَدْرِ" کا لفظ تین مرتبہ آیا ہے اور "لَیْلَةُ الْقَدْرِ" کے حرف نو ہیں۔ اور ہم تین کو جب نو میں ضرب دیں۔ تو حاصل ضرب ستائیس ہوتے۔ پس اللہ تعالیٰ نے گویا اشارۃً فرما دیا۔ کہ لیلۃ القدر ستائیسویں رات ہے۔

بہرحال مسلمانوں کو رمضان شریف کی آخری دس راتوں میں تو بالخصوص اللہ تعالیٰ کی بہت زیادہ عبادت کرنا چاہیئے۔ اور نہیں تو کم ازکم ستائیسویں شب کو تو ضرور شب بیداری اختیار کریں۔ نوافل پڑھیں۔ قرآن پاک کی تلاوت کریں۔ درود شریف اور ذکر خیر میں مشغول رہیں۔

**نوافل** بزرگوں نے لکھا ہے۔ کہ جو شخص اس رات کو چار رکعات اسطرح پڑھے۔ کہ ہر رکعت میں ایک دفعہ سورۃ فاتحہ اور اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ۔ اور تین مرتبہ قُلْ ھُوَ اللہ پڑھے۔ تو خدا تعالےٰ اس کے گناہ معاف فرما دے گا۔ موت کی سختیاں اس سے دُور رکھیگا اور عذاب قبر سے محفوظ رکھے گا۔

یا پھر آٹھ رکعت اس طرح پڑھے۔ کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ۔ اور تین تین مرتبہ قل ھو اللہ پڑھے۔ اور اگر خدانخواستہ انا انزلناہ یاد نہ ہو۔ تو صرف

قُلْ ھُوَ اللّٰہ ہی تین تین مرتبہ پڑھ لے۔ اور اللہ سے اپنے گناہوں کی معافی طلب کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف فرما دے گا۔

وَآخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ الْخَلْقَ وَجَعَلَهٗ سَمِيْعًا بَصِيْرًا۔ وَهَدَاهُ الطَّرِيْقَ اِمَّا شَاكِرًا وَاِمَّا كَفُوْرًا۔ نَحْمَدُهٗ عَلٰۤى اَنْ جَعَلَنَا مِمَّنْ يَّدْخُلُ الْجَنَّةَ فَيَشْرَبُ كَاْسًا كَانَ مِزَاجُهَا كَافُوْرًا۔ وَنَشْكُرُهٗ عَلٰۤى اَنَّهٗ اَظَلَّ عَلَيْنَا شَهْرًا هُوَ سَيِّدُ الشُّهُوْرِ لَمْ يُوْجَدْ لَهٗ نَظِيْرٌ فِيْ مَمَرِّ الدُّهُوْرِ وَكَانَ شَهْرًا كَبِيْرًا۔ وَنَشْهَدُ اَنْ لَّاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ خَلَقَ الْخَلْقَ فَقَدَّرَ تَقْدِيْرًا۔

وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ
اَرْسَلَهٗ بِالْحَقِّ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا۔
اَمَّا بَعْدُ
اِخْوَانِيْ قَدْ ضَيَّعْتُمْ عُمُرَكُمْ وَصَرَفْتُمُ الْاَنْفَاسَ
الْمَعْدُوْدَةَ فِي اللَّغْوِ وَمَا خِفْتُمْ يَوْمًا كَانَ شَرُّهٗ
مُسْتَطِيْرًا۔ وَقَدْ جَآءَكُمْ شَهْرُ رَمَضَانَ شَهْرُ
الْمَغْفِرَةِ وَتِلَاوَةِ الْقُرْاٰنِ۔ شَهْرُ الصَّدَقَةِ
وَالْخَيْرَاتِ۔ وَالصَّبْرِ عَنِ اللَّذَّاتِ۔ شَهْرُ التَّوْبَةِ
عَنِ الْعِصْيَانِ۔ اَفَاَنْتُمْ مُضَيِّعُوْنَ فِيْهِ اَوْقَاتَكُمْ
اَفَاَنْتُمْ لَاعِبُوْنَ فِيْهِ بِاَنْفَاسِكُمْ لَوْلَا تَتُوْبُوْنَ
عَنِ الذُّنُوْبِ۔ وَهَلَّا تَخَافُوْنَ يَوْمًا عَبُوْسًا
قَمْطَرِيْرًا۔ فَتُوْبُوْٓا اِلَى اللّٰهِ مِنْ ذُنُوْبِكُمْ وَ
اعْزِمُوْٓا اَنْ لَّا تَعُوْدُوْا اِلٰى مَا ارْتَكَبْتُمْ لَعَلَّ
رَبَّكُمْ يُلَقِّيْكُمْ نَضْرَةً وَّسُرُوْرًا۔ وَاعْلَمُوْٓا
اَنَّ الدُّنْيَا دَارُ الْاَكْدَارِ وَالْمِحَنِ دَارُ الْبَلِيَّاتِ

وَالْفِتَنِ۔ لَمْ يَخْلُدْ فِيْهِ خَالِدٌ۔ وَلَمْ يَبْقَ وَلَدٌ
وَّلَا وَالِدٌ۔ وَكَانَ ذٰلِكَ قَدَرًا مَّقْدُوْرًا۔ اَلَا
تَنْظُرُوْنَ كَيْفَ يَرْحَلُ الرَّاحِلُوْنَ۔ وَ
يُسَافِرُ الْمُسَافِرُوْنَ۔ كَمْ مِّنْ غَافِلٍ يَّتَنَعَّمُ
عَلٰى فِرَاشِهٖ وَيَظُنُّ بَقَاءَهٗ اِلَى الْاَبَدِ فَادْرَكَهُ
الْمَوْتُ وَجَعَلَهٗ هَبَاءً مَّنْثُوْرًا۔ اَتَظُنُّوْنَ اَنَّ
الدُّنْيَا دَارُ الْخُلُوْدِ۔ اَمْ لَكُمْ بَرَاءَةٌ مِّنْ
عَذَابِ النَّارِ ذَاتِ الْوَقُوْدِ۔ اَوْ يُرْسِلِ الْمَوْتُ
اِلَيْكُمْ خَبِيْرًا وَّنَذِيْرًا۔ كَلَّا وَاللّٰهِ اِنَّ
الْمَوْتَ لَيُفَاجِئُكُمْ فَيُفَرِّقُ جَمْعَكُمْ وَ
يُشَتِّتُ شَمْلَكُمْ فَاِنْ كُنْتُمْ مِّنْ اَهْلِ
السَّعَادَةِ فَطُوْبٰى لَكُمْ وَاِنْ كُنْتُمْ اَهْلَ
الشَّقَاوَةِ فَعَسٰى اَنْ يَّرْحَمَكُمْ رَبُّكُمْ وَكَانَ
حَلِيْمًا غَفُوْرًا۔ تَذَكَّرُوْا مَنْ كَانَ مَعَكُمْ
فِيْ رَمَضَانَ الْمَاضِيْ مُجْتَهِدًا فِي الْعِبَادَةِ

مُجْتَنِبًا عَنِ الْمَعَاصِیْ فَفَاجَئَهٗ هَادِمُ اللَّذَّاتِ وَمُفَرِّقُ الْجَمَاعَاتِ۔ فَحُبِسَ فِیْ سَلَاسِلِ الْهُمُوْمِ۔ وَقُيِّدَ فِیْ اَطْوَاقِ الْغُمُوْمِ۔ وَجَعَلَهٗ لَا يَتَكَلَّمُ وَلَا يُخْبِرُ خَبِيْرًا۔ فَاشْكُرُوْا عَلَى النِّعَمِ الْمُتَنَالِيَةِ۔ وَالْاٰلَآءِ الْمُتَوَالِيَةِ حَيْثُ اَبْقَاكُمُ اللّٰهُ اِلٰى هٰذِهِ السَّنَةِ۔ وَاَظَلَّ عَلَيْكُمْ شَهْرَ الْفَضْلِ وَالْقَدْرِ وَالْعِزَّةِ۔ وَقَوَّاكُمْ عَلٰى صِيَامِ اَيَّامِهٖ۔ وَقِيَامِ لَيَالِيْهِ وَحَطَّ عَنْكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَتَجَاوَزَ عَنْ خَطِيْئَاتِكُمْ وَكَانَ رَبُّكُمْ رَحِيْمًا غَفُوْرًا۔ فَاعْرِفُوْا قَدْرَ هٰذَا الشَّهْرِ وَعِزَّتَهٗ وَاجْتَهِدُوْا فِی الْعِبَادَةِ وَالدُّعَآءِ وَالْاِسْتِغْفَارِ وَالتَّوْبَةِ وَاَطْعِمُوْا فَقِيْرًا وَّاَسِيْرًا۔ وَزَيِّنُوْا فِی الْحَسَنَاتِ وَاتْرُكُوا السَّيِّئَاتِ۔ وَاتَّقُوْا عَذَابًا وَّسَعِيْرًا اِذَا رَاَيْتُمُ النَّارَ فَكَانَ شَهِيْقًا وَّزَفِيْرًا۔

وَاِذَآ اُلْقِیْتُمْ فِیْهِ دَعَوْتُمْ هُنَالِكَ ثُبُوْرًا۔ فَاَذٰلِكَ خَیْرٌ اَمْ جَنَّةُ الْخُلْدِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ كَانَتْ لَهُمْ جَزَآءً وَّمَصِیْرًا۔ وَ قَدْ وَرَدَ فِی الْحَدِیْثِ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ صَعِدَ یَوْمًا اَلدَّرَجَةَ الْاُوْلٰی مِنْ دَرَجَاتِ مِنْبَرِهٖ فَقَالَ اٰمِیْنَ۔ ثُمَّ صَعِدَ الثَّانِیَةَ ثُمَّ الثَّالِثَةَ فَقَالَ كَذٰلِكَ فَسَاَلَهٗ اَصْحَابُهٗ مَاهٰذَا فَقَالَ اِنَّ جِبْرَئِیْلَ عَرَضَ لِیْ فَقَالَ بَعُدَ مَنْ اَدْرَكَ رَمَضَانَ فَلَمْ یُغْفَرْ لَهٗ فَقُلْتُ اٰمِیْنَ فَلَمَّا رَقِیْتُ الثَّانِیَةَ قَالَ بَعُدَ مَنْ ذُكِرْتَ عِنْدَهٗ فَلَمْ یُصَلِّ عَلَیْكَ فَقُلْتُ اٰمِیْنَ۔ فَرَقِیْتُ الثَّالِثَةَ قَالَ بَعُدَ مَنْ اَدْرَكَ كِبَرَ اَبَوَیْهِ اَوْ اَحَدِهِمَا فَلَمْ یُدْخِلَاهُ الْجَنَّةَ فَقُلْتُ اٰمِیْنَ۔ اَللّٰهُمَّ یَا مَنْ یَّتَلَطَّفُ

بِالْمُذْنِبِيْنَ- وَيُجِيْبُ دُعَآءَ الدَّاعِيْنَ- وَ يَامَنْ يُعْتِقُ رِقَابَ التَّآئِبِيْنَ- وَهُوَ اَغْفَرُ الْغَافِرِيْنَ- نَحْنُ عِبَادُكَ الْعَاصُوْنَ نَا عْتِقْ رِقَابَنَا مِنْ عَذَابِكَ وَتَقَبَّلْ مِنَّا مَا حَصَّلْنَا مِنْ طَاعَتِكَ وَكُنْتَ اَنْتَ لِلْعِبَادِ شَكُوْرًا- بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ- اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَؤُفٌ رَّحِيْمٌ ؀

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

## رمضان شریف کے تیسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# نماز

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ۔ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

## اَمَّا بَعْد

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّ الصَّلٰوۃَ تَنْھٰی عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْکَرِ (پ ۲۱ ع ۱)

بے شک نماز منع کرتی ہے۔ بیحیائی اور بُری بات سے

---

حضرات! اسلام کے اہم ارکان میں سے ایک رکن نماز بھی ہے، روزہ کے متعلق تو آپ سن چکے۔ آج نماز کا بیان سنیئے۔ میرے بھائیو! خدا کی عبادت ہر دین و مذہب میں ضروری ہے۔ مگر اس کی نوعیت الگ الگ ہے۔ کسی دین میں سورج کی طرف منہ کر کے بیٹھ جانا۔ اور دیوی دیوتاؤں کی تعریف میں منتر پڑھنا عبادت ہے۔ دھونی رما کر اور بھبوت مل کر بیٹھ جانا بھی عبادت سمجھا جاتا ہے۔ کہیں تارک الدنیا ہو کر ایک گوشہ میں بیٹھ جانے کا نام عبادت رکھ لیا گیا ہے۔ اسی طرح دیگر ادیان میں مختلف صورتوں میں عبادت کی جاتی ہے۔ مگر اسلام نے

جو طریقہ عبادت بتایا ہے۔ اس کی شان و نوعیت ہی جداگانہ ہے۔ اسلام فرماتا ہے۔ کہ عبادت وہی ہے۔ جس میں ہمارا دل۔ آنکھ۔ کان وغیرہ ہر ایک عضو اپنے اللہ کے سامنے جھکے۔ اور اللہ کے احکام کے مطابق اپنے فرائض بجا لائے۔ اور عابد اپنا تمام جسم اور روح بھی خدا تعالیٰ کے سپرد کر دے۔ گویا ایک عابد مسلمان عبادت کی حالت میں اس دنیا میں نہیں رہتا۔ بلکہ عالم قدس میں جا پہنچتا ہے۔ اسلامی عبادات میں سے ایک عظیم الشان عبادت یہ نماز بھی ہے۔ اور یہ بڑی جامع عبادت ہے۔ اور نمازی جب اللہ کے حضور کھڑا ہوتا ہے۔ تو وہ واقعی اس دنیا میں نہیں رہتا۔ بلکہ وہ کسی دوسری دنیا میں ہوتا ہے۔

## السلام علیکم

دیکھیے کوئی شخص جب کہیں چلا جاتا ہے اور پھر واپس آتا ہے۔ تو واپسی پر حاضرین سے کہتا ہے۔ السلام علیکم!۔ اسیطرح نمازی جب نماز میں کھڑا ہوتا ہے۔ تو گویا وہ اس دنیا سے اس عالم میں چلا جاتا ہے اور جب التحیات میں بیٹھنے کے بعد نماز ختم کرتا ہے۔ یعنی واپس اس دنیا میں آتا ہے۔ تو دائیں بائیں کے حاضرین سے وہ انسان ہوں یا فرشتے۔ یوں کہتا ہے۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ گویا وہ اس عالم سے پلٹ آیا ہے۔ اور واپسی پر حاضرین سے السلام علیکم کہہ رہا ہے۔

## تکبیرِ تحریمہ

بھائیو! نمازی جب نماز میں کھڑا ہوتا ہے۔ تو دونوں ہاتھ کانوں تک اٹھا کر کہتا ہے، اللہ اکبر! اس کا مطلب یہ ہے۔ کہ اے اللہ تو سب سے بڑا ہے۔ اور میں دنیا سے ہاتھ اٹھا کر تیری بارگاہِ کبریائی میں حاضر ہوتا ہوں۔ اور "اللہ اکبر"

کی چھری سے اپنے نفس سرکش کو ذبح کر کے بارگاہِ قدس میں حاضری کی اجازت چاہتا ہوں۔ اس تکبیر کا نام تکبیر تحریمہ ہے۔ تحریم کہتے ہیں حرام کر لینے کو۔ گویا اس تکبیر سے نمازی اپنے اوپر جب تک وہ نماز میں ہے۔ کھانا پینا اور جماع وغیرہ جملہ لذاتِ دنیا اپنے اوپر حرام کر لیتا ہے اور جب تک نماز میں رہتا ہے۔ مثل فرشتوں کے خدا کی تسبیح و تقدیس اور اس کی حمد و ثنا میں مشغول رہتا ہے۔ گویا ایک بہت بڑے مقام پر جا پہنچتا ہے۔ اور اتنے بلند مقام پر۔ کہ جہاں دنیوی لذات و تعلقات کی رسائی ہو ہی نہیں سکتی۔ میں نے جو آیت کریمہ تلاوت کی ہے۔ اس میں اللہ تعالیٰ نے یہی ارشاد فرمایا ہے کہ یہ نماز بیحیائی اور بری باتوں سے روک دیتی ہے۔ بھائیو! یہ حقیقت ہے۔ اور اس پر ہمارا ایمان ہے۔ کہ نماز بری باتوں سے روک دیتی ہے۔

**ایک شبہ کا ازالہ**

اور اگر کوئی صاحب یہ شبہ پیدا کریں۔ کہ ہم نے کئی نمازی ایسے بھی دیکھے ہیں۔ جو نماز بھی پڑھتے ہیں۔ اور بری باتوں کا ارتکاب بھی کرتے ہیں۔ تو بھائیو! اس کا جواب سنیئے۔ ایک حکیم صاحب کے پاس ایک مریض آیا۔ کہ حکیم صاحب میری نظر کمزور ہے۔ اور میری کمر میں بھی درد ہے۔ اور ہاتھوں میں رعشہ بھی ہے۔ سر میں بھی درد ہے۔ اور بھی کئی شکایتیں ہیں۔ تو حکیم صاحب نے کہا۔ کہ جاؤ۔ ہر روز صبح دس بادام کھا لیا کرو۔ تمہاری ساری شکایتیں دور ہو جائیں گی۔—— مریض بازار گیا۔ اور دو سیر بادام خرید کر گھر لے آیا۔ اور ہر روز دس عدد بادام ثابت کے ثابت یعنی چھلکوں سمیت ہی نگلنے شروع کر دئے۔ نتیجہ یہ ہُوا۔ کہ چھلکوں نے آنتیں پھاڑ دیں۔ اور انہیں لہو کے دست

آنے لگے۔ گھبرا کر حکیم صاحب کے پاس پہنچے۔ اور لگے شکایت کرنے۔ کہ واہ صاحب واہ! اچھا نسخہ بتایا۔ کہ ایک مرض اور لاحق ہو گیا حکیم صاحب نے پوچھا۔ کہ دس بادام کس طرح کھاتے رہے؟ تو بولے ثابت کے ثابت ہی۔ حکیم صاحب سن کر سٹپٹا گئے۔ اور فرمانے لگے بھئی یہ میرے نسخے کا قصور نہیں۔ تمہاری ترکیب استعمال غلط ہے تم نے چھلکے اتار کر مغز کھایا ہوتا۔ پھر دیکھتے فائدہ کیسے نہ ہوتا؟

بھائیو! کچھ اسی قسم کا قصہ ہماری نماز کا بھی ہے۔ کہ لوگ نماز میں جو کچھ پڑھتے ہیں۔ اس کی حقیقت اور مغز تک نہیں پہنچتے۔ بس رٹے ہوئے الفاظ پڑھ لیتے ہیں۔ اور ان کی تہ تک نہیں پہنچتے۔ مثلاً ہم نمازِ وتر میں پڑھتے ہیں۔

وَ نَخْلَعُ وَ نَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ

یہ جملہ تو پڑھ لیا۔ مگر یہ نہ سمجھے۔ کہ اس کا مطلب کیا ہے۔ اور ہم اللہ سے کیا وعدہ کر رہے ہیں؟ بھائیو! اس کا مطلب سنئے۔ اس کا معنی ہے۔ "الٰہی! جو تیرے نافرمان ہیں۔ ہم نے انہیں چھوڑا"۔ یعنی تیرے نافرمان بندوں سے ہمارا کوئی تعلق نہیں۔ ہم تو تیرے فرمانبردار بندوں کے دوست ہیں۔ کیوں جناب! ہم نے یہ وعدہ تو ہر روز اللہ سے کر لیا۔ مگر کیا اس پر عمل بھی کیا؟ کیا ہم نے راشیوں۔ خائنوں۔ بے نمازیوں۔ ذخیرہ اندوزوں۔ زانیوں۔ بدمعاشوں اور بدمذہبوں کا یارانہ چھوڑا؟ اللہ کے دشمنوں سے ناطہ توڑا؟ غور تو کیجئے۔ کہ نَخْلَعُ وَ نَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ بھی کہہ رہے ہیں۔ اور دشمنانِ دین و ملت اور باغیانِ خدا و رسول سے محبت کی پینگیں بھی بڑھائی جا رہی ہیں۔ گویا یہ قصہ بھی وہی بادام کھانے والا قصہ ہے۔ کہ مغز تک پہنچے ہی نہیں۔ اور مع چھلکے کے کھانے لگے۔ نَخْلَعُ وَ نَتْرُكُ کے لفظوں تک ہی رہے۔ اور

اس کا معنیٰ کبھی سمجھا ہی نہیں۔ تو اس صورت میں اگر نماز کے ثمرات کا ظہور نہ ہو۔ تو یہ نماز کا قصور نہیں۔ اپنی ترکیب استعمال ہی غلط ہے باوجود اس کے نماز بہر حال نماز ہے۔ اس طرح بھی نماز ادا تو ضرور ہو جائے گی۔ اور فرض سے سبکدوشی تو حاصل ہو جائے گی۔ مگر ثمرات کا ظہور نہ ہونے کا باعث ہماری اپنی غفلت ہوگی۔ بادام کی مثال محض ایک مثال ہے۔ نماز بہر حال مفید ہے۔ اور نہیں تو اتنا تو ہے ہی۔ دیکھ لیجئے۔ نماز کے لئے مسجد میں آنے والا جب مسجد میں آتا ہے تو مسجد میں آنے کے وقت سے لے کر نماز سے فراغت تک تو وہ یقیناً بےحیائی اور بری باتوں سے بچا رہتا ہے۔ اور اگر نماز کو کامل خشوع وخضوع اور غور وتدبر سے ادا کیا جائے۔ تو ایسا شخص یقیناً متقی و پرہیزگار ہوتا ہے۔ اور بے حیائی و بُری باتوں سے بچا رہتا ہے۔

## رحمت کی نہر

حضرات! نمازیں پانچ ہیں۔ اور ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک بڑے عجیب رنگ میں اس اہم مسئلہ کو بیان فرمایا ہے۔ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی ہر ادا بے مثل اور نرالی ہے۔ مشکل سے مشکل مسئلہ اس پیارے انداز میں امت کو سمجھایا ہے۔ کہ سبحان اللہ!

اب انہی پانچ نمازوں کا سنئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ فرمایا:-

اَرَاَیْتُمْ لَوْ اَنَّ نَهْرًا بِبَابِ اَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ فِيْهِ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسًا هَلْ يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَيْئٌ - قَالُوْا لَا يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَيْئٌ - قَالَ فَذٰلِكَ مَثَلُ الصَّلَوٰتِ الْخَمْسِ يَمْحُوا اللّٰهُ بِهِنَّ الْخَطَايَا - (مشکوٰۃ شریف صلاٰ)

"یعنی بتاؤ اگر تم میں سے کسی کے دروازے پر نہر بہتی ہو۔ اور وہ ہر روز اس نہر میں پانچ مرتبہ نہائے۔ تو کیا اس کے بدن پر کوئی میل رہ جائے گی! صحابہ نے عرض کیا۔ نہیں یا رسول اللہ! حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ یہی مثال ہے پانچ نمازوں کی۔ کہ یہ ایک ایسی رحمت کی نہر ہے۔ جو پانچ مرتبہ اس میں نہائے گا۔ یعنی پانچوں نمازیں پڑھے گا۔ تو اس کے سارے گناہوں کی میل دور ہو جائے گی۔"

سبحان اللہ! کیا رحمت بھری مثال ہے۔ اور امت کے لئے کتنا کرم ہے۔ کہ ایک ایسی نہر رحمت جاری فرما دی۔ جس سے ہم اپنے گناہوں کی میل دور کر سکتے ہیں۔

## شیطان کی پریشانی

علامہ صفوری علیہ الرحمۃ نے نزہۃ المجالس میں سمرقندی سے ایک حکایت درج کی ہے۔ کہ جب نماز کا حکم ہوا۔ تو شیطان نے ایک دردناک چیخ ماری۔ اس کی چیخ سے اس کا سارا لشکر اس کے پاس جمع ہو گیا۔ شیطان نے پریشانی کے عالم میں ان سے نماز کے فرض ہونے کا ذکر کیا۔ شیاطین نے پوچھا۔ تو بتاؤ اب ہمیں کیا کرنا چاہئے۔ شیطان نے کہا جہاں تک تم سے ہو سکے۔ لوگوں کو تم نماز کے اوقات سے روکو۔ اور کسی لمبے دھندے میں انہیں مشغول رکھو۔ جس سے انہیں نماز پڑھنے کی فرصت ہی نہ ملے۔ شیاطین بولے۔ اور اگر ہم سے ایسا نہ ہو سکے تو پھر؟ شیطان نے کہا۔ تو پھر یوں کرو۔ کہ جب کوئی شخص نماز پڑھنے کے لئے کھڑا ہو۔ تو تم میں سے چار شیطان اسکے ارد گرد کھڑے ہو جائیں۔ دائیں جانب کھڑا ہونے والا یوں کہے۔ کہ ذرا اپنی دائیں جانب دیکھ۔ بائیں طرف کھڑا ہونے والا یوں کہے۔ ذرا اپنی بائیں جانب دیکھ۔ اوپر کی طرف کھڑا ہونے والا یوں کہے۔ ذرا اوپر آسمان

کی طرف تو دیکھ۔ اور نیچے کی طرف کھڑا ہونے والا اُسے نیچے دیکھنے کی رغبت دلاتے۔ اور جلدی جلدی نماز پڑھنے کا وسوسہ دل میں ڈالو۔ اور خوب یاد رکھو۔ اگر اتنی کوشش کے باوجود وہ برابر نماز پڑھنے میں مشغول رہا۔ تو ہمارا بیڑہ غرق ہو جائے گا۔ کیونکہ خدا تعالیٰ اُسے بخش دے گا۔ (نزہتہ المجالس صفحہ ۲۲۲ جلد ۱)

واقعی شیطان یونہی کرتا ہے۔ نمازی نماز پڑھنے کو کھڑا ہو۔ تو دیکھ لیجئے۔ اُسے کئی وسوسے آنا شروع ہو جاتے ہیں۔ اور شیطان ہزار جتن کرتے ہیں۔ کہ کہیں اس کی نماز برباد ہو۔ مگر نماز واقعی ایک ایسا بہترین ذریعہ ہے شیطان کو نامراد لوٹانے کا۔ کہ نمازی اپنی نماز پوری ہی کر کے اطمینان پاتا ہے۔

**سربلندی** بھائیو! نماز میں نمازی اپنے خالق حقیقی کے آگے عجز و نیاز کے ساتھ جھک جاتا ہے۔ اور اپنا سر سجدہ میں ڈال دیتا ہے۔ تو یہ ادا اللہ تعالیٰ کو کچھ ایسی پسند آتی ہے۔ کہ نمازی سجدہ میں کہتا ہے۔ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى۔ تو خدا تعالیٰ اس کے لئے حکم فرما دیتا ہے۔ وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ۔ یہ سجدہ ہی کی برکتیں ہیں۔ کہ مسلمان کو سربلندی حاصل ہوئی۔ یہ خدا کے آگے جھکا۔ تو خدا نے ساری کائنات پر اسے شرف و سربلندی عطا فرما دی۔ معلوم ہوا۔ کہ نماز سربلندی کا ذریعہ ہے۔ اسی لئے مسلمان کی یہ شان رہی ہے۔ کہ ؎

آ گیا عین لڑائی میں اگر وقتِ نماز
قبلہ رُو ہو کے زمیں بوس ہوئی قومِ حجاز

مگر افسوس آجکل کچھ ایسا رنگ بدلا ہے۔ کہ اگر کسی سے نماز کا پوچھا جائے۔ تو کہہ دیا جاتا ہے۔ اجی ہم غازی ہیں غازی۔ گویا غازی کا بے نمازی ہونا ہے۔ حالانکہ یہ بات غلط ہے۔ نماز میدانِ جہاد میں بھی

معاف نہیں ہوتی۔ اور پڑھنے والے پڑھتے ہی ہیں۔ نماز کے سجدے کی شرافت وعظمت اس ایک روایت سے بھی ظاہر ہے۔ جو حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ آپ سے کسی نے سجدہ کی فضیلت کا پوچھا۔ تو فرمایا۔ جس طرح بت کے آگے سجدہ کرنے سے دوزخ کا عذاب سہنا پڑے گا۔ اسیطرح یہ سجدہ خدا کے آگے کرنے سے جنت میں جگہ حاصل ہوگی۔ اور بھائیو! جس طرح ایک سجدہ کے نہ کرنے سے اور وہ بھی حضرت آدم علیہ السلام کے آگے شیطان مردود ہو گیا تھا۔ اسیطرح نماز کے کئی سجدے چھوڑ دینے سے اور وہ بھی اللہ کے آگے، بے نمازی بہت ہی بڑے گناہ کا ارتکاب کرتا ہے ؎

شیطاں ہزار مرتبہ بہتر ز بے نماز!!
کاں سجدہ پیش آدم واں پیش حق نکردا۔

## پانچ نمازیں

حضرات نمازیں پانچ فرض ہیں۔ اور پچھلے کسی وعظ میں آپ سن چکے۔ کہ یہ شب معراج کا تحفۂ حق ہے خدا تعالیٰ نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو امت کے لئے یہ تحفہ دیا تھا اور حدیث پاک میں ہے۔ کہ اللہ نے پچاس نمازیں فرض کی تھیں، تو ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا صدقہ ہے۔ کہ پچاس کی پانچ رہ گئی۔ اب اگر کوئی شخص یہ پانچ بھی ادا نہ کرے۔ تو اس سے بڑا بدقسمت اور کون ہوگا۔

## اختیار مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

حضرات! شب معراج میں اللہ سے پچاس نمازیں فرض کی تھیں۔ اور یہ وقارِ مصطفیٰ کا صدقہ ہے۔ کہ پچاس کی پانچ رہ گئیں۔ وہ وقارِ مصطفیٰ صلے اللہ علیہ وسلم تھا۔ آیئے! آپ کو اختیارِ مصطفیٰ صلے اللہ علیہ وسلم کی بھی ایک جھلک دکھاؤں۔ وہاں عرش پر پچاس میں سے

۴۵ کم کرائی گئیں۔ اور یہاں فرش پر ایک شخص کو ان پانچوں میں سے بھی کچھ کم کر دی گئیں۔ سنیئے! ایک شخص حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا۔ اور کہنے لگا۔ کہ میں اس شرط پر مسلمان ہوتا ہوں کہ نمازیں صرف دو پڑھوں گا۔ پانچ نہیں پڑھوں گا۔ اس موقعہ پر حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ نہیں فرمایا۔ کہ بھئی! نمازیں تو پانچ ہی ہیں۔ میرا کیا اختیار۔ جو پانچ ہیں سے تین چھوڑ دوں۔ نہیں بلکہ حدیث کے لفظ ہیں۔ کہ

فَاَسْلَمَ عَلٰٓی اَنَّہٗ لَا یُصَلِّیْ اِلَّا صَلَاتَیْنِ فَقَبِلَ ذٰلِکَ مِنْہُ

(مسند امام احمد ص۲۵ جلد ۵)

یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی یہ شرط قبول کرلی۔

اور وہ دو ہی نمازوں کی شرط پر مسلمان ہو گیا۔"

کیوں جناب! دنیا بھر میں ہے کوئی جو ان پانچ نمازوں میں سے کوئی نماز کسی کو معاف کر دے۔ توبہ! توبہ!! ایسا کون ہوسکتا ہے؟ ساری دنیا کے مسلمان مل کر بھی کوشش کریں۔ تو ایک پوری نماز تو برطرف۔ ایک رکعت بھی کم نہیں کر سکتے۔ مگر سبحان اللہ! کیا شان ہے اختیارِ مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کی۔ کہ پوری تین نمازیں معاف فرما دیں۔ پڑھئے درود شریف۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاحَبِیْبَ اللّٰہِ

**بے نماز**

اس موقعہ پر بے نمازوں کی بیباکی ماننا پڑتی ہے۔ کہ انہوں نے پانچوں کی پانچ ہی اپنے لئے معاف کر رکھی ہیں۔ مگر بھائیو! یہ بیباکی بڑی بری چیز ہے۔ کل قیامت کے روز جہنمیوں سے جنتی جب یہ پوچھیں گے۔

مَا سَلَکَکُمْ فِیْ سَقَرَ

"تمہیں کس چیز نے جہنم میں ڈالا"؟

تو وہ ایک جواب یہ بھی دیں گے۔ کہ

لَمْ نَکُ مِنَ الْمُصَلِّیْنَ

"ہم نماز نہیں پڑھا کرتے تھے"۔

ہاں تو میرے بھائیو! نماز بڑی برکت والی۔ اور برے کاموں سے روکنے والی چیز ہے۔ اسے اپناؤ۔ اور نمازی بنو۔ اور غازی بنو۔ مجاہد بنو۔ عابد بنو۔ نیک بنو۔ اور ایک بنو۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ہ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ نَقّٰی قُلُوْبَ الصَّآئِمِیْنَ۔ وَ رَوَّحَ اَرْوَاحَ الْقَآئِمِیْنَ۔ وَھَدَانَآ اِلٰی سَوَآءِ السَّبِیْلِ۔ نَحْمَدُہٗ عَلٰی نَعْمَآئِہِ الْمُتَکَاثِرَۃِ۔ وَاٰلَآئِہِ الْمُتَوَافِرَۃِ۔ فِیْ ھٰذَا الشَّھْرِ الْجَلِیْلِ وَنَشْکُرُہٗ عَلٰٓی اَنْ جَعَلَ لَنَآ اَوَّلَہٗ مَغْفِرَۃً وَّ

اَوْسَطُهٗ رَحْمَةً وَّ اٰخِرُهٗ عِتْقًا مِّنَ الْعَذَابِ
الْوَبِيْلِ. اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ
لَا شَرِيْكَ لَهُ الْمَلِكُ الْجَلِيْلُ. وَاَشْهَدُ
اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ
اللَّائِقُ بِالتَّعْظِيْمِ وَالتَّبْجِيْلِ

اَمَّا بَعْدُ

اَيُّهَا الْاِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ الَّذِيْ
خَلَقَكَ فَسَوَّاكَ وَسَلَكَ بِكَ سَوَاۤءَ السَّبِيْلِ
مَا هٰذِهِ الْغَفْلَةُ. وَمَا هٰذِهِ الْجُرْاَةُ. اَمَا
تَعْلَمُ اَنَّ الدُّنْيَا دَارُ رَحِيْلٍ. كُنْ فِي الدُّنْيَا
كَاَنَّكَ غَرِيْبٌ اَوْ كَعَابِرِ سَبِيْلٍ. وَعَلَيْكَ
بِهٰذَا الشَّهْرِ الْمُبَارَكِ شَهْرِ الصِّيَامِ وَالْقِيَامِ
شَهْرِ التَّوْبَةِ مِنَ الْاٰثَامِ. شَهْرِ التَّرَاوِيْحِ وَ
التَّرْتِيْلِ. فَاغْتَنِمْهُ وَلَا تُضَيِّعْهُ فَاِنَّهٗ قَدِ
انْتَصَفَ وَطَلَبَ مِنْكُمُ الرَّحِيْلَ. قَدْ ذَهَبَ

اَكْثَرُهٗ وَمَا بَقِيَ مِنْهُ اِلَّا قَلِيْلٌ - وَهَا سَتُظِلُّ عَلَيْكُمْ
لَيْلَةٌ مُّبَارَكَةٌ - لَيْلَةُ الشَّرَفِ وَالْعِزَّةِ - لَيْلَةُ الْقَدْرِ
هِيَ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ - تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ
الرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ وَيُصَافِحُوْنَ مَنْ هُوَ
مَشْغُوْلٌ بِالْعِبَادَةِ وَالتَّسْبِيْحِ وَالتَّهْلِيْلِ - فَاللّٰهَ
اللّٰهَ لَا تَنَامُوْا فِيْهَا فَاِنَّ نَوْمَكُمْ بَعْدَ الْمَوْتِ
طَوِيْلٌ - وَاَكْثِرُوْا فِيْهَا ذِكْرَ اللّٰهِ وَ تِلَاوَةَ
الْقُرْاٰنِ بِالتَّرْتِيْلِ - وَاطْلُبُوْهَا فِي الْعَشْرِ
الْاَوَاخِرِ مِنْ هٰذَا الشَّهْرِ فَعَسٰٓى اَنْ تَجِدُوْهَا
وَيَرْحَمَكُمْ رَبُّكُمْ فِيْهَا وَيَغْفِرَلَكُمْ كُلَّ
كَثِيْرٍ وَّقَلِيْلٍ - وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ الصَّحِيْحِ
عَنْ صَاحِبِ اللِّسَانِ الْفَصِيْحِ عَلَى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ قَامَ لَيْلَةَ الْقَدْرِ
اِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ
وَوَرَدَ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلَ
الْعَشْرُ الْاَوَاخِرُ شَدَّ مِیْزَرَہٗ۔ وَاَیْقَظَ اَھْلَہٗ۔ وَ
اَحْیَی اللَّیْلَ کُلَّہٗ ۔ اِخْوَانِیْ ھٰذِہِ اللَّیْلَۃُ قَدْ
تَکَرَّرَتْ عَلَیْکُمْ وَاَظَلَّتْ فِیْ کُلِّ سَنَۃٍ
عَلَیْکُمْ وَاَنْتُمْ ضَیَّعْتُمُوْھَا وَمَا عَلِمْتُمْ قَدْرَھَا
وَفَضْلَھَا وَھٰذِہٖ سَنَۃٌ قَدْ تَفَضَّلَ اللّٰہُ عَلَیْکُمْ
فَاَبْقَاکُمْ فَاسْتَقْبِلُوْھَا بِالْخُلُوْصِ وَالْفِعْلِ
الْجَمِیْلِ. کَمْ مِنْ قَائِمٍ کَانَ مَعَکُمْ فِی السَّنَۃِ
الْمَاضِیَۃِ۔ وَکَمْ مِنْ صَائِمٍ کَانَ مُصَاحِبَکُمْ
فِی اللَّیْلَۃِ الْخَالِیَۃِ. فَجَآءَہُ الْمَوْتُ. وَنُوْدِیَ
عَلَیْہِ نِدَآءَ الْفَوْتِ۔ فَلَمْ یَجِدْ اِلَّا الْحَسْرَۃَ
وَالنَّدَامَۃَ عَلٰی تَرْکِ التَّعْجِیْلِ۔ فَلَا تَکُوْنُوْا
مِثْلَھُمْ وَلَا تَغْفُلُوْا کَغَفْلَتِھِمْ وَ لَا تَنَامُوْا
کَنَوْمِھِمْ کَیْلَا تَتَحَسَّرُوْا کَحَسْرَتِھِمْ وَاخْشَوْا
یَوْمًا عَبُوْسًا وَّھُوَ عَلَی الْمُجْرِمِیْنَ ثَقِیْلٌ. فَاَمَّا

مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَاجْتَهَدَ فِیْ عُمْرِهٖ دَخَلَ
فِیْ دَارِ النَّعِیْمِ وَوَجَدَ الثَّوَابَ الْجَمِیْلَ۔ وَاَمَّا
مَنْ طَغٰی وَاٰثَرَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا وَصَرَفَ عُمْرَهٗ
فِی الْخَطِیْئٰاتِ وَانْهَمَكَ فِی اللَّذَّاتِ۔ اُخِذَ
بِالْاَخْذِ الْوَبِیْلِ۔ اَللّٰهُمَّ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ
اَنْتَ رَبُّنَا وَرَاحِمُنَا وَنَحْنُ عِبَادُكَ الْعَاصُوْنَ
الْمُجْرِمُوْنَ فَارْحَمْنَا وَاعْفُ عَنَّا وَتَجَاوَزْ عَنْ
خَطَایَانَا وَلَا تَبْطِشْنَا فَاِنَّ بَطْشَكَ لَشَدِیْدٌ
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِی الْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ
وَنَفَعَنَا وَاِیَّاكُمْ بِالْاٰیٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِیْمِ۔ اِنَّهٗ
تَعَالٰی جَوَادٌ كَرِیْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِیْمٌ۔

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ پر ۹ درج ہے
وہاں سے پڑھیے

رمضان شریف میں سُنتے ہیں چوتھے جمعہ کا وعظ منعقدہ

# جماعت

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِیْنَ۔ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

صَلٰوةُ الْجَمَاعَةِ تَفْضُلُ صَلٰوةَ الْفَذِّ بِسَبْعٍ وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَةً

(متفق علیہ مشکوٰۃ شریف)

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جماعت کے ساتھ نماز پڑھنا اکیلے نماز پڑھنے سے ستائیس درجہ زیادہ ثواب رکھتی ہے ۔

---

حضرات! نماز کا بیان آپ سُن چکے۔ اب میں آپ کو نماز باجماعت کے فضائل اور اس کی اہمیت سنانا چاہتا ہوں۔ میرے بھائیو! نماز باجماعت ادا کرنا بڑا درجہ رکھتی ہے۔ اور جو حدیث پاک میں نے پڑھی

ہے۔ اس میں اسی حقیقت کا اظہار فرمایا گیا ہے۔ کہ اکیلے نماز پڑھنے سے نماز باجماعت ادا کرنا ستائیس درجہ زیادہ ثواب رکھتی ہے۔

## سنّت مؤکّدہ

حضرات! نماز باجماعت ادا کرنا سنت موکّدہ ہے۔ یعنی بڑی ضروری۔ حتیٰ الامکان اسے چھوڑنے کی اجازت نہیں۔ چنانچہ حدیث پاک میں آتا ہے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک نابینا آیا۔ اور عرض کی۔ یا رسول اللہ! میرے پاس کوئی آدمی نہیں۔ جو مجھے مسجد میں لے آیا کرے۔ اس لئے آپ مجھے گھر ہی نماز پڑھ لینے کی اجازت دیدیں۔ حضور علیہ السلام نے پہلے تو اُسے اجازت دیدی۔ پھر اس سے پوچھا۔ کہ اذان کی آواز تم سنتے ہو یا نہیں؟ اس نے عرض کی۔ سنتا ہوں یا رسول اللہ! فرمایا تو پھر جماعت میں آیا کرو۔ (مشکوٰۃ شریف صفحہ)

دیکھ لیجئے! حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک نابینا کو بھی جماعت میں شریک ہونے کی تاکید فرمائی۔ اسی لئے یہ سنت موکّدہ ہے۔

## کوٹھیاں

میرے بزرگو! آجکل رواج ہے۔ کہ لوگ اپنی کوٹھیاں شہر سے باہر بنواتے ہیں۔ ممکن ہے۔ بعض لوگ اذان کی آواز سے بچنا چاہتے ہوں۔ مگر وہ کہتے ہیں نا! کہ "جھوٹے کے گھر تک پہنچو"! خدا تعالیٰ نے بھی لاؤڈ سپیکر تیار کروا دیئے۔ تاکہ اذان کی آواز لاؤڈ سپیکر سے کوٹھیوں تک بھی جا پہنچے۔ اور انہیں یہ عذر پیش کرنے کا موقعہ نہ مل سکے۔ کہ ہمیں اذان کی آواز نہیں آتی تھی۔

میرا یہ مطلب نہیں۔ کہ سبھی یکساں ہیں۔ بعض امیر حضرات بھی اللہ کی یاد میں سرگرم نظر آتے ہیں۔ اور نماز باجماعت ادا کرتے ہیں مگر افسوس کہ ایسے لوگ بہت تھوڑے ہیں۔ مسجدوں میں زیادہ تر رونق غریبوں ہی کے دم سے ہے۔

**غریب**

میرے بھائیو! اگر تم میں سے کوئی غریب ہے۔ تو اس بات پر رنجیدہ نہ ہونا۔ بلکہ مبارک ہو۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے۔ کہ

يَدْخُلُ الْفُقَرَاءُ الْجَنَّةَ قَبْلَ الْاَغْنِيَاءِ بِخَمْسِ مِائَةِ عَامٍ۔

(مشکوٰۃ شریف ص۴۳۹) یعنی امیروں سے پانچ سو سال پہلے فقراء جنت جائیں گے۔

سمجھے کچھ آپ؟ مطلب یہ کہ امیر اپنے حساب وکتاب میں مصروف ہوں گے۔ اور غریب لوگوں کو قلت مال کی وجہ سے حساب بھی بہت تھوڑا دینا پڑے گا۔ اور [redacted] امیروں سے پہلے جنت میں چلے جائیں گے چنانچہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم ہی نے دوسری جگہ ارشاد فرمایا ہے۔ کہ

قِلَّةُ الْمَالِ اَقَلُّ لِلْحِسَابِ۔ (مشکوٰۃ شریف ص۴۴۰)

یعنی تھوڑے مال سے حساب بھی تھوڑا ہوگا۔

چنانچہ آپ دنیا ہی میں دیکھ لیجئے۔ کہ جس قدر زیادہ دولت ہوگی اسی قدر زیادہ حساب وکتاب بھی رکھنا پڑتا ہے۔ اور آدمی سوچے تو مال کی کثرت بعض اوقات جان لیوا بھی بن جاتی ہے۔ غریب آدمی اپنی نیند سوتا ہے۔ اپنی نیند اٹھتا ہے۔ مگر امیر آدمی کو نیند بھی نہیں آتی۔

**لطیفہ**

مجھے اچھی طرح یاد ہے۔ انگریزوں کے زمانہ میں ہزار ہزار روپے کا بھی نوٹ تھا۔ انگریزوں نے یہ نوٹ اچانک بند کر دیا۔ میں اس زمانہ میں راولپنڈی رہتا تھا۔ وہاں سننے میں آیا۔ کہ ایک رئیس آدمی نے ریڈیو میں یہ خبر سنی۔ تو خبر سنتے ہی بچارے کا ہارٹ فیل ہو گیا۔ اور غریب لوگ خوش تھے۔ وہ یہ کہتے تھے۔ کہ خدا کرے۔ سو سو کا نوٹ بھی بند ہو۔ جن کے پاس نوٹ ہیں۔ فکر

انہیں۔ ہمیں کیا۔

**علمی لطیفہ** ایک رئیس آدمی نے بڑے فخر سے ایک غریب آدمی سے کہا۔ تم ہماری شان کو کیا سمجھو۔ ہم ہی جن سے خدا تعالیٰ خود قرض طلب فرماتا ہے۔ چنانچہ فرمایا۔

مَنْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا۔

غریب نے جواب دیا۔ اور یہ بھی معلوم ہے۔ کہ خدا تعالیٰ یہ قرض طلب فرما کن لوگوں کے لئے رہا ہے؟ یہ ہم غریبوں کے لئے ہی طلب فرما رہا ہے۔ اور یہ ظاہر ہے۔ کہ قرض دوست یا دشمن ہر کسی سے لے لیا جاتا ہے۔ مگر لیا ہمیشہ دوستوں ہی کے لئے جاتا ہے۔

(نصائح العارفین ص۲۱۴)

**ایک روایت** اسی کتاب کے اسی صفحہ پر ایک اور روائت بھی درج ہے۔ فرماتے ہیں۔ قیامت کے روز اللہ تعالیٰ امیروں سے فرمائے گا۔

كَيْفَ اَنْفَقْتُمْ اَمْوَالَكُمْ۔ تم نے اپنا مال کیسے خرچ کیا؟

اور غریبوں سے یوں ارشاد فرمائے گا؟

كَيْفَ اَمْضَيْتُمْ اَحْوَالَكُمْ۔ تم نے اپنا حال کیسے گذارا۔

گویا امیروں سے مال کا پوچھے گا۔ اور غریبوں سے حال کا دریافت فرمائے گا۔ اور ان دونوں سوالوں سے فضیلت غریبوں کی ظاہر ہے۔

ہاں تو بھائیو! نماز باجماعت ادا کرنا بہت بڑی فضیلت کی بات ہے۔ ادا تو تنہا بھی ہو جاتی ہے۔ مگر جو بات جماعت میں ہے۔ وہ تنہائی میں کہاں۔

**ایک مسئلہ** دیکھئے! آپ کو پہلے ایک فقہی مسئلہ سناؤں۔ اس کے

بعد پھر جماعت کا ایک عظیم فائدہ بتاؤں۔ ایک شخص منڈی میں جاتا ہے۔ اور مثلاً سیبوں کی ایک پوری ٹوکری خرید کر گھر لے آتا ہے۔ گھر آکر اس نے ٹوکری کو جو الٹا۔ تو اس نے دیکھا۔ کہ ٹوکری کے اوپر اوپر تو سیب اچھے ہیں۔ مگر نیچے کے سب سیب گندے اور سڑے ہوئے ہیں۔ اب اس موقعہ پر شریعت کا یہ ارشاد ہے۔ کہ چونکہ سودا ساری ٹوکری کا ہوا ہے۔ اس لئے اگر وہ شخص سیب رکھنا چاہے تو سب کے سب اچھے برے سبھی رکھے۔ اور اگر واپس کرنا چاہے تو سب کے سب اچھے برے سبھی واپس کرے۔ اس بات کی اجازت نہیں۔ کہ چن کر اچھے اچھے تو رکھ لے۔ اور سڑے ہوئے واپس کر دے۔ نہیں! یا سب رکھے یا سب واپس کر دے۔ میرے بھائیو! یہی صورت نمازِ باجماعت میں بھی ہے۔ کہ ہم گنہگار جب جماعت میں شریک ہوئے تو اس جماعت میں کئی اللہ کے نیک اور مقبول بندے بھی شریک ہونگے اب یہ ساری جماعت کی نماز اللہ کے حضور جو پہنچی۔ تو خدا تعالیٰ کی رحمت یا تو ساری جماعت کی نماز قبول فرمائے گی۔ یا پھر ساری جماعت کی نماز لوٹا دے گی۔ اور ظاہر ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ اپنے مقبول بندوں کی نماز تو لوٹائے گا نہیں۔ قبول ہی فرمائے گا۔ تو جہاں وہ اپنے نیک بندوں کی نمازیں قبول فرمائے گا۔ وہاں ہم گنہ گاروں کی بھی قبول فرما لیگا۔

## نماز کی برکتیں

حضرات! نماز کی بے شمار برکتوں میں سے ایک برکت اور اس کا فائدہ یہ بھی ہے۔ کہ پانچ دفعہ اہل محلہ کے ساتھ مل کر بیٹھو۔ ان کے دکھ درد میں شرکت کرو۔ امام کی اطاعت کرو۔ اپنے ہمسایوں کے ساتھ ایک منظم جماعت بن کر زندگی بسر کرو آج کے نئی روشنی والے نماز کو کچھ اہمیت نہیں دیتے۔ حالانکہ نماز میں دین و دنیا کی برکتیں ہیں۔ ذرا اس نماز کے اجزاء کو اور بھی زیادہ تحلیل

کرکے تو دیکھئے۔ کہ اس کے کیا کیا فوائد ہیں۔ بنظرِ انصاف دیکھئے۔ اور بتائیے کہ نماز کے اندر مذکورہ بالا فوائد کے علاوہ کیا یہ تقاضے بھی نہیں ہیں۔ کہ تمہارا جسم پاک ہو۔ تمہارے کپڑے پاک ہوں۔ تم علی الصبح بیدار ہو۔ تم دن میں پانچ مرتبہ اپنے دست و بازو۔ چہرہ و گردن۔ ہاتھ اور منہ کو صاف و پاک کرو۔ پھر دل کی یکسوئی کے ساتھ خدا کی قدرت و رحمت اور اپنے فرائض پر غور کرو۔ خدا کی یاد سے اپنے دل و دماغ کو زندگی بخشو۔ پاکبازی سیکھو۔ اپنے اعضاء کو حرکت دیتے رہو مساوات اور اشتراکِ عمل کی صفیں آراستہ کرتے رہو۔ کیوں میرے بھائیو! نماز کے اندر کیا یہ سب فوائد موجود نہیں ہیں؟ ہیں اور یقیناً ہیں! پھر ایسی برکتوں والی چیز کو چھوڑ دینا کیا دین و دنیا سے محرومی کے مترادف نہیں؟ یقیناً ہے۔ بھائیو! نماز بڑی اہم اور جسمانی و روحانی ترقی کا ذریعہ ہے۔ بھائیو! یہ حقیقت ہے۔ کہ اگر تم اپنے جملہ اعضاء کے ساتھ سجدہ میں گر پڑو گے۔ تو کیا ہوگا؟ ؎

گرے سر کے بل تم جو راہِ خدا میں
قدم چوم لے گی ہمالہ کی چوٹی

ہاں تو میں نماز باجماعت کا ذکر کر رہا تھا۔ کہ جماعت کے ساتھ نماز پڑھنا تنہا نماز پڑھنے سے بہت زیادہ افضل ہے۔

## اہلِ سنّت و جماعت

اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک دوسری جگہ فرمایا ہے۔ کہ

عَلَيْكَ بِالْجَمَاعَةِ فَإِنَّمَا يَأْكُلُ الذِّئْبُ الْقَاصِيَةَ (مشکوٰۃ ص۹۶)

"یعنی جماعت کو لازم پکڑو۔ کیونکہ جو بکری ریوڑ سے دُور رہے۔ اُسے بھیڑیا کھا جاتا ہے۔"

بھیڑیا کون ہے؟ شیطان۔ یعنی جماعت سے الگ رہنا شیطان

کے قابو میں آ جانے کے مترادف ہے۔ بھائیو! ساری دنیا کی طرف نظر دوڑاؤ۔ دنیا بھر کے مسلمانوں کی اکثریت ائمہ اربعہ کے مقلدین کی ہے۔ اور مقلدین ائمہ اربعہ سوادِ اعظم اور جماعت حقہ ہے۔ پس اس جماعت سے الگ رہنا بہت بڑی بات ہے۔ اور ہدایت کے منافی ہے۔ پس ہمیں ارشادِ حدیث کے مطابق کہ فَعَلَيْكَ بِالْجَمَاعَةِ اہل سنت و جماعت ہی میں رہنا چاہیئے۔

## فرشتوں کی جماعت

حضرات! قرآن پاک میں حضرت آدم علیہ السلام کے ذکر میں خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ کہ رب نے فرشتوں کی ساری جماعت سے فرمایا۔ کہ

اُسْجُدُوْا لِاٰدَمَ۔ آدم کو سجدہ کرو۔

فَسَجَدُوْا اِلَّا اِبْلِیْسَ۔ سارے فرشتے سجدہ میں جھک گئے مگر شیطان تنہا الگ کھڑا رہا۔

میرے بھائیو! جانتے ہو۔ فرشتوں کی تعداد کتنی ہے؟ بھائیو! اس کا حقیقی علم اللہ ہی کو ہے۔ ہاں ہم اتنا ضرور جانتے ہیں۔ کہ

## قبرِ انور

حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی قبرِ انور پر ہر روز ستر ہزار فرشتے صبح اور ستر ہزار شام کو نازل ہوتے ہیں۔ اور قیامت تک اسیطرح نازل ہوتے رہیں گے۔ اور ہر روز نیا گروپ ہی نازل ہوتا ہے۔ جو فرشتے آج نازل ہوتے ہیں ــــ قیامت تک پھر ان کی باری نہیں آتی۔ یہ مضمون ایک حدیث کا ہے۔ جو مشکوٰۃ شریف باب الکرامات صفحہ ۵۴۸ پر موجود ہے۔ اسی سے اندازہ کر لیجئے۔ کہ اللہ کے فرشتوں کی کتنی تعداد ہے؟ بھائیو اس حدیث پاک کے یہ لفظ بھی سُن لو۔

حَتّٰی یَحُفُّوْا بِقَبْرِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم)

یَضْرِبُوْنَ بِاَجْنِحَتِہِمْ وَیُصَلُّوْنَ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم
"یہ فرشتے نازل ہو کر قبر انور کو گھیر لیتے ہیں۔ اور اپنے پروں کو قبر انور سے ملتے ہیں۔ اور حضور پر درود شریف پڑھتے ہیں"

خدا نہ کرے۔ کوئی شخص یہاں بھی بول اٹھے۔ اور کہہ دے کہ فرشتے یہ کیسا کام کرتے ہیں؟ کہ آسمان سے سیدھے مدینہ منورہ حاضر ہوتے ہیں؟ اور وہ بھی مسجد شریف کی نیت سے نہیں۔ بلکہ قبر انور کی نیت سے اور قبر انور کے چاروں طرف کھڑے ہو کر پھر قبر انور پر اپنے پَر ملنے لگتے" ہیں۔ اور درود شریف بھی پڑھتے ہیں۔ ان کو تو کعبہ شریف جانا چاہیئے تھا۔ کعبہ کا طواف کرنا چاہیئے تھا۔ وہاں اپنے پَر ملنے چاہئیں تھے۔ ہم ان بریلویوں سے جھگڑا کرتے تھے۔ کہ یہ یوں کہا کرتے ہیں۔ ؎

کعبہ کا نام تک نہ لیا طیبہ ہی کہا !!
پوچھا تھا ہم سے جس نے کہ نہضت کدھر کی ہے

مگر یہ ہزاروں لاکھوں فرشتے بھی اسی شعر کے مصداق نکلے۔ کہ آسمان سے سیدھے مدینہ شریف ہی پہنچتے ہیں۔ اور قیامت تک پہنچتے ہی رہیں گے۔ اور اس طرح کہ ؎

ستر ہزار صبح ہیں ستر ہزار شام !!
یوں بندگیٔ زلف و رخ آٹھوں پہر کی ہے!
جو ایک بار آئے دوبارہ نہ آئیں گے
رخصت ہی بارگاہ سے بس اس قدر کی ہے

**سلام**

اور بھائیو! یہی وہ مقدس بارگاہ ہے۔ کہ فرشتے ہی کیا۔ جن و بشر، شمس و قمر، شجر و حجر اور بحر و بر بھی جہاں سلام کے لئے حاضر ہوتے ہیں۔

کیا خوب لکھا ہے اعلیحضرت قدس سرہ العزیز نے کہ ؎

جن و بشر سلام کو حاضر ہیں السلام
یہ بارگاہِ مالکِ جن و بشر کی ہے
شمس و قمر سلام کو حاضر ہیں السلام
خوبی انہی کی جوت سے شمس و قمر کی ہے
سب بحر و بر سلام کو حاضر ہیں السلام
تملیک انہی کے نام تو ہر بحر و بر کی ہے
سنگ و شجر سلام کو حاضر ہیں السلام
کلمے سے تر زبان درخت و حجر کی ہے
عرض و اثر سلام کو حاضر ہیں السلام
ملجا یہ بارگاہِ دعا و اثر کی ہے!
شوریدہ سر سلام کو حاضر ہیں السلام
راحت انہی کے قدموں سے شوریدہ سر کی ہے
خستہ جگر سلام کو حاضر ہیں السلام!
مرہم یہیں کی خاک تو خستہ جگر کی ہے
سب خشک و تر سلام کو حاضر ہیں السلام
یہ جلوہ گاہِ مالکِ ہر خشک و تر کی ہے
سب کرّ و فر سلام کو حاضر ہیں السلام
ٹوپی یہیں تو خاک پہ ہر کرّ و فر کی ہے
اہلِ نظر سلام کو حاضر ہیں السلام
یہ گرد ہی تو سرمۂ اہل نظر کی ہے

ہاں تو یہ ہر روز ستر ستر ہزار فرشتے جو قبرِ انور پر سلام کے لئے حاضر ہوتے ہیں۔ قیامت تک ہر روز نئے فرشتے ہی اترتے رہیں گے

اب کون ہے۔ جو ان کی تعداد کا اندازہ لگا سکے۔ بھائیو! یہ اتنی بڑی جماعت فرشتوں کی سب کی سب حضرت آدم علیہ السلام کے آگے جھک گئی۔ اِلَّآ اِبْلِیْسَ" مگر ایک ابلیس تنہا ایک طرف اِن سب کو بُری نظر سے دیکھتا رہا۔ اور ان سب کو غیر اللہ کے آگے جھکا ہوا سمجھ کر صرف اپنے آپ ہی کو اچھا اور سب فرشتوں کو مشرک سمجھتا رہا۔

سبحان اللہ! اللہ کے خلیفہ و پیغمبر حضرت آدم علیہ السلام کی بھی کیا شان ہے۔ کہ اتنی بڑی فرشتوں کی جماعت آپ کے آگے جھک گئی اور دوستو! صرف ایک شیطان تھا۔ جو اس جماعت سے الگ رہا اسیطرح اب بھی جماعت سے جو الگ رہنے والا ہو۔ شیطان کو وہ اچھا لگتا ہے۔ اور اُسے وہ اپنا شکار بنا لیتا ہے۔ کیونکہ اس میں اُسے اپنی جھلک نظر آتی ہے۔ اور اسی لئے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔

فَعَلَیْکَ بِالْجَمَاعَۃِ

یعنی خبردار! جماعت کا ساتھ نہ چھوٹے۔

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا واقعہ

حضرات! نماز با جماعت پڑھنا صحابہ کرام علیہم الرضوان کو اس قدر مرغوب تھا۔ کہ وہ نفوس قدسیہ جماعت کو کبھی ترک نہ فرماتے تھے اور اس کے ترک کو ایک نقصان عظیم سمجھتے تھے۔ چنانچہ مولانا رومی علیہ الرحمۃ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا ایک واقعہ لکھا ہے۔ کہ ایک روز صبح نماز کے وقت آپ کو کسی نے آواز دی۔ اور کہا اے معاویہ! اٹھ نماز فجر جماعت کے ساتھ ادا کر۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اٹھے۔ اور آپ نے دیکھا۔ کہ آواز دینے والا نظر نہیں آ رہا۔ آپ نے دریافت فرمایا۔ کہ مجھے جماعت کے ساتھ نماز پڑھنے کی تبلیغ کرنے والے تو کون ہے؟ جواب آیا۔ کہ حضرت! میں شیطان ہوں۔

حضرات! دیکھا آپ نے کہ شیطان ہو کر کیسی اچھی تبلیغ کر رہا ہے نماز باجماعت ادا کرنے کی تبلیغ واقعی بڑی اچھی بات ہے مگر تعجب کی بات ہے۔ کہ شیطان اور اچھے کام کی تبلیغ؟ میرے بھائیو! یہیں سے یہ بات بھی سمجھ لو۔ کہ یہ شیطان مردود بڑے بڑے سوانگ بھرتا ہے۔ اور بعض اوقات تبلیغی بن کر بھی آ جاتا ہے۔ قرآن بھی پڑھتا ہے۔ حدیث بھی سناتا ہے۔ مگر اس مردود کی اچھی باتوں میں بھی کوئی خباثت ضرور پنہاں ہوتی ہے۔ اور یہ اپنی بدعقیدگی پھیلانے کی خاطر بعض اوقات بظاہر اچھی باتوں کی تبلیغ کرنے لگتا ہے۔ اور بڑا نیک و پارسا بن کر سامنے آ جاتا ہے۔

**لطیفہ**

میرے ایک دوست نے بتایا۔ کہ سیالکوٹ کی ایک مسجد میں نماز ظہر پڑھنے گیا۔ تو وہاں بعض بستر بند مبلغ نظر آئے۔ ان میں سے ایک صاحب اٹھے۔ اور کہنے لگے۔ صاحبان ہم یہاں تبلیغ کی خاطر آئے ہیں۔ اور ہم آپ سے چندہ نہیں مانگتے۔ بندہ مانگتے ہیں۔ میرے دوست کا بیان ہے۔ کہ میں فوراً اٹھا۔ اور کہا۔ صاحب! آپ بڑے فنکار ہیں۔ چندہ نہیں مانگتے۔ بندہ مانگتے ہیں حالانکہ بندہ میں ہی چندہ ہے۔ بندہ لے لیا۔ تو سب کچھ لے لیا فرمائیے! آپ ہم سے کیا چاہتے ہیں۔ تبلیغ کرنا ہے۔ تو امریکہ جاؤ جاپان جاؤ۔ عیسائیوں اور یہودیوں، سکھوں اور ہندوؤں میں تبلیغ کرو۔ یہ کیا کہ مسلمانوں ہی میں تبلیغ کرنے آ گئے۔ اور پھر تبلیغ کیا ہے۔ تو اصلاح معاشرہ کرو۔ اور موجودہ الحاد، مادر پدر آزادی کے خلاف کچھ کہو۔ یہ کیا کہ جو یا رسول اللہ کہے۔ وہ مشرک جلوس نکالے وہ بدعتی۔ جو گیارہویں پکائے وہ مشرک اور جو محفل میلاد کا انعقاد کرے۔ وہ بدعتی۔ گویا اپنوں سے جنگ اور پرایوں سے

صلح۔ بھائیو! مشکوٰۃ شریف میں حدیث پاک کے یہ لفظ سننے کے قابل ہیں۔ جو ان جیسے لڑنے مبلغوں کے لئے وارد ہوتے ہیں۔ کہ
يَقْتُلُوْنَ اَهْلَ الْاِسْلَامِ وَيَدْعُوْنَ اَهْلَ الْاَوْثَانِ ۔
یعنی "یہ لوگ مسلمانوں سے لڑیں گے۔ اور بت پرستوں کو چھوڑ دیں گے؛ (مشکوٰۃ شریف ص۵۲۷)

ہاں تو بھائیو! حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اس مبلغ کے داؤ میں نہیں آئے۔ اور فرمایا۔ کہ ملعون! نماز با جماعت پڑھنا مجھے خود مرغوب ہے۔ اور میں نماز باجماعت ہی پڑھوں گا۔ مگر تیرے کہنے سے نہیں۔ مجھے یقین ہے۔ کہ تیری اس تبلیغ میں تیری اپنی کوئی خباثت ضرور پنہاں ہے۔ پہلے مجھے بتا۔ کہ تو مجھے کیوں جماعت میں شریک کرا رہا ہے؟ شیطان نے جواب دیا۔ حضرت! سچی بات تو یہ ہے کہ پچھلے ہفتہ آپ کی اتفاقاً جماعت رہ گئی تھی۔ اور آپ جماعت کے رہ جانے سے اس قدر پشیمان ہوئے تھے۔ اور روتے تھے۔ کہ خدا تعالیٰ کو آپ کی یہ پشیمانی اتنی پسند آئی۔ کہ اس نے حکم دیدیا۔ کہ معاویہ کا رونا ہمیں پسند ہے۔ اس کے نامۂ اعمال میں ستر جماعتوں کا ثواب لکھ دیا جائے۔ قبلہ! میں نے سوچا کہ اگر آج بھی آپ کی جماعت رہ گئی۔ تو آپ پھر روئیں گے۔ اور خدا تعالیٰ آپ کو پھر ستر جماعتوں کا ثواب دیدے گا۔ اس لئے میں نے آپ کو جگا کر جماعت کے ساتھ ملنے کو کہا ہے۔ "تا کہ آپ کو ایک ہی جماعت کا ثواب ملے"۔

دیکھا آپ نے! بے ایمان نے حلوہ میں کس طرح اپنا زہر ملا کر دینا چاہا۔ بھائیو! یہ شیطان بڑا ہی مکار ہے۔ اس کی چالوں سے بچو یہ بے ایمان بڑے بڑے روپ بدل کر گمراہ کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ اسی لئے حضرت مولانا رومی فرماتے ہیں۔ ؎

اے بسا ابلیس آدم روئے است
پس نہ باید داد در ہر دست دست

## امامت

میرے بھائیو! جماعت کی فضیلت معلوم کر لینے کے بعد اب یہ بات بھی سمجھ لیجئے۔ کہ امام جماعت کیسا ہونا چاہیئے۔ یہ نہیں کہ صاحب ہمیں امام سے کیا۔ ہم تو قرآن کے پیچھے نماز پڑھتے ہیں۔ بھائیو! قرآن پڑھنے والا بھی دیکھنا ضروری ہے۔ اور اگر محض قرآن ہی کو دیکھنا ہے۔ تو پھر امام کی جگہ گراموفون ریکارڈ جس میں قرآن بھرا ہوا ہو۔ رکھ دیا جائے۔ تو اس کے پیچھے بھی نماز پڑھ لیا کرو۔ کیونکہ قرآن تو یہاں بھی ہے۔ اور آپ نے تو نماز قرآن کے پیچھے پڑھنی ہے کیوں صاحب! کیا یہ بات منظور ہے؟ اگر نہیں تو معلوم ہو گیا۔ کہ سب سے پہلے یہ دیکھنا ہے۔ کہ قرآن پڑھنے والا کون، اور کیسا ہے؟

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد

لیجئے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ملاحظہ فرمائیے۔ فرمایا:-

اِجْعَلُوْا اَئِمَّتَکُمْ خِیَارَکُمْ فَاِنَّھُمْ وَفْدُکُمْ فِیْمَا بَیْنَکُمْ وَ بَیْنَ رَبِّکُمْ (منتقی منہ) اپنے امام برگزیدہ لوگوں کو بناؤ کیونکہ وہ تمہارے اور تمہارے رب کے درمیان تمہارے نمائندہ ہیں"

اس ارشاد میں امام کا برگزیدہ ہونا بیان فرمایا گیا ہے۔ یعنی امام نیک عقیدہ اور نیک اعمال ہو۔ بدعقیدہ نہ ہو۔ برگزیدہ ہو۔ بدکار نہ ہو۔ خدا و رسول کا فرمانبردار ہو۔ میرے بھائیو! دیکھ لو آپ سب جانتے ہیں کہ اگر امام کے کپڑے پلید ہوں۔ تو چاہے وہ عالم و اعلم اور بہت بڑا مدرس بھی کیوں نہ ہو۔ اس کے پیچھے نماز جائز نہیں۔ کیوں؟ صرف

اس لئے کہ اس کے کپڑے پلید ہیں۔ تو بھائیو! جس کا دل ہی بدعقیدگی کی نجاست سے ملوث ہو۔ اس کے پیچھے نماز کیسے ہو سکتی ہے؟ بھائیو یہ بات میں اپنی طرف سے نہیں کہہ رہا۔ شریعت ہی کا یہ ارشاد ہے۔ نماز اور با جماعت نماز کوئی معمولی چیز نہیں۔ کہ آگے کوئی بھی کھڑا ہو جائے۔ ٹھیک ہے۔ خوب یاد رکھئے۔ امام کا خوش عقیدہ اور متبع سنت ہونا ضروری ہے۔ بھائیو! حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کا ایک واقعہ سنو۔ حدیث شریف میں آتا ہے۔ کہ ایک شخص نے جماعت کراتے ہوئے قبلہ شریف کی طرف منہ کر کے تھوک دیا حضور صلے اللہ علیہ وسلم دیکھ رہے تھے۔ آپ نے اس کے مقتدیوں سے فرمایا۔

لَا یُصَلِّیْ لَکُمْ

آئندہ یہ تمہیں نماز نہ پڑھائے۔ یعنی اس کے پیچھے نماز نہ پڑھنا۔ اس کے بعد جب وہ امام پھر نماز پڑھانے لگا۔ تو لوگوں نے اُسے امامت سے منع کر دیا۔ اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد اُسے سنا دیا۔ وہ شخص حضور علیہ السلام کے پاس آیا۔ تو پوچھنے لگا۔ کہ حضور! آپ نے کیا میرے پیچھے نماز پڑھنے سے روک دیا ہے؟ فرمایا۔ ہاں!

اِنَّکَ قَدْ اٰذَیْتَ اللّٰہَ وَ رَسُوْلَہٗ۔ (مشکوٰۃ شریف ص۹۳)

تو نے اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دی ہے۔

بھائیو! قبلہ کی طرف صرف تھوکنے والے کے پیچھے حضور نے نماز پڑھنے سے روک دیا۔ تو پھر غور کر لیجئے۔ کہ اگر ایک شخص سراپا بے ادب ہو۔ اور قبلہ و اہل قبلہ پر شرک و بدعت کی تھوک، تھوکنے کا عادی ہو۔ اس کے پیچھے نماز کیسے درست ہو

سکتی ہے؟
پس اے میرے بھائیو! نماز باجماعت پڑھو۔ اور اپنا امام وہ بناؤ۔ جو واقعی اپنا ہو۔ ورنہ ثواب جماعت تو بر طرف۔ نماز ہی کی خیر نہیں۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ؕ

اس کے بعد دوسری اذان اور

# پہلا خُطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ رَفَعَ السَّمَآءَ بِغَیْرِ عَمَدٍ تَرَوْنَهَا وَزَیَّنَهَا بِالنُّجُوْمِ وَالشَّمْسِ وَالْقَمَرِ بِحُسْبَانٍ ۔ وَبَسَطَ الْاَرْضَ فِرَاشًا وَّمِهَادًا وَّزَیَّنَهَا بِالزَّرْعِ وَالزَّیْتُوْنِ وَالْاَعْنَابِ وَالرَّیْحَانِ ۔ نَحْمَدُهٗ عَلٰۤی اَنْ خَلَقَنَا فَحَسَّنَ صُوَرَنَا وَجَمَّلَ سِیَرَنَا وَجَعَلَنَا مِنْ اَهْلِ الْاِیْمَانِ ۔ وَنَشْکُرُهٗ عَلٰۤی اَنْ اَظَلَّ عَلَیْنَا

شَهْرُ رَمَضَانَ۔ وَمَآ اَدْرَاكَ مَا شَهْرُ رَمَضَانَ۔
شَهْرٌ تُفْتَحُ فِيْهِ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ لِلصَّآئِمِيْنَ
وَتُغْلَقُ اَبْوَابُ النَّارِ عَلٰٓى اَهْلِ الْعِصْيَانِ۔
نَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا
شَرِيْكَ لَهٗ وَلَا ضِدَّ لَهٗ وَلَا نِدَّ لَهٗ فِى
السُّلْطَانِ۔ وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا
عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ شَفِيْعُ الْعُصَاةِ يَوْمَ الْمَحْشَرِ
سَيِّدُ الْاِنْسِ وَالْجَآنِّ

اَمَّا بَعْدُ

فَيَآ اَيُّهَا الثَّقَلَانِ۔ وَيَآ اَيُّهَا الْاِخْوَانُ وَ
الْخُلَّانُ۔ هٰذَا شَهْرٌ عَظِيْمٌ قَدْرُهٗ۔ فَخِيْمٌ
فَخْرُهٗ۔ قَدْ اَظَلَّ عَلَيْكُمْ ثُمَّ اٰذَنَكُمْ
بِقُرْبِ الرَّحِيْلِ۔ وَمَا بَقِىَ مِنْهُ اِلَّا قَلِيْلٌ
مِّنَ الزَّمَانِ۔ وَقَدْ ذَهَبَ مِنْكُمْ اَوَّلُهٗ
وَاَوْسَطُهٗ۔ وَجَآءَكُمْ اٰخِرُهٗ۔ اَوَّلُهٗ مَغْفِرَةٌ

وَاَوْسَطُهٗ رَحْمَةٌ ۔ وَاٰخِرُهٗ عِتْقٌ مِّنَ النِّيْرَانِ ۔
فِيْهِ لَيْلَةُ الشَّرَفِ وَالْقَدْرِ ۔ وَاللّٰهِ لَهِيَ خَيْرٌ
مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۔ مَنْ قَامَهَا اِيْمَانًا وَّاحْتِسَابًا
غُفِرَلَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنَ الْعِصْيَانِ ۔ فِيْهِ يُوَفّٰى
الصَّائِمُوْنَ اُجُوْرَهُمْ وَيُغْفَرُ الْقَائِمُوْنَ
ذُنُوْبُهُمْ وَتُكْتَبُ لَهُمْ بَرَآءَةٌ مِّنَ النِّيْرَانِ
فَهَلْ مِنْكُمْ مَنْ صَامَ عَنِ الْحَرَامِ وَاَفْطَرَ
عَلَى الْحَلَالِ وَهَلْ مِنْكُمْ مَنْ جَاهَدَ فِى
الْحَسَنَاتِ وَاحْتَرَزَ عَنِ الْمَعَاصِىْ وَالطُّغْيَانِ
وَهَلْ مِنْكُمْ مَنْ طَهَّرَ قَلْبَهٗ عَنِ الْحَسَدِ
وَالْبُغْضِ وَالْعَدَاوَةِ ۔ وَنَقّٰى صَدْرَهٗ مِنَ
الْعُجُبِ وَالرِّيَا وَالْكِبْرِ وَالْقَسَاوَةِ ۔ وَ
هَلْ مِنْكُمْ مَنْ اَمْسَكَ فِىْ صَوْمِهٖ عَنِ
الْكِذْبِ وَالْغِيْبَةِ وَالنَّمِيْمَةِ ۔ وَغَضَّ
بَصَرَهٗ عَنْ مَحَارِمِ اللّٰهِ الْعَظِيْمَةِ ۔ وَهَلْ

مِنْكُمْ مَنِ اسْتَغْفَرَ بِالْاَسْحَارِ۔ وَاجْتَهَدَ فِي تِلَاوَةِ كِتَابِ اللّٰهِ اٰنَاۤءَ اللَّيْلِ وَاَطْرَافَ النَّهَارِ۔ وَهَلْ مِنْكُمْ مَنْ قَامَ فِي لَيَالِي رَمَضَانَ۔ هَنِيْئًا لِمَنْ غُفِرَتْ ذُنُوْبُهٗ۔ وَ سُتِرَتْ عُيُوْبُهٗ۔ وَقُضِيَتْ حَاجَاتُهٗ۔ وَ اُجِيْبَتْ دَعْوَاتُهٗ وَكُتِبَ لَهٗ لِقَاۤءُ الرَّحْمٰنِ وَطُوْبٰى ثُمَّ طُوْبٰى لِمَنْ صَرَفَ الْاَيَّامَ الْخَالِيَةَ وَاللَّيَالِيَ الْمَاضِيَةَ فِي الصِّيَامِ وَالْقِيَامِ۔ وَ اجْتَهَدَ فِي تَرْكِ الْاٰثَامِ وَجَاهَدَ فِي اِرْضَاۤءِ رَبِّهِ الْمَنَّانِ۔ قُوْلُوْا رَافِعِيْنَ اَكُفَّ السُّؤَالِ اِلٰى حَضْرَةِ الرَّبِّ الْمُتَعَالِ۔ اَللّٰهُمَّ يَا حَنَّانُ يَا رَحْمٰنُ۔ يَا دَيَّانُ يَا مَنَّانُ۔ اِنَّا قَدِ امْتَثَلْنَا اَمْرَكَ وَتَجَنَّبْنَا نَهْيَكَ وَصُمْنَا الْاَيَّامَ وَقُمْنَا لَيَالِيَ رَمَضَانَ۔ وَنَحْنُ عِبَادُكَ الْعُصَاةُ الْمُجْرِمُوْنَ فَلَكَ فَارْتُ

ذُنُوبُنَا عَلٰى حَسَنَاتِنَا وَغَلَبَتْ سَيِّئَاتُنَا عَلٰى طَاعَاتِنَا وَاَنْتَ رَبُّنَا وَغَافِرُنَا وَرَاحِمُنَا فَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا فَمَنْ يَّغْفِرُنَا وَاِنْ لَّمْ تَرْحَمْنَا فَمَنْ يَّرْحَمُنَا وَاِنْ تَطْرُدْنَا فَمَنْ يُّقَرِّبُنَا وَاِنْ تُبْعِدْنَا فَمَنْ يُّؤْوِيْنَا فَلَا تُهْلِكْنَا بِذُنُوْبِنَا وَاغْفِرْ لَنَا مَا قَدَّمْنَا وَمَآ اَخَّرْنَا وَمَآ اَسْرَرْنَا وَمَآ اَعْلَنَّا وَمَآ اَظْهَرْنَا وَمَآ اَخْفَيْنَا وَاكْتُبْ لَنَا بَرَآءَةً مِّنَ النِّيْرَانِ۔

بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَّلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھئے

شوال المبارک کے پہلے روز کا وعظ بعنوان

# عید الفطر

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَہُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰی ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مُحَمَّدٍ رَسُوْلِہِ الْمُصْطَفٰی ! وَعَلٰی اٰلِہٖ مَصَابِیْحِ الدُّجٰی وَعَلٰی اَصْحَابِہٖ نُجُوْمِ الْھُدٰی ۔

## اَمَّا بَعْدُ

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

اِذَا کَانَ یَوْمُ عِیْدِھِمْ یَعْنِیْ یَوْمُ فِطْرِھِمْ بَاھٰی بِھِمْ مَلٰٓئِکَتَہٗ

(مشکوٰۃ شریف ص۱۸۲)

حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ عید الفطر کے دن اللہ تعالیٰ اپنے ذاکر بندوں کے ساتھ فرشتوں میں مفاخرت فرماتا ہے

حضرات! خدا کا ہزار بار شکر ہے۔ کہ اس نے ہمیں رمضان شریف کے روزے رکھنے کی توفیق عطا فرمائی۔ اور آج ہم اللہ تعالیٰ کی اسی نعمت کا شکر ادا کرنے کو یہ روز عید منا رہے ہیں۔

بھائیو! یہ دن بڑا ہی مبارک اور اہم ہے۔ ہم اس روز اپنے

اللہ سے بہت کچھ حاصل کریں گے۔ اور مہینہ بھر روزے رکھنے کے بعد اپنے مالک حقیقی سے لازوال انعام پائیں گے۔ میرے دوستو! میں نے جو حدیث پاک پڑھی ہے۔ یہ ایک بڑی طویل حدیث کا ایک حصہ ہے۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ رمضان شریف گذر جانے کے بعد جب عید کا دن آتا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے ساتھ فرشتوں میں مفاخرت فرماتا ہے۔ اور فرشتوں سے فرماتا ہے۔

یا مَلٰٓئِکَتِیْ مَا جَزَآءُ اَجِیْرٍ وَّفٰی عَمَلَہٗ

"اے میرے فرشتو! اُس مزدور کا بدلہ کیا ہے۔ جو اپنا کام پورا کر چکا ہو؟ فرشتے عرض کرتے ہیں۔ الٰہی! اس کا تو بدلہ یہی ہے کہ اس کے کام کی پوری پوری مزدوری دی جائے۔ یہ جواب سن کر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اے میرے فرشتو! میرے بندوں نے وہ کام پورا کر دیا۔ جو میں نے اُن پر فرض کیا تھا۔ اب یہ دعا کے لئے نکلے ہیں اور اپنی آوازیں اور ہاتھ بلند کر کے مجھ سے مغفرت طلب کر رہے ہیں۔ مجھے میری عزت و جلال کی قسم! میں ان کی دعائیں ضرور سنوں گا پھر فرماتا ہے۔ جاؤ میرے بندو! میں نے تمہارے گناہ معاف فرما دیئے۔ اور تمہاری خطائیں نیکیوں سے بدل ڈالیں"

بھائیو! یہ مفصل حدیث مشکوٰۃ شریف کے صفحہ ۱۷۴ پر موجود ہے۔ اندازہ کیجئے۔ کہ یہ روز سعید کتنا مبارک روز ہے۔ اس حدیث پاک سے معلوم ہوا۔ کہ یہ دن صرف اچھے کھانوں۔ نئے لباس۔ اور عطر و گلاب لگانے۔ خوشبو سونگھنے۔ ظاہری زیب و زینت دکھانے ہی کا دن نہیں۔ اور صرف انہی باتوں کا نام عید نہیں۔ بلکہ باطنی خشوع و خضوع اور روحانی تطہیر۔ گناہ کی آلائشوں سے صفائی۔ ترک معاصی۔ غربا و مساکین اور یتیموں بیواؤں کی اعانت

اور اللہ کی رضا جوئی یہ باتیں بھی پیش نظر ہونی چاہئیں۔ بغیر ان باتوں کے عید برائے نام عید ہوگی۔ بلکہ سچ پوچھئے۔ تو ان باتوں کے بغیر روزِ عید روز عید نہیں بلکہ روزِ وعید بن جاتا ہے۔ اسی لئے کہا گیا ہے۔ کہ

لَیْسَ الْعِیْدُ لِمَنْ لَبِسَ الْجَدِیْدَ
اِنَّمَا الْعِیْدُ لِمَنْ خَافَ الْوَعِیْدَ

یعنی عید اس کی نہیں۔ جس نے نئے کپڑے پہن لئے۔ عید اس کی ہے۔ جو خدا کے عذاب سے ڈرا۔

لَیْسَ الْعِیْدُ لِمَنْ رَکِبَ الْمَطَایَا!
اِنَّمَا الْعِیْدُ لِمَنْ تَرَکَ الْخَطَایَا!

عید اس کی نہیں۔ جو مختلف سواریوں پر سوار ہوا۔ عید اس کی ہے۔ جس نے گناہوں کو چھوڑا۔

**قطعۂ عید** حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ سے چند بچوں نے عید سے ایک روز قبل درخواست کی۔ کہ ہمیں کوئی قطعۂ عید لکھ دیجئے۔ تو حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے حسب ذیل رباعی لکھ کر دی ؎

خلق گوید کہ فردا روزِ عید است
خوشی در روحِ ہر مومن پدید است
دراں روزے کہ با ایمان بمیرم
مرا در ملکِ خود آں روز عید است

یعنی لوگ کہہ رہے ہیں۔ کہ کل عید کا روز ہے۔ گر میں تو جس روز ایمان سلامت لے کر جہان سے اٹھوں گا۔ میرے لئے وہ روز روزِ عید ہوگا۔

سبحان اللہ! کیا بات ارشاد فرمائی۔ کہ اگر ایمان ہی سلامت

نہیں۔ تو کیسی عید؟ میرے بزرگو! عید کا روز اپنے گناہوں کی معافی کا روز ہے۔ اس روز فضول خرچیوں اور دیگر منہیاتِ شرعیہ کا ارتکاب کرکے اس روز کو اپنے لئے وعید کا روز نہ بنا لو۔

بظاہر اچھے اور اُجلے کپڑے پہن لئے مگر دل اگر برا اور گناہوں کی میل سے گندہ ہو۔ تو یہ اُجلے کپڑے بالکل ایسے ہی سمجھیے۔ جیسے کسی نجاست پر چاندی کا ورق چپکا دیا جائے۔ مزہ تو جب ہے۔ کہ ظاہر کی طرح باطن بھی صاف ستھرا ہو۔

## اِسلامی عید

میرے بھائیو! ہماری عید دوسرے لوگوں کی دُنیوی عیدوں کی طرح کی عید نہیں ہے۔ اسلامی عید ایک نہایت بلند تخیل پر مبنی ہے۔ اسلام کی دیگر خوبیوں کے علاوہ یہ موقعہ بھی دین کی عظمت و برتری کے اظہار کا موقعہ ہوتا ہے۔ اس جشنِ مسرت کو مسلمان دیگر اقوام کی طرح لہو و لعب اور لغویات و خرافات میں نہیں گذارتے۔ بلکہ احکام خداوندی کی بجا آوری کے شکریہ میں سارے شہر اور قرب وجوار کے مسلمان ایک مرکز پر جمع ہو کر اور ایک امام کے پیچھے اپنے معبود حقیقی کے سامنے سرِ نیاز جھکا دیتے ہیں۔ اور سب ایک ہی جذبہ اور ایک ہی سرور میں مست ہوتے ہیں۔ اور صرف اپنے اللہ کی خوشنودی و رضا جوئی پیشِ نظر ہوتی ہے۔ ہماری عید کو لہو، لعب اور خرافات، لغویات سے کوئی تعلق نہیں۔ یہ عید اپنے اللہ کا شکر ادا کرنے کے لئے ہوتی ہے۔ اور سچ پوچھئے۔ تو یہ عید کا روز در اصل روزہ داروں کے لئے عید کا روز ہے۔ روزہ دار مہینہ بھر اللہ کی اطاعت میں مشغول رہ کر اس روز اپنے اللہ سے اجر پاتے ہیں۔ چنانچہ شاعر لکھتا ہے۔ ؎

عید خدا کے پیاروں کی ہے        یعنی روزہ داروں کی ہے

سب محنت منظور ہوتی ہے ہر کوشش منظور ہوتی ہے
قرض اترا بندوں کے سر سے
داد ملی اللہ کے گھر سے

## روح کی صفائی

میرے بھائیو! مہینہ بھر کے روزوں سے روح کو صفائی حاصل ہوتی ہے۔ جس طرح کپڑے کو گرم پانی اور صابن سے صاف کیا جاتا ہے۔ اسی طرح بھوک پیاس کی آگ اور تقویٰ و پرہیزگاری کے صابن سے مہینہ بھر میں یہ روح چمک اٹھتی ہے۔ اور روزہ دار کا باطن صاف اور اُجلا ہو جاتا ہے اور چونکہ اسلام ظاہر و باطن دونوں کی صفائی پر زور دیتا ہے۔ اس لئے عید کے روز حکم ہے۔ کہ تمہارا باطن صاف اور ستھرا ہے۔ تو آج ظاہر بھی خوب صاف اور ستھرا رکھو۔ نہاؤ۔ نئے کپڑے پہنو۔ خوشبو لگاؤ۔ اور عیدگاہ میں اپنے ظاہر و باطن کی یکسانیت کا مظاہرہ کرو۔ اور ظاہر خوشنما بنا کر عیدگاہ کی طرف چلو۔ تو اپنے باطن کی نورانیت کا بھی اعلان کرتے چلو۔ اور یوں کہتے ہوئے نکلو۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ
وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَ لِلّٰہِ الْحَمْدُ

میرے بھائیو! اس روز مسلمان جب اس شان سے نکلتے ہیں تو خدا تعالیٰ اپنے بندوں کی یہ ظاہر و باطن کی نورانیت دیکھ کر فرشتوں میں مفاخرت فرماتا ہے۔ کہ اے میرے فرشتو! دیکھ لو۔ یہی وہ میرے بندے ہیں۔ جن کے جد امجد حضرت آدم علیہ السلام کی خلقت کے وقت تم نے کہا تھا۔ کہ اَتَجْعَلُ فِیْھَا مَنْ یُّفْسِدُ فِیْھَا (الآیۃ) اور میں نے فرمایا تھا۔ اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۔ میرے علم میں یہی نظارے، اور میرے بندوں کی یہی ظاہر و باطن کی نورانیت تھی۔

## صدقۂ فطر

حضرات! اسلام میں امیروں کے لئے یہ ضروری قرار دیا گیا ہے۔ کہ وہ غریبوں کا خیال رکھیں۔ عید کے روز جہاں امیر لوگ اپنے اور اپنے بچوں کے لئے طرح طرح کے نئے کپڑے سلواتے اور قسم قسم کی غذائیں کھاتے ہیں۔ وہاں غریبوں کے دل بھی اپنے اور اپنے بچوں کے لیے بیقرار رہتے ہیں۔ اور وہ بھی عید کی خوشیاں منانا چاہتے ہیں۔ چنانچہ عید کے روز ان لوگوں پر جن پر زکوٰۃ واجب ہے۔ اسلام نے صدقہ فطر واجب کر دیا ہے۔ اور اس روز ہر صاحب نصاب پر اس کے گھر کے ہر فرد کی طرف سے سوا [illegible] سیر گندم یا اس کی قیمت غریبوں کو دینا لازم ہے۔ اس کا اس قدر تاکیدی حکم ہے۔ کہ حضور صلے اللہ و علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے صدقہ فطر ادا نہ کیا۔ اس کے روزے آسمان اور زمین کے درمیان لٹکے رہتے ہیں۔" بھائیو! صدقہ فطر سے ایک تو اپنے روزے مقبول ہو جاتے ہیں۔ اور روزے میں جو کوئی لغزشیں ہو چکی ہیں۔ وہ معاف ہو جاتی ہیں۔ دوسرے غریبوں کے لئے بھی عید کی خوشیوں میں شرکت کرنے کا سامان مہیا ہو جاتا ہے۔ سبحان اللہ! حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے ہر ارشاد میں دین و دنیا کی حکمتیں مضمر ہوتی ہیں۔

## گلے ملنا

میرے بھائیو! عید کے روز مسلمان ایک دوسرے سے معانقے کرتے اور گلے بھی ملتے ہیں۔ یہ بڑی اچھی بات ہے۔ مگر آپ سن چکے۔ کہ اس روز مسلمان کا باطن بھی صاف ستھرا ہوتا ہے۔ اور جسم بھی۔ اور اگر اندر سے گندہ ہو۔ تو باہر کی صفائی کا کیا فائدہ۔ بالکل اسیطرح گلے ملنے کا فائدہ اسی صورت میں ہے جبکہ دل بھی مل جائیں۔ اگر دل نہ ملے۔ تو سینے سے سینہ ملا لینے

کا کیا فائدہ ؟ ؎

پڑھ پڑھ کے دوگانہ عید کا جب آپس میں مسلماں ملتے ہیں
الفت کی ہوائیں چلتی ہیں۔ اخلاق کے غنچے کھلتے ہیں
جو عید ہماری ظاہر ہے وہ عید ہماری باطن ہو
اس شان سے یارب دل بھی ملیں جس شان سے سینے ملتے ہیں

**لطیفہ** بھائیو؟ اگر گلے سے گلا اور سینے سے سینہ ملا لیا۔ مگر دل میں وہی بغض و کینہ باقی رہا۔ تو اس گلے ملنے کا کیا فائدہ؟ یہ تو پھر وہی بات ہو جائے گی۔ جو کسی گاؤں میں واقع ہوئی تھی۔ کسی گاؤں کے کنوئیں میں کتا گر گیا۔ اور مر گیا۔ لوگوں نے مولوی صاحب سے فتویٰ پوچھا۔ کہ کیا کیا جائے۔

تو مولوی صاحب نے فرمایا۔ کہ سارا پانی نکالو۔ چنانچہ لوگوں نے سارا پانی نکال دیا۔ اور پھر تھوڑی دیر کے بعد کنوئیں سے پانی نکال کر مولوی صاحب کے پاس گئے۔ اور کہا۔ کہ حضور! اب تو کنواں پاک ہو گیا۔ پہلے آپ یہ پانی پئیں مولوی صاحب نے دیکھا۔ کہ پانی میں بال تھے۔ پوچھا۔ یہ بال کس چیز کے ہیں؟ وہ بولے۔ اسی کتے کے۔ مولوی صاحب نے کہا۔ تو کتا کہاں ہے؟ بولے اسی کنوئیں میں۔ مولوی صاحب نے کہا کمبختو! کتا نہیں نکالا؟ وہ بولے۔ مولوی صاحب! آپ نے کتا کا کب کہا تھا۔ آپ نے تو صرف پانی کا کہا تھا۔ کہ پانی نکال دو۔ ہم نے پانی نکال دیا ہے۔ اور کتا تو اندر ہی ہے۔ مولوی صاحب نے کہا۔ بیوقوفو! کتا اگر اندر ہی ہے تو پانی چاہے ہزار بار نکالو۔ کنواں پاک نہ ہوگا۔ بھائیو! اسی طرح بغض و کینہ کا کتا اگر سینہ کے اندر ہی رہا۔ تو گلے سے گلا ہزار بار ملا لو۔ کوئی فائدہ نہ ہوگا۔

کنوآں پاک کرنا ہے۔ تو کتا پہلے نکالو۔ پھر پانی نکالو۔ یونہی دل صاف کرنا ہے۔ تو بغض وعناد کا کتا پہلے نکالو۔ پھر گلے ملو۔ خوب یاد رکھو۔ کہ ؎

انسان کو انسان سے کینہ نہیں اچھا!!
جس سینہ میں کینہ ہو وہ سینہ نہیں اچھا

ایک فارسی شاعر لکھتا ہے۔ ؎

خواہی کہ شود دلِ تو چو آئینہ
نہ چیز بروں کن ز درونِ سینہ
حرص و امل و دروغ و غیبت
بخل و حسد و ریاء کبر و کینہ

یعنی اپنا دل اگر آئینہ کی مانند صاف رکھنا چاہو۔ تو اس میں سے نو چیزیں نکال دو۔ حرص۔ خواہش بد۔ جھوٹ۔ چغلی۔ بخل۔ حسد۔ ریا۔ تکبر۔ اور کینہ۔

## فضول خرچی

میرے بھائیو! اس روز آجکل کے مسلمان فضول خرچی بہت کرنے لگتے ہیں۔ یہ بات بہت بری ہے۔ فضول خرچ آدمی کو خدا تعالیٰ نے شیطان کا بھائی قرار دیا ہے افسوس کہ آجکل عید کا روز لہو و لعب کا دن سمجھ لیا گیا ہے۔ اور ناعاقبت اندیش افراد اس روز پیسہ خوب اڑاتے ہیں۔ اور یہی وجہ ہے۔ کہ سینما والے بھی یہ روش دیکھ کر عید کے روز دو دو شو اور بڑھا دیتے ہیں۔ اور اشتہاروں میں لکھتے ہیں۔ عید کی خوشی میں چار شو۔ افسوس! صد افسوس! شریعت تو فرمائے کہ ہر روز پانچ نمازیں۔ اور عید کی خوشی میں چھ نمازیں۔ مگر نئی تہذیب پکارے کہ ہر روز دو شو۔ اور عید کی خوشی میں چار شو، ؎

ہیں خوشی میں عید کی کیوں چلد شو
خوابِ غفلت تا بہ کے بیدار شو

ہاں تو بھائیو! فضول خرچی سے بچو۔ اور اپنے اللہ کو جس نے یہ دن عطا فرمایا ہے۔ نہ بھولو۔ ؎

ہے از بر کُلُوا بھی تجھے وَاشْرَبُوا بھی
کبھی یاد آیا ہے لَا تُسْرِفُوا بھی
خدا اپنے بندوں سے غافل نہیں ہے
نہ بھولا جو تجھ کو نہ بھول اس کو تو بھی

## سویّاں

میرے بزرگو! اس روز اگر خدا نے توفیق دے رکھی ہو۔ تو سویاں پکانے میں کوئی حرج نہیں۔ پکاؤ اور کھاؤ کھلاؤ ہمارے ہاں یہ رسم ہے کہ بالعموم لوگ سویاں پکاتے۔ خود کھاتے اور دوست احباب کو کھلاتے ہیں۔ اس میں ہرگز کوئی بری بات نہیں۔ اور اگر اسے بدعت کہا جائے۔ تو پھر کیا اس روز کوئی چیز پکانے کی اجازت بھی ہے یا نہیں؟ اگر نہیں۔ تو پھر عید کیسی ۳۱ واں روزہ ہی ہوا۔ جو بدعت کہنے والے ہی کے لئے ہوگا۔ اور اگر ہے۔ تو جس طرح وہ چیز پکانا بدعت نہ ہوگی۔ اسیطرح سویّاں پکانا بھی بدعت نہیں۔

آجکل کچھ عجیب سے خیالات نکل آئے ہیں۔ نماز عید کے بعد معانقہ کرنا بھی بڑی اچھی بات ہے۔ اگر کسی کے خیال میں یہ بات بھی بدعت ہو۔ تو پھر ہمارے خیال میں اس کا خیال یہ ہوگا کہ عید کے بعد گلے تو نہ ملا جائے۔ ہاں یہ اُسے ایک چپت رسید کرے۔ اور وہ اِسے دو گھونسے لگائے۔ نماز پڑھنے کے بعد بس ہر طرف عداوت ہی عداوت نظر آنے لگے۔ معانقے مصافحے تو محبت

کی علامت ہیں۔ اور یہ باتیں تو ہو گئیں بدعت۔ پھر بدعت سے بچنے کے لئے سوائے عداوت کے اور کیا ہو سکتا ہے۔ خدا تعالےٰ ایسے خیالوں سے محفوظ رکھے۔ اور اس روز ہر طرف محبت ہی محبت نظر آئے۔ اور آپس میں یہ محبت مسلمانوں کے دلوں میں مستقل ہو جائے۔ آمین ٭

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ؕ

اس کے بعد نماز عید اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ۔ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْاَكْبَرُ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْمَجِيْدِ۔ اَلْوَلِيِّ الْحَمِيْدِ ذِي اللُّطْفِ وَالْجُوْدِ فِي الْقَدِيْمِ وَالْجَدِيْدِ اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَهُوَ اَقْرَبُ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ

اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ۔ وَ
لِلّٰهِ الْحَمْدُ وَالتَّمْجِيْدُ۔ سُبْحَانَ الَّذِىْ
اَعَزَّنَا بِشَهْرِ رَمَضَانَ شَهْرِ الرَّحْمَةِ وَالْغُفْرَانِ
شَهْرٌ فِيْهِ لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ
مَنْ صَامَ وَقَامَ فِىْ اَيَّامِهٖ وَلَيَالِيْهِ اِسْتَحَقَّ
الثَّوَابَ الْمَزِيْدَ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ
وَالتَّمْجِيْدُ۔ سُبْحَانَهٗ مَا اَعْظَمَ شَانَهٗ وَعَدَ
لِلصَّائِمِيْنَ وَالْقَائِمِيْنَ النَّجَاةَ مِنْ مَهَالِكِ
يَوْمِ الْوَعِيْدِ. قَائِلًا وَّلَدَيْنَا مَزِيْدٌ. كَيْفَ
اَشْكُرُهٗ وَكَيْفَ لَا اَشْكُرُهٗ عَلٰى مَا اَعَادَ
عَلَيْنَا عَوَائِدَ الْاِحْسَانِ وَاَظَلَّ عَلَيْنَا يَوْمَ
الْعِيْدِ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَالتَّمْجِيْدُ
وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ

وَرَسُوْلُهُ الَّذِىْ هَدَى الْخَلْقَ اِلَى الصِّرَاطِ
الْمُسْتَقِيْمِ۔ وَاَخْرَجَهُمْ مِنْ شَفَا حُفْرَةِ
النَّارِ اِلٰى دَارِ النَّعِيْمِ۔ وَتَكَفَّلَ لِشَفَاعَةِ
الْعُصَاةِ يَوْمَ الْوَعِيْدِ۔ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ
عَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ صَلٰوةً دَائِمَةً لَّا تَنْقَطِعُ
وَلَا تَبِيْدُ۔ اَللهُ اَكْبَرُ اَللهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا
اللهُ وَاللهُ اَكْبَرُ اَللهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ
وَالتَّمْجِيْدُ۔ وَبَعْدُ فَيَا اَيُّهَا الْاَكْيَاسُ
مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ۔ قَدْ اَظَلَّكُمْ يَوْمُ
الْعِيْدِ۔ يَوْمُ الْفِطْرِ مِنَ الصِّيَامِ۔ وَالتَّوْبَةِ
مِنَ الْاٰثَامِ۔ يَوْمُ السُّرُوْرِ وَالْفَرْحَةِ وَ
الْاِنَابَةِ۔ تَتَنَزَّلُ فِيْهِ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ
مِنَ السَّمٰوَاتِ لِمُعَايَنَةِ عِبَادَاتِ الْعَبِيْدِ
فَاتَّقُوا اللهَ وَاجْتَهِدُوْا فِى الْعِبَادَةِ طَلَبًا
لِلْحُسْنٰى وَالزِّيَادَةِ۔ وَتُوْبُوْا اِلَى اللهِ مِنْ

كُلِّ ذَنْبٍ قَدِيْمٍ وَّ جَدِيْدٍ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ وَالتَّمْجِيْدُ. وَاعْلَمُوْا لَيْسَ الْعِيْدُ لِمَنْ نَسِيَ الْعُقْبٰى وَاٰثَرَ الدُّنْيَا وَاشْتَغَلَ بِاَسْبَابِ الْمَسَرَّةِ الْمُضِلَّةِ كَاشْتِغَالِ فِرْعَوْنَ وَ الْوَلِيْدِ. اِنَّمَا الْعِيْدُ لِمَنْ هَجَرَ مَا نَهٰى عَنْهُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ. يَا مَعْشَرَ الْمُسْلِمِيْنَ اِنَّ فِي اللّٰهِ عِزَاءً مِّنْ كُلِّ مُصِيْبَةٍ وَخَلَفًا مِنْ كُلِّ فَائِتٍ فَبِاللّٰهِ فَثِقُوْا وَعَلَيْهِ تَوَكَّلُوْا وَاسْتَغْفِرُوْهُ وَلَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَتِهٖ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ التَّوَّابُ الْمَجِيْدُ. بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ. اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝

تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر دوسرا خطبہ

عید الفطر کا دوسرا خطبہ صفحہ ۱۳ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیے

شوال المکرم کے پہلے جمعہ کا وعظ بعنوان

# عبادت

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ۔ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## اَمَّا بَعْدُ

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

وَاعْبُدُوا اللّٰہَ وَلَا تُشْرِکُوْا بِہٖ شَیْئًا وَّ بِالْوَالِدَیْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَ الْمَسٰکِیْنِ وَالْجَارِ ذِی الْقُرْبٰی وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَابْنِ السَّبِیْلِ۔ وَمَا مَلَکَتْ اَیْمَانُکُمْ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُحِبُّ مَنْ کَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرًا (پ۵ ع ۳)

اور اللہ کی بندگی کرو۔ اور اس کا شریک کسی کو نہ ٹھہراؤ۔ اور ماں باپ سے بھلائی کرو۔ اور رشتہ داروں، اور یتیموں، اور محتاجوں، اور پاس کے ہمسائے اور دُور کے ہمسائے، اور

کروٹ کے ساتھی، اور راہ گیر، اور اپنے باندی غلام سے۔ بیشک اللہ کو خوش نہیں آتا کوئی اترانے والا بڑائی مارنے والا۔

حضرات!۔ آج میں نے قرآن پاک کی جو آیاتِ شریفہ پڑھی ہیں اللہ تعالیٰ نے ان میں حقوق اسلام کا ذکر فرمایا ہے۔ مسلمان پر بہت سے حقوق ہیں۔ کچھ اللہ تعالیٰ کے، اور کچھ بندوں کے۔ آیاتِ مذکورہ میں اللہ تعالیٰ نے اپنی حقوق کا ذکر فرمایا ہے۔ کہ "اللہ کی بندگی کرو" اور اس کا کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ۔ گویا بندے پر اللہ تعالیٰ کا یہ حق ہے کہ وہ اس کی عبادت کرے۔ اور اس کا شریک کسی کو نہ ٹھہرائے۔

بھائیو! خدا تعالیٰ کی ذات پاک ہی اس لائق ہے۔ کہ اس کی عبادت کی جائے۔ خدا تعالیٰ کے ہم پر بڑے بڑے اور بے شمار احسان ہیں۔ اور یہ اسی کی مہربانی اور لطف و کرم ہے۔ کہ ہم نیستی سے ہستی میں آئے۔ اور "نہ" سے "ہاں" ہوئے۔ "کچھ بھی" نہ تھے۔ اور "کچھ" ہوگئے۔

## انسان کی پیدائش

خدا تعالیٰ قرآن پاک میں فرماتا ہے:۔ هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِیْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ یَكُنْ شَیْـًٔا مَّذْكُوْرًا۔ یعنی انسان پر ایک ایسا وقت بھی گذرا ہے جبکہ وہ کوئی قابلِ ذکر شئی نہ تھا" (پ۲۹ ع۱) واقعی ایک وقت ایسا تھا جبکہ حضرت انسان کا صفحہ ہستی پر نام و نشان تک نہ تھا۔ تعلقات و علائق دنیا سے بے خبر اور ایسا گمنام و بے نشان تھا۔ کہ فرشتوں کو بھی اس کے وجود اور اس کے کارناموں کا کوئی علم نہ تھا۔ یہ تو محض اللہ کا کرم ہے۔ کہ وہ اس بے نشان کو عالم ظہور میں لایا۔ اور طرح طرح کے انعامات سے مشرف فرمایا۔ انسان کی پیدائش کا حال خدا تعالیٰ نے دوسری آیات میں اس طرح بیان فرمایا ہے:۔

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ۔ ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ۔ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا۔ ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ

(پ ۱۸ ع ۱) "اور ہم نے انسان کو مٹی کے ست سے بنایا ہے اور پھر ہم ہی نے اُسے ایک محفوظ جگہ میں نطفہ بنا کر رکھا پھر ہم ہی نے نطفہ کا لوتھڑا بنایا۔ اور پھر ہم نے لوتھڑے کا مضغہ (یعنی بندھی بوٹی) بنایا۔ پھر ہم ہی نے مضغہ کی ہڈیاں بنائیں۔ پھر ہم ہی نے ہڈیوں پر گوشت مڑھا۔ پھر ہم ہی نے اس کو بالکل دوسری مخلوق بنا دیا۔ پس خدا بڑا ہی بابرکت ہے۔ جو سب بنانے والوں میں بہتر بنانے والا ہے۔"

حضرات! ان آیات شریفہ کی طرف دیکھئے۔ اور غور فرمایئے کہ انسان کی حقیقت کیا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ نے کس طرح اپنے فضل و کرم سے ایک بے نشان کو خلعت وجود سے نوازا ہے۔ اور پھر پیدا فرمانے کے بعد اس پر کس قدر انعامات کی بارش فرماتی ہے۔ باوجود اس حقیقت کے اگر کوئی شخص اپنے خالق و مالک کو نہ پہچانے۔ اور اس کی عبادت نہ کرے۔ تو اس کی گمراہی و حماقت میں کیا شبہ ہو سکتا ہے۔ خدا تعالیٰ دوسری جگہ فرماتا ہے:-

يٰاَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ۔ "اے لوگو! اپنے رب کی عبادت کرو۔ جس نے تمہیں پیدا کیا۔ اور تم سے پہلوں کو بھی پیدا کیا۔"

خدا تعالیٰ نے اس آیت کریمہ میں صاف فرمایا ہے۔ کہ چونکہ میں

تمہارا پیدا کرنے والا ہوں۔ اس لئے میری عبادت کرو۔ بھائیو! عقل سلیم کا بھی یہ فتویٰ ہے۔ کہ اپنے پیدا کرنے والے کی عبادت کی جائے اور اُسے فراموش نہ کیا جائے۔

## حکایت

مولانا رومی علیہ الرحمۃ نے مثنوی شریف میں ایک حکایت لکھی ہے۔ فرماتے ہیں۔ سلطان محمود غزنوی علیہ الرحمۃ کو حضرت ایاز سے بڑا پیار تھا۔ اور ایاز اپنے حسن اخلاق کی بنا پر بہت بڑے عہدے پر فائز ہو چکے تھے۔ حضرت ایاز کے اس منصب کو دیکھ کر اراکین سلطنت میں ان کے کچھ حاسد بھی پیدا ہو گئے۔ حضرت ایاز میں بہت سی خوبیاں تھیں۔ جن کے باعث حضرت سلطان محمود ان کے گرویدہ تھے۔ لوگ ایاز کے حاسد تھے۔ مگر ایاز کسی کا بُرا نہیں چاہتے تھے۔ اور بھائیو! ہونا بھی ایسا ہی چاہئیے۔ حاسد بچارہ اپنی آگ میں آپ جلتا ہے۔ اور دوسرے کی عظمت دیکھ کر کڑھتا ہے۔ حالانکہ ایک سچے مسلمان کا شیوہ یہ ہونا چاہئیے۔ کہ کسی بھائی کی عظمت دیکھ کر خوش ہو۔ اور بجائے اس کے کہ اس کی عظمت کے زوال کی تمنا کرے۔ خود اپنے لئے بھی عظمت کے حصول کی دُعا کرے۔ اور کوشش کرے۔ کہ اللہ اُسے بھی عظمتوں سے نوازے یعنی کسی بھائی کی عظمت دیکھ کر رشک کرے۔ حسد نہ کرے۔ رشک کا یہ معنی ہے۔ کہ اگر کسی بھائی کے پاس کار دیکھے۔ تو ہمت کرے اور دعا کرے۔ کہ مجھے بھی ایسی کار مل جائے۔ مگر حسد کا معنی یہ ہے۔ کہ تمنا یہ کرے۔ کہ الٰہی! مجھے بھی کار دے یا نہ دے۔ مگر اس کا بیڑہ غرق کر۔ اور اسے کار سمیت کسی گڑھے میں پھینک۔ سلطان محمود غزنوی علیہ الرحمۃ نے حضرت ایاز کی خوبیاں ظاہر کرنے کے لئے ایک بار بھرے دربار میں زمین پر دو برابر کی اور یکساں لکیریں کھینچیں۔ اور

درباریوں سے کہا۔ کہ تم میں کوئی ہے۔ جو ان دو برابر اور یکساں لکیروں میں سے ایک لکیر کو دوسری لکیر سے چھوٹا کر دے۔ مگر شرط یہ ہے۔ کہ دونوں لکیروں میں سے کسی ایک لکیر کے کسی حصے کو مٹایا نہ جائے اور اُسے دوسری لکیر سے چھوٹا بھی کر دکھایا جائے۔ اگر ایسا کوئی کر سکتا ہے۔ تو اٹھے۔ سب نے عرض کی۔ حضور! یہ تو مشکل ہے۔ کہ دو یکساں لکیروں میں سے ایک لکیر کا کچھ حصہ مٹائے بغیر اُسے چھوٹا کر دکھایا جائے۔ سلطان محمود نے فرمایا۔ مگر یہی مشکل کام انشاء اللہ ایاز کر دکھائے گا۔ چنانچہ حضرت ایاز سے کہا گیا۔ کہ لو تم ان دونوں برابر کی لکیروں میں سے ایک کا کچھ حصہ مٹائے بغیر اُسے دوسری سے چھوٹی کر دکھاؤ۔ حضرت ایاز اٹھے۔ اور انہوں نے بجائے اس کے کہ ایک لکیر کا کچھ حصہ مٹاتے۔ دوسری لکیر کو اور بھی زیادہ لمبا کر دیا۔ اب اس طرح دوسری لکیر اس سے چھوٹی ہو گئی۔ حضرت سلطان محمود نے فرمایا۔ دیکھا تم نے۔ یہ ہے خوبی ایاز میں۔ کہ یہ کسی کا نقصان، اور گھاٹا نہیں چاہتے۔ بلکہ بڑائی ہی چاہتے ہیں۔ مگر تم دوسروں کا نقصان چاہتے ہو۔

سبحان اللہ! کیا اچھی بات ہے۔ اگر یہی بات سب مسلمانوں میں پیدا ہو جائے۔ تو ہماری کایا ہی پلٹ جائے۔

ہاں تو یہی حضرت ایاز ہر روز صبح شہر سے باہر نکل جایا کرتے تھے اور شہر سے دور ایک مقفل مکان کو کھول کر اس کے اندر داخل ہو جایا کرتے تھے۔ اور کچھ وقت اندر رہ کر پھر باہر نکل آیا کرتے۔ اور مکان کو مقفل کر کے واپس آ جایا کرتے تھے۔ آپ کے حاسدوں کو اور تو کوئی بات نظر نہ آئی۔ یہی ایک بات لے کر سلطان محمود تک پہنچے اور کہنے لگے۔ حضور! یہ ایاز جس کو آپ نے اتنا سر چڑھا رکھا ہے۔ ہر روز

شہر سے باہر ایک مکان میں جاتا ہے۔ اور وہ مکان ہر وقت مقفل رہتا ہے۔ یہ اسے کھول کر اندر جاتا ہے۔ اور کسی کو ساتھ اندر نہیں جانے دیتا۔ ہمارا خیال ہے۔ کہ اس میں اس نے کوئی آپ سے بھی پوشیدہ طور پر خزانہ دبا رکھا ہے۔ جس کی حفاظت کے لئے ہر روز وہاں جاتا ہے۔ آپ اس کی تحقیق کریں۔ ؎

بادشاہ سن کے یہ حیران رہ گیا
حکم اک سردار کو فوراً دیا
جا ابھی اور قفل حجرہ توڑ کے
یاں اٹھا لا جو وہاں تجھ کو ملے

چنانچہ ایک سپاہی اس مکان میں گیا۔ اور قفل توڑ کر اندر گیا تو اُسے ایک گٹھڑی نظر آئی۔ وہ گٹھڑی بادشاہ کے حضور پیش کی گئی بادشاہ نے بھرے دربار میں حکم دیا۔ کہ کھولو اس گٹھڑی کو۔ اور دیکھو اس میں کیا ہے؟ ؎

کھولی گٹھڑی دیکھتے ہیں اس میں کیا
گھاس کی پاپوش کمبل کی قبا
تھیں پرانی جوتیاں ٹوٹی ہوئی
اور قبا پر تہ چڑھی تھی میل کی

سارا دربار یہ قصہ دیکھ کر حیران رہ گیا۔ کہ گٹھڑی میں سے ٹوٹی سی پرانی جوتیاں اور ایک بوسیدہ قبا نکلی ہے یہ قصہ دیکھ کر بادشاہ بھی حیران رہ گیا۔ اور حضرت ایاز سے پوچھا۔ کہ ایاز! یہ کیا قصہ ہے؟ ؎

دست بستہ عرض کی اس نے شہا
تھی یہی پوشاک جب گھر سے چلا

دیکھتا ہوں اس کو ہر روز ایک بار
تا نہ بھولوں اپنا میں اصل و تبار
مہربانی شہ کی اُن کو دیکھ کر
سوگنی آتی ہے آنکھوں میں نظر

یعنی حضور! میں جب گھر سے چلا تھا۔ تو میرا یہی لباس تھا۔ پھٹا پرانا اور بوسیدہ۔ معمولی سی قبا اور ٹوٹی پھوٹی جوتیاں۔ یہ تو سارا کرم حضور آپ کا ہے۔ جو میں اس درجہ تک آ پہنچا ہوں۔ اور شاہی لباس پہننے لگا ہوں۔ میں جناب کے احسانات یاد رکھنے کے لئے ہر روز اس اپنے اصلی لباس کو دیکھ لیتا ہوں۔ تاکہ میں اپنی حقیقت کو بھول نہ جاؤں۔ اور آپ کے احسانات ہر وقت میرے پیشِ نظر رہیں۔

سبحان اللہ! کیا سبق آموز حکایت ہے۔ مولانا رومی علیہ الرحمۃ نے اس سے نتیجہ یہ نکالا ہے۔ کہ انسان کو بھی اپنی اصل اور حقیقت ہر وقت پیشِ نظر رکھنی چاہیئے۔ اور سوچنا چاہیئے۔ کہ یہ تھا کیا؟ کچھ بھی نہ تھا۔ اور تھا بھی تو ایک قطرۂ آب۔ یہ تو محض اللہ کا کرم ہے۔ جو اس نے انسان کو اس نیستی اور پستی سے نکال کر اتنی بڑی شرافت وعظمت بخشی۔ اور اس قدر انعامات و احسانات سے نوازا کہ لَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیٓ اٰدَمَ کا تاج اسے پہنا دیا۔ اور اپنی خلافت کے لیئے چن لیا۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ جَعَلَ هٰذَا الشَّهْرَ مَبْدَأَ الْاِحْرَامِ۔ وَجَعَلَهٗ شَهْرًا مُّحْتَرَمًا بَيْنَ شُهُوْرِ الْعَامِ۔ نَحْمَدُهٗ عَلٰۤى اَنْ جَعَلَنَا مِمَّنْ صَامَ شَهْرَ رَمَضَانَ وَقَامَ لَيَالِيَهٖ وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِىَ اِلَيْهِ لَوْلَاۤ اَنْ هَدَانَا ذُو الْاِكْرَامِ۔ وَنَشْكُرُهٗ عَلٰۤى اَنْ اَظَلَّ عَلَيْنَا شَهْرًا جَدِيْدًا وَّوَفَّقَنَا سَعِيْدًا شَهْرَ شَوَّالَ۔ وَهُوَ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ۔ ذُو الْفَضْلِ وَالْاِنْعَامِ۔ نَشْهَدُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَوْ كَانَ لَفَسَدَ الْاِنْتِظَامُ۔ وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ سَيِّدُ الْاَنْبِيَآءِ الْكِرَامِ۔

اَمَّا بَعْدُ

اَيُّهَا الْحَاضِرُوْنَ قَدْ مَضٰى شَهْرُ رَمَضَانَ۔

شَهْرُ الرَّحْمَةِ وَالْغُفْرَانِ۔ شَهْرُ الْفَضْلِ وَ
الْاِنْعَامِ۔ وَاحَسْرَتَاهُ عَلٰى وَدَاعِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ
وَوَا اَسَفَاهُ عَلٰى ذِهَابِ تِلْكَ اللَّيَالِي الْعِظَامِ
فَاِنْ كُنْتُمْ قَدْ صَرَفْتُمُ الْاَوْقَاتَ فِيْهِ بِالطَّاعَاتِ
وَزَجَرْتُمُ النُّفُوْسَ عَنِ الْمَنْهِيَّاتِ فَلَكُمْ
بِشَارَةُ دَارِ السَّلَامِ۔ وَاِنْ كُنْتُمْ قَدْ اَصْبَحْتُمْ
فِيْهِ بِالْغِيْبَةِ وَاَكْلِ اللُّحُوْمِ وَمَا اَمْسَكْتُمْ
اِلَّا عَنِ الْمُفْطِرَاتِ الثَّلٰثَةِ فَاخْشَوْا زَجْرَ
شَدِيْدِ الْاِنْتِقَامِ۔ تَفَكَّرُوْا كَيْفَ اَحْسَنَ اللّٰهُ
عَلَيْكُمْ شَهْرًا مَنِ اجْتَهَدَ فِيْهِ فِي الْعِبَادَةِ فَازَ
الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى الَّتِيْ لَا تَذْهَبُ اِلَيْهَا الْاَوْهَامُ
وَاَنْتُمْ قَدْ ضَيَّعْتُمُوْهُ وَفِيْ تَحْصِيْلِ لَخَطِيَّاتٍ
صَرَفْتُمُوْهَا فَيَا ثُمَّ اٰهٌ عَلٰى تَضْيِيْعِ مِثْلِ تِلْكَ
الْاَيَّامِ۔ فَعَلَيْكُمْ اَنْ تَتُوْبُوْا مِمَّا صَدَرَ مِنْكُمْ
حَضْرَةَ مَنْ بِهِ الْاِعْتِصَامُ۔ وَخُذُوْا هٰذَا

الشَّهْرَ الشَّرِيْفَ بِالْجِدِّ وَالْاِهْتِمَامِ۔ وَالْزِمُوْا عَلَيْكُمْ صِيَامَ سِتَّةِ شَوَّالَ بِالتَّتَابُعِ اَوْ بِتَفَارُقِ الْاَيَّامِ فَمَنْ صَامَ رَمَضَانَ وَاَتْبَعَهٗ سِتًّا مِنْ شَوَّالَ كَانَ كَمَنْ صَامَ الدَّهْرَ كَذَا اَخْبَرَ بِهٖ سَيِّدُ الْاَنَامِ۔ وَعَلَيْكُمْ بِالْاِجْتِنَابِ عَنِ الْمَنْهِيَّاتِ اَمَا تَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَطَّلِعُ عَلٰى اَفْعَالِكُمْ وَيَسْمَعُ اَقْوَالَكُمْ وَيَنْظُرُ اَعْمَالَكُمْ وَهُوَ يَعْلَمُ مَا فِى الْاَرْحَامِ۔ اَلَكُمْ فِيْهِ شَكٌّ مَا هٰذِهِ الْغَفْلَةُ عَنْ اَهْوَالِ يَوْمِ الْقِيَامِ۔ يَوْمُ الْمُنَاقَشَةِ وَ الْمُحَاسَبَةِ يَوْمَ يَقُوْمُ فِيْهِ الرُّوْحُ وَالْمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا۔ وَيُدَكُّ الْاَرْضُ دَكًّا دَكًّا يَوْمُ الْمِحْنَةِ وَالْاِزْدِحَامِ۔ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّایَ بِتَقْوَى اللّٰهِ تَعَالٰى فِى السِّرِّ وَالْعَلَانِيَةِ فَاِنَّ التَّقْوٰى خَيْرُ الزَّادِ۔ وَهُوَ الْمُنْجِىْ يَوْمَ الْمَعَادِ۔ مَنِ اتَّقٰى نَجٰى وَمَنْ لَمْ يَتَّقِ طَغٰى۔ اَللّٰهَ اَللّٰهَ اِتَّقُوْا

اللّٰہَ حَقَّ تُقَاتِہٖ۔ وَتَضَرَّعُوْا بِحَضْرَتِہٖ۔
اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ۔ غَلَبَتْ رَحْمَتُكَ
غَضَبَكَ فَادْخِلْنَا بِغَيْرِ حِسَابٍ دَارَ السَّلَامِ
تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ يَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ
وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ
اِنَّهٗ تَعَالٰی جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّؤُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھئے

ماہ شوال کے دوسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# انسان کی حقیقت

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْن۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

## اَمَّا بَعْدُ

حضرات پچھلے جمعہ میں میں نے قرآن پاک کی کچھ آیات پڑھی تھیں جن سے انسان کی حقیقت پر روشنی پڑتی ہے۔ یہ اللہ ہی کا لطف و کرم ہے۔ کہ اس نے ہمیں اتنی عزتیں بخشیں۔ پھر عقل سلیم ہی سے دریافت کیجئے۔ کہ اس خالق حقیقی اور محسن ازلی کی عبادت ہم پر لازم ہے یا نہیں؟ یقیناً ہے۔ اور وہ انسان بحد جاہل اور گمراہ ہے۔ جو اپنے خالق حقیقی کی عبادت سے غافل ہے۔ بلکہ بعض اوقات یہ کفر بھی کرنے لگتا ہے۔ اور نہیں سوچتا۔ کہ یہ تھا کیا اور ہے کیا؟ — خدا فرماتا ہے:۔

قُتِلَ الْاِنْسَانُ مَا اَکْفَرَہٗ مِنْ اَیِّ شَیْءٍ خَلَقَہٗ۔ مِنْ نُّطْفَۃٍ — مارا جائے انسان۔ کیا نا شکرا ہے۔ اسے بنایا کس چیز سے ہے؟۔ پانی کی بوند سے؟"

یعنی یہ مغرور انسان ہے کیا چیز۔ جو ہمارا کفر کرتا ہے۔ یہ سوچے تو سہی۔ کہ اسے بنایا کس چیز سے گیا ہے؟ تھا تو یہ ایک پانی کی

بوند ہی۔ مگر آج یہ اللہ کے انعامات کو بھول کر اکڑ رہا ہے۔ اور اپنے خالق کی عبادت سے گریزاں ہے۔

**غرور** یہ قطرۂ آب انسانی شکل پاکر اور دنیا کی ہوا لگتے ہی کچھ اور ہی ہو گیا۔ خدا نے جو انعامات فرمائے تھے۔ مثلاً دیکھنے کے لئے آنکھیں۔ سننے کے لئے کان۔ کھانے پینے کے لئے منہ۔ بولنے کے لئے زبان۔ سونگھنے کے لئے ناک۔ چلنے پھرنے کو پاؤں وغیرہ وغیرہ ان سے ہر طرح کے فوائد حاصل کرنے لگا۔ تو ان انعامات کو اپنے اندر پاکر حضرت انسان جامہ میں پھولا نہ سما سکا۔ اپنے خالق و محسن کی عبادت و شکر گذاری کی بجائے اسے یہ گھمنڈ ہوا۔ کہ یہ تمام چیزیں اور قوتیں میں نے خود اپنے زور بازو اور قوت علم و عمل سے اپنے اندر پیدا کی ہیں۔ میں اگر ضعیف پیدا ہوا تھا۔ تو صحت کی پابندی کر کے۔ ورزشیں کر کے اور کھانے پینے میں اعتدال اختیار کر کے قوی ہو گیا ہوں۔ باقی آنکھ۔ ناک۔ کان۔ اور دیگر اعضاء یہ تو ایک فطری بات ہے۔ شروع سے ہی یوں ہوتا چلا آیا ہے۔ اور ہمیشہ یہ سلسلہ یونہی ہوتا چلا آیا ہے۔ اور ہمیشہ یہ سلسلہ یونہی جاری رہے گا۔ نعوذ باللہ من ذلک۔ اس خیالِ خام کی بنا پر انسان نے دل کھول کر غفلت اختیار کی۔ اور وہ دل و دماغ جو ذکر و فکر اور اللہ کی عبادت میں مشغول رہنا چاہیے تھا۔ وہ ہوا و ہوس اور خیالات فاسدہ کا گہوارہ بن گیا۔ اور وہ آنکھیں جو قدرتِ الٰہی اور احکامِ خدا کو دیکھنے اور برُے بھلے، حلال و حرام میں تمیز کرنے کے لئے عطا کی گئی تھیں وہ ناچ و رنگ۔ کھیل کود۔ اور تماشوں کے دیکھنے میں مصروف ہو گئیں۔ وہ زبان جو حق کہنے اور درماندوں کی تسکین و تشفی کے لئے دی گئی تھی۔ وہ بیجا خوشامد اور بھائیوں کی دلآزاری کے لئے وقف ہو گئی۔ وہ ہاتھ

جو بیکسوں، بیواؤں کی امداد کے لئے عطا ہوئے تھے۔ غریبوں پر ستم ڈھانے کا آلہ بن گئے۔ الغرض انسان اپنی حقیقت کو بھول کر غرور میں آ گیا۔ اور اپنے اللہ کی عبادت کو بھول کر خود ہی بڑا بن بیٹھا۔ حتیٰ کہ فرعون نے اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى بھی کہہ دیا۔ کہ پروردگار تو میں ہوں (معاذ اللہ) خدا کے مقابلے میں شداد نے جنت و دوزخ بھی بنوا لی۔ (استغفر اللہ) افسوس کہ چھوٹا منہ اور بڑی بات۔ ذرا غور تو کیا جائے۔ کہ انسان کی بساط ہی کیا ہے۔ یہ تھا کیا اور ہے کیا؟ اسے اگر شکم مادر ہی میں خدا تعالیٰ غذا نہ پہنچاتا۔ تو اس کا کیا حشر ہوتا؟ اور پھر پیدا ہونے کے بعد اگر والدہ کے دل میں خدا محبت نہ ڈالتا۔ اور وہ صرف گھنٹہ، دو گھنٹہ دودھ نہ دیتی۔ تو پھر کیا یہ زندہ رہ سکتا تھا؟ اس کے علاوہ ہر قسم کی آفات ارضی و سماوی سے اس وقت تک جب کہ انسان سن شعور کو نہیں پہنچے تھے۔ کس نے بچایا تھا؟ خوبصورتی بدصورتی۔ امارت۔ غربت۔ ذکاوت و غباوت یہ سب باتیں کیا کسی آجکل کے سائنسدان کی بنائی ہوتی ہیں؟ نہیں نہیں! ان سب باتوں کا خالق وہی ہے۔ جس نے فرمایا۔ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ۔ انسان کو اپنی قوت و طاقت پر فخر کرنا بے جا ہے۔ کیونکہ انسان سے بڑھ کر طاقتیں رکھنے والے خدا کی مخلوق میں چوپائے ہیں۔ انسان کی طرح بولنے والے خوش الحان پرندے بھی ہیں۔ اور دل بھی رکھتے ہیں۔ اور دیگر اعضاء بھی۔ چیختے بھی ہیں۔ اور چلاتے بھی۔ یہ سب کچھ ہوتے ہوئے انسان اگر انسان ہے۔ تو اس لئے کہ وہ اپنے رب کا شناسا ہے۔ اور انسانیت نام اسی کا ہے۔ کہ وہ اپنی حقیقت کو پہچانے۔ اور اپنی حقیقت کو پہچان لے گا۔ تو

مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ۔

کے مطابق اپنے رب کو بھی پہچان لے گا۔ اور اس کی عبادت میں شاغل ہو جائے گا۔ حضرات! خوب یاد رکھیئے۔ کہ جو اپنے اللہ کی عبادت کرتا ہے۔ دراصل وہی انسان ہے۔ اور اگر یہ بات اس میں نہیں تو وہ برائے نام انسان ہے۔ اکبر الہ آبادی نے ان غافلوں کے لئے کیا خوب لکھا ہے۔ کہ ؎

مار و کژدم رہ گئے کیڑے مکوڑے رہ گئے
صورتیں تو ہیں مگر انسان تھوڑے رہ گئے
خضر عنقا ہو گئے موذی بنے ہیں سدِّ راہ
گر گئے سنگِ نشاں سڑکوں پہ روڑے رہ گئے

## نیک بندے

حضرات! روزِ الست میں اللہ تعالیٰ نے ہم سب سے دریافت فرمایا تھا۔ کہ اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ۔ کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں؟ تو سب نے کہا تھا۔ بَلٰی! ہاں اے رب! تو ہمارا رب ہے۔ بھائیو! اللہ کے نیک بندوں نے تو اس اپنے عہد کو یاد رکھا۔ اور اِس دنیا میں آکر وہ اپنے عہد پر قائم رہے۔ اور اپنے رب کو اپنا رب جان کر اس کی عبادت میں مشغول رہے۔ مگر جنہوں نے غفلت سے کام لیا۔ وہ اپنے اس عہد کو بھول گئے۔ اور اس دنیا میں ایسے منہمک ہوئے۔ کہ اللہ کی عبادت کا نام تک نہیں لیتے خوش قسمت ہیں وہ لوگ جنہوں نے اپنے عہد کو یاد رکھا۔ اور رب کو رب مانا۔ اور جن کے پائے استقلال میں لغزش نہیں آتی۔ ایسے نیک بندوں کے لئے خدا فرماتا ہے:۔

اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَیْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِیْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ۔ (پ ۲۴ ع ۱۸) یعنی جن لوگوں نے

اللہ کو رب کہا۔ اور پھر وہ اپنے اس قول پر ڈٹے رہے
ان پر فرشتے یہ کہتے ہوئے نازل ہوں گے۔ کہ تم نہ کوئی
خوف کرو اور نہ کوئی غم۔ اور تمہیں بشارت ہو اس جنت
کی جس کا تم سے وعدہ کیا گیا تھا"
گویا ان نیک بندوں کا انجام بخیر ہوگا۔ اور وہ کل قیامت
کے روز اعزاز و اکرام سے نوازے جائیں گے۔ اور اپنے اللہ سے
جنت پائیں گے۔

**لطیفہ** مگر جو غفلت شعار بندے ہیں۔ ان کا حشر کیا ہوگا؟
اس کی تفصیل اس لطیفہ سے سمجھ لیجئے۔ کہ ایک
مجلس میں ایک رنڈی کا گانا ہو رہا تھا۔ کافی لوگ جمع تھے طبلے
اور سارنگی کی گت پر رنڈی بار بار یہ مصرعہ دہرا رہی تھی کہ ع

خدا جانے کہ قسمت میں ہماری کیا لکھا ہوگا

ایک ظریف شاعر بھی وہاں بیٹھا تھا۔ جب رنڈی نے اس
کی طرف منہ کر کے اس مصرعہ کو دہرایا۔ کہ ع

خدا جانے کہ قسمت میں ہماری کیا لکھا ہوگا

تو شاعر جھٹ بول اٹھا کہ۔

گلے میں طوق لعنت کا سواری کو گدھا ہوگا

اللہ تعالیٰ اپنی عبادت کا شوق دے۔ اور غفلت سے بچائے۔ آمین

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ؕ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ مَنَّ عَلَیۡنَا بِالۡیُمۡنِ وَالۡاِیۡمَانِ وَاَحۡسَنَ عَلَیۡنَا بِاَنۡ ھَدَانَا اِلٰی سَبِیۡلِ الۡاِذۡعَانِ نَحۡمَدُہٗ عَلٰی نِعۡمَتِہِ الۡکَامِلَۃِ فِیۡ کُلِّ اٰنٍ۔ وَنَشۡکُرُہٗ عَلٰی اٰلَآئِہِ الشَّامِلَۃِ لِکُلِّ اِنۡسٍ وَّجَآنٍّ۔ وَنَشۡھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبۡدُہٗ وَرَسُوۡلُہٗ اٰخِرُ الۡاَنۡبِیَآءِ زَمَانًا وَّاَوَّلُھُمۡ بِحَسۡبِ الشَّانِ۔ اَمَّا بَعۡدُ اَیُّھَا النَّاسُ اتَّقُوا اللّٰہَ حَقَّ تُقَاتِہٖ۔ وَاخۡشَوۡہُ غَایَۃَ خَشۡیَتِہٖ۔ وَلَا تَمُوۡتُنَّ اِلَّا وَاَنۡتُمۡ مِنۡ اَھۡلِ الۡاِیۡقَانِ۔ وَاطۡلُبُوۡا رِضَآءَ اللّٰہِ فِیۡ کُلِّ قَوۡلٍ وَّفِعۡلٍ۔ وَاخۡشَوۡا غَضَبَہٗ فِیۡ کُلِّ زَمَانٍ۔ فَاِنَّ بَطۡشَہٗ لَشَدِیۡدٌ۔ اِنَّہٗ ھُوَ یُبۡدِئُ وَیُعِیۡدُ۔ وَھُوَ الۡغَفُوۡرُ لِاَھۡلِ الۡعِصۡیَانِ وَاجۡتَھِدُوۡا حَقَّ الۡجِھَادِ فِیۡ اَدَآءِ مَا فَرَضَ

عَلَيْكُمُ الْمَنَّانُ - قَدْ اَتَاكُمْ شَهْرٌ يَرْحَلُ فِيْهِ
الرَّاحِلُوْنَ اِلٰى بَيْتِ الْاَسْتَارِ وَالْاَرْكَانِ -
وَيُسَافِرُ الْمُسَافِرُوْنَ مُشْتَاقِيْنَ اِلٰى طَوَافِ
بَيْتِ الرَّحْمٰنِ - اِنَّ اَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ
لَلَّذِىْ بِبَكَّةَ مُبَارَكًا وَّهُدًى لِّلْعٰلَمِيْنَ فِيْهِ
اٰيَاتٌ بَيِّنَاتٌ مَّقَامُ اِبْرَاهِيْمَ وَمَنْ دَخَلَهٗ
كَانَ مِنْ اَهْلِ الْاَمَانِ - وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ
الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا - وَمَنْ كَفَرَ
فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنِ الْكُفْرَانِ - اَيُّهَا الْمُسْتَطِيْعُوْنَ
تَزَوَّدُوْا لِلرَّحِيْلِ - اِلَى الْبَيْتِ الْجَلِيْلِ - وَلَا
تَسْلُكُوْا سُبُلَ الضَّلَالِ وَالطُّغْيَانِ - مَا هٰذِهٖ
الْبَطَالَةُ مَا هٰذَا التَّاخِيْرُ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ عُمْرَكُمْ
يَطُوْلُ هٰذَا ظَنٌّ فَاسِدٌ - وَعِلْمٌ كَاسِدٌ -
لَيْسَ عَلَيْهِ بُرْهَانٌ - اِغْتَنِمُوا الْفُرْصَةَ -
وَاتَّقُوْا مُفَاجَاَةَ الْمَنِيَّةِ - لَعَلَّكُمْ لَا تَجِدُوْنَ

الْعَامَ الْقَابِلَ فِي هٰذِهِ الدَّارِ الْفَانِ۔
اَيْنَ مَنْ كَانَ مَعَكُمْ فِي السَّنَةِ
الْمَاضِيَةِ اَيْنَ اٰبَاؤُكُمْ وَاَبْنَاؤُكُمْ
اَيْنَ اَجْدَادُكُمْ وَاَحْبَابُكُمْ وَالْاَقْرَانُ۔
اَمَا سَمِعْتُمْ قَوْلَهٗ تَعَالٰى كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا
الْاَرْضِ فَانٍ۔ اَغِشَاوَةٌ فِي الْقُلُوْبِ اَمْ
صَمَمٌ فِي الْاٰذَانِ۔ اَتْرُكُوا الْمَالَ۔ وَ
الْاَوْلَادَ وَالْاَحْبَابَ وَالْاَحْفَادَ فَلَا
يَذْهَبُ اَحَدٌ مَعَكُمْ فِي بَيْتِ الْاَحْزَانِ
تَيَقَّظُوْا مِنْ نَوْمِ الْغَفْلَةِ وَالْكَسْلَانِ۔
وَارْفَعُوْا اَكُفَّ السُّؤَالِ اِلٰى حَضْرَةِ
الْمُتَعَالِ۔ وَقُوْلُوْا مِنْ صَمِيْمِ الْجَنَانِ۔
اَللّٰهُمَّ يَا عَالِمَ مَا فِي سِرِّنَا وَنَجْوَانَا
نَحْنُ غَرْقٰى فِي بِحَارِ الْعِصْيَانِ۔ نَسْئَلُ
مِنْكَ الْفَضْلَ وَالْجُوْدَ وَالْغُفْرَانَ۔

بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ وَنَفَعَنَا وَإِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ۔ إِنَّهُ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۔

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھئے

ماہ شوال کے تیسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# شرک

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

وَاعْبُدُوا اللّٰہَ وَلَا تُشْرِکُوْا بِہٖ شَیْئًا۔

"اللہ کی بندگی کرو اور اس کا شریک کسی کو نہ ٹھہراؤ۔"

---

حضرات! اس آیہ کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے اپنی عبادت کا حکم فرمایا ہے۔ اور شرک کرنے سے منع فرمایا ہے۔ ارشاد ہوتا ہے کہ اللہ کی بندگی کرو۔ اور اس کا شریک کسی کو نہ ٹھہراؤ۔

بھائیو! ہر مسلمان کا ایمان ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ اپنی ذات و صفات میں یکتا و لاشریک ہے۔ اس کی ذات و صفات میں کوئی شریک نہیں۔ وہ ازلی ہے، ابدی ہے، حیّ و قیوم ہے۔ اس کی نہ ابتداء ہے۔ نہ انتہا۔ ساری کائنات کا وہی خالق ہے۔ وہی مالک ہے۔ اور وہی رازق ہے۔ جو شخص صدق دل سے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

پڑھ لیتا ہے۔ وہ خدا تعالیٰ کے سوا کسی دوسرے کو خدا نہیں مان سکتا اور کسی مخلوق کو اس کی ذات و صفات میں شریک تسلیم نہیں کرسکتا اور یہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا فیضان و کرم ہے۔ کہ آپ کی بدولت آپ کا غلام مشرک ہو ہی نہیں سکتا۔

## حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد

چنانچہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر پر رونق افروز ہو کر فرمایا۔

اِنِّی لَسْتُ اَخْشٰی عَلَیْکُمْ اَنْ تُشْرِکُوْا مِنْ بَعْدِیْ وَلٰکِنْ اَخْشٰی عَلَیْکُمُ الدُّنْیَا اَنْ تَنَافَسُوْا فِیْھَا فَتَقْتَتِلُوْا فَتَھْلِکُوْا کَمَا ھَلَکَ مَنْ قَبْلَکُمْ (بخاری شریف ۱۷۱/۱۲)

مجھے اس بات کا کوئی ڈر نہیں۔ کہ تم میرے بعد شرک کروگے۔ ہاں ڈر ہے تو اس بات کا کہ تم دنیا کے گرویدہ ہو جاؤگے اور آپس میں لڑنے مرنے لگوگے۔ جیسے کہ پہلے لوگ لڑ مرے!

ملاحظہ فرمایئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کے متعلق کس طرح اطمینان کا اظہار فرمایا۔ اور فرمایا کہ مجھے اس بات کا کوئی خطرہ نہیں۔ کہ تم میرے بعد ارتکاب شرک کروگے۔ ہاں خطرہ اس بات کا ہے۔ کہ تم دنیا کے گرویدہ ہو جاؤگے۔ اور دنیا کی خاطر آپس میں لڑنے مرنے لگوگے۔

بھائیو! ہمارا ایمان ہے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی ہر بات حق ہے۔ اور دیکھ لیجئے۔ کہ حضور کے ارشاد کے مطابق واقعی آج کل کے غافل مسلمان دنیا کے گرویدہ ہو چکے ہیں۔ (الا ماشاء اللہ) اور جس طرح یہ بات حضور کی حق تھی اور حق ثابت ہو رہی ہے۔ اسی طرح یہ بات بھی حق تھی اور حق ہے۔ اور حق ہی رہے گی۔ کہ حضور کا کوئی غلام مشرک نہیں۔ ہم گنہگار تو ہو سکتے ہیں۔ مگر حاشا وکلا مشرک ہرگز نہیں ہیں۔ اور کیوں ہوں۔ جبکہ ہمارے آقا و مولیٰ کا ارشاد ہو چکا۔ کہ میرے

غلام شرک کا ارتکاب نہ کریں گے۔ بھائیو! باوجود اس ارشاد نبوی کے پھر کس قدر ظلم ہوگا۔ اگر حضور کے غلاموں کو بات بات پر خواہ مخواہ مشرک بنایا جانے لگے۔ اور ان پر الزام شرک لگایا جانے لگے۔ اور حضور تو فرمائیں۔ کہ میرے غلام شرک نہیں کریں گے۔ اور "کوئی" یوں کہے۔ کہ نہیں نہیں امت کی اکثریت مشرک ہے۔ صرف اس لئے کہ وہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو مالک و مختار مانتی ہے۔ انہیں دانائے غیوب جانتی ہے۔ نعرۂ رسالت لگاتی ہیں۔ محفل میلاد کا انعقاد کرتی ہیں۔ قیام و سلام کی عامل ہے۔ کیوں مسلمانو! کیا یہ انصاف ہے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم تو اپنی امت کو شرک سے دور بتائیں۔ اور مسلمان خود بھی شرک سے بیزاری کا اظہار کریں۔ مگر "فتویٰ باز" ہیں۔ کہ شرک سازی سے باز ہی نہیں آتے۔ شرک کو ہر مسلمان برا سمجھتا ہے۔ مگر یہ کہاں لکھا ہے۔ کہ جس بات کو "یہ لوگ" شرک کہہ دیں۔ وہ بات واقعی شرک ہی ہوتی ہے۔

## گھر کی شہادت

حضرات! آیئے آپ کو خود اہلحدیث حضرات کے ایک پیشوا و امام کی ایک عبارت سناؤں۔ جس میں انہوں نے اس قسم کے فتویٰ بازوں کا شکوہ کیا ہے۔ پیشوائے اہلحدیث جناب مولوی وحید الزمان صاحب اپنی کتاب ھدیۃ المھدی میں لکھتے ہیں:۔

شَدَّدَ بَعْضُ اِخْوَانِنَا مِنَ الْمُتَاَخِّرِیْنَ فِیْ اَمْرِ الشِّرْکِ وَضَیَّقَ دَائِرَۃَ الْاِسْلَامِ ـــــ ہمارے بعض متاخرین بھائیوں نے شرک کے معاملہ میں بڑی شدت اختیار کر لی ہے۔ اور دائرہ اسلام تنگ کر دیا ہے۔ (ہدیۃ المھدی ص۲۶)

دیکھ لیجئے۔ خود پیشوائے اہلحدیث اپنے بھائیوں کا شکوہ کر رہے ہیں کہ یہ لوگ خواہ مخواہ مسلمانوں کو مشرک بناتے پھرتے ہیں۔

## شرک

بھائیو! ہر مسلمان کا یہ عقیدہ ہے۔ کہ شرک بہت بُری چیز ہے۔ اور اس سے ایمان جاتا رہتا ہے۔ اور یہ اتنا بڑا گناہ ہے۔ کہ جسے خدا معاف ہی نہیں فرماتا۔ مگر یہ بھی تو سمجھنا چاہیئے کہ شرک کہتے کسے ہیں؟ شرک نام ہے۔ خدا کی ذات و صفات میں کسی دوسرے کو ساجھی بنانا۔ خدا کی طرح کسی دوسرے کو خدا ماننا۔ یا اس کی کسی صفت کو کسی دوسرے میں اس طرح تسلیم کرنا جس طرح کہ [redacted] صفت خدا کی ہے۔ مثلاً خدا تعالیٰ کی ایک صفت حیّ بھی ہے۔ یعنی خدا زندہ ہے۔ تو اس صفت کو کسی دوسرے میں بالکل اسیطرح ماننا جیسے کہ وہ خدا کی صفت ہے۔ بلا شبہ شرک ہے۔ یعنی خدا تعالیٰ زندہ ہے۔ اور ایسا کہ نہ اس کی ابتداء ہے۔ نہ انتہاء۔ وہ ازلی و ابدی زندہ ہے۔ اور وہ اس بات سے پاک و منزہ ہے۔ کہ اُسے کسی نے زندہ کیا ہو۔ پس اس صفت کو اگر اسی طرح کسی دوسرے میں بھی مانا جائے۔ اور یوں کہا جائے۔ کہ فلاں بزرگ بھی زندہ ہے۔ اور ازلی ابدی زندہ ہے۔ اور اُسے کسی نے زندہ نہیں کیا۔ بلکہ خود بخود زندہ ہے۔ تو یہ بیشک شرک ہے۔ اور اگر یوں کہا جائے۔ کہ انسان بھی زندہ ہے۔ مگر اُسے زندہ خدا نے زندہ فرمایا ہے۔ یہ کچھ بھی نہ تھا۔ اور خدا نے اپنے فضل و کرم سے اِسے زندگی بخشی۔ اور اس کی زندگی اللہ کی عطا فرمودہ زندگی ہے تو یہ ہرگز شرک نہیں۔ بلکہ عین حقیقت ہے۔ اور اگر اپنا خود ساختہ اصول ہی پیش نظر رکھا جائے۔ اور یہی جملہ رٹا جائے۔ کہ اللہ کی کوئی صفت کسی دوسرے میں ماننا شرک ہے۔ تو پھر خدا کے سوا

کسی کو بھی زندہ نہ کہنا چاہیئے۔ نہ کسی حیوان کو زندہ مانا جائے۔ نہ کسی انسان کو۔ بلکہ سبھی کو مردہ سمجھا جائے۔

**لطیفہ** اور مجھ سے پوچھئے۔ تو ایسے لوگوں کو جن کے دل میں حُبِّ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نہیں۔ زندہ کہنا شرک تو نہیں۔ ہاں گناہ ضرور ہے۔ ایسے لوگ واقعی مردہ ہیں۔ چنانچہ کہتے ہیں کہ ایک گاؤں کا رئیس مرگیا۔ تو اس کے جنازہ میں دو سو کے قریب لوگ جمع ہو گئے۔ اتفاقاً مولوی صاحب قبرستان میں نہ پہنچ سکے۔ اب یہ دو سو آدمی پریشان ہوئے۔ کہ مولوی صاحب تو آئے نہیں۔ جنازہ کون پڑھائے؟ قبرستان میں ایک مجذوب بزرگ بیٹھے تھے۔ سب لوگ ان کے پاس آئے۔ اور کہنے لگے۔ کہ سائیں جی! ہمارے مولوی صاحب نہیں آ سکے۔ آپ اٹھئے۔ اور میت کا جنازہ پڑھا دیجئے۔ سائیں جی اٹھے۔ اور جنازہ پڑھانے کو کھڑے ہوئے۔ تو ایک نظر میت پر ڈال کر پھر پیچھے کی طرف جنازہ پڑھنے والوں کو دیکھا۔ اور پھر نیت کر کے تکبیر کہی اور ہاتھ باندھ لئے۔ مقتدیوں نے بھی نیت باندھ لی۔ اب پہلی تکبیر کے بعد لگے انتظار کرنے۔ کہ سائیں صاحب دوسری تکبیر کہیں مگر سائیں صاحب اطمینان سے چپ کھڑے تھے۔ مقتدی بڑے پریشان ہوئے۔ آخر خدا خدا کر کے پندرہ منٹ کے بعد سائیں جی نے دوسری مرتبہ کہا اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ مقتدیوں نے دل ہی دل میں کہا "خدا کا شکر ہے" سائیں جی دوسری تکبیر کہہ کر پھر خاموش ہو گئے۔ اب مقتدی اور بھی زیادہ گھبرائے۔ تقریباً نصف گھنٹہ کے بعد سائیں صاحب نے تیسری تکبیر کہی۔ اور پھر خاموش ہو گئے۔ اب تو مقتدی بہت ہی تنگ ہو گئے۔ اور بجائے جنازہ کی دعا کے دل ہی دل میں سائیں جی کو گالیاں دینے لگے۔ تقریباً نصف گھنٹہ کے بعد سائیں جی نے

چوتھی تکبیر کہہ کر سلام جو پھیرا۔ تو سارے مقتدیوں نے سائیں جی کو گھیر لیا۔ اور بڑے غصہ کا اظہار کرنے لگے۔ سائیں جی نے کہا۔ بھئی غصہ میں کیوں آتے ہو؟ مجھ سے پوچھو تو سہی۔ میں نے اتنا طویل جنازہ پڑھایا کیوں؟ سب نے پوچھا۔ اچھا بتاؤ! اتنا طویل جنازہ کیوں پڑھایا؟ سائیں جی بولے۔ بھائی بات دراصل یہ ہے۔ کہ میں نے جب سامنے دیکھا۔ تو ایک میت پڑی تھی۔ اور جب پیچھے تمہاری طرف دیکھا۔ اور تمہارے دلوں کی طرف نظر کی۔ تو کسی دل میں بھی محبت رسول صلے اللہ علیہ وسلم نظر نہ آئی۔ اور تم سب مردہ ہی نظر آئے میرے آگے تو ایک میت تھی۔ اور میرے پیچھے دو سو میتیں تھیں۔ تو میں نے صرف ایک میت ہی کا تو جنازہ نہیں پڑھایا۔ تم سب کا جنازہ پڑھ ڈالا ہے۔ سچ ہے۔ ؎

عشق سے دل جس کا تابندہ نہیں
لاکھ زندہ ہو، مگر زندہ نہیں

قرآن پاک میں اِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى جو ارشاد ہے۔ ایسے ہی مُردوں کے لئے ہے۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

## پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْكَبِيْرِ الْاَعْلٰى. اَلَّذِيْ خَلَقَ

فَسَوّٰى. وَالَّذِىْ قَدَّرَ فَهَدٰى. وَالَّذِىْٓ اَخْرَجَ
الْمَرْعٰى. وَبَسَطَ بِسَاطَ الْاَرْضِ وَجَعَلَهٗ مَسْكَنًا.
وَّمِدْفَنًا لِلذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى. وَجَعَلَ سَقْفَهٗ
السَّمٰوٰتِ الْعُلٰى. اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَلَوْ كَانَ لَفَسَدَتِ
السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ السُّفْلٰى. وَاَشْهَدُ اَنَّ
سَيِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ
سَيِّدُ اَرْبَابِ التُّقٰى. صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ
وَصَحْبِهٖ وَمَنْ تَبِعَهُمْ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا مِنْ مَّا نَخْشٰى

اَمَّا بَعْدُ

فَيَآ اَرْبَابَ الْاَحْلَامِ وَالنُّهٰى. تَفَكَّرُوْا فِىْ
مَبَادِيْكُمْ وَمَنَاشِيْكُمْ وَتَذَكَّرُوْا مَا سَيَمْضِىْ
عَلَيْكُمْ وَمَا مَضٰى. خَلَقَكُمُ اللّٰهُ مِنْ مَّنِيٍّ
يُّمْنٰى. وَجَعَلَهٗ عَلَقَةً ثُمَّ مُضْغَةً ثُمَّ
لَحْمًا وَعَظْمًا ثُمَّ اَلْبَسَهٗ صُوْرَةً فَسَوّٰى.

ثُمَّ اَخْرَجَكُمْ مِنْ ظُلُمَاتِ الْاَرْحَامِ اِلٰى هٰذِهِ الدَّارِ الدُّنْيَا. وَرَبَّاكُمْ مِنْ صِبَاكُمْ وَاَلْهَمَكُمْ مَا يَنْفَعُكُمْ وَمَا يَضُرُّكُمْ فِي الْعُقْبٰى. وَفَضَّلَكُمْ عَلٰى سَآئِرِ مَخْلُوْقَاتِهٖ بِاِعْطَاءِ الْاَفْهَامِ وَالنُّهٰى. وَبَعَثَ عَلَيْكُمْ رُسُلًا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ لِئَلَّا تَكُوْنَ لِلنَّاسِ عَلَيْهِ حُجَّةٌ فِي الْاُخْرٰى. وَبَيَّنَ لَكُمْ سَبِيْلَ الضَّلَالَةِ وَيَسَّرَ لَكُمْ طُرُقَ الْهُدٰى. وَوَعَدَ لِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى بِاَنَّ الْجَنَّةَ لَهٗ مَاْوٰى. فَعَلَيْكُمْ اَنْ تَشْكُرُوْهُ عَلٰى مِنَنِهٖ. وَتَحْمَدُوْهُ عَلٰى نِعَمِهٖ، اَلَّتِيْ لَا تُعَدُّ وَلَا تُحْصٰى. وَامْتَثِلُوْا اَوَامِرَهٗ وَانْتَهُوْا عَمَّا زَجَرَ عَنْهُ وَنَهٰى. وَلَا تَصْرِفُوْا اَعْمَارَكُمْ فِي الْغَفَلَاتِ. وَلَا تُضَيِّعُوْا اَنْفَاسَكُمْ فِي اقْتِرَافِ السَّيِّئَاتِ.

فَمَنِ ارْتَكَبَ ذٰلِكَ ضَلَّ وَطَغٰى. وَاَطِيْعُوا
اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَاتَّبِعُوْا سُنَنَهٗ وَطَرِيْقَتَهٗ فَمَنْ
تَرَكَ سُنَنَ نَبِيِّهٖ سَقَطَ وَهَلَكَ وَغَوٰى.
وَتُوْبُوْا اِلَى اللّٰهِ تَوْبَةً نَّصُوْحًا. وَقُوْلُوْا
بِاَجْمَعِكُمْ. اَللّٰهُمَّ يَا رَحْمٰنُ يَا مَنَّانُ يَا مَنْ عَلَى
الْعَرْشِ اسْتَوٰى. اِغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا
فِيْ اَمْرِنَا وَاهْدِنَا وَثَبِّتْنَا عَلٰى طُرُقِ الْفَلَاحِ
وَالْهُدٰى. اٰمِيْنَ. يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ ۞
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ. وَ
نَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ.
اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ.

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

ماہ شوال کے چوتھے جمعہ کا وعظ بعنوان

# عطائی صفات

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## اَمَّا بَعْد

حضرات! پچھلے جمعہ میں مَیں شرک کے متعلق بیان کر رہا تھا۔ اور بتا رہا تھا۔ کہ اللہ تعالیٰ کی عطاء سے کوئی صفت کسی مخلوق میں تسلیم کرنا شرک نہیں۔ اللہ تعالیٰ موجود ہے۔ اور اس کی عطا سے ہم بھی موجود ہیں۔ خدا تعالیٰ سمیعؔ ہے۔ یعنی سننے والا ہے۔ اور اس کی عطاء سے انسان بھی سمیع ہے۔ خدا تعالیٰ متکلم ہے۔ اور اس کی عطاء سے انسان بھی متکلم ہے۔ اور یہ شرک اس لئے نہیں۔ کہ یہ سب صفات اللہ کی عطا فرمودہ ہیں۔ اور جو اللہ کی صفات ہیں۔ وہ کسی کی عطا فرمودہ نہیں۔ بلکہ وہ ذاتی اور ابدی و ازلی ہیں۔

**مشرکین مکہ**

حضرات! یہ مسئلہ کچھ ایسا مشکل نہیں۔ جو سمجھ میں نہ آئے۔ سیدھی بات ہے۔ کہ ہم اللہ کے مقبولوں میں جو صفت بھی مانتے ہیں۔ اللہ کی عطاء سے مانتے ہیں۔ اور خدا تعالیٰ کی صفات کا انہیں مظہر مانتے ہیں۔ اور اللہ

کے کسی مقبول کو خدا نہیں مانتے۔ اور نہ ہی اس میں خدا کی کسی صفت جیسی صفت مانتے ہیں۔ مگر جو واقعی مشرک تھے۔ ان کا یہ حال تھا۔ کہ وہ اپنے بتوں کو خدا کے برابر سمجھتے تھے۔ چنانچہ یہ مشرک قیامت کے روز اپنے بتوں سے کہیں گے۔

تَاللّٰہِ اِنْ کُنَّا لَفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ۔ اِذْ نُسَوِّیْکُمْ بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ (پ۱۹ ع ۹) "خدا کی قسم ہم کھلی گمراہی میں تھے۔ کہ تم کو رب العالمین کے برابر ٹھہراتے تھے"

معلوم ہوا۔ کہ جو واقعی مشرک تھے۔ وہ اپنے بتوں کو اللہ تعالیٰ کے برابر سمجھتے تھے۔ اور یہی ان کا شرک تھا۔ اور مسلمان اللہ تعالیٰ کے مقبول بندوں کو اللہ تعالیٰ کی مخلوق مانتے ہیں۔ اور انہیں ہرگز خدا یا خدا کے برابر نہیں سمجھتے۔ ہاں انہیں دوسرے لوگوں سے افضل، اور اللہ تعالیٰ کے مقرب اور خدا کی صفات کے مظہر مانتے ہیں، اور یہ شرک ہرگز نہیں۔ بلکہ عین حقیقت ہے۔ اور سلف سے خلف تک مسلمانوں کا یہی عقیدہ ہے۔

## مولوی اشرف علی صاحب کی گواہی

چنانچہ دیوبندی حضرات کے حکیم الامت مولوی اشرف علی صاحب بھی لکھتے ہیں۔ کہ

"یہ حالت انبیاء و اولیاء کاملین کی ہوتی ہے۔ کہ وہ اخلاقِ الٰہیہ کے ساتھ متصف ہو جاتے ہیں۔ اور اخلاق الٰہیہ میں سے ایک خلق یہ بھی ہے۔ کہ دوسروں کو نفع پہنچانا۔ اور نفع عام ہے ظاہری بھی اور باطنی بھی"

(مولوی اشرف علی کا وعظ روح الحج صفحہ ۳۵)

دیکھیئے مولوی صاحب نے صاف لکھا ہے۔ کہ انبیاء و اولیاء

صفاتِ الٰہیہ سے متصف ہو جاتے ہیں۔ اور ان سے مخلوق کو ظاہری و باطنی دونوں نفع پہنچتے ہیں۔ یعنی ان کی بارگاہ سے دینی و دنیوی دونوں دولتیں ملتی ہیں۔ ؎

کس چیز کی کمی ہے مولا تری گلی ہیں
دنیا تری گلی ہیں عقبیٰ تری گلی ہیں

## مِنْ دُونِ اللّٰہ

حضرات! بعض لوگ مسلمانوں کو خواہ مخواہ مشرک بنانے کے لئے قرآن پاک کی وہ آیات پڑھ پڑھ سنانے لگتے ہیں۔ جن میں "مِن دون اللہ" کا ذکر ہے۔ اور جو بتوں کے حق میں نازل ہوئی ہیں۔ "من دون اللہ" اگر ہیں۔ تو وہ بت ہیں۔ اور انبیاء و اولیاء کرام "من دون اللہ" نہیں۔ یہ تو اللہ کے اپنے ہیں۔ اور ان کے اقوال و افعال کو اللہ تعالیٰ اپنی طرف منسوب فرماتا ہے۔ دیکھئے ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے میدانِ جنگ میں کفار کی طرف کنکریاں پھینکیں۔ تو خدا تعالیٰ نے فرمایا۔

مَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی۔ یعنی اے محبوب! یہ کنکریاں تم نے نہیں پھینکیں۔ بلکہ یہ اللہ نے پھینکی ہیں ؎

سنگ ریزہ مے زند دستِ جناب
مَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ آید خطاب

حضور صلے اللہ علیہ وسلم کلام فرماتے ہیں۔ تو خدا فرماتا ہے ـــ مَا یَنْطِقُ عَنِ الْھَوٰی اِنْ ھُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی۔ یعنی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا کلام فرمانا یہ خدا کا کلام فرمانا ہے۔ جو لوگ حضور کی اطاعت کرتے ہیں۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے۔ وہ اللہ کی اطاعت کرتے ہیں۔ چنانچہ فرمایا مَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ کیوں بھائیو! کیا مِن دون اللہ" کی یہی شان ہوتی ہے۔ کہ ان کے

قول و فعل کو اللہ تعالیٰ اپنی طرف منسوب فرماتا ہے۔ یہ تو بھلا حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی بات ہے۔ اور حضور کی شان تو بڑی ارفع و اعلیٰ ہے۔ حضور کے صدقہ میں حضور کے غلاموں کی بھی یہ شان ہے کہ

؎ گفتۂ اُو گفتۂ اللہ بود
گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

یعنی "اللہ کے بندے کی یہ شان ہے۔ کہ اس کا کہا ہوا خدا کا کہا ہوا ہوتا ہے"

## دریا کی مچھلیاں

تذکرۃ الاولیاء کی روایت ہے۔ اور مولانا رومی علیہ الرحمۃ نے بھی مثنوی شریف میں لکھا ہے کہ حضرت سلطان ابراہیم ابن ادہم رحمۃ اللہ علیہ جو بہت بڑے بادشاہ تھے۔ انہوں نے جب تخت شاہی کو ترک کرکے فقرو زہد اختیار کرلیا۔ اور نو برس تک آپ نے ایک غار میں سکونت اختیار کرلی۔ اور بڑی بڑی ریاضتیں اور مجاہدے کئے۔ حتیٰ کہ آپ آسمانِ ولایت کے ایک درخشندہ ستارے بن کر چمکے۔ آپ ایک روز دریا کے کنارے بیٹھے اپنے ہاتھ سے اپنا پیرہن سی رہے تھے۔ کہ وہاں ایک امیر آدمی کا گذر ہوا۔ اس امیر آدمی نے جب آپ کو اس حال میں دیکھا۔ کہ آپ اپنے ہاتھ سے اپنا پیرہن سی رہے ہیں۔ تو دل میں کہنے لگا۔ کہ انہوں نے اتنی بڑی سلطنت چھوڑ کر اس فقیری میں کیا حاصل کیا؟ حضرت ابراہیم ابن ادہم اس کے اس دلی خیال پر مطلع ہوگئے۔ اور آپ نے جھٹ اپنے ہاتھ کی سوئی دریا میں ڈال دی۔ اور پھر باآواز بلند حکم دیا۔ کہ

"اے دریا کی مچھلیو۔ میری سوئی مجھے واپس لا دو"

اس امیر آدمی نے جب یہ واقعہ دیکھا۔ تو متعجب ہوکر سوچنے

لگا۔ کہ اتنے بڑے دریا میں اتنی چھوٹی سی سوئی گری ہوئی بھلا واپس کیسے مل سکتی ہے؟ مگر مولانا رومی فرماتے ہیں۔ کہ ؎

صد ہزاراں ماہیٔ اللّٰہیے!
سوزنِ زر بر لبِ ہر ماہیے
رو بر آوردند از دریائے حق
کہ بگیر اے شیخ سوزن ہائے حق

ہزاروں مچھلیاں اپنے اپنے منہ میں ایک ایک سونے کی سوئی پکڑے ہوئے دریا سے نکل آئیں۔ آپ نے فرمایا۔ مچھلیو! مجھے سونے کی سوئیاں درکار نہیں۔ میری اپنی سوئی جو ہے۔ وہ لاؤ۔ چنانچہ پھر ایک چھوٹی سی مچھلی اپنے منہ میں آپ کی سوئی پکڑے ہوئے لائی۔ اور آپ کے آگے رکھ دی۔ اس امیر آدمی نے جب یہ کرامت دیکھی۔ تو حیران رہ گیا۔ اور پھر ؎

رو بدو کرد و بگفتش اے امیر
ملکِ حق بہ یا چنیں ملکِ حقیر

آپ نے اس امیر کی طرف منہ کیا۔ اور فرمایا۔ کہ بتاؤ مجھے وہ حکومت اچھی تھی یا یہ حکومت؟

(تذکرۃ الاولیاء ص۱۰۳ اور مثنوی شریف)

دیکھا آپ نے اللہ کے مقبول کا منہ سے نکلا ہوا حکم دریا کی مچھلیوں پر بھی اثر انداز ہوا۔ کیوں جناب! "من دون اللہ" کی بھی کیا یہی شان ہوتی ہے؟ توبہ توبہ۔ کہاں "من دون اللہ" اور کہاں "اولیاء اللہ"۔ بھائیو! اولیاء اللہ کو "من دون اللہ" شمار نہ کرو۔ "اولیاء اللہ" تو بہت بڑی شانوں کے مالک ہیں۔ اور یہ شان رکھتے ہیں۔ کہ ع

نگاہِ مردِ مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

مگر افسوس آجکل کے ناقدر شناس اور بے خبر افراد اولیار کرام کو عوام کی مثل سمجھتے ہیں۔

**لطیفہ** کہتے ہیں۔ ایک صاحب نے اپنی قیمتی بندوق دکھا کر ایک بیوقوف سے پوچھا۔ بھلا یہ کس قیمت کی ہوگی۔ اس نادان نے کہا۔ کہ لکڑی کی تو کچھ قیمت نہیں۔ اور لوہا روپے کا چار سیر مل جاتا ہے۔ کچھ اسی طرح بعض نادان اولیار کرام کو دیکھ کر کہہ دیتے ہیں۔ کہ اس قسم کے انسان تو بہت مل جاتے ہیں حالانکہ ایک لوہا بیکار پڑا رہتا ہے۔ اور ایک لوہا کاری گر کی صنعت سے "بندوق" بن چکا ہے۔ کاریگر کی نظر پڑنے سے پہلے جو لوہا روپے کا چار سیر ملتا تھا۔ اب کاریگر کی صنعت کی بدولت سیر بھر وزنی بندوق یا پستول کا لوہا چار سو روپے کا بھی حاصل نہیں ہوتا۔ اور اب یہ لوہا کاریگر کی نظر پڑ جانے سے محافظ جان و مال بن چکا ہے۔ اور سینکڑوں فائروں کو لئے ہوتے ہے۔

بھائیو! بلا تشبیہہ اولیار کرام بھی خدا تعالیٰ کی نظرِ رحمت سے عوام کی سطح سے بہت بلند ہو جاتے ہیں۔ اور ان کا فیضان یہاں تک پہنچ جاتا ہے۔ کہ ؎

نہ تیغ و تیر میں نہ لشکر و سپاہ میں ہے
جو بات مرد قلندر کی بارگاہ میں ہے

ہاں تو بھائیو! شرک واقعی بہت بری چیز ہے۔ مگر اللہ کے مقبولوں کا اتباع۔ ان سے محبت اور ان کی بارگاہوں کی حاضری خود اللہ تعالیٰ کی منشار کے مطابق ہے۔ کیونکہ یہ پاک لوگ "من دون اللہ" نہیں ہیں یہ "اولیار اللہ" ہیں۔ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلِيِّ الذَّاتِ۔ جَلِيْلِ الصِّفَاتِ رَفِيْعِ الدَّرَجَاتِ۔ خَالِقِ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ مُسَكِّنِ الْاَرْضِ بِالْجِبَالِ الشَّامِخَاتِ۔ اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ۔ شَهَادَةً تُنْجِيْنَا مِنَ الدَّرَكَاتِ۔ وَاَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ سَيِّدِ النُّفُوْسِ الْقَادِسَاتِ۔ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ مَا دَارَتِ الْاَفْلَاكُ الدَّائِرَاتُ

اَمَّا بَعْدُ

يَا اَصْحَابَ الْعُقُوْلِ وَالدِّرَايَاتِ۔ طَهِّرُوْا نُفُوْسَكُمْ مِنَ الْخَصَائِلِ الْخَبِيْثَاتِ۔ وَنَقُّوْا اَبْدَانَكُمْ مِنَ السَّيِّئَاتِ۔ وَحَاسِبُوْا

اَنْفُسَکُمْ فِی الْخَطَایَا وَ الْغَفَوَاتِ فَمَنْ حَاسَبَ
نَفْسَهٗ قَبْلَ اَنْ تُحَاسَبَ نَجٰی مِنْ شِدَّةِ الْحِسَابِ
یَوْمَ الْحَسَرَاتِ. وَمَا اَدْرَاکُمْ مَا یَوْمُ الْحَسَرَاتِ
یَوْمٌ تُسْکَبُ فِیْهِ الْعَبَرَاتُ. وَ تَتَزَلْزَلُ اَقْدَامُ
مَنْ فِی الْاَرْضِ وَمَنْ فِی السَّمٰوٰتِ. وَیَدْنُوا
الشَّمْسُ مِنَ الرُّؤُسِ. وَیُحِیْطُهُمُ الْعَرَقُ مِنَ
الْاَقْدَامِ اِلَی الرُّؤُسِ. فَمِنْ مُّسْتَغْرَقٍ فِیْهِ
مِنَ الْقَدَمِ اِلَی الْخَاصِرَةِ. وَمِنْ مُّسْتَغْرَقٍ
فِیْهِ مِنَ الْقَدَمِ اِلَی التَّرْقُوَةِ. وَمِنْ مُّسْتَغْرَقٍ
فِیْهِ بِجَمِیْعِ الْاَعْضَاءِ فَتَتَخَلَّلُ حَوَاسُّهُ الْمُدْرِکَاتُ
یَوْمٌ یَشْتَدُّ عَلَی الْکُفَّارِ اِلٰی اَنْ یَّقُوْلُوْا رَبِّ
اَرِحْنَا وَلَوْ اِلَی النَّارِ. وَ تَتَحَیَّرُ فِیْهِ قُلُوْبُ
الْاَبْرَارِ. لَا تَسْمَعُ فِیْهِ مِنْ نَبِیٍّ وَّلَا مِنْ
رَسُوْلٍ اِلَّا نَفْسِیْ نَفْسِیْ اِلَّا نَبِیِّنَا صَاحِبِ
الْاٰیَاتِ وَالْمُعْجِزَاتِ. فَاِنَّهٗ یَقُوْلُ اُمَّتِیْ

اُمَّتِیْ وَیَسْتَشْفِعُ لِلْمُجْرِمِیْنَ وَالْعُصَاتِ۔
فَطُوْبٰی لِمَنِ اتَّبَعَ مِلَّتَهٗ۔ وَاتَّبَعَ سُنَّتَهٗ۔
وَلَزِمَ طَرِیْقَتَهٗ۔ وَمَاتَ عَلَی الْفِطْرَةِ۔ وَ
دَخَلَ فِیْ شَفَاعَتِهٖ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ
وَحَصَلَتْ لَهُ النَّجَاةُ مِنَ الْمُوْبِقَاتِ۔ وَ
اعْلَمُوْٓا اَنَّ الدُّنْیَا خُلِقَتْ لَکُمْ وَاَنَّکُمْ
خُلِقْتُمْ لِلْاٰخِرَةِ فَطُوْبٰی لِمَنْ تَزَوَّدَ مِنْ
دُنْیَاهُ لِاٰخِرَتِهٖ وَمِنْ حَیَاتِهٖ لِلْمَمَاتِ۔
فَتَزَوَّدُوْا لِمَا سَیَعْرِضُ لَکُمْ مِنْ سَفَرِ الْاٰخِرَةِ
وَاَعِدُّوْا لَکُمْ مَا اسْتَطَعْتُمْ مِمَّا یَبْقٰی
مَعَکُمْ عِنْدَ السَّکَرَاتِ۔ وَاَکْثِرُوْا مِنْ
ذِکْرِ اللّٰهِ وَالدُّعَآءِ مِنْهُ وَالتَّضَرُّعِ اِلَیْهِ
فَاِنَّهٗ مُجِیْبٌ لِلدَّعَوَاتِ۔
بَارَکَ اللّٰهُ لَنَا وَلَکُمْ فِی الْقُرْاٰنِ
الْعَظِیْمِ۔ وَنَفَعَنَا وَاِیَّاکُمْ بِالْاٰیٰتِ

وَالذِّكْرُ الْحَكِيْمُ۔ اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

تھوڑی دیر کے لئے بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ 9 پر درج ہے
وہاں سے پڑھیے

ماہ ربیع الاوّل ۱۳۵۶ھ کے پہلے جمعہ کا وعظ بعنوان

# اِخلاص

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَ حَبِیْبَهٗ مُحَمَّدًا نَبِیًّا فِیْ عَالَمِ الْاَرْوَاحِ وَالْاَجْسَامِ۔ وَشَرَّفَهٗ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَالرُّسُلِ الْکِرَامِ۔ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ مِّنْ اَوَّلِ الدُّنْیَا اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامِ۔ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَتْبَاعِهٖ مِنَ الْخَوَاصِّ وَالْعَوَامِ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

فَمَنْ کَانَ یَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْیَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا یُشْرِکْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا۔ (پ ۱۶ ع ۳)

"جسے اپنے رب سے ملنے کی امید ہو۔ اُسے چاہیے۔ کہ نیک کام کرے۔ اور اپنے رب کی بندگی میں کسی کو شریک نہ کرے۔"

---

حضرات! آج مجھے اخلاص کے متعلق کچھ بیان کرنا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس آیت کریمہ میں فرمایا ہے۔ کہ جو شخص اپنے رب سے ملنے

کی امید رکھتا ہے۔ وہ اچھے کام کرے۔ اور اللہ کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کرے۔ یعنی بندگی صرف اسی کی کرے۔ اور ہر نیک کام اُسی کی رضا کے لئے کرے۔ ایک دوسری جگہ ارشاد فرمایا۔

فَاعْبُدِ اللّٰهَ مُخْلِصًا لَّهُ الدِّيْنَ۔

"اللہ کو پوجو نرے اس کے بندے ہو کر"

## لقاءِ حق

آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے اپنی لقاء کے امیدوار کو تلقین فرمائی ہے۔ کہ وہ اچھے کام کرے۔ اور اپنے اللہ کی عبادت کرے۔ اور یہ عبادت و اعمالِ حسنہ صرف اسی کے لئے کرے۔ اللہ کی رضا کے سوا اس کی نیت میں اور کچھ نہ ہو جو شخص اس تلقین پر عمل کرے گا۔ اُسے لقاءِ حق یقیناً نصیب ہوگی۔ بھائیو! اللہ کے مقبول جب دنیا سے رخصت ہوتے ہیں۔ تو سب یہی کہتے ہیں۔ کہ فلاں بزرگ کا وصال ہو گیا۔ لقاء اور وصال ایک ہی بات ہے۔ مطلب یہ ہوتا ہے۔ کہ وہ اپنے رب سے جا ملے۔ یہی وجہ ہے۔ کہ ایسے پاک لوگ موت سے ڈرتے اور گھبراتے نہیں۔ بلکہ اُسے لقاءِ حق کا ایک ذریعہ سمجھ کر اس کا استقبال خندہ پیشانی سے کرتے ہیں۔ چنانچہ شاعر کہتا ہے:

نشانِ مردِ مومن با تو گویم\
چو مرگ آید تبسم برلبِ اوست

یعنی مردِ مومن کے سامنے موت آتی ہے۔ تو وہ ہنستے ہوئے اس کا استقبال کرتا ہے۔ برخلاف مجھ جیسے گنہ گاروں کے۔ کہ ہم اپنے گناہوں کے پیشِ نظر مرنے سے گھبراتے ہیں اور ڈرتے ہیں۔ کہ مرنے کے بعد مواخذہ ہوگا۔ بھائیو! اللہ سے دعا کرو۔ کہ اللہ تعالیٰ ہمیں نیک اعمال کی توفیق دے اور دولتِ خلوص سے نوازے

## ریا

آیت شریفہ میں اخلاص کی تلقین فرمائی گئی ہے۔ کہ عبادت اور دوسرے نیک کام سب اللہ ہی کے لئے ہوں۔ اور ریا کاری کا دخل نہ ہو۔ ہر نیک کام اسی وقت بار آور اور مفید ہے۔ جبکہ نیت درست ہو۔ دیکھنے میں اگرچہ کوئی عمل کتنا ہی اچھا کیوں نہ ہو۔ مگر نیت میں اگر اخلاص نہیں۔ تو کچھ بھی نہیں۔ دیکھئے! نماز کتنی اہم عبادت اور قیامت کے دن کے لئے نافع ہے۔ مگر یہی نماز اگر لوگوں کو دکھانے کے لئے پڑھی جائے۔ تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

فَوَیْلٌ لِّلْمُصَلِّیْنَ الَّذِیْنَ ھُمْ عَنْ صَلَاتِہِمْ سَاھُوْنَ الَّذِیْنَ ھُمْ یُرَاءُوْنَ ۔ ان نمازیوں کی خرابی ہے۔ جو اپنی نماز سے بھولے بیٹھے ہیں۔ وہ جو دکھاوا کرتے ہیں۔"

اس آیت میں صاف ارشاد ہے۔ کہ جو لوگ نماز تو پڑھتے ہیں۔ مگر لوگوں کو دکھانے کے لئے۔ تو ان کی نماز اگرچہ صورتاً نماز تو ہے۔ مگر اُن کے لئے خرابی کا باعث ہے۔ نماز وہی کار آمد ہو سکتی ہے۔ جو خاص اللہ کے لئے پڑھی جائے۔ چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں ایک بدّو مسجد میں آیا۔ اور جلدی جلدی نماز پڑھ کر فارغ ہو گیا۔

## ایک بدّو کی نماز

حضرت علی اس کی نماز کی یہ کیفیت دیکھ رہے تھے۔ آپ درّہ لے کر اس کے سر پر پہنچے۔ اور فرمانے لگے۔ نماز کو دوبارہ پڑھ۔ اس مرتبہ بدّو نے نہایت اطمینان اور آہستگی سے نماز پڑھی۔ جب فارغ ہوا۔ تو حضرت علی نے فرمایا۔ بھلا یہ نماز بہتر ہے۔ یا وہ جو پہلے پڑھی تھی۔ بدّو نے جواب دیا۔ حضور! نماز تو وہی بہتر تھی۔ جو پہلے پڑھ چکا۔ فرمایا یہ کیوں؟ کہنے لگا۔ وہ نماز خاص خدا کے لئے پڑھی تھی۔ اور یہ آپ کے دُرّہ کے خوف سے۔ (نزہۃ المجالس پہلا باب ج ۱ ص ۹)

واقعی بڑوں نے ٹھیک کہا۔ کہ نماز وہی اچھی جو خاص خدا کے لئے پڑھی جائے۔

## نماز کی اہمیت

حضرات! یہاں یہ بات بھی سمجھ لیجئے۔ کہ نماز بڑی اہم عبادت ہے۔ اور اسے بڑے اطمینان و سکون سے ادا کرنا چاہیئے۔ آجکل اسے جلدی جلدی پڑھ کر اس کے واجبات و آداب سے بے نیازی کا مظاہرہ کیا جاتا ہے۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ پانچ نمازیں اللہ نے فرض کی ہیں۔ جس شخص نے اُن کا وضو اچھا کیا اور انہیں وقت پر پڑھا —— وَاَتَمَّ رُکُوْعَھُنَّ وَ خُشُوْعَھُنَّ —— اور ان کا رکوع و سجود پورا کیا۔ تو اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے۔ کہ وہ اسے بخش دے گا۔ اور جس نے ایسا نہ کیا۔ تو اللہ کا کوئی وعدہ نہیں چاہے تو اسے بخش دے۔ چاہے تو عذاب دے۔ (مشکوٰۃ شریف ص۵۸)

دیکھا آپ نے کہ یہ نماز موجبِ مغفرت ہے۔ مگر اس وقت جبکہ اس کا وضو بھی باقاعدہ کیا جائے۔ اور وقت بھی ملحوظ رہے اور رکوع و سجود بھی اطمینان سے کیا جائے۔

## سجدہ

حضرات! ہمیں چاہیئے۔ کہ نماز پڑھیں تو بڑے اطمینان و سکون سے۔ رکوع و سجود پورا پورا ادا کریں۔ زمین پر ٹکریں نہ ماری جائیں۔ یہ سجدہ جو ہم اللہ کے حضور کرتے ہیں۔ اس کی عظمت تو دیکھو۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ کہ بندہ جب سجدے میں گرتا ہے۔ تو شیطان رونے لگتا ہے۔ اور کہتا ہے۔ ہائے افسوس! ابن آدم کو سجدہ کا حکم ہُوا۔ تو وہ سجدہ کرکے جنت میں داخل ہو گیا۔ اور مجھے سجدہ کا حکم ہُوا۔ تو میں انکار کرکے جہنمی بن گیا۔ (مشکوٰۃ شریف ص۶۸)

سبحان اللہ! کیا شان ہے اس سجدے کی بھی۔ کہ اسے دیکھ کر شیطان کو اپنی کم بختی یاد آجاتی ہے۔ اور وہ رونے لگتا ہے اور جانتا ہے۔ کہ یہ سجدہ اِس مردِ ساجد کو جنت میں لے جائے گا۔

میرے بھائیو! اس سجدے کو ہم کیوں نہ اس کی شایانِ شان ادا کریں۔ اور اسی طرح نماز کے دیگر ارکان کو بھی۔ خدا تعالیٰ توفیق دے۔ آمین۔ اس وعظ کا بقیہ انشاء اللہ اگلے جمعہ میں بیان ہوگا۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

## پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَحَاطَ بِعِلْمِہٖ کُلَّ ذَرَّۃٍ۔ لَا یَعْزُبُ عَنْ عِلْمِہٖ مِثْقَالُ ذَرَّۃٍ۔ سُبْحَانَہٗ مَا اَعْظَمَ شَانَہٗ وَاَعَزَّ مَکَانَہٗ۔ اَشْھَدُ اَنَّہٗ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ۔ تَفَرَّدَ بِوَحْدَانِیَّتِہٖ وَتَوَحَّدَ بِصَمَدِیَّتِہٖ

لَا ضِدَّ لَهٗ وَلَا نِدَّ لَهٗ. وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا
وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ذُو الْفَضْلِ
وَالْعِزَّةِ. صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَ
صَحْبِهٖ صَلٰوةً بَاقِيَةً بِبَقَاءِ الْمُدَّةِ.

اَمَّا بَعْدُ

اِخْوَانِيْ وَخُلَّانِيْ مِنَ الْاِنْسِ وَالْجِنَّةِ.
تَذَكَّرُوْا نِعَمَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ مِنْ حِيْنَ
كُنْتُمْ فِي الْاَرْحَامِ اَجِنَّةً. فَاَلْبَسَكُمْ لِبَاسَ
الْوُجُوْدِ. وَخَلَعَ عَلَيْكُمْ خِلْعَةَ الْقُدْرَةِ.
وَرَبَّاكُمْ مِنْ عَهْدِ صِبَاكُمْ وَاَفَاضَ عَلَيْكُمْ
سِجَالَ الْمِنَّةِ. وَاَدَارَ عَلَيْكُمُ السِّنِيْنَ وَ
الشُّهُوْرَ وَخَصَّ بَعْضَهَا بِالْقَدْرِ وَالْعِزَّةِ.
مِنَّةً عَلَيْكُمْ لِتُقْبَلَ طَاعَاتُكُمْ وَتُجَابَ
دَعَوَاتُكُمْ وَتُكَمَّلَ عِبَادَاتُكُمْ فَتَفُوْزُوْا
بِدَارِ السَّلَامِ وَالْجَنَّةِ. اَلَا قَدْ مَضٰى شَهْرُ

شَوَّالَ۔ اَوَّلُ اَشْهُرِ حَجِّ كَعْبَةِ الرَّبِّ الْمُتَعَالِ وَاَظَلَّكُمْ ذُو الْقَعْدَةِ۔ اَوَّلُ الْاَشْهُرِ الْحُرُمِ الْمُتَوَالِيَةِ۔ وَهِيَ رَجَبُ الْفَرْدُ وَذُو الْقَعْدَةِ وَذُو الْحِجَّةِ وَالْمُحَرَّمُ ذُو الْفَضْلِ وَالرُّتْبَةِ وَهُوَ الشَّهْرُ الَّذِيْ اِعْتَمَرَ فِيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَرَّةً بَعْدَ مَرَّةٍ۔ فَعَلَيْكُمْ اَنْ تَسْتَقْبِلُوْهُ بِالْاِحْتِرَامِ۔ وَتَجَنَّبُوْا فِيْهِ عَنِ الْاٰثَامِ۔ وَجَاهِدُوْا فِيْ طَاعَةِ الْمَوْلَى الْمِنْعَامِ۔ لِيَكُوْنَ لَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عُدَّةً۔ وَتَحْصُلَ لَكُمُ النَّجَاةُ مِنَ الْعَذَابِ وَالشِّدَّةِ۔ فِيْ يَوْمٍ عَبُوْسٍ قَمْطَرِيْرٍ طَوِيْلِ الْمُدَّةِ۔ فَمَنِ اجْتَهَدَ فِيْ هٰذَا الشَّهْرِ فِي الْعِبَادَاتِ وَالرِّيَاضَاتِ۔ وَاجْتَنَبَ عَنِ السَّيِّئَاتِ وَالْخَطِيْئَاتِ فَازَ بِاَعْلَى الدَّرَجَةِ وَاَبْهَى الرُّتْبَةِ۔ وَمَنْ تَكَاسَلَ فِيْهِ عَنِ

الطَّاعَاتِ. وَانْهِمَاكَ فِي قَضَاءِ الشَّهَوَاتِ
نَالَ الْحَسْرَةَ وَالشِّدَّةَ. بِاللهِ عَلَيْكُمْ لَا
تُضَيِّعُوا أَعْمَارَكُمْ وَلَا تُبْطِلُوا أَعْمَالَكُمْ
فَإِنَّ اللهَ لَا يَنْظُرُ إِلَى صُوَرِكُمْ وَلَا إِلَى أَمْوَالِكُمْ
وَإِنَّمَا يَنْظُرُ إِلَى أَعْمَالِكُمْ وَأَفْعَالِكُمْ
فَيَتَقَبَّلُ مِنْهَا مَا كَانَ لَهُ وَيَرُدُّ مَا كَانَ
لِغَيْرِهِ وَدَخَلَ فِيهِ الرِّيَاءُ وَالسُّمْعَةُ. أَلَا
إِنَّ بَقَاءَ الدُّنْيَا لَيْسَ لَهُ قَرَارٌ وَلَا لَهُ اعْتِبَارٌ
وَإِنْ طَالَ الْعُمُرُ وَالْمُدَّةُ. أَلَا إِنَّ أَحْسَنَكُمْ
أَطْوَلُكُمْ أَعْمَارًا وَأَحْسَنُكُمْ أَعْمَالًا. وَ
أَشْقَاكُمْ أَطْوَلُكُمْ أَعْمَارًا وَأَخْبَثُكُمْ
أَفْعَالًا. وَهُوَ الَّذِي يُنَاقَشُ فِي الْحِسَابِ
وَيُلْقَى فِي أَصْنَافِ الْأَلَمِ وَالشِّدَّةِ. اللّٰهُمَّ
يَا رَحْمٰنُ يَا مَنَّانُ يَا ذَا اللُّطْفِ وَالْعِزَّةِ.
اِغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَاسْتُرْ عُيُوبَنَا وَنَجِّنَا مِنَ

كُلِّ هَمٍّ وَّغَمٍّ وَّذِلَّةٍ ۔ وَتَقَبَّلْ عِبَادَاتِنَا
وَاجْعَلْهَا لِلِقَائِكَ عُدَّةً ۔ اٰمِيْن ۔
يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ؕ
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ
وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ
الْحَكِيْمِ اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ
بَرٌّ الرَّءُوْفُ رَّحِيْمٌ ؕ

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

حضرت پیر صاحب علیہ الرحمہ کا وعظ بروز جمعہ ... مرو ... 

# ادب نبوی

صلے اللہ علیہ وسلم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ۔ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۔

## اَمَّا بَعْدُ

حضرات! پچھلے جمعہ میں نے جو آیہ کریمہ پڑھی تھی۔ اس کے متعلق بیان کرتے ہوئے میں نے بتایا تھا۔ کہ نماز بڑے اہتمام و اطمینان سے پڑھنی چاہیئے۔ آج مجھے یہ بتانا ہے۔ کہ جلدی جلدی نماز پڑھنے سے نماز کما حقہٗ ادا نہیں ہوتی۔ اور بعض اوقات ترکِ وجوب سے سجدہ سہو ادا کرنا پڑتا ہے۔ مگر ایسا نمازی جو نماز کے آداب کا خیال نہ رکھے خاطی و غافل کہلائے گا۔ یہ نہیں کہ معاذ اللہ اُسے ایمان سے ہی خارج قرار دیدیا جائے۔ رہے گا تو بہر حال مسلمان ہی۔ مگر گنہگار ہوگا۔ برعکس اس کے اگر کوئی شخص نماز کمال سکون و اطمینان سے پڑھے۔ اور رکوع و سجود میں کافی طوالت بھی کرے۔ مگر ہو حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا گستاخ۔ یعنی نماز کے آداب کا تو خیال رکھتا ہے۔ مگر آداب نبوی کا خیال نہیں رکھتا۔ تو ایسا شخص ایمان ہی سے خارج ہے۔ اور اس کی لمبی لمبی نمازیں اور رکوع و سجود

بے اطمینان و سکون اس کے کسی کام نہ آئے گا۔ چنانچہ حدیث شریف میں وارد ہے۔ کہ ایک روز حضور صلے اللہ علیہ وسلم مالِ غنیمت تقسیم فرما رہے تھے۔ تو ایک بے ادب شخص نے اتنا کہہ دیا۔

یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِعْدِلْ

یا رسول اللہ! انصاف سے بانٹئے گا

حضور صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا۔

وَیْلَکَ فَمَنْ یَعْدِلُ اِذَا لَمْ اَعْدِلْ

تیرے لئے ویل ہو۔ اگر میں ہی نے انصاف نہ کیا۔ تو پھر انصاف کون کرے گا؟"

حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس کی یہ بے ادبی دیکھ کر اُسے مار ڈالنے کو اٹھے۔ اور اجازت چاہی۔ تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

دَعْہُ فَاِنَّ لَہٗ اَصْحَابًا یَحْقِرُ اَحَدُکُمْ صَلٰوتَہٗ مَعَ صَلٰوتِہِمْ وَصِیَامَہٗ مَعَ صِیَامِہِمْ یَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ لَا یُجَاوِزُ تَرَاقِیَہُمْ یَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّیْنِ کَمَا یَمْرُقُ السَّہْمُ مِنَ الرَّمِیَّۃِ۔ (مشکوٰۃ شریف ص۲۷۵)

چھوڑ دو اِسے۔ اس کے کچھ اصحاب ہوں گے۔ جن کی نمازوں کے سامنے تم اپنی نماز اور ان کے روزوں کے سامنے اپنا روزہ حقیر سمجھو گے۔ اور وہ قرآن بھی پڑھیں گے۔ مگر قرآن اُن کے حلق سے نیچے نہ اترے گا۔ اور وہ دین سے اس طرح نکل جائیں گے۔ جس طرح کمان سے تیر نکل جاتا ہے۔"

حضرات! دیکھ لیجئے۔ اس حدیث پاک میں مذکور ہے کہ وہ لوگ نمازیں اچھی پڑھیں گے۔ روزے اچھے رکھیں گے۔ اور ایسی نمازیں اور ایسے روزے۔ کہ ان کی نمازوں اور روزوں کے سامنے دوسرے

مسلمان اپنی نمازوں روزوں کو حقیر سمجھیں گے۔ اور قرآن بھی پڑھیں گے۔ مگر چونکہ ہونگے وہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے بے ادب۔ اس لئے دین سے خارج ہوں گے۔

معلوم ہُوا۔ کہ نماز کو سکون و اطمینان سے پڑھنا بڑی اچھی بات ہے۔ مگر یہ اچھی بات بھی اسی وقت اچھی ہے۔ جبکہ ادب نبوی کا وجود بھی ہو۔ اور اگر وہ نہیں۔ تو نمازیں اور ان میں سکون و اطمینان اور تلاوت قرآن سب بیکار ہیں۔ ایک شخص کے دل میں اگر ادب نبوی موجود ہے۔ مگر وہ غفلت سے نماز جلدی جلدی پڑھتا ہے۔ تو اگرچہ وہ غافل و خاطی ہے۔ مگر ہے بہر حال مسلمان ہی۔ اور کسی حدیث میں بھی تو کسی بے ادب کی علامت نمازوں کا جلدی جلدی پڑھنا نہیں بتایا گیا۔ ہاں بعض بے ادبوں کی علامت یہ بتائی گئی ہے۔ کہ ان کی نمازوں کے سامنے تم اپنی نمازیں ہیچ سمجھو گے۔ تو محض نمازوں کی بظاہر درستگی موجب صداقت نہیں ہو سکتی۔ ہو سکتا ہے۔ کہ نمازیں اچھے طور پر پڑھنے والا بے ادب ہو۔ تو سب سے اہم اور مقدم حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ادب و احترام ہے۔ اور میرا مطلب یہی ہے۔ کہ نمازیں پڑھو۔ خشوع و خضوع سے پڑھو۔ سکون و اطمینان سے پڑھو۔ مگر خبردار حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی بارگاہِ عالی میں کبھی بھول کر بھی کوئی خلافِ ادب بات نہ ہونے پائے۔ ورنہ سارا کچھ بیکار ہو جائے گا۔ اسی لئے اعلیحضرت نے لکھا ہے۔ کہ

سہ

ثابت ہُوا کہ جملہ فرائض فروع ہیں
اصل الاصول بندگی اس تاجور کی ہے

اور ایک دوسرے شاعر نے لکھا ہے۔ کہ سہ

نماز اچھی حج اچھا روزہ اچھا اور زکوٰۃ اچھی!
مگر میں باوجود اِن کے مسلمان ہو نہیں سکتا
نہ جبتک کٹ مروں میں خواجۂ بطحا کی عزت پر
خدا شاہد ہے کامل میرا ایماں ہو نہیں سکتا

ہاں تو بھائیو! موضوعِ سخن میرا اخلاص تھا۔ یعنی جو نیک کام کیا جائے۔ خاص خدا تعالیٰ کے لئے کیا جائے۔

## مجاہد و سخی اور عالم

حضرت امام غزالی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب کیمیائے سعادت میں ایک حدیث درج فرمائی ہے۔ فرماتے ہیں۔ ایک شخص نے حضور صلے اللہ علیہ و سلم سے پوچھا۔ یا رسول اللہ! نجات کس بات میں ہے؟ حضور صلے اللہ علیہ و سلم نے فرمایا۔ نجات اس میں ہے۔ کہ تم اللہ کی عبادت خاص اللہ ہی کے لئے کرو۔ لوگوں کو دکھانے کے لئے نہ کرو اور فرمایا۔ کہ قیامت کے دن ایک شخص لایا جائے گا۔ خدا اس سے پوچھے گا۔ کہ تونے کونسا نیک عمل کیا ہے؟ وہ کہے گا۔ میں نے تیری راہ میں جہاد کیا۔ اللہ فرمائے گا۔ تو جھوٹ کہتا ہے۔ تونے اس نیت سے جہاد کیا تھا۔ تاکہ لوگ کہیں کہ یہ بڑا بہادر ہے۔ تیرے اس عمل میں میری رضا مقصود نہ تھی۔ دوسرا شخص لایا جائے گا۔ اور وہ کہے گا۔ الٰہی! میں نے تیرے نام پر مال خیرات کیا۔ خدا فرمائے گا۔ تو جھوٹ کہتا ہے۔ تیری نیت یہ تھی۔ کہ لوگ تجھے سخی کہیں۔ پھر تیسرا شخص لایا جائے گا۔ وہ کہے گا۔ الٰہی! میں نے بڑی محنت سے علم سیکھا اور قرآن پڑھا۔ ارشاد ہوگا۔ تو بھی جھوٹا ہے۔ تیری نیت یہ تھی۔ کہ لوگ یہ کہیں۔ کہ فلاں بڑا عالم ہے جاؤ ان تینوں کو دوزخ میں لے جاؤ۔ (ص ۳۷۹)

حضرات! ملاحظہ فرمائیے۔ جہاد کتنی بڑی عظمت والی چیز ہے۔ مگر نیت درست نہ ہونے کے باعث بجائے مفید ہونے کے مہلک ہوگئی۔ سخاوت اور علم بھی اسی طرح خدا کی رضا کی خاطر نہ ہونے کے باعث بجائے فائدہ پہنچانے کے نقصان دہ ہو گئے۔ معلوم ہوا۔ کہ مسلمان اگر جہاد کرے تو صرف اللہ کی رضا کے لئے۔ خیرات کرے۔ تو صرف اللہ کی رضا کے لئے۔ اور علم سیکھے تو صرف اللہ کی رضا کی خاطر۔ اور جب اللہ کی رضا مقصود ہوگی۔ تو یہ چیزیں لقاء حق کا باعث بن جائیں گی۔ اور کامیابی قدم چومے گی۔

## سترہ روزہ جہاد

بھائیو! ہمارا ستمبر ۱۹۶۵ء کا سترہ روزہ بھارت سے جہاد اس حقیقت پر شاہد ہے۔ کہ جب اخلاص وخلوص موجود ہو۔ تو پھر کامیابی ہی کامیابی ہے ہمارے غازیوں نے صرف اللہ کی رضا کی خاطر جہاد کیا۔ اور اسی اخلاص کی برکت سے دشمن کی کثرت کے باوجود ہمارے مجاہدوں نے کفر کے دانت کھٹے کر دیئے۔ اور ہر طرف فتح و نصرت نے ان کے قدم چومے۔ ہمارے غازیوں کے پیش نظر دنیا یا منفعت دنیا نہ تھی۔ بلکہ صرف اسلام تھا۔ اور سے

یہی جذبہ تھا آں مردانِ غیرت مند پر طاری
دکھائی جن کے ہاتھوں حق نے باطل کو نگونساری

## حج

بھائیو! حج کتنی بڑی نیکی اور سعادت ہے۔ اور کس قدر محنت ومشقت سے یہ سعادت حاصل ہوتی ہے۔ مگر کسی کی اگر نیت یہ ہو۔ کہ حج کرنے کے بعد میرے نام کے ساتھ لفظ "حاجی" لگ جائے۔ تو یقین کیجئے۔ صرف اس نیت کی بدولت ہی اس کا سب کیا کرایا دھرا رہ جائے گا۔ اور وہ اگرچہ یہاں

"حاجی" کے نام سے مشہور ہو جائے گا۔ مگر قیامت کے روز اُسے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

**لطیفہ** بعض لوگوں کی واقعی یہ خواہش ہوتی ہے۔ کہ میں نے حج کیا ہے۔ تو اب مجھے "حاجی" ضرور کہا جائے چنانچہ کہتے ہیں۔ ٹرین میں ایک صاحب سے کسی نے دریافت کیا آپ کا اسم شریف؟ تو وہ بڑے اہتمام سے بولے۔

"حاجی عبدالکریم"

پھر حاجی صاحب نے اُن سے پوچھا۔ اور آپ کا اسم شریف؟ تو [redacted] بھی اسی لہجہ میں بولے۔

نمازی عبدالرحیم

حاجی صاحب نے حیران ہو کر کہا۔ یہ "نمازی" کا پیوند کیوں؟ تو وہ بولے۔ واہ صاحب وا۔ آپ نے عمر بھر میں صرف ایک مرتبہ حج کر کے اپنے نام کے ساتھ "حاجی" لگا لیا ہے۔ تو میں تو ہر روز پانچ پانچ نمازیں پڑھتا ہوں۔ پھر میں کیوں اپنے نام کے ساتھ "نمازی" نہ لگاؤں۔ اگر آپ "حاجی عبدالکریم" ہیں تو میں "نمازی عبدالرحیم" ہوں۔ حاجی صاحب شرمندہ ہو گئے۔

میرا مطلب یہ نہیں۔ کہ کوئی حاجی صاحب حاجی کہلائیں ہی نہ۔ اور حاجی کو حاجی کہنا منع ہے۔ نہیں مطلب یہ ہے۔ کہ حاجی کی یہ تمنا اور خواہش نہ ہونی چاہیئے۔ کہ لوگ مجھے حاجی کہیں۔ ویسے اگر کوئی اپنی خوشی سے کہہ دے۔ تو کیا حرج ہے۔ اللہ کا شکر ادا کرے کہ اللہ نے توفیق دی۔ تو ہمیں یہ سعادت ملی۔

مجھے ایک اور پر لطف بات یاد آ گئی۔ ہمارے قصبہ کے ایک صاحب حج کر کے آئے۔ تو جمعہ کے روز صبح میرے پاس

آئے۔ اور کہنے لگے۔ مولوی صاحب! آج جمعہ میں میری طرف سے اعلان کر دیجئے گا۔ کہ میں نے حج صرف اللہ کے لئے کیا ہے۔ اسلئے مجھے کوئی حاجی نہ کہے۔ میں نے کہا۔ بھلا اس اعلان کی کیا ضرورت ہے آپ کے اس اعلان کرانے سے تو یہ ثابت ہوتا ہے۔ کہ آپکو حاجی ضرور کہا جائے۔ ؎

کیوں بوریا نشین ہے زاہد!
اس سے حرفِ ریا نکلتا ہے

کسی بوریا نشین کو دیکھ کر شاعر کہتا ہے۔ کہ آپ جو بوریا پر بیٹھے ہیں۔ حقیقت میں اس میں بھی ریا ہے۔ تاکہ لوگ آپ کو بڑا زاہد سمجھیں۔ کہ دیکھو کتنا بڑا زاہد ہے۔ جو بوریا پر بیٹھا ہے۔

اس شعر میں ایک اور شاعرانہ کمال بھی ہے۔ کہ لفظ "بوریا" میں "ریا" موجود ہے۔ "بو" اور "ریا" یعنی تیری اس بوریا نشینی سے بھی ریا کی بو آتی ہے۔ بہر حال مسلمانو! جو کام بھی کرو صرف اللہ کی رضا کے لئے کرو۔ لوگوں کا دکھاوا اس میں مقصود نہ ہو۔ اس خالص نیت سے اچھے کام کروگے۔ تو قیامت کے روز اللہ سے ملنے کی امید رکھو۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥

اَلْحَمْدُ لَكَ یَا خَالِقَ الْاَرْضِ وَالْفَلَكِ۔

جَاعِلَ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ وَالْمَلَكِ. اَحْمَدُكَ حَمْدًا كَثِيْرًا وَاَشْكُرُكَ شُكْرًا جَمِيْلًا عَلٰى اَنْ حَسَّنْتَ خَلْقَنَا وَخُلُقَنَا وَجَعَلْتَنَا مِنْ اَفْضَلِ مَخْلُوْقَاتِكَ وَدَبَّرْتَ الْاَمْرَ مِنَ الْاَرْضِ اِلَى الْفَلَكِ. اَشْهَدُ اَنَّكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ. وَلَا ضِدَّ وَلَا نِدَّ وَلَا عَدِيْلَ وَلَا مَثِيْلَ لَكَ، وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ سَيِّدُ مَنِ اصْطَفَيْتَهٗ لَكَ۔ اَلْمُنَادِیْ بِلِسَانِ الْحَالِ وَالْمَقَالِ مِنْ كُلِّ مَخْلُوْقٍ فِي الْمَاضِيْ وَالْمُسْتَقْبِلِ وَالْحَالِ قَدْ عَظَّمَكَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَبَجَّلَكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَمَنْ تَبِعَهُمْ مَا طَارَ الطَّآئِرُ وَسَارَ السَّآئِرُ وَدَارَ الْفَلَكُ۔

اَمَّا بَعْدُ

فَيَآ اَيُّهَا الْاِنْسَانُ تَذَكَّرِ النِّعَمَ الْفَآئِضَةَ
عَلَيْكَ مِمَّنْ خَلَقَكَ وَعَدَّلَكَ حَيْثُ
اَخْرَجَكَ مِنَ الْعَدَمِ اِلَى الْوُجُوْدِ۔ وَاَمْطَرَ
عَلَيْكَ قَطَرَاتِ اللُّطْفِ وَالْجُوْدِ۔ وَ
فَضَّلَكَ عَلٰى كُلِّ مَخْلُوْقٍ حَتَّى الْجِنِّ وَ
الْمَلَكِ۔ فَلَا تُضَيِّعْ اَوْقَاتَكَ النَّفِيْسَةَ۔
فِيْ اِرْتِكَابِ الْاَعْمَالِ الْخَبِيْثَةِ۔ وَاجْتَهِدْ
فِيْ تَحْصِيْلِ مَرْضَاةِ مَنْ رَبَّاكَ وَسَجَّلَكَ
وَعَلَيْكَ بِكَثْرَةِ ذِكْرِ رَبِّكَ صَبَاحًا وَّمَسَآءً
وَغَدَآءً وَعِشَآءً۔ فَاِنَّ ذِكْرَ اللّٰهِ شِفَآءٌ
مِنْ كُلِّ دَاءٍ۔ وَهُوَ الْمُنْجِيْ مِنْ كُلِّ مُصِيْبَةٍ
وَّهَلَاكٍ۔ وَلَازِمْ تَقْوَى اللّٰهِ وَاطَاعَتَهٗ فِيْ
جَمِيْعِ الْحَرَكَاتِ وَالسَّكَنَاتِ فَاِنَّهٗ يَنْفَعُ
لَكَ۔ وَتَجَنَّبْ مِنَ الْمُهْلِكَاتِ الدَّنِيَّةِ
وَالْمُسْقِطَاتِ الرَّدِيَّةِ مِنَ الْغِيْبَةِ وَالنَّمِيْمَةِ

وَالتَّبَاغُضِ وَالتَّنَافُسِ وَسَائِرِ الْاٰفَاتِ
اللِّسَانِيَّةِ وَالْقَلْبِيَّةِ فَإِنَّهَا تُوْصِلُ الْمَرْءَ
اِلٰى دَارِ الْهَلَاكِ۔ وَرَاقِبْ مَوْلَاكَ فِيْ كُلِّ
اٰنٍ۔ وَحَاسِبْ نَفْسَكَ فِيْ كُلِّ زَمَانٍ۔
فَاِنَّ عَنْ شِمَالِكَ وَيَمِيْنِكَ مَلَكٌ يَكْتُبُ
مَا تَفْعَلُ وَمَا تَقُوْلُ۔ وَيُرَاقِبُكَ فِيْ كُلِّ
مَا تَجُوْلُ فِيْهِ وَتَعُوْلُ۔ وَيُثْبِتُ فِيْ دَفْتَرِهٖ
كُلَّ مَا يَضُرُّكَ وَمَا يَنْفَعُ لَكَ۔ وَادْعُ اللّٰهَ
بِخُلُوْصِ الطَّوِيَّةِ۔ وَصِدْقِ النِّيَّةِ۔ قَائِلًا
يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ۔ يَا مَنَّانُ يَا حَنَّانُ۔ يَا مَنْ
يَعْلَمُ مَا تَحْتَ الثَّرٰى وَمَا فَوْقَ الْفَلَكِ۔
اِغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاسْتُرْ عُيُوْبَنَا وَوَفِّقْنَا
لِمَا تُحِبُّهٗ وَتَرْضَاهُ وَلَا تَجْعَلْنَا مِمَّنْ
هَلَكَ۔ اٰمِيْنَ۔ يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ۔
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ

الْعَظِيْمِ وَنَفَعَنَا وَإِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّؤُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھئے

حضرت القیعات کے تیسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# کامیابی

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَکّٰی ۙ وَذَکَرَ اسْمَ رَبِّہٖ فَصَلّٰی ○

بیشک مراد کو پہنچا جو ستھرا ہوا۔ اور اپنے رب کا نام لے کر پھر نماز پڑھی۔" (پ۳۰ ع ۱۲)

---

حضرات! آج میں کامیابی کے متعلق کچھ بیان کروں گا۔ یہ واقعہ ہے کہ دنیا کا ہر شخص کامیابی کا خواہاں ہے۔ جسے دیکھیے۔ وہ چاہتا ہے۔ کہ میں کامیاب ہو جاؤں۔ کوئی امیر ہو یا غریب۔ بادشاہ ہو یا گدا۔ مرد ہو یا عورت۔ مومن ہو یا کافر۔ سب یہی چاہتے ہیں۔ کہ ہمیں کامیابی حاصل ہو۔ اور دنیا بھر کے مشاغل محنتیں تجارتیں۔ سلطنتیں۔ اور تعلیم و تربیت کے سلسلے سب اسی خاطر ہیں۔ کہ کامیابی کا موتی حاصل ہو۔ آجکل ساری دنیا میں

جو ہنگامے برپا ہیں۔ کہیں خانہ جنگیاں ہیں۔ اور کہیں دوسروں پر چڑھائیاں۔ کہیں مدافعانہ کوششیں ہیں۔ اور کہیں جارحانہ لڑائیاں۔ غور سے دیکھیئے۔ تو یہ سب کچھ بھی کامیابی ہی کے لئے ہے۔ الغرض ہر کوئی یہی چاہتا ہے۔ کہ میں کامیاب ہو جاؤں۔ اور مجھے کامیابی حاصل ہو۔ مگر میرے بھائیو! اس کامیابی کا مفہوم بڑا مختلف ہے۔ ہر شخص نے اپنی اپنی سمجھ کے مطابق کامیابی کا مفہوم الگ الگ بنا رکھا ہے۔ کسی کے نزدیک بہت بڑا امیر ہو جانا کامیابی ہے۔ اسی لئے وہ کامیابی حاصل کرنے کے لئے دن رات اسی دُھن میں لگا رہتا ہے۔ کسی کے نزدیک تخت و تاج میں کامیابی مضمر ہے۔ کسی کے نزدیک کسی بڑے عہدہ پر پہنچ جانا ہی کامیابی ہے۔ کوئی صاحبِ اولاد ہو جانے کو کامیابی سمجھتا ہے۔ اور کوئی شخص صاحبِ جائیداد ہو جانے کا نام کامیابی رکھتا ہے۔ مگر یہ سب مفہوم اپنے اپنے خیال کے مطابق ہیں۔ اور غلط ہیں۔ کامیابی وہ نہیں۔ جسے مخلوق کامیابی کہے۔ کامیابی وہ ہے۔ جسے خدا کامیابی فرمائے۔ اور اگر کامیابی مخلوق ہی کے مفہوم کے مطابق ہوتی۔ تو بھائیو! پھر قارون سب سے زیادہ کامیاب ہوتا۔ کیونکہ وہ بہت بڑا امیر تھا۔ خدا تعالیٰ اس کے متعلق فرماتا ہے:۔

اِنَّ قَارُوْنَ كَانَ مِنْ قَوْمِ مُوْسٰى فَبَغٰى عَلَيْهِمْ وَ اٰتَيْنٰهُ مِنَ الْكُنُوْزِ لَتَنُوْٓءُ بِالْعُصْبَةِ اُولِى الْقُوَّةِ (پ۲۰ ع۱۱)

بیشک قارون موسیٰ کی قوم سے تھا۔ پھر اس نے اُن پر زیادتی کی۔ اور ہم نے اس کو اتنے خزانے دیئے۔ جن کی کنجیاں ایک زور آور جماعت پر بھاری تھیں۔"

یعنی قارون اتنا امیر آدمی تھا۔ کہ اس کے خزانوں کی کنجیاں

اس قدر تھیں۔ کہ ایک زور آور جماعت بھی ان کنجیوں کا بوجھ نہ
اٹھا سکتی تھی۔ اندازہ کیجئے۔ کہ جس کے خزانوں کی کنجیاں اس قدر ہوں
اس کا خزانہ کتنا بڑا ہوگا؟ اتنا بڑا امیر تو آج بھی شاید ہی کوئی ہو۔
مگر بھائیو! یہ اتنی بڑی امارت اس کے لئے کیا کامیابی کا سبب بنی،
یا خرابی کا؟ قرآن پاک ہی سے سنیئے۔ فرمایا:-

فَخَسَفْنَا بِهٖ وَبِدَارِهِ الْاَرْضَ

"تو ہم نے اُسے اور اس کے گھر کو زمین کے اندر دھنسا دیا"

دیکھ لیجئے۔ یہ امارت اس کے لئے مصیبت کا باعث بن گئی، جسے
وہ کامیابی سمجھتا تھا۔ وہ اس کے لئے خرابی ثابت ہوئی۔ معلوم ہوا۔ کہ
امیر ہو جانا کوئی کامیابی نہیں۔ اور اگر تخت و تاج کا مالک ہونا کامیابی
ہوتی۔ تو نمرود کامیاب ہوتا اور فرعون کامیاب ہوتا۔ حالانکہ جس ذلت
کی موت یہ مرے۔ سب پر ظاہر ہے۔ نمرود ایک مچھر کے ہاتھوں
واصل جہنم ہوا۔ اور فرعون دریا میں غرق ہو کر مر گیا۔ اور اگر کسی
بڑے عہدہ پر فائز ہو جانا کامیابی ہوتی۔ تو یزید کامیاب ہوتا۔ جس
نے خلافت کا عہدہ اپنا لیا تھا۔ حالانکہ ہر طرف سے اس پر لعنت
ہی برستی رہی ہے۔ معلوم ہوا۔ کہ کسی عہدہ پر پہنچ جانا بھی کوئی کامیابی
نہیں ہے۔ اور اگر صاحبِ اولاد یا صاحبِ جائداد ہو جانا کامیابی ہوتی۔
تو ولید بن مغیرہ مخزومی کامیاب ہوتا۔ جو بہت بڑی جائداد کا بھی مالک
تھا۔ اور جس کے بڑے مالدار دس بیٹے بھی تھے۔ چنانچہ خدا تعالیٰ اس
کے متعلق فرماتا ہے۔

وَجَعَلْتُ لَهٗ مَالًا مَّمْدُوْدًا وَّ بَنِيْنَ شُهُوْدًا (پ۲۹ ع۱۵)

"میں نے اسے وسیع مال دیا۔ اور بیٹے دیئے سامنے حاضر رہتے"

مگر اس کی یہ بہت بڑی جائداد اور اس کی اتنی اولاد اس کے لئے کیا کامیابی

کا باعث ہوئی؟ نہیں بلکہ خدا تعالیٰ اس کے لئے فرماتا ہے۔
سَاُرْهِقُهٗ صَعُوْدًا۔ "میں اُسے آگ کے پہاڑ صعود پر چڑھاؤں گا"
معلوم ہُوا۔ کہ صاحبِ جائیداد ہو جانا یا صاحب اولاد ہو جانا بھی کوئی کامیابی نہیں۔ پھر اے میرے بزرگو! بھائیو! اور عزیزو! کامیابی کیا ہے؟ کامیابی وہی ہے۔ جسے خود خدا تعالیٰ کامیابی فرمائے۔ چنانچہ اس آیتِ کریمہ میں جو میں نے آپ کے سامنے پڑھی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے بتایا ہے۔ کہ کامیابی کیا ہے؟ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ کہ کامیابی تین باتوں میں منحصر ہے۔ ان میں سے پہلی بات ہے۔ دِل کی صفائی۔ دوسری اللہ کی یاد۔ اور تیسری نماز۔ بس یہ تین چیزیں جسے میسر آگئیں سمجھ لیجئے۔ کہ وہ کامیاب ہے۔ اور بارشادِ خدا کامیاب ہے۔ اور کامیابی کا موتی اُسے حاصل ہے۔ دنیوی اور موہوم کامیابیاں تو برائے نام کامیابیاں تھیں۔ مگر یہ کامیابی ایک اصلی اور ابدی کامیابی ہے۔

## دِل

حضرات! دل کی صفائی بڑی اہم ہے۔ چونکہ دل سارے جسم میں بادشاہ کا درجہ رکھتا ہے۔ اس لئے اس بادشاہ کا ٹھیک ہونا ہی سارے جسم کے ٹھیک ہونے کا باعث ہے۔ دل پاک صاف ہو۔ تو سارے اعضاءِ جسم بھی پاک صاف ہوں گے۔ اور اگر دل ہی گندہ ہے۔ تو سارے اعضاء بھی گندے ہی ہوں گے۔ دل کی مثال ایک حوض کی سمجھئے۔ اور باقی اعضاء اس کی ٹونٹیاں۔ حوض میں اگر پانی پاک صاف ہے۔ تو ہر ٹونٹی سے پانی پاک صاف ہی نکلے گا۔ اور اگر حوض میں پانی گندہ ہے۔ تو ہر ٹونٹی سے بھی پانی گندہ ہی نکلے گا۔ پس اگر آپ ٹونٹیوں سے پاک پانی کے طلبگار ہیں تو حوض کو پاک صاف کیجئے۔ چنانچہ صوفیاء کرام سب سے پہلے اسی دل کی طرف توجہ فرماتے ہیں۔ اور دِل ہی کی صفائی کا اہتمام کرتے ہیں۔ اور

بھائیو! کسی چیز کو پاک صاف کرنے کے لئے پانی کی ضرورت ہوتی ہے۔ اسی طرح دل کی صفائی کے لیے۔

**آنسو!** آنسوؤں کے پانی کی ضرورت ہے۔ خدا کے خوف سے رونا اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے۔ اور گنہگار کے آنسو دل کی میل دھو ڈالتے ہیں۔ اسی لیے مولانا رومی فرماتے ہیں۔ ؎

چوں خدا خواہد کہ ما یاری کند
میل ما را جانب زاری کند

یعنی خدا تعالیٰ بندے کی مدد فرمانا چاہے۔ تو اس بندے کو رونے کی توفیق عطا فرما دیتا ہے۔ اور پھر فرمایا ؎

زور را بگذار زاری را بگیر
رحم سوئے زاری آید اے فقیر

یعنی بارگاہِ ایزدی میں زور نہیں چلتا زاری کام دیتی ہے۔ اس لئے زاری اختیار کرو۔ اور اللہ کے حضور تواضع و پستی کو اپناؤ۔ اکڑومت اس لئے کہ پانی ہمیشہ پستی کی طرف جایا کرتا ہے۔ بلندی کو نہیں چڑھتا اکڑوگے۔ تو خدا کی رحمت کے پانی سے محروم رہوگے۔ تواضع اختیار کروگے۔ تو اس پانی سے مستفید ہوگے۔ بھائیو! اللہ والے اسی تواضع کا درس دیا کرتے ہیں۔ اور دل کو نخوت و غرور اور تکبر کی میل سے صاف کر ڈالتے ہیں۔ آپ دیکھیں گے۔ کہ اللہ والوں کی مجلس میں تکبر و غرور کا نام و نشان تک نہیں ہوتا۔ سب متواضع اور منکسر نظر آتے ہیں۔ اور خدا کی یاد میں آنکھیں پرنم لئے بیٹھے نظر آتے ہیں۔ یہی وجہ ہے۔ کہ جو لوگ متکبر اور اکڑے ہوئے ہوتے ہیں۔ وہ ان اللہ والوں کی مجلس میں آنے کا نام ہی نہیں لیتے۔ بلکہ دوسروں کو بھی روکتے ہیں۔ اس لئے کہ اس مجلس میں گئے۔ تو اکڑ وکڑ جاتی رہے گی ۔

خوش نصیب ہیں وہ لوگ جو ان اللہ والوں کی مجلس کی حاضری دے کر اپنا دل کبر و غرور کی میل سے صاف کر لیتے ہیں۔

اس وعظ کا بقیہ انشاء اللہ اگلے جمعہ کو بیان کروں گا۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْحَلِیْمِ الْمَنَّانِ۔ الْكَرِیْمِ الدَّیَّانِ حَمْدًا كَثِیْرًا طَیِّبًا مُّبَارَكًا فِیْهِ وَمُبَارَكًا عَلَیْهِ كَمَا یُحِبُّ وَیَرْضٰی رَبُّنَا الرَّحْمٰنُ۔ اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ كُلَّ یَوْمٍ هُوَ فِیْ شَاْنٍ، وَاَشْهَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الْمُؤَیَّدُ بِالْحُجَجِ السَّاطِعَةِ وَالْبَرَاهِیْنِ الْقَاطِعَةِ وَتَنْزِیْلِ الْفُرْقَانِ۔ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ مَا دَارَ النَّیِّرَانِ۔

## اَمَّا بَعْدُ

اَیُّهَا الْاِخْوَانُ مِنَ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ. تَذَكَّرُوْا نِعَمَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ فِيْ كُلِّ اٰنٍ. وَاشْكُرُوْهُ شُكْرًا بِصِدْقِ اللِّسَانِ. وَخُلُوْصِ الْجَنَانِ. وَ اِخْلَاصِ الْاَرْكَانِ. وَاذْكُرُوْهُ وَسَبِّحُوْهُ وَمَجِّدُوْهُ وَهَلِّلُوْهُ فَاِنَّ ذِكْرَهٗ شِفَاءٌ مِّنْ كُلِّ طُغْيَانٍ. وَحَافِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰاتِ مَعَ الْجَمَاعَاتِ فَمَنْ ضَيَّعَ الصَّلٰوةَ حُشِرَ مَعَ فِرْعَوْنَ وَهَامَانَ. وَلَازِمُوْٓا اَدَاءَ سَائِرِ عُمُدِ الْاِيْمَانِ. فَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنْ اَهْلِ الْكُفْرَانِ. وَعَلَيْكُمْ بِالْاِجْتِنَابِ عَنِ الْغِيْبَةِ وَالنَّمِيْمَةِ وَالسَّبِّ وَالْبُهْتَانِ وَالْحَسَدِ وَالْبُغْضِ وَالتَّدَابُرِ وَسَائِرِ اٰفَاتِ الْقَلْبِ وَاللِّسَانِ. فَاِنَّ فِي الْجَسَدِ مُضْغَتَيْنِ اِذَا صَلَحَا صَلَحَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ وَاِذَا فَسَدَا

فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهُ اَلَا وَهُمَا الْقَلْبُ وَاللِّسَانُ
وَلَا تَكْفُرُوْا بِنِعَمِ رَبِّكُمْ عَلَيْكُمْ فَاِنَّ لَهٗ
نِعَمًا لَا تُعَدُّ. وَلَا تُحَاطُ بِالْحَدِّ. وَهُوَ ذُو
اللُّطْفِ الْقَدِيْمِ وَالْاِحْسَانِ. فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ
رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ. يَا اَيُّهَا الثَّقَلَانِ تَفَكَّرُوْا
فِيْمَا سَيَمُرُّ عَلَيْكُمْ فِي الْبَرْزَخِ وَالْمَحْشَرِ
مِنْ شَدَاۤئِدِ الْاَهْوَالِ الَّتِيْ تَضْطَرِبُ
فِيْهَا قُلُوْبُ اَهْلِ الْعِرْفَانِ. كَيْفَ بِكُمْ
اِذَا اَحَاطَتْكُمْ سَكَرَاتُ الْمَوْتِ وَشَدَاۤئِدُ
الْفَوْتِ. وَحَضَرَتْكُمْ مَلَاۤئِكَةٌ غِلَاظٌ شِدَادٌ
لَا يَعْصُوْنَ اللّٰهَ فِيْمَاۤ اَمَرَهُمْ وَلَا يَرْحَمُوْنَ
اَرْبَابَ الْخُسْرَانِ. كَيْفَ بِكُمْ اِذَا وَلّٰى عَنْكُمْ
الْاَحْبَابُ وَالْاَصْحَابُ وَالْاَقْرَانُ. وَتَرَكُوْكُمْ
مُتَحَسِّرِيْنَ مُنْفَرِدِيْنَ فِيْ بَيْتِ الْوَحْشَةِ وَ
الدِّيْدَانِ. كَيْفَ بِكُمْ اِذَا حَضَرَكُمْ مَلَكَانِ

فَظَّانِ غَلِيظَانِ. فَيَسْأَلَانِ عَنْ رَبِّكُمْ وَ عَنْ دِينِكُمْ وَعَنْ عَقِيدَتِكُمْ فِي نَبِيِّكُمْ فَإِنْ أَجَبْتُمْ بِالصَّوَابِ نِلْتُمُ الْمَسَرَّةَ الَّتِي لَا تَزُولُ وَإِنْ تَزَلْزَلْتُمْ فِي الْجَوَابِ وَقَعْتُمْ فِي نُقْصَانٍ. كَيْفَ بِكُمْ إِذَا حَضَرْتُمْ حَضْرَةَ رَبِّكُمُ الرَّحْمٰنِ. وَنُودِيتُمْ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَنْ تَنْفُذُوا مِنْ أَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ فَانْفُذُوا لَا تَنْفُذُونَ إِلَّا بِسُلْطَانٍ. كَيْفَ بِكُمْ إِذَا نُوقِشْتُمْ فِي الْحِسَابِ. وَحُوسِبْتُمْ بِكُلِّ نَقِيرٍ وَقِطْمِيرٍ حَسَبَ مَا هُوَ مُثْبَتٌ فِي الْكِتَابِ. وَشَهِدَتْ عَلَيْكُمْ أَعْضَاؤُكُمْ وَالْأَرْكَانُ. بِمَا عَمِلْتُمْ بِالسِّرِّ وَالْإِعْلَانِ. اَللّٰهَ اَللّٰهَ عِبَادَ اللّٰهِ اتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْبُدُوهُ وَلَا تُلْقُوا بِأَيْدِيكُمْ إِلَى التَّهْلُكَةِ وَالْخُسْرَانِ

وَارْحَمُوا اَنْفُسَكُمْ وَرَاقِبُوْا قُلُوْبَكُمْ وَلَا
تُهْلِكُوْا اَعْضَآءَكُمْ بِالْعِصْيَانِ. فَمَنْ يَّتَّقِ
اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ
لَا يَحْتَسِبُ وَيُنَجِّيْهِ مِنْ دَرَكَاتِ النِّيْرَانِ
وَقُوْلُوْا بِخُلُوْصِ الْجَنَانِ. اَللّٰهُمَّ يَا كَرِيْمُ يَا
رَحْمٰنُ. يَا حَلِيْمُ يَا مَنَّانُ. اِرْحَمْنَا وَاعْفُ
عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَاخْتِمْ لَنَا بِالْخَيْرِ وَالْاِيْمَانِ
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ. وَ
نَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ. اِنَّهٗ
تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّؤُفٌ رَّحِيْمٌ.

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیے

ماہ ذیقعدہ کے چوتھے جمعہ کا وعظ بعنوان

# نگاہِ کامل

اَلْحَمْدُ لِاَهْلِهٖ ۔ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی اَهْلِهَا

## اَمَّا بَعْدُ

حضرات! پچھلے جمعہ میں جو آیت میں نے پڑھی تھی۔ اس کے متعلق بیان کرتے ہوئے میں نے اللہ والوں کا ذکر شروع کیا تھا۔ کہ یہ پاک لوگ اپنی نگاہوں ہی سے دل کی کائنات بدل ڈالتے ہیں۔ بھائیو! واقعی ان اللہ والوں کی نگاہ میں بڑی تاثیر ہوتی ہے۔ کسی نے خوب کہا ہے۔ کہ ؎

نگاہِ ولی میں یہ تاثیر دیکھی!
بدلتی ہزاروں کی تقدیر دیکھی

یہ اللہ والے اپنی نگاہوں سے دل کو دفعۃً پاک و صاف کر ڈالتے ہیں۔ اور یہ سب صدقہ ہے۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی نگاہِ پاک کا۔ جس کے فیضان سے شرک و کفر سے لتھڑے ہوئے دل آن کی آن میں پاک و صاف ہو گئے۔ چنانچہ پہلے ایک واقعہ تبرکاً حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی نگاہِ پاک کا سنئے۔ کہ فتح مکہ سے دوسرے دن کا ذکر ہے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کعبہ کا طواف کر رہے تھے۔ فضالہ ابن عمیر نے موقعہ دیکھ کر ارادہ کیا۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو قتل

کر ڈالے۔جب وہ اس ارادہ سے قریب پہنچا۔ تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کہ تم اپنے دل میں ابھی کیا ارادہ کر رہے تھے۔فضالہ نے کہا کچھ نہیں۔میں تو اللہ اللہ کر رہا تھا۔نبی صلے اللہ علیہ وسلم یہ سن کر ہنس پڑے۔اور فرمایا۔اچھا تم اپنے لئے اپنے خدا سے معافی کی درخواست کرو۔یہ فرما کر اپنا ہاتھ بھی اس کے سینہ پر رکھ دیا۔ فضالہ کا بیان ہے۔"کہ ہاتھ رکھ دینے سے مجھے بڑا اطمینانِ قلب حاصل ہوا۔اور آنحضرت کی محبت اس قدر میرے دل میں پیدا ہو گئی کہ حضور سے بڑھ کر کوئی بھی محبوب نہ رہا۔" (رحمۃ للعالمین صفحہ ۱۲۲ بحوالہ زاد المعاد)

دیکھا آپ نے! فضالہ جس کے دل میں حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی عداوت تھی۔اور جو حضور کے قتل کے ارادہ سے آیا تھا۔حضور کی نگاہِ کرم اور دستِ رحمت سے اس کا دل اس میل سے ایک دم صاف ہو گیا۔اور عداوت کی میل سے صاف ہو جانے کے بعد اس میں حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت کے جلوے نظر آنے لگے۔ اور "ادھر سے اُدھر پھر گیا رُخ ہوا کا" کے مطابق فضالہ کی کایا ہی پلٹ گئی۔

حضرات! یہ واقعہ ایک اہلحدیث مصنف کی کتاب رحمۃ للعالمین سے نقل کیا گیا ہے۔تاکہ اس بات کا بھی کوئی انکار نہ کر سکے۔کہ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی نگاہ دلوں تک بھی جا پہنچتی ہے۔ اور دلی ارادوں کو بھی حضور جان لیتے ہیں۔ پھر اگر کوئی شخص یوں کہنے لگے۔ کہ (معاذ اللہ) حضور کو دیوار پیچھے کا بھی علم نہیں ہوتا۔ تو ہم کیوں نہ کہیں۔کہ ایسا شخص خود ہی جاہل، بے علم اور بے خبر ہے۔ ؎

تو دانائے ما کان اور ما یکون ہے
مگر بے خبر۔ بے خبر دیکھتے ہیں

ہاں تو اس نگاہِ پاک کے فیض سے اولیاء کرام کو جو نظریں عطا ہوئیں۔ اس کا بھی ایک واقعہ سنئے۔ مولانا رومی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ حضرت بایزید بسطامی علیہ الرحمۃ کے شہر بسطام میں ایک رنڈی آ گئی جس کے دامِ حسن میں لوگ گرفتار ہونے لگے۔ اور برائی میں مبتلا ہونے لگے۔ حضرت بایزید کو پتہ چلا۔ تو ایک رات آپ خود اس رنڈی کے گھر تشریف لے گئے۔ اور اپنا مصلیٰ اس کے دروازے پر بچھا کر نماز پڑھنے لگے۔ اب جو بد معاش برے ارادے سے اس کے گھر آتے۔ بایزید کو وہاں دیکھ کر لوٹ جاتے۔ رنڈی نے یہ صورت دیکھی۔ تو حضرت بایزید سے کہنے لگی۔ یا حضرت! آپ جیسا پاکباز میرے جیسی فاحشہ کے گھر زیب نہیں دیتا۔ آپ کے یہاں تشریف لانے کا کیا مطلب؟ آپ نے فرمایا۔ آج رات میں خود تمہارے پاس رہوں گا۔ تم اپنی رات بھر کی کمائی کا بتاؤ کہ کتنی ہوتی ہے؟ اس نے بتائی۔ تو آپ نے اسی قدر رقم دے کر فرمایا۔ لو اب یہ رات میری ہو گئی۔ آج جو کچھ میں کہوں۔ تمہیں ویسا ہی کرنا ہوگا۔ رنڈی نے کہا بہت اچھا۔ چنانچہ آپ نے اُسے وضوء کرنے کا حکم دیا۔ اس نے وضوء کیا۔ پھر اسے دو رکعت نفل پڑھنے کو فرمایا۔ چنانچہ اس نے نفل پڑھنا شروع کر دئے۔ جب اس رنڈی نے رکوع کر کے سجدہ میں سر ڈالا۔ تو بایزید نے دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے۔ اور عرض کیا ؎

آنچہ کارم بود آخر کردمش
کز زنا سوئے نماز آوردمش

یعنی اے خدا! مجھ کمزور و ضعیف کا تو اتنا ہی کام تھا۔ کہ اس فاحشہ کو زنا سے روک کر تیری بارگاہ میں لے آیا۔ اور تیرے آگے جھکا دیا۔ اب اگلا کام تیرا ہے۔ کہ اس کے سجدہ کو تو قبول کرلے

یا نہ کرے۔ پھر عرض کیا ؎

بر درت آوردہ ام اے کبریا
قَلْبُہَا قَلِّبْ طفیلِ مُصطفیٰ

اے مولا! تیرے در پر میں اِسے لے آیا ہوں۔ اب اپنے محبوب کے صدقہ میں اس کا دل تو بدل ڈال۔

حضرت بایزید علیہ الرحمۃ نے یہ دعا مانگی۔ تو اسی وقت وہ ناحشہ سچے دل سے تائب ہو کر عارفہ بن گئی۔ اور پردے میں بیٹھ گئی۔ دیکھا میرے بزرگو! اللہ کے مقبول کی نگاہ سے کس طرح اس ناحشہ کا دل پاک صاف ہو گیا۔ اور وہ عارفہ بن گئی۔ اسی لئے تو شاعر نے کہا ہے۔ کہ ؎

نگاہِ ولی میں یہ تاثیر دیکھی
بدلتی ہزاروں کی تقدیر دیکھی

## اللہ کی یاد

حضرات! کامیابی کے لئے دوسری چیز اللہ تعالےٰ نے اپنی یاد بتاتی ہے۔ بھائیو! دل صاف ہو گیا تو اب اس میں اللہ کی یاد کے نقش جماؤ۔ دل وہی دل ہے۔ جس میں اس کی یاد ہو۔ جو دل اس کی یاد سے غافل ہے۔ وہ دل برائے نام دل ہے۔ "دل وہ دل ہے جو تری یاد سے معمور رہا" اور "سر وہ سر ہے جو ترے نام پہ قربان گیا" ـــــ بھائیو! اللہ کی یاد سے دل کو لبھاؤ۔ اور اس کی یاد کا یہ معنی ہے۔ کہ دل میں اس کا خیال ہو۔ لب پر اس کا نام ہو۔ کانوں میں اس کے نغمات ہوں۔ ہاتھ اور پاؤں اس کی مرضی سے ہلیں۔ کوئی کام اس کی مرضی کے خلاف نہ ہو۔ اور اس کی یاد کا یہ معنی ہے۔ کہ اس کی یاد کے بغیر دل کو چین نہ آئے اور اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ۔ کے مطابق ذکرِ خدا سے

دل کو اطمینان حاصل ہو۔ اذان سنے تو خوش ہو۔ نماز کا وقت آئے
تو خوش ہو۔ قرآن کی تلاوت ہو۔ تو خوش ہو۔ اس لئے کہ جس سے
پیار ہوتا ہے۔ اس کا نام بھی پیارا لگتا ہے۔ اس کا کلام بھی پیارا لگتا
ہے۔ اور اس کی ہر چیز پیاری لگتی ہے۔

## محبوب کا شہر

مولانا رومی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں۔ کہ ۔۔۔۵

گفت معشوقے بعاشق اے فتیٰ
تو بغربت دیدۂ بس شہرہا
پس کدامے شہر زانہا خوشتر است
گفت آں شہرے کہ دروے دلبر است

"کسی عاشق سے اس کے معشوق نے پوچھا۔ کہ تونے بڑے بڑے
شہر دیکھے ہیں۔ یہ تو بتاؤ۔ تجھے کونسا شہر پسند آیا ہے؟ تو عاشق
نے جواب دیا۔ کہ تو وہی شہر پسند آیا ہے۔ جہاں میرا محبوب
رہتا ہے"

دیکھا میرے بزرگو! یہ ہیں محبت کی باتیں۔ محبوب سے جس چیز
کو بھی نسبت حاصل ہو جاتی ہے۔ محبوب ہو جاتی ہے۔ اسیطرح اللہ
کے جو پیارے ہیں۔ ایک سچے مسلمان کو ان سے بھی پیار ہوگا۔ اور
اگر کوئی اللہ والوں سے پیار نہیں رکھتا۔ تو یقین کیجئے۔ اُسے اللہ
سے بھی پیار نہیں۔

## نماز

تیسری چیز کامیابی کے لیئے اللہ نے نماز بتائی ہے یعنی
دل کی صفائی کے بعد اس میں یاد الٰہی کے جلوے نظر
آئیں۔ اور پھر نماز بھی پڑھی جائے۔ بھائیو! آجکل بعض لوگ نماز
نہیں پڑھتے۔ اور اگر ان سے کہا جائے۔ کہ میاں نماز پڑھو۔ تو کہہ
دیتے ہیں۔ کہ بھئی ہم تو ہر وقت ذکر خدا میں مشغول رہتے ہیں۔ ہمارے

دل میں ہر وقت نماز ہے۔ یہ تمہاری اٹھک بیٹھک کی نماز کا کیا فائدہ؟ (معاذ اللہ) اللہ تعالیٰ نے ایسے ملحدین کو بھی راہِ ہدایت دکھائی ہے۔ اور ارشاد فرمایا ہے۔ کہ ذکرِ خدا میں مشغول رہ کر پھر یہ نہیں۔ کہ نماز نہ پڑھی جائے۔ بلکہ نماز بھی پڑھو۔ ذکر و اذکار بھی کرو اور ذکرِ حق کی سب سے اہم صورت نماز پڑھنا بھی اختیار کرو۔ بس یہی صورت ہے کامیابی کی۔ جو ان باتوں پر عامل ہوا۔ وہ کامیاب ہوا۔ ورنہ کوئی کامیابی نہیں ؛

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَنَا وَدَبَّرَ اَمْرَنَا وَ جَعَلَنَا مِنْ اَفْضَلِ الْمَخْلُوْقَاتِ۔ اَحْمَدُهٗ حَمْدًا كَثِیْرًا وَّاَشْكُرُهٗ شُكْرًا كَبِیْرًا عَلٰى نِعَمِهِ الْفَائِضَاتِ۔ اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَلَا مَثِیْلَ لَهٗ فِیْ تَدَابِیْرِ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ۔ وَاَشْهَدُ

أَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَاحِبُ الْاٰيَاتِ وَالْمُعْجِزَاتِ. صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَمَنْ تَبِعَهُمْ مَا دَارَتِ الْكَوَاكِبُ السَّائِحَاتُ.

أَمَّا بَعْدُ

فَيَا أَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمْ وَوَحِّدُوْهُ فَإِنَّ التَّوْحِيْدَ رَاْسُ الطَّاعَاتِ. وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا فَإِنَّ الشِّرْكَ مِنْ أَعْظَمِ الْبَلِيَّاتِ. وَاجْتَنِبُوْا مِنَ السُّمْعَةِ وَالرِّيَاءِ فَإِنَّ الرِّيَاءَ شِرْكٌ خَفِيٌّ وَهُوَ مُبْطِلٌ لِلْاَعْمَالِ الصَّالِحَاتِ وَعَلَيْكُمْ بِإِقَامَةِ الْاَرْكَانِ. وَحِفْظِ الْقَلْبِ وَاللِّسَانِ عَنِ الذُّنُوْبِ الْمُهْلِكَاتِ. وَإِيَّاكُمْ ثُمَّ إِيَّاكُمْ عَنِ ارْتِكَابِ الْبِدْعَاتِ. فَإِنَّ كُلَّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ وَكُلَّ ضَلَالَةٍ تَهْوِيْ بِصَاحِبِهَا إِلٰى أَسْفَلِ الدَّرَكَاتِ. وَالْعَمَلُ

اَلْقَلِيْلُ فِيْ سُنَّةٍ خَيْرٌ مِّنْ عَمَلٍ كَثِيْرٍ فِيْ
بِدْعَةٍ فَاِنَّ الْبِدْعَةَ تُهْلِكُ صَاحِبَهَا وَ
تُوْقِعُهٗ فِي الْحَسَرَاتِ۔ وَعَلَيْكُمْ بِاِحْيَاۤءِ السُّنَنِ
الْمَرْضِيَّةِ۔ وَاِجْرَاۤءِ الطُّرُقِ الشَّرْعِيَّةِ مِنْ
غَيْرِ خَوْفٍ لَوْمَةِ اللَّاۤئِمَاتِ۔ وَتَذَكَّرُوْا يَوْمًا
ثَقِيْلًا تَنْشَقُّ فِيْهِ السَّمٰوٰتُ ۔ وَتَسَاقَطُ
الْكَوَاكِبُ النَّيِّرَاتُ۔ يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ
غَيْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ ۔ وَبَرَزُوْا فِيْهِ
لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ذِى الْاٰلَاۤءِ وَالنَّعْمَاۤءِ
السَّاۤئِلَاتِ۔ يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ فِيْهِ مِنْ اَخِيْهِ
وَاُمِّهٖ وَاَبِيْهِ وَصَاحِبَتِهٖ وَبَنِيْهِ وَالْبَنَاتِ
يَوْمَ يُحَاسَبُ فِيْهِ كُلُّ امْرِءٍ بِمَا كَسَبَ مِنَ
الْاَعْمَالِ الْخَبِيْثَةِ وَالصَّالِحَاتِ۔ فَمَا اَعْدَدْتُمْ
الْجَوَابَ۔ اِذَا حَضَرَ عِنْدَكُمُ الْكِتَابُ۔ وَ
سُئِلْتُمْ عَنْ عُمُرِكُمْ فِيْمَا اَفْنَيْتُمْ وَعَنْ

مَالَكُمْ مِنْ اَيْنَ اكْتَسَبْتُمْ وَفِيْ اَيِّ وَجْهٍ صَرَفْتُمْ وَعَنْ جَمِيْعِ الْحَرَكَاتِ وَالسَّكَنَاتِ اَللّٰهَ اَللّٰهَ عِبَادَ اللّٰهِ اتَّقُوا اللّٰهَ وَحَاسِبُوْا نُفُوْسَكُمْ قَبْلَ اَنْ تُحَاسَبُوْا فِي الْعَرَصَاتِ وَمُوْتُوْا قَبْلَ اَنْ تَمُوْتُوْا لِتَنَالُوا الْحَيٰوةَ الدَّائِمَةَ وَالْبَاقِيَاتِ الصَّالِحَاتِ۔ وَ قُوْلُوْا مِنْ صَمِيْمِ الْقَلْبِ بَاسِطِيْنَ اَكُفَّ السُّوَالِ اِلٰى مُجِيْبِ الدَّعَوَاتِ۔ اَللّٰهُمَّ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ۔ يَا رَفِيْعَ الدَّرَجَاتِ يَا دَافِعَ الْبَلِيَّاتِ۔ يَا كَاشِفَ الْمَكْرُوْبَاتِ يَا مُجِيْبَ الْمُضْطَرِّ اِذَا دَعَاهُ وَمُنْجِيَهٗ مِنَ الْمِحَنِ وَالْفِتَنِ وَالْمُهْلِكَاتِ۔ اِغْفِرْ لَنَا السَّيِّئَاتِ۔ وَتَحَمَّلْ عَنَّا التَّبِعَاتِ۔ وَتَقَبَّلْ مِنَّا الْعِبَادَاتِ۔ وَارْفَعْ لَنَا الدَّرَجَاتِ۔ وَاكْتُبْ لَنَا

بَرَاءَةً مِّنَ الدَّرَكَاتِ. وَارْزُقْنَا النَّظَرَ
إِلَى وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ فِي الْجَنَّاتِ الْعَالِيَاتِ
بَارَكَ اللهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ
الْعَظِيْمِ. وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ
وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ. اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ
كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیے

## ماہِ ذوالحجہ شریف کے پہلے جمعہ کا وعظ بعنوان

# حج

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ۔ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔

وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا ۔ وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ (پ ۴ ع ۱)

"اور اللہ کے لیے لوگوں پر اس گھر کا حج کرنا ہے۔ جو اس تک چل سکے۔ اور جو منکر ہو۔ تو اللہ سارے جہان سے بے پرواہ ہے"

---

حضرات! یہ مہینہ مبارک ذوالحج شریف ہے۔ اور میں آج حج کے متعلق ہی کچھ بیان کرنا چاہتا ہوں۔ یہ آیت کریمہ جو میں نے پڑھی ہے۔ اس میں اللہ تعالیٰ نے استطاعت والوں پر اپنے گھر

یعنی کعبہ شریف کا حج ضروری قرار دیا ہے۔ " استطاعت والوں پر" کا مطلب یہ ہے۔ کہ جن لوگوں کے پاس اتنا خرچ ہو۔ جو اُن کے لئے حجّ کو جانے اور پھر وہاں سے آنے تک کے لئے پورا ہو سکے۔ اور ان کی غیر حاضری میں ان کے اہل وعیال کے نان و نفقہ کے لئے بھی پورا ہو سکے۔ اور راستے کی آسانی وامن بھی انہیں میسر ہو۔ تو ایسے لوگوں پر حج فرض ہو جاتا ہے۔ اور ان کا کوئی عذر مسموع نہیں ہوتا۔

## ارشادِ نبوی صلے اللہ علیہ وسلم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:۔

مَنْ لَمْ یَمْنَعْهُ مِنَ الْحَجِّ حَاجَةٌ ظَاهِرَةٌ اَوْ سُلْطَانٌ جَائِرٌ اَوْ مَرَضٌ حَابِسٌ فَمَاتَ وَلَمْ یَحُجَّ فَلْیَمُتْ اِنْ شَاءَ یَهُوْدِیًّا وَاِنْ شَاءَ نَصْرَانِیًّا۔ (مشکوٰۃ شریف ص۲۲۱)

"جس شخص کو کسی ظاہری حاجت کی رکاوٹ نہ ہو۔ یعنی اُسے زادِ راہ اور راستے کی سواری میسر ہو۔ اور کوئی جابر حاکم بھی اُسے روکنے والا نہ ہو۔ اور کوئی ایسا مرض بھی اُسے لاحق نہ ہو۔ جس کے باعث وہ سفر نہیں کر سکتا۔ پھر بھی وہ حج نہ کرے۔ اور مر جائے۔ تو اگر وہ چاہے۔ تو یہودی ہو کر مر جائے۔ اور اگر چاہے۔ تو عیسائی ہو کر مر جائے۔"

توبہ! توبہ!! استطاعت کے باوجود حج نہ کرنا کتنا بڑا گناہ ہے۔ کہ رحمتِ عالم صلے اللہ علیہ وسلم فرما رہے ہیں۔ کہ جس شخص کے پاس سب کچھ ہے۔ اور وہ اپنے اہل وعیال کے لئے بھی خرچ رکھتا ہے اور اپنے آنے جانے کا بھی سارا خرچ رکھتا ہے۔ اور کسی حاکم کی طرف سے اُسے رکاوٹ بھی نہیں ہے۔ اور اُسے کوئی مرض بھی نہیں ہے۔ پھر بھی وہ غلط سلط عذر کرنے لگے۔ اور حج کو نہ جائے۔ تو حضورؐ فرماتے ہیں۔ ہمیں اس کی کوئی پرواہ نہیں۔ چاہے یہودی ہو کر

مرے، چاہے عیسائی ہو کر۔

## عذرِ لنگ

میرے بھائیو! آجکل بہت سے لوگ غلط سلط، اور عذرِ لنگ پیش کرنے لگتے ہیں۔ کوئی کہتا ہے۔ اجی مجھ پر ابھی بہت سے فرض باقی ہیں۔ میں نے ابھی اپنے لڑکوں اور لڑکیوں کی شادی کرنی ہے۔ ان فرضوں سے سبکدوش ہو لوں۔ اور ان کی شادیاں کر لوں۔ تو حج بھی کر آؤں گا۔ دیکھیے لیجئے۔ یہ مسئلہ یار لوگوں نے اپنی طرف سے ہی گھڑ رکھا ہے۔ کہ بچوں کی شادیاں کر لو۔ پھر حج کرو۔ حالانکہ یہ بات ہرگز نہیں۔ جب اتنا خرچ جمع ہو جائے۔ جو غیر حاضری میں اہل وعیال کے لئے اور اس کے جانے آنے تک کے لئے پورا ہو سکتا ہے۔ تو اس پر حج فرض ہو گیا۔ شادیاں بھی ہو جائیں گی۔ اللہ تعالیٰ یا اس کے محبوب نے یہ کہیں نہیں فرمایا۔ کہ پہلے شادیاں کرکے فارغ ہو لو۔ پھر حج کرو۔

## انڈونیشیا کے حاجی

ہم نے تو دورانِ حج میں انڈونیشیا کے حاجیوں کو بال بچوں سمیت حج کے لئے آتے دیکھا ہے۔ چھوٹے بڑے گھر کے سارے افراد ساتھ ہوتے ہیں۔ اور وہاں ایک انڈونیشی حاجی سے معلوم ہوا۔ کہ ان کے ملک میں جب تک لڑکا حج نہ کرلے۔ اُسے کوئی لڑکی دیتا نہیں۔ اور جب تک لڑکی حج نہ کرلے۔ اسے کوئی لیتا نہیں۔ یہ ایمان افروز دستور سننے کے بعد میں نے سوچا۔ کہ ہمارے ملک میں تو اس کے برعکس دستور ہے۔ کہ جب تک سارے لڑکوں لڑکیوں کی شادی کر نہ لو۔ حج کو نکلو ہی نہیں۔ وہاں حج پہلے اور شادی بعد، اور یہاں شادی پہلے اور حج بعد۔

اسیطرح انڈونیشیا کے علاوہ دوسرے ممالک کے لوگ بھی

بال بچوں کو ہمراہ لاتے ہیں۔ ہمارے پاکستان کے لوگ بھی بال بچوں کو ساتھ لے جاتے ہیں۔ مگر کم۔ میں جب ۱۹۵۷ء میں حج کے لئے گیا تھا۔ تو وہاں، اکثر لوگوں کو اپنے بچوں سمیت حج کرتے دیکھا۔ تو دل میں شوق پیدا ہوا۔ کہ خدا توفیق دے۔ تو آئندہ میں بچوں سمیت حج کے لئے آؤں۔ اور میں نے بارگاہِ نبوی علےٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسّلام میں یہ دعا کی تھی۔ کہ مجھے آئندہ بچوں سمیت حاضری نصیب ہو۔ چنانچہ میری یہ دعا قبول ہوئی۔ اور میں ۱۹۶۰ء میں بچوں سمیت حاضر ہوا۔

**جوانی میں** ایک اور بات بھی یاد رکھنے کی ہے۔ کہ حج کا مزہ جوانی میں ہے۔ حج کافی محنت ومشقت کا کام ہے طواف کعبہ۔ صفا ومروہ کی سعی۔ اور پھر منیٰ کی حاضری۔ اور وہاں سے عرفات اور عرفات سے مزدلفہ۔ اور مزدلفہ سے پھر عرفات، اور وہاں سے پھر مکہ معظمہ۔ اور پھر مدینہ منورہ۔ ان مقدس اور ایمان افروز چکروں کے لئے بدنی طاقت کا ہونا ضروری ہے۔ بڑھاپے میں اگرچہ فرض ادا تو ہو جاتا ہے۔ مگر وہ لطف کہاں۔ جو جوانی کے حج میں ہے ہم نے بوڑھوں کو پالکیوں میں سوار ہو کر طواف کرتے۔ اور صفا و مروہ کی دوڑ کرتے دیکھا ہے۔ مگر جوان اپنی ہمت وطاقت سے یہ مبارک کام خود سر انجام دیتے۔ اور روحانی کیف و سرور حاصل کرتے ہیں۔ میں نے دیگر ممالک کے اکثر افراد جوان ہی دیکھے۔ اِلَّا مَا شَاءَ اللہ! — اور اپنے یہاں کے اکثر بوڑھے ہی دیکھے۔ اِلَّا مَا شَاءَ اللہ! —

۱۹۵۷ء میں جب میں سیالکوٹ ٹیکہ لگوانے کے لئے ڈاکٹر صاحب کے پاس گیا۔ تو ڈاکٹر صاحب مجھے دیکھ کر کہنے لگے۔ کہ متعدد حاجیوں

کو میں نے ٹیکہ لگایا ہے۔ مگر صرف آپ ہی ایک ایسے حاجی آئے۔ ہیں۔ جن کے بال سیاہ ہیں۔ ورنہ سب سفید بالوں والے ہی آتے رہے ہے۔ مطلب یہ کہ ہمارے یہاں بالعموم حج کا سفر بڑھاپے میں اختیار کیا جاتا ہے۔ جوانی میں بھی جاتے ہیں۔ مگر کم۔

**نیا دور** اور اب اس نئے دور میں تو کچھ ایسے لوگ بھی پیدا ہو گئے ہیں۔ جو سفرِ حج کو ضروری ہی قرار نہیں دیتے اور نہ صرف حج بلکہ جملہ ارکانِ دین کو موجودہ دور کی ضروریات پر قربان کرنے لگے ہیں۔ العیاذ باللہ۔ اسی لئے اکبر الہ آبادی نے لکھا ہے کہ سہ

بتوں سے میل خدا پر نظر یہ خوب کہی
شبِ گناہ و نمازِ سحر یہ خوب کہی
مٹرک نفیس فٹن خوشنما ڈنر ہر شب
یہ لطف چھوڑ کے حج کا سفر یہ خوب کہی

بہرحال مسلمانو! ان خیالاتِ فاسدہ کو چھوڑ کر اپنے اللہ اور اپنے آقا صلے اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کو پیش نظر رکھو اور جان لو۔ کہ ہر استطاعت والے پر اللہ کے گھر کا حج فرض ہے۔ اور عمر بھر میں ایک مرتبہ فرض ہے۔

**ایک مرتبہ** چنانچہ حدیث پاک میں آتا ہے۔ کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک بار خطبہ میں فرمایا۔ کہ

یٰاَیُّهَا النَّاسُ قَدْ فُرِضَ عَلَیْکُمُ الْحَجُّ فَحُجُّوْا

"اے لوگو! تم پر حج فرض کیا گیا ہے۔ پس حج کرو۔"
تو ایک صحابی اٹھے۔ اور عرض کی۔

اَکُلَّ عَامٍ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

"یا رسول اللہ! کیا ہر سال حج فرض ہے۔"

حضور صلے اللہ علیہ وسلم اس سوال پر خاموش رہے۔ اس صحابی نے پھر یہی سوال کیا۔ کہ حضور! کیا ہر سال حج فرض ہے؟ حضور پھر خاموش رہے۔ اس نے پھر یہی سوال دہرایا۔ تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:- لَوْ قُلْتُ نَعَمْ لَوَجَبَتْ

"اگر میں ہاں کہہ دوں۔ تو حج ہر سال ہی فرض ہو جاتا۔" (مشکوٰۃ شریف ص۲۱۳)

یعنی حج عمر بھر میں ایک ہی مرتبہ فرض ہے۔ اور تم بار بار مجھ سے یہ سوال کیوں کر رہے ہو۔ اور میری زبان سے "ہاں" کیوں کہلوا رہے ہو۔ اگر میری زبان سے "ہاں" نکل گئی۔ تو حج ہر سال فرض ہو جائے گا۔ مگر میں "ہاں" نہیں فرماتا۔ لہذا حج صرف ایک ہی مرتبہ فرض ہے۔

## اختیارِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

حضرات! اس حدیث پاک سے ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا اختیار ثابت ہو رہا ہے۔ اور یہ بات ظاہر ہو رہی ہے۔ کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ پاک سے جو نکل جائے وہی شریعت بن جاتی ہے۔ اور آپ مالک ومختار اور شارع ہیں۔ اور یہیں سے ایسے لوگوں کی تردید ہو گئی۔ جن کا یہ خیال فاسد ہے۔ کہ "رسول کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا" اور جو یہ کہا کرتے ہیں۔ کہ "رسول کو کسی بات کا اختیار نہیں۔

الحمد للہ! ثم الحمد للہ!! کہ یہ بات ثابت ہو گئی۔ کہ صحابہ کرام علیہم الرضوان کا بھی یہی عقیدہ تھا۔ کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم مالک ومختار اور شارع ہیں۔ جو بات یہ فرما دیں، وہی شریعت ہے۔ بھائیو! اگر صحابہ کرام کا یہ عقیدہ نہ ہوتا۔ تو جب

حضور نے یوں فرمایا تھا۔ کہ "اگر میں ہاں کہہ دوں تو حج ہر سال فرض ہو جائے" اس وقت یہ سوال ضرور اٹھتا۔ کہ یا رسول اللہ! آپ تو مختار ہی نہیں ہیں۔ اگر اللہ نے حج عمر بھر میں ایک ہی مرتبہ فرض کیا ہے۔ تو آپ کے "ہاں" کہہ دینے سے کیا ہوتا ہے؟ اللہ کے ایک بار فرض کئے ہوئے کو آپ کی "ہاں" ہر سال کے فرض میں کیسے بدل سکتی ہے۔ مگر نہیں صحابہ کرام کا عقیدہ تھا۔ کہ ہمارے حضور، آقا و مولیٰ صلے اللہ علیہ وسلم کو احکام مفوض ہیں۔ اور اللہ نے اپنے محبوب کو یہ اختیار دے دیا ہے۔ کہ وہ امت پر کسی چیز کو چاہیں تو واجب کر دیں۔ اور چاہیں۔ تو ان کی مشقت کے پیش نظر معاف فرمادیں۔ یہ ہے صحابہ کرام علیہم الرضوان کا عقیدہ۔ اور الحمد للہ کہ اہل سنت وجماعت کا بھی یہی عقیدہ ہے۔ کہ یا رسول اللہ ؏

تمہارے منہ سے جو نکلی وہ بات ہو کے رہی

اور بڑے ہی نا آشنا عظمت رسالت ہیں۔ وہ لوگ جو یہ کہتے ہیں۔ کہ رسول کے چاہنے سے کیا ہوتا ہے؟ اور یہ کہ ان کا کوئی اختیار نہیں۔ اے کاش! ایسے لوگوں کو عشق و محبت کی دولت نصیب ہوتی۔ اور وہ ایسا کبھی نہ کہتے۔ مگر ؎

بے خبر ہو جو لذتِ غم سے
میرا سوز و گداز کیا جانے

**حج** ہاں تو بھائیو! ہر صاحبِ استطاعت مسلمان پر حج فرض ہے اور یہ حج ایک عظیم الشّان عبادت ہے۔ اور جو روحانی کیفت و سرور اس عبادت میں حاصل ہوتا ہے۔ وہ حاجی ہی جانتا ہے۔ سبحان اللہ! کیا مقدس اجتماع اور کیا ہی ایمان افروز اور وجد آور مناظر ہوتے ہیں۔ مسلمانو! اللہ توفیق دے۔ تو حج کرو۔

## طواف

ایک روایت میں آتا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ نے جب فرشتوں کو مخاطب فرما کر فرمایا :-

اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً ۔

"کہ میں زمین میں اپنا ایک خلیفہ بنانے والا ہوں"

تو فرشتوں سے یہ بات نکل گئی تھی۔ کہ

اَتَجْعَلُ فِیْھَا مَنْ یُّفْسِدُ فِیْھَا وَیَسْفِکُ الدِّمَاءَ۔

الٰہی "کیا تو ایک ایسی ہستی کو بنائے گا جو زمین میں فساد کرے گی۔ اور خون بہائے گی "

خدا تعالیٰ کی بارگاہ میں فرشتوں نے یوں کہا۔ تو خدا تعالیٰ نے فرمایا:-

اِنِّیْ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ — "جو میں جانتا ہوں تم نہیں جانتے"

یہ ارشاد سن کر فرشتوں پر خوف طاری ہوا۔ کہ شاید ہمارا جواب بارگاہِ ایزدی کے خلافِ ادب تھا۔ وہ اس خوف سے عرش کے اردگرد طواف کرنے لگے۔ اللہ تعالیٰ کو ان کی یہ عاجزی پسند آگئی۔ اور انہیں اپنے عفو و کرم کی نظر سے دیکھ کر فرمایا۔ اچھا دنیا میں زمین پر بھی ایک۔ ایسا ہی مکان بناؤ۔ جس کے اردگرد میرے بندے طواف کرکے مجھ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگا کریں۔ اور میں انہیں معاف کردیا کروں۔

## کعبہ شریف

یہ اللہ کا گھر بڑا پرانا گھر ہے۔ اور حضرت آدم علیہ السلام کے زمانہ سے لے کر آج تک مکرم و معظم چلا آیا ہے۔ کئی بار یہ منہدم ہوا۔ اور پھر اللہ تعالیٰ کے حکم اور فرشتوں کی نشاندہی سے یہ بنتا چلا آیا۔ تا آنکہ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے دادا حضرت عبد المطلب رضی اللہ عنہ کی تولیت میں آیا۔ لوگ اس گھر کی زیارت کے لئے اور اس کے طواف کے لئے دور دور سے آتے۔ اور فیضیاب ہوتے رہتے۔

**ابرہہ** یمن کا بادشاہ جس کا ابرہہ تھا۔ یہ جلے دل اِس گھر کی اس عظمت و برکت سے جلنے لگا۔ اور اس نے لوگوں کو حج کعبہ سے روکنے کے لیے یمن میں ایک بڑا دیدہ زیب اور شاندار گرجا بنایا۔ اور اعلان کر دیا۔ کہ لوگ مکہ میں طواف کرنے کے لئے نہ جائیں بلکہ یہاں یمن میں میرے بنائے ہوئے اس شاندار گرجا کا طواف کرنے کے لئے یہاں آیا کریں۔ کسی دل جلے اور من چلے نے راتوں رات اس کے گرجا پر نجاست مل دی۔ گویا اس بات کا اعلان کیا۔ کہ عظمت و برکت کا مخزن تو کعبہ ہی ہے۔ اور یہ تیرا بنایا ہوا مکان نحوست و نجاست کا منبع ہے۔ ابرہہ کو طیش آ گیا۔ اور وہ سینکڑوں ہاتھی لے کر اپنے لشکر سمیت کعبہ شریف کو ڈھانے کی نیت سے مکہ معظمہ کی طرف چل پڑا۔ اور اس نے اعلان کر دیا۔ کہ میں کعبہ کو ڈھانے چلا ہوں۔ اور میں اس کی اینٹ سے اینٹ بجا کر آؤں گا۔ اس کا لشکر ہاتھیوں پر سوار تھا۔ اور خود بھی وہ ایک بڑے ہاتھی پر سوار تھا۔ جو سب سے آگے تھا۔ اس کے پیچھے اس کا سارا لشکر ہاتھیوں پر سوار مکہ معظمہ کی طرف روانہ ہوا۔

مکہ معظمہ کے قریب جب یہ لوگ پہنچے۔ تو اُسے معلوم ہوا۔ کہ کعبہ شریف کا جو متولی عبدالمطلب ہے۔ اس کے کچھ اونٹ مکہ سے باہر چر رہے ہیں۔ ابرہہ نے اپنے لشکر کو حکم دیا۔ کہ یہ سب اونٹ ضبط کر لئے جائیں۔ چنانچہ حضرت عبدالمطلب کے سارے اونٹ ضبط کر لئے گئے۔ پھر اس نے اپنا ایک آدمی حضرت عبدالمطلب کے پاس بھیجا۔ اور یہ پیغام بھیجا۔ کہ میں کعبہ کو ڈھانے کے لئے آیا ہوں اگر لڑنا ہے۔ تو تم بھی جنگ کے لئے تیار ہو جاؤ۔ اور یہ کہ ہم نے تمہارے اونٹ ضبط کر لئے ہیں۔ حضرت عبدالمطلب نے جواب دیا۔

کہ ابرہہ سے کہدو۔ کہ ہم لڑنا نہیں چاہتے۔ وہ میرے اونٹ مجھے واپس کردے۔ قاصد نے کہا۔ کہ تم اپنے اونٹوں کی واپسی کا مطالبہ کر رہے ہو۔ اور کعبہ کے متعلق کچھ نہیں کہتے۔ اور یہ درخواست نہیں کرتے۔ کہ کعبہ کو نہ ڈھایا جائے۔ اونٹوں کی تو تجھے فکر ہے۔ مگر کعبہ کی کوئی فکر نہیں۔ حضرت عبدالمطلب نے فرمایا۔ ؎

اونٹ جو پکڑے ہیں وہ ہیں میری شے
اور جس کا کعبہ ہے وہ اور ہے
میری شے تو تُو حوالے میرے کر
خود بچا لے گا وہ جس کا ہے گھر

چنانچہ حضرت عبدالمطلب کا جواب سن کر ابرہہ کو غصہ آگیا اور دوسرے روز اس نے اپنے ہاتھیوں پر سوار لشکر کو حکم دے دیا۔ کہ کعبہ پر چڑھائی کردو۔ خود ہاتھی پر سوار آگے تھا۔ اور سارا لشکر ہاتھیوں پر سوار پیچھے۔ یہ ہاتھیوں والا لشکر جب کعبہ شریف کو بڑھا۔ تو ؎

حرم کی حد میں آیا ابرہہ تو رک گیا ہاتھی
پئے تعظیم کعبہ عاجزی سے جھک گیا ہاتھی

سبحان اللہ! کعبہ شریف کی عظمت و ہیبت کا یہ نظارہ دیکھا گیا۔ کہ حرم شریف کی حد آتے ہی ابرہہ کا ہاتھی کعبہ شریف کو دیکھتے ہی سجدہ میں جھک گیا۔ اور سجدہ کرنے لگا۔ ابرہہ یہ نظارہ دیکھ کر حیران رہ گیا۔ اور ہاتھی کو مارنے لگا۔ مگر ؎

ہزار آنکس پڑے تن پر مگر وہ سر نہیں اٹھا
گرا سجدے میں سر ایسا کہ پھر اوپر نہیں اٹھا

ابرہہ بڑا حیران تھا۔ کہ ہاتھی کو کیا ہو گیا۔ اس نے پیچھے مڑ کر دیکھا

کہ پچھلوں کا کیا حال ہے۔ تو ؎

نظر آیا قطاراں در قطاراں رک گئے ہیں سب
بروئے کعبہ سجدہ کر رہے ہیں جھک گئے ہیں سب

اس نے دیکھا۔ کہ اس کے لشکر کے سارے ہاتھی اس کے ہاتھی کے پیچھے گویا مقتدی بن کر سب سجدے میں گرے ہوئے ہیں۔ اور اس کا سارا لشکر سراسیمہ اور حیران ہے۔ کہ یہ ان ہاتھیوں کو کیا ہو گیا ہے۔ آخر ان ظالموں کا حشر کیا ہوا؟ ؎

وہ لشکر اور وہ ہاتھی اور ان کے ہانکنے والے
خدا کے قہر نے اک آن میں پامال کر ڈالے

خدا تعالیٰ کے غضب و جلال میں کچھ ایسا جوش پیدا ہوا۔ کہ اس نے چھوٹے چھوٹے جانور ان کے سروں پر بھیج دیئے۔ جن کے پنجوں میں چھوٹی چھوٹی کنکریاں پکڑی تھیں۔ وہ کنکریاں ان کے سروں پر پڑیں۔ اور اللہ کی بے پناہ قدرت سے وہ معمولی کنکریاں ان کے لئے ایٹم بم بن گئیں۔ اور ہاتھیوں سمیت اس کافر لشکر کا بھوسہ بن گیا۔ اور اللہ تعالیٰ نے اپنے گھر کی حفاظت کر کے دکھا دیا۔ کہ یہ گھر بڑی عظمت اور بڑے جلال کا مرکز ہے۔ اور اس کی عظمت و مرکزیت کو کوئی مٹا نہیں سکتا۔

## سترہ روزہ جہاد

میرے بھائیو! ہمارا وہ جہاد جو پچھلے ستمبر ۱۹۶۵ء کو بھارتی کفر سے سترہ روزہ جاری رہا۔ اس میں بھی اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقہ میں ہماری کچھ ایسی مدد فرمائی۔ کہ آج دنیا بھر میں اس جہاد کے چرچے ہیں۔ اور اسلام کی فتح اور کفر کی شکست کے قصے زبان زد عوام ہیں۔ محاذ چونڈہ پر بھارتی سینا سینکڑوں ٹینک ابرہہ کے ہاتھیوں کی طرح لے

آتی تھی۔ اور جس طرح اللہ نے ابرہہ کی سینا پر ابابیلیں بھیج کر ان سے کنکریاں مروا کر انہیں نیست و نابود کر دیا تھا۔ کچھ اسیطرح ان بھارتی ہاتھیوں (ٹینکوں) پر ہمارے شاہبازوں (ہوائی جہازوں) کو بھیج کر اللہ تعالیٰ نے ان شاہبازوں کے بموں سے ان ہاتھیوں (ٹینکوں) کا کچومر نکال کر رکھ دیا۔ اور تاریخ نے اپنے آپ کو دہرا کر دکھا دیا۔ کہ ابرہہ کعبہ کو ڈھانے کے لئے آیا تھا۔ اور خود تباہ ہو گیا۔ اور آج بھارتی ابرہہ کعبہ کے پرستاروں کو مٹانے آیا تھا۔ اور خود ہی تباہ ہو گیا۔

ہاں تو حضرات! اس گھر کا طواف کرنا اور اس کے فیوض و برکات سے مستفید ہونا بڑی خوش نصیبی ہے۔ اور بڑے ہی خوش نصیب ہیں وہ لوگ جو اس گھر کی زیارت اور اس کے طواف سے مشرف ہو کر دین و دنیا کی کامیابیوں سے بہرہ ور ہوتے ہیں۔

**جانِ حج**

ایک بات یاد رکھیئے۔ کہ یہ ساری نعمتیں اور اللہ کی یہ ساری مہربانیاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقہ میں ہیں۔ اس کعبہ شریف کی یہ عظمت و برکت بھی سب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا صدقہ ہے۔ اور اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ نے خوب لکھا ہے۔ کہ ؎

ہوتے کہاں خلیل و بنا کعبہ و منیٰ
لولاک والے صاحبی سب تیرے گھر کی ہے
ان کی طفیل حج بھی خدا نے کرا دئے
اصلِ مراد حاضری اس پاک در کی ہے

پس یاد رکھیئے۔ کہ جانِ حج مدینہ منورہ کی حاضری ہے۔ اور وہ بدنصیب جو حج کعبہ تو کر آئے۔ مگر مدینہ منورہ کی حاضری سے

نصیب نہ ہو۔ وہ حاجی نہیں ہے۔ بلکہ ظالم ہے۔ اس لئے کہ حضور نے خود فرمایا ہے:۔

مَنْ حَجَّ وَ لَمْ يَزُرْنِيْ فَقَدْ جَفَانِيْ ۔

"جس نے حج کیا۔ اور میری زیارت نہ کی۔ اس نے مجھ پر ظلم کیا۔"

پس مسلمانو! حج کو جاؤ۔ تو مدینہ منورہ کی حاضری ضرور دو۔ ورنہ حج برائے نام حج ہوگا۔ اور ایسا حج کہ سے

جس حج میں نہ سیر مدینہ ہو وہ حج تو ہے لیکن ایسا حج
اک لفظ ہے پر ہے بے معنی اک جسم ہے لیکن بے جاں ہے

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ؕ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَخْرَجَنَا اِلَى النُّوْرِ مِنَ الظُّلُمٰتِ ۔ وَجَعَلَنَا مُسْتَحِقِّيْنَ لِلْجَنّٰتِ ۔ عَفُوٌّ غَفُوْرٌ يَعْفُوْا عَنِ السَّيِّئَاتِ حَلِيْمٌ عَلِيْمٌ يَعْلَمُ بِاخْتِلَاجِ الْجَنِيْنِ فِيْ بُطُوْنِ الْاُمَّهَاتِ ۔ اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

لَاشَرِيْكَ لَهٗ خَلَقَ الْاَرْضَ وَصَيَّرَهَا سَبْعَ طَبَقَاتٍ ۔ وَخَلَقَ فِيْ كُلِّ اَرْضٍ خَلْقًا لَا يَعْلَمُهٗ اِلَّا هُوَ وَرَفَعَ السَّمٰوٰتِ ۔ وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الَّذِيْ بُعِثَ بِالْحُجَجِ الْوَاضِحَةِ وَالْاٰيَاتِ الْبَيِّنَاتِ ۔ فَمَنْ اَطَاعَهٗ وَلَازَمَ سُنَّتَهٗ فَازَ بِالدَّرَجَاتِ

اَمَّا بَعْدُ

اَيُّهَا النَّاسُ قَدْ اَظَلَّتْ عَلَيْكُمْ هٰذِهِ الْاَيَّامُ اَيَّامُ الْفَضْلِ وَالْاِحْتِرَامِ اَيَّامُ الْحَجِّ وَنَيْلِ السَّعَادَاتِ ۔ اِصْطَفَى اللّٰهُ عِبَادًا ۔ تَرَكُوْآ اَوْلَادًا وَّاَحْفَادًا ۔ وَاَحْرَقُوْا قُلُوْبًا وَّاَكْبَادًا وَارْتَحَلُوْا مِنْ مَدَائِنِهِمْ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ اِلَى الْبَيْتِ الْعَتِيْقِ ۔ فَوَصَلُوْا فِيْ مَكَّةَ وَ طَافُوا الْبَيْتَ الْحَرَامَ ۔ فِيْهِ اٰيَاتٌ بَيِّنَاتٌ مِّنْهَا مَقَامُ اِبْرَاهِيْمَ ۔ فَغُفِرَتْ ذُنُوْبُهُمْ ۔

وَاُجِیْبَتْ لَهُمُ الدَّعْوَاتُ مَا اَحْسَنَ اَصْوَاتَهُمْ لَبَّیْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّیْكَ. لَبَّیْكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ لَبَّیْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ یَاذَا الْفَضْلِ وَالْهِبَاتِ. فَنَادَاهُمْ مُنَادٍ قَدْ قُبِلَتْ طَاعَاتُكُمْ وَ حُطَّتْ سَیِّئَاتُكُمْ وَجُعِلْتُمْ كَیَوْمٍ وَلَدَتْكُمْ الْاُمَّهَاتُ. فَیَا بُشْرٰی لَهُمْ رَضِیَ عَنْهُمْ رَبُّهُمْ وَحَطَّ عَنْهُمْ وِزْرُهُمْ وَكُتِبَتْ لَهُمُ الدَّرَجَاتُ. ذَهَبُوْا حَامِلِیْنَ اَوْزَارَهُمْ عَلٰی ظُهُوْرِهِمْ وَیَرْجِعُوْنَ فَرِحِیْنَ مُسْتَبْشِرِیْنَ بِالْبِشَارَاتِ. وَنَحْنُ وَاَنْتُمْ اِخْوَانِیْ قَدْ تَخَلَّفْنَا وَلَمْ یَحْصُلْ لَنَا مَا لَهُمْ وَبَقِیَ عَلَیْنَا مَا عَلَیْنَا وَفِیْ تَحْصِیْلِ الطَّاعَاتِ تَكَاسَلْنَا وَعَلٰی اِرْتِكَابِ الْخَطِیْئَاتِ هَجَمْنَا وَحُرِمْنَا الْعَطِیَّاتِ. فَلَا عَلَیْنَا اَنْ نُضَیِّعَ هٰذِهِ الْاَوْقَاتِ الشَّرِیْفَةَ

فَإِنَّ مَا لَا يُدْرَكُ كُلُّهُ لَا يُتْرَكُ كُلُّهُ فَعَلَيْنَا
الْاِجْتِهَادُ فِي الْخَيْرَاتِ. هٰذِهِ الْاَيَّامُ الْعَشْرُ
مِنْ ذِي الْحِجَّةِ اَيَّامٌ مُبَارَكَةٌ مَا مِنْ اَيَّامٍ
اَلْعَمَلُ فِيهِنَّ اَحَبُّ اِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى مِنْ هٰذِهِ
الْاَيَّامِ الْمُتَبَرَّكَةِ. فَاللّٰهَ اللّٰهَ عِبَادَ اللّٰهِ
اتَّقُوا اللّٰهَ تَعَالٰى فِي الْمُخَالَفَاتِ. هٰذِهِ اَيَّامٌ
قَدْ اَقْسَمَ اللّٰهُ بِهَا فِي كِتَابِهٖ بِقَوْلِهٖ وَالْفَجْرِ
وَلَيَالٍ عَشْرٍ وَّالشَّفْعِ وَالْوَتْرِ وَاللَّيْلِ اِذَا
يَسْرِ هٰذِهٖ اَيَّامُ التَّسْبِيْحِ وَالتَّهْلِيْلِ.
هٰذِهٖ اَيَّامُ الذِّكْرِ وَالتَّبْجِيْلِ هٰذِهٖ اَيَّامُ
التَّكْبِيْرِ وَالدَّعَوَاتِ. صُوْمُوْا نَهَارَهَا
وَقُوْمُوْا لَيَالِيَهَا فَقَدْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ فِيْهَا
وَعَلَيْكُمْ بِصَوْمِ يَوْمِ عَرَفَةَ هُوَ سَيِّدُ الْاَيَّامِ
يَوْمَ يَقُوْمُ الْحُجَّاجُ فِي عَرَفَاتٍ. وَلَازِمُوْا

تَكْبِيْرَ التَّشْرِيْقِ مِنْ فَجْرِ عَرَفَةَ اِلٰى اٰخِرِ اَيَّامِ النَّحْرِ فَاِنَّهٗ وَاجِبٌ عَلٰى كُلِّ مَنْ صَلّٰى بِالْجَمَاعَةِ الْمُسْتَحَبَّةِ بِاَنْ تَقُوْلُوْا اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ۔ وَاشْكُرُوا اللّٰهَ تَعَالٰى بِاَنْ اَعَادَ عَلَيْكُمْ عَوَائِدَ الْاِحْسَانِ وَتَفَضَّلَ عَلَيْكُمْ بِاَنْوَاعِ التَّفَضُّلَاتِ۔ تَذَكَّرُوْا كَمْ مِنْ غَافِلٍ كَانَ مَعَكُمْ فِيْ مِثْلِ هٰذِهِ الْاَيَّامِ فَخَطَفَ بِهٖ هَادِمُ اللَّذَّاتِ۔ فَاغْتَنِمُوا الشَّبَابَ قَبْلَ الْهَرَمِ وَالصِّحَّةَ قَبْلَ الْمَرَضِ وَالْغِنٰى قَبْلَ الْفَقْرِ وَالْحَيٰوةَ قَبْلَ الْمَمَاتِ۔ وَجَاهِدُوْا فِي اللّٰهِ حَقَّ جِهَادِهٖ وَاجْتَهِدُوْا فِي ابْتِغَاءِ مَرْضَاتِهٖ وَسَارِعُوْا اِلَى الْبَرَكَاتِ۔ وَقُوْلُوْا رَافِعِيْ اَكُفَّ السُّوَالِ اِلٰى حَضْرَةِ الْمُتَعَالِ اَللّٰهُمَّ اِنَّ عِبَادَكَ قَدْ وَصَلُوْا فِيْ بَلَدِكَ

وَطَافُوا بِبَيْتِكَ وَنَحْنُ قَدْ تَخَلَّفْنَا وَعَنْ

اَزْوَاجِهَا دِ تَقَاعَدْنَا فَلَا تُخَيِّبْنَا وَلَا تُقَنِّطْنَا وَ

اَشْرِكْنَا بِهِمْ فِي فَيْضَانِ الْعِنَايَاتِ وَارْزُقْنَا

حَجَّ بَيْتِكَ وَ زِيَارَةَ قَبْرِ نَبِيِّكَ عَلَيْهِ

اَفْضَلُ صَلَوَاتٍ وَاَزْكَى تَحِيَّاتٍ

بَارَكَ اللهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ

وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ

اِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے

وہاں سے پڑھیے

ماہ ذی الحجہ شریف کی دسویں تاریخ کا وعظ بعنوان

# عید قربان

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ الْاِنْسَانَ۔ وَعَلَّمَہُ الْبَیَانَ۔ وَ فَرَضَ عَلَیْنَا فِیْ ھٰذَا الْیَوْمِ مِنْ اَدَاءِ رَکْعَتَیْنِ مَعَ سِتِّ تَکْبِیْرَاتٍ زَوَائِدَ وَاَوْجَبَ تَضْحِیَۃَ الْحَیْوَانِ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ۔ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اِلٰی یَوْمِ الْمِیْزَانِ۔

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ (سورۃ کوثر)

"تو تم اپنے رب کے لئے نماز پڑھو۔ اور قربانی کرو۔"

---

حضرات! آج عید قربان کا روز سعید ہے۔ اور میں چاہتا ہوں کہ آج میں قربانی کے متعلق کچھ بیان کروں۔ قرآن پاک کی جو چھوٹی سی میں نے آیت کریمہ تلاوت کی ہے، اس میں اللہ تعالیٰ نے نماز پڑھنے اور قربانی کرنے کا حکم دیا ہے۔ ایک روایت کے مطابق نماز سے یہاں

مراد نماز عید ہے۔ یعنی مسلمانوں کو حکم ہے۔ کہ آج نماز عید پڑھیں، اور پھر قربانی کریں۔

بھائیو! ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے تشریف لانے سے قبل دنیا کی بہت بری حالت تھی۔ لوگ شرک و کفر کی تاریکیوں میں بھٹک رہے تھے۔ ایک خدا کی بجائے ہزاروں لاکھوں خداؤں کو پوجا جا رہا تھا۔ اور لوگ کچھ ایسی حماقت وضلالت کے چاہ میں گر چکے تھے۔ کہ عقل دانش اپنا سر پیٹ کر رہ چکی تھی۔ مشرکین کی حالت کا اندازہ اس بات سے لگائیے۔ کہ بعض مشرک سفر میں جاتے ہوئے ستّو کا بُت

**ستّو کے خدا**

بنا کر ساتھ لے جاتے تھے۔ اور راستے میں اُسے پوجتے جاتے۔ اور جب کہیں راستے میں بھوک لگتی۔ تو اسی اپنے خدا کو توڑ کر کھا بھی جاتے۔ کیا کہنے ایسی خدائی کے بھی جسے بندہ ہڑپ کر جائے۔ ہمارے ہاں جب ہندو موجود تھے۔ تو ہم انہیں دیکھا کرتے تھے۔ کہ وہ پیپل کو بھی پوجتے۔ پانی اور آگ کو بھی پوجتے تھے گویا درخت اور آگ و پانی بھی ان کے خدا تھے (معاذ اللہ) اور اُن کے اِن خود ساختہ خداؤں کی شان یہ تھی۔ کہ چائے پکاتے ہوئے ایک خدا ان کا (پانی) اوپر ابل رہا ہے۔ اور ایک خدا (آگ) نیچے سلگ رہا ہے۔ نیچے والے نے اگر زور دکھایا۔ تو اوپر والے کی خیر نہیں۔ اُسے بھاپ بنا کر اڑا دیا۔ اور اگر اوپر والا جوش میں آ گیا۔ اور اچھل کر نیچے والے پر آ گرا۔ تو نیچے والے کی خیر نہیں۔ اُسے بجھا دیا۔ کچھ اسی قسم کا وہ ستو کا خدا بھی ہوتا تھا۔ کہ پوجنے والے کو بھوک لگی تو اس کی خیر نہیں۔ اُسے نگل کر مٹا دیا۔

بھائیو! پرستش اور بندگی کے جتنے طریقے۔ اللہ تعالیٰ کے لئے مخصوص تھے۔ مشرکین نے سب طریقے ان خود ساختہ خداؤں اور

بتوں کے لئے مخصوص کر رکھے تھے۔ یہ لوگ اپنے معبودانِ باطلہ کا نام لے کر ان کی بڑائی و عظمت بیان کرتے اور ان کے آگے سجدہ کرتے تھے۔ گویا اپنے بتوں کی نماز پڑھتے تھے۔ اور ان بتوں کو آلہہ جان کر انہیں جانداروں کی جان کا مالک سمجھتے ہوئے ان کے نام پر جانور ذبح کر کے ان کے لئے قربانی دیا کرتے تھے۔

اسلام نے اس شرک و کفر کی جڑیں اکھیڑنے کے لئے حکم دیا۔ کہ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ۔ یعنی مسلمانو! ان شرک آمیز باتوں سے بچو۔ اور نماز خاص اپنے رب کے لئے پڑھو۔ اور قربانی بھی اسی کے نام کی کرو۔"

## اجتماعی قربانی

بھائیو! آپ معلوم کر چکے۔ کہ مشرکین اپنے بتوں کی نماز پڑھا کرتے تھے۔ اور ان کے نام کی قربانی دیا کرتے تھے۔ اور اللہ تعالیٰ نے ان دونوں عبادتوں کو اپنے لئے مخصوص فرما دیا۔ اور حکم دیا۔ کہ نماز بھی اپنے رب کی پڑھو۔ اور قربانی بھی اُسی کے نام کی دو۔ نماز عبادت ہے۔ مگر یہ بدنی عبادت ہے اور قربانی بھی عبادت ہے۔ مگر وہ مالی عبادت ہے۔ دونوں ہی عبادتیں ہیں۔ مگر ایک بدنی ہے اور ایک مالی۔ اور بدنی عبادت یعنی نماز میں انفرادی اور اجتماعی دونوں صورتیں موجود ہیں۔ سنتیں، نوافل اور وتر وغیرہ ہر شخص الگ الگ پڑھ لیتا ہے۔ اور نوافل کے لئے اوقات بھی عام ہیں۔ ان کے لئے کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے۔ مگر نماز جمعہ اور عیدین کی نماز اور پنجوقتہ جماعت کے لئے دن اور اوقات مقرر ہیں۔ اور یہ عبادت انفرادی طور پر ادا نہیں ہوتی۔ بلکہ سب مسلمان مل کر اور اجتماعی رنگ میں ادا کرتے ہیں۔ اسی طرح مالی عبادت میں بھی انفرادی اور اجتماعی دونوں صورتیں موجود ہیں۔ یعنی ہر شخص اپنی

ضرورت یا کسی مذہبی تقریب پر کوئی جانور ذبح کرنا چاہے۔ تو اللہ کے نام پر انفرادی طور پر ذبح کر سکتا ہے۔ مگر ان دنوں یعنی ایام قربانی میں یہ مالی عبادت یعنی قربانی سب مسلمانوں کو مل کر اجتماعی رنگ میں بجا لانے کا حکم ہے۔ اور جسطرح اذان۔ نماز باجماعت۔ جمعہ۔ عیدین وغیرہ اللہ کی عبادت اور شعائر اللہ میں داخل ہیں۔ اسیطرح یہ قربانی بھی دین کے شعائر میں سے ہے۔

**پُرفتن دَور**

بھائیو! قربانی کا جو فلسفہ اور حکمت ہے۔ میری اس تقریر سے وہ ظاہر ہے۔ مگر افسوس کہ اس پرفتن دور میں بعض لوگ قربانی کے خلاف بھی آواز بلند کرنے لگے ہیں۔ اور کہتے ہیں۔ کہ یہ ایک فضول رسم ہے۔ (معاذ اللہ) اور اس سے قوم کا بہت سا روپیہ ضائع ہو جاتا ہے۔ بجائے قربانی کے اس روپیہ کو کسی قومی فنڈ میں خرچ کرنا چاہیئے۔

بھائیو! قومیں تو بنتی ہی دین و مذہب سے ہیں۔ اور جب دین و مذہب کے شعائر کو یونہی اپنے الحاد پرور خیالات سے اڑاتے چلے گئے تو فرمایئے۔ قوم ہی باقی کب رہی؟ اور پھر کونسی قوم ہوگی۔ جس کی طرف نسبت کر کے یوں کہا جائے گا۔ کہ یہ روپیہ کسی قومی فنڈ میں خرچ ہونا چاہیے۔

بھائیو! ان حیلہ سازوں اور بہانہ بازوں کو اگر کچھ ایسا ہی قوم کا خیال ہے۔ اور دولت کے ضائع ہونے کا ملال ہے۔ تو یہ لوگ کم ازکم داڑھی منڈانا ہی اگر چھوڑ دیں۔ تو ہمارا دعویٰ ہے۔ کہ داڑھی کی اس غیر شرعی قربانی کو چھوڑ دینے سے قوم کا لاکھوں روپیہ بچ سکتا ہے۔ اسیطرح سینما و تھیٹروں اور کلب گھروں میں اور سرخی پوڈر، اور دیگر فیشنوں کی مدوں میں جو روپیہ پانی کی طرح بہایا جا رہا ہے۔ ان

قوم کے دردمندوں کو اس واقعی فضول خرچیوں کے خلاف کبھی مروڑ کیوں نہیں اٹھتا؟ اور کیوں وہ لوگ ان مدّوں کے خلاف آواز بلند نہیں کرتے؟ اور قوم کا یہ روپیہ کسی قومی فنڈ میں داخل کردینے کی تلقین نہیں کرتے؟ افسوس! صد افسوس!! کہ ان غیر شرعی اور دین و دنیا برباد کردینے والی حرکتوں کو تو "ثقافت و آرٹ" کا نام دے کر اور بھی چمکایا جاتا ہے۔ اور جو ایک شرعی حکم ہے۔ اس کے خلاف تحریرًا، تقریرًا کوشش کی جاتی ہے۔ اور اُسے مٹایا جاتا ہے۔

## عشق و عقل

بھائیو! یہ سب عشق و محبت کی باتیں ہیں۔ جنہیں یورپ سے پیار ہے۔ وہ جانور تو رہا برطرف۔ خود ہی یورپ کی اداؤں پر قربان ہو رہے ہیں۔ اور نئی تہذیب کی الٹی چھری سے ذبح ہو رہے ہیں۔ قربانی کے جانور کے بدن کو آپ نے مختلف رنگوں میں رنگا ہوا دیکھا ہوگا۔ بھائیو! یہ سرخی پوڈر بھی ایک ایسا رنگ ہے جس سے نئی تہذیب اپنے "قربانی کے جانوروں" کو رنگتی ہے، اور جنہیں اپنے اللہ و رسول اور دین و مذہب سے عشق و محبت ہے، وہ اپنی جان و مال اللہ کی راہ میں قربان کردینے کے لئے ہر وقت تیار رہتے ہیں۔ اور وہ ہر سال حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی یادگار منا کر اپنے اللہ کو یہ دکھا دیتے ہیں۔ کہ جس طرح ہم اپنے مال سے خریدے ہوئے جانور کو تیرے نام پر قربان کر سکتے ہیں اسیطرح اے خدا! تیری راہ میں ہم وقت آنے پر خود اپنی گردنیں بھی کٹا سکتے ہیں۔ اور تو چاہے تو اپنی اولاد کو بھی ذبح کر سکتے ہیں۔

دعا کیجئے۔ کہ اللہ تعالیٰ اپنا عشق و محبت عطا کرے۔ اگر یہ ہے۔ تو پھر ضیاعتِ مال کا خیال اور جھوٹا ملال کبھی پیدا نہیں ہوتا۔ اور یہ عقلی ڈھکوسلے اور حیلے بہانے کبھی نہیں سوجھتے۔ بھائیو۔ ایسے

حیلہ ساز اور بہانہ باز اپنی برائے نام عقل کو لیئے پھرتے ہیں ۔ حالانکہ مسلمان کے نزدیک اگرچہ عقل بڑی اچھی چیز اور خداداد ایک نعمت ہے۔ مگر وہ اس عقل کا تابع مہمل اور غلام ہوس و آز نہیں۔ بلکہ وہ بندۂ عشق ہے۔ یہ حیلے بہانے سکھانا عشق کا کام نہیں۔ ہاں! بسا اوقات یہ عقل ہی حیلے بہانے بھی سکھانے لگتی ہے۔ دیکھیئے میدانِ جہاد میں جاتے وقت عقل یہ بات سوجھانے لگتی ہے۔ کہ میدانِ جہاد میں گئے۔ تو ممکن ہے۔ مرجاؤ۔ مرگئے۔ تو بچے یتیم ہو جائیں گے۔ بیوی بیوہ ہو جائے گی۔ دکان کون سنبھالے گا۔ بچے کون پالے گا؟ وغیرہ وغیرہ۔ اور عشق ان سب باتوں سے بے نیاز رکھ کر میدانِ جہاد کی طرف کھینچ کرلے جاتا ہے۔ اور عقل بیچاری دیکھتی رہ جاتی ہے۔ ؎

بے خطر کود پڑا آتشِ نمرود میں عشق
عقل ہے محو تماشہ لبِ بام ابھی

ایک اور اردو شاعر لکھتا ہے۔ ؎

عقل کہتی ہے کہ کھا شیر و شکر
عشق کہتا ہے کہ پی خونِ جگر
عقل کہتی ہے کہ چل بازار کو
عشق کہتا ہے کہ کوئے یار کو
عقل پر یہ عشق اگر سلطاں نہ ہو
باپ سے بیٹا کبھی قرباں نہ ہو

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے لختِ جگر حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی گردنِ پاک پر جو چھری چلائی تھی۔ یہ عشق ہی کا تو کرشمہ تھا۔ سبحان اللہ! کیا شان ہے۔ کہ خلیل اللہ اپنے اللہ

کے عشق و محبت میں ذبیح اللہ کی گردن پر چھری چلا رہے ہیں، اور اللہ کی بارگاہ میں دونوں (باپ بیٹے علیہما السّلام) کا یہ مظاہرۂ عشق و محبت کچھ ایسا مقبول ہوا۔ کہ فوراً بارگاہِ حق کی طرف سے "نَجْزِی الْمُحْسِنِیْنَ" کی سند عطا فرما دی جاتی ہے۔ اور قیامت تک کے لئے حضرت خلیل اللہ علیہ السلام کے اس مظاہرۂ عشق و محبت کو دوام و ثبات عطا فرما دیا جاتا ہے۔ اور مسلمانوں کو ان کے تتبع میں جانور کے گلے پر چھری پھیر کر ان کی اس سنت کی یاد منانے کا حکم مل جاتا ہے۔

## سُنّتِ ابراہیم علیہ السلام

چنانچہ حدیث شریف میں آتا ہے کہ صحابۂ کرام علیہم الرضوان نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا۔ یا رسول اللہ! یہ قربانی کیا چیز ہے؟ تو حضور نے فرمایا۔

سُنَّۃُ اَبِیْکُمْ اِبْرَاھِیْمَ علیہ السَّلَام۔ (مشکوٰۃ شریف ص۱۲۹)

"تمہارے باپ حضرت ابراہیم علیہ السّلام کی سنت ہے"

ہاں تو بھائیو! جن لوگوں کے دلوں میں اللہ کا عشق ہے۔ اور جنہیں دین و مذہب سے محبت ہے۔ وہ تو قربانی پر قربان ہیں۔ اور جو محض زبانی مدعی اسلام ہیں۔ وہ سَو سَو حیلے بہانے بنا کر شعائرِ دین سے ہٹانے کی فکر میں رہتے ہیں۔ بھائیو! قربانی پر خرچ کرتے وقت تو کفایت شعاری اور قوم کی غمخواری کا جذبہ پیدا ہو جاتا ہے۔ مگر جب اپنی بیوی کے لئے دو دو سَو کی ساڑھی خریدتے ہیں۔ اور اپنے ولایتی سوٹ کی اصل قیمت کے علاوہ صرف اس کی سلائی ہی پر بیسیوں روپے خرچ کر ڈالتے ہیں۔ اور ظاہر ہے۔ کہ جس سوٹ کی صرف سلائی پر ہی سو روپیہ اُٹھ جائے۔ اس کی اصل قیمت کتنی ہو گی۔ بھائیو! ان لوگوں کو اس وقت کفایت شعاری کا خیال کیوں نہیں آتا۔

اور اس وقت یہ قوم کے بھوکے ننگوں اور محتاجوں کو کیوں نظر انداز کر دیتے ہیں؟ بیوی کی ساڑھی پر سینکڑوں روپے خرچ ہوتے ہیں تو ہوں مگر کیوں؟ اس لئے کہ بیوی سے انہیں محبت ہے۔ بیوی کی فرمائش نہ بھی ہو۔ تو بھی میاں ساڑھی ضرور خریدتے ہیں۔ بھائیو! کچھ تو سوچو۔ کہ اگر انہیں اللہ سے محبت ہوتی۔ تو یہ صرف چالیس پچاس روپے کے ایک بکرے کو قربان کرتے ہوئے دیکھ کر اس طرح بیچین کیوں ہو جاتے؟ اور قوم کے بھوکوں ننگوں کا نام لے لے کر کیوں اس فریضہ سے روکتے؟ بات در اصل یہ ہے۔ کہ بیوی سے اور اپنے نفس سے تو محبت و پیار ہے۔ مگر اللہ سے نہیں۔ اور یہ سارا شور اسی لئے ہے۔ کہ نا آشنائے عشق حق ہیں۔ دعا کیجئے۔ کہ خدا اس ناشناسائی سے محفوظ رکھے ؎

دل کو اُن سے خدا جدا نہ کرے
بے کسی لوٹ لے خدا نہ کرے

یہ اعلیحضرت علیہ الرحمۃ کا شعر ہے۔ جس میں آپ نے یہ دعا کی ہے کہ یہ دل آشنائے رسول رہے۔ اور پھر کیا خوب فرمایا کہ ؎

ضعف مانا مگر یہ ظالم دل!
ان کے رستے میں تو تھکا نہ کرے

یعنی خدا و رسول کے رستے میں یہ حیلے بہانے کس قدر ظلم کی باتیں ہیں۔

بھائیو! حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اس سنت پر عامل رہو۔ اور اپنے اندر عشق حق کا جذبہ پیدا کرو۔ اور اس دورِ ظلمت میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنت کی مشعل ہاتھ میں لے کر اٹھو۔ اور ایک شاعر کا پیغام سنو۔ کہ ؎

اے مسلم اٹھ مٹا جھگڑا فی الفور بتانِ آذر کا

قربانی دین ہمارا ہے تبلیغ آئین ہمارا ہے
قرآن مبین ہمارا ہے آقا یٰسین ہمارا ہے
اے مسلم اٹھ مٹا جھگڑا فی الفور بتانِ آذر کا

ملت کا تیغہ ہاتھ میں لے غیرت کا تیغہ ہاتھ میں لے
سنت کا نیزہ ہاتھ میں لے وحدت کا تیشہ ہاتھ میں لے
اے مسلم اٹھ مٹا جھگڑا فی الفور بتانِ آذر کا

اے نیند کے ماتے ہوش میں آ بدلا ہے فلک نے رنگ نیا
ہے آج فضا میں شور بپا آتی ہے ندا یہ صبح و مسا
اے مسلم اٹھ مٹا جھگڑا فی الفور بتانِ آذر کا

اے مسلم کیوں آزردہ ہے کیوں پژمردہ افسردہ ہے
تو زندہ دشمن مردہ ہے تو دانا وہ پس خوردہ ہے
اے مسلم اٹھ مٹا جھگڑا فی الفور بتانِ آذر کا

## قربانی کی فضیلت

حضرات! اس قربانی کے فضائل بھی سن لو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ قربانی کے دن اللہ کی راہ میں جانور کا خون بہانے سے بڑھ کر اللہ کے نزدیک اور کوئی عمل زیادہ محبوب نہیں۔ (مشکوٰۃ شریف ص۱۲۰)۔ اور فرمایا۔ یہ قربانی اللہ کے حضور قیامت کے دن اپنے سینگوں بالوں۔ اور کھروں کے ساتھ آئے گی۔ اور قربانی کا خون زمین پر گرنے سے پہلے اللہ کے نزدیک مرتبہ قبولیت میں پہنچ جاتا ہے (صفحہ مذکور)

تو میرے بھائیو! آج عید قربان کا روز ہے، خوب یاد رکھو۔ کہ عید قربان ہمیں سال کے سال انتہائی صبر۔ فرمانبرداری۔ اطاعت۔ اور ایثار کا سبق دیتی ہے۔ اور تمہارے مردہ جسموں میں حیات نو کی لہر دوڑاتی ہے۔ پس اپنے اندر ایثار و قربانی کا جذبہ پیدا کرو، اور خدا

کی اطاعت و فرمانبرداری کا اس طرح ثبوت دو۔ کہ اگر اسلام کو مالی قربانی
کی ضرورت پڑے۔ تو مال قربان کرو۔ اور اگر وہ جان کی قربانی مانگے
تو جان کی قربانی حاضر کر دو ۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اس کے بعد نماز عید اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔
اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ۔
بِالسِّرِّ وَالْاِعْلَانِ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ
الْاِنْسَانَ وَعَلَّمَهُ الْبَيَانَ۔ وَجَعَلَ الْكَعْبَةَ
الْبَيْتَ الْحَرَامَ قِيَامًا لِّلنَّاسِ وَجَعَلَ الْحَرَمَ
اٰمِنًا لِّلنَّاسِ مِنْ كُلِّ شَرٍّ وَّطُغْيَانٍ۔
سُبْحَانَ الَّذِيْ جَعَلَ الْحَجَّ مُطَهِّرًا عَنِ
الذُّنُوْبِ۔ وَدَافِعًا لِّلْكُرُوْبِ وَوَعَدَ
لِلْحُجَّاجِ وَالْمُعْتَمِرِيْنَ بِدَارِ الْجِنَانِ۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ بِالسِّرِّ وَ الْاِعْلَانِ۔ سُبْحَانَہٗ مَآ اَعْظَمَ شَانَہٗ وَضَعَ لِلنَّاسِ اَوَّلَ بَیْتٍ وَجَعَلَہٗ مُبَارَکًا وَ جَعَلَ الْاَفْئِدَۃَ تَھْوِیْٓ اِلَیْہِ فِیْ کُلِّ زَمَانٍ۔ اَحْمَدُہٗ حَمْدًا جَمِیْلًا وَ اَشْکُرُہٗ شُکْرًا جَلِیْلًا عَلٰٓی اَنْ اَظَلَّ عَلَیْنَآ اَیَّامًا مُتَبَرِّکَۃً ذَوِی الرُّتْبَۃِ وَالْقَدْرِ۔ اَیَّامُ الْعَشْرِ خِتَامُھَا یَوْمُ النَّحْرِ۔ وَھِیَ الَّتِیْ اَقْسَمَ اللّٰہُ بِھَا فِی الْقُرْاٰنِ۔ کَیْفَ اَحْمَدُہٗ وَکَیْفَ لَآ اَحْمَدُہٗ عَلٰٓی اَنْ اَعَادَ عَلَیْنَا عَوَآئِدَ الْاِحْسَانِ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ بِالسِّرِّ وَ الْاِعْلَانِ۔ اَشْھَدُ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ

كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِي شَانٍ. كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ
إِلَّا وَجْهُهُ الرَّحْمٰنِ. فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا
تُكَذِّبَانِ. وَأَشْهَدُ أَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا
مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ سَيِّدُ أَهْلِ الْبَوَادِي
وَالْعُمْرَانِ. صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَصَحْبِهٖ
وَمَنْ تَبِعَهُمْ بِإِحْسَانٍ. وَعَلٰى سَائِرِ الْأَنْبِيَاءِ
وَالْمُرْسَلِيْنَ لَا سِيَّمَا سَيِّدِنَا إِسْمٰعِيْلَ ذَبِيْحِ
اللّٰهِ وَسَيِّدِنَا إِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلِ الرَّحْمٰنِ.
اَللّٰهُ أَكْبَرُ. اَللّٰهُ أَكْبَرُ. لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ. وَ
اللّٰهُ أَكْبَرُ. اَللّٰهُ أَكْبَرُ. وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ
بِالسِّرِّ وَالْإِعْلَانِ.

أَمَّا بَعْدُ

مَعَاشِرَ الْإِخْوَانِ وَالْخُلَّانِ اُشْكُرُوا اللّٰهَ
عَلٰى نَعْمَائِهِ السَّائِلَةِ وَالْآئِهِ الْكَامِلَةِ
فِي كُلِّ زَمَانٍ. وَاذْكُرُوهُ صَبَاحًا وَّمَسَاءً

فَاِنَّ ذِكْرَهٗ اَمَانٌ اَیُّ اَمَانٍ۔ وَتَحَسَّرُوْا عَلٰی
مَافَاتَ مِنْكُمْ مِنَ الْحُضُوْرِ حَضْرَةَ بَيْتِ
الرَّحْمٰنِ۔ طُوْبٰی لِلَّذِيْنَ قَطَعُوا الْقِفَارَ۔
وَرَكِبُوا السُّفُنَ فِی الْبِحَارِ۔ وَتَرَكُوا الْاَوْلَادَ
وَالْاَحْبَابَ۔ وَالْاَحْفَادَ وَالْاَصْحَابَ۔ وَ
الْاَوْطَانَ۔ شَوْقًا اِلٰی كَعْبَةِ الرَّحْمٰنِ۔ فَطَافُوْا
بِهَا طَوَافًا عُتِقُوْا بِهٖ مِنَ النِّيْرَانِ۔ وَ
حَصَلَتْ لَهُمُ الْمُنٰی۔ بِالْوُصُوْلِ اِلٰی مِنٰی۔
وَنَالُوا الدَّرَجَاتِ بِوُقُوْفِ عَرَفَاتٍ۔ وَ
بَاهٰی بِهِمْ رَبُّهُمْ فَرَضُوْا عَنْهُ وَرَضِیَ
عَنْهُمْ وَاَسْبَلَ عَلَيْهِمْ سِجَالَ الْغُفْرَانِ۔
وَحِيْنَ اَتَمُّوا الْمَنَاسِكَ غُفِرَتْ ذُنُوْبُهُمْ
وَسُتِرَتْ عُيُوْبُهُمْ وَحُطَّتْ عَنْهُمْ تَبِعَاتُهُمْ
وَرُفِعَتْ دَرَجَاتُهُمْ وَكُتِبَتْ لَهُمُ النَّجَاةُ
مِنَ النِّيْرَانِ۔ اَيُّهَا الْمُتَخَلِّفُوْنَ لَا تَقْنَطُوْا

مِنْ رَحْمَةِ اللّٰهِ فَاِنَّهٗ حَلِيْمٌ كَرِيْمٌ رَحِيْمٌ
مَنَّانٌ۔ فَتُوْبُوْٓا اِلَيْهِ وَاسْتَغْفِرُوْهُ مِنْ كُلِّ
عِصْيَانٍ۔ وَبَادِرُوْا فِيْ اَدَآءِ مَا فَرَضَ اللّٰهُ
عَلَيْكُمْ فِيْ هٰذَا الْيَوْمِ مِنْ اَدَآءِ رَكْعَتَيْنِ مَعَ
سِتِّ تَكْبِيْرَاتٍ زَوَائِدَ ثُمَّ تَضْحِيَةِ الْحَيْوَانِ
وَهٰذِهٖ سُنَّةُ خَلِيْلِ الرَّحْمٰنِ۔ عَلٰى مَا تَلٰى
عَلَيْنَا رَبُّنَا قِصَّتَهٗ فِي الْقُرْاٰنِ۔ فَاِنَّ اِبْنَهٗ
لَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يَا بُنَيَّ اِنِّيْٓ اَرٰى
اَنِّيْ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى قَالَ يٰٓاَبَتِ
افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنْ
اَهْلِ الصَّبْرِ وَالْاِذْعَانِ۔ فَلَمَّآ اَسْلَمَا وَتَلَّهٗ
لِلْجَبِيْنِ۔ تَزَلْزَلَتْ سُكَّانُ السَّمٰوٰتِ وَ
الْاَرَضِيْنَ۔ وَضَجَّتِ الْمَلٰٓئِكَةُ بِالدُّعَاءِ
حَضْرَةَ الرَّحْمٰنِ۔ فَنَادٰى خَلِيْلَهٗ قَدْ صَدَّقْتَ
الرُّؤْيَا۔ وَفَدٰى اِبْنَهٗ بِكَبْشٍ عَظِيْمٍ ذِيْ رُتْبَةٍ

عُلْیًا۔ فَصَارَ ذٰلِكَ سُنَّةً مِّنْ عَهْدِهٖ اِلٰی قِيَامِ يَوْمِ الْاِحْسَانِ۔ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ بَنِيْ عَدْنَانَ۔ اِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ كُلَّهَا بِاَوَّلِ قَطْرَةٍ تَقْطُرُ مِنْ دَمِ الْحَيْوَانِ۔ فَسَمِّنُوْا ضَحَايَاكُمْ فَاِنَّهَا عَلَى الصِّرَاطِ مَطَايَاكُمْ وَمُوْصِلَةٌ اِلٰی دَارِ الْجِنَانِ۔ وَعَلَيْكُمْ بِتَقْوَى اللّٰهِ فِي السِّرِّ وَالْعَلَانِيَةِ۔ فَاِنَّهَا اَرْبَحُ بِضَاعَةٍ وَهِيَ الْمُنْجِيَةُ مِنْ كُلِّ نُقْصَانٍ وَّخُسْرَانٍ۔ وَادْعُوا اللّٰهَ بِخُلُوْصِ الْجَنَانِ قَائِلِيْنَ اَللّٰهُمَّ يَا مَنَّانُ۔ يَا رَحْمٰنُ يَا حَنَّانُ۔ يَا دَيَّانُ۔ اِرْحَمْنَا وَعَافِنَا وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَنَجِّنَا مِنْ عَذَابِ النِّيْرَانِ۔

بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ

الْعَظِيْمِ. وَنَفَعَنَا وَإِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ
وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ. اِنَّهٗ تَعَالٰى
جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

# دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۱۳ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیے

ماہ ذوالحجہ شریف کے دوسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# والعصر

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

وَالْعَصْرِ۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ۔ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ، وَ تَوَاصَوْا بِالْحَقِّ۔ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ط پ ۳۰

اس زمانہ محبوب کی قسم۔ بیشک آدمی ضرور نقصان میں ہے مگر جو ایمان لائے۔ اور اچھے کام کئے۔ اور ایک دوسرے کو حق کی تاکید کی۔ اور ایک دوسرے کو صبر کی وصیت کی۔

---

حضرات! قرآن پاک کی ایک مختصر سی سورۃ مبارکہ میں نے تلاوت کی ہے۔ اور آج اسی کے متعلق کچھ عرض کروں گا۔ خدا تعالےٰ

نے اس سورۃ مبارکہ کی ابتداء میں "عصر" کی قسم فرمائی ہے اور قسم فرما کر بحر حقائق و معارف کے دریا بہا دئے ہیں۔

عصر سے یہاں مراد کیا ہے؟ اور خدا تعالیٰ نے کس چیز کی قسم فرمائی ہے؟ یہ جاننے کے لئے پہلے یہ بات سمجھ لیجئے۔ کہ عصر زمانہ کو بھی کہتے ہیں۔ اور نماز عصر کو بھی کہتے ہیں۔ اور وقتِ عصر کو بھی عصر کہتے ہیں۔ مفسرین کرام علیہم الرحمۃ نے اس باب میں چند اقوال درج کئے ہیں۔ ایک قول تو یہ ہے۔ کہ یہاں قسم نماز عصر کی فرمائی گئی ہے چونکہ یہ وقت دن کا آخری وقت اور سیر و تفریح کا وقت ہوتا ہے اور اس وقت سارے کام کاج اپنے عروج پر ہوتے ہیں۔ خرید و فروخت کا بازار گرم ہوتا ہے۔ اور بڑی مشغولیت کا یہی وقت ہوتا ہے۔ اس لئے ایسے وقت میں سارے کام چھوڑ کر نماز ادا کرنا بڑا ہی اہم ہے۔ اور یہ بات نماز عصر ہی میں پائی جاتی ہے۔ کہ نمازی اپنی ساری مصروفیتیں چھوڑ کر نماز عصر ادا کرنے کے لئے آجاتے ہیں۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے نماز عصر کی قسم فرمائی ہے۔ دوسرا قول یہ ہے۔ کہ خدا تعالیٰ نے وقت عصر کی قسم فرمائی ہے۔ جس طرح خدا تعالیٰ نے دوسری جگہ وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى میں دن کی قسم فرمائی ہے۔ اور وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى میں رات کی قسم فرمائی ہے۔ اور وَالضُّحٰى وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى میں وقت چاشت کی قسم فرمائی ہے۔ اسیطرح یہاں خدا تعالیٰ نے وقت عصر کی قسم فرمائی ہے۔

**الٓرّحمٰن** مفسرین کرام علیہم الرحمۃ پر اللہ کی رحمتیں نازل ہوں۔ انہوں نے اپنے خدا داد فہم قرآن سے بڑے بڑے عجیب نکتے بیان فرمائے ہیں۔

حروفِ مقطعات کے متعلق ہمارا ایمان ہے۔ کہ ان سے جو مراد

ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ جانے یا اس کا محبوب صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم۔ ہاں! مفسرین کرام نے اپنی اپنی خداداد سمجھ کے مطابق جو نکات بیان فرمائے ہیں۔ وہ بھی بڑے ایمان افروز ہیں۔

چنانچہ مفسرین کرام نے حروف مقطعات کے سلسلہ میں ایک نکتہ یہ بھی لکھا ہے۔ کہ ایک جگہ اللہ تعالیٰ نے الٓرٰ فرمایا ہے۔ دوسری جگہ فرمایا ہے۔ حٰمٓ۔ اور تیسری جگہ فرمایا ہے۔ "نٓ"۔ فرماتے ہیں۔ ان تینوں کو ملا کر دیکھئے۔ تو بن جاتا ہے۔ "الرَّحْمٰن"— گویا ان سے مراد اللہ تعالیٰ کا یہ نام پاک ہے۔ اسیطرح "والعصر" کی تفسیر میں مفسرین کرام علیہم الرحمۃ نے یہ لکھا ہے۔ کہ خدا تعالیٰ نے دن کی بھی قسم فرمائی ہے۔ اور رات کی بھی۔ اور وقت چاشت کی بھی۔ اور یہاں خدا نے وقت عصر کی قسم فرمائی ہے۔

## محبوب کا زمانہ

تیسرا قول جو سب سے زیادہ پسندیدہ قول ہے۔ وہ یہ ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مبارک کی قسم فرمائی ہے۔ یعنی اے میرے محبوب! تیرے زمانہ کی مجھے قسم۔ بھائیو! یہ حقیقت ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ کو اپنے محبوب کی ہر نسبت محبوب ہے۔ دیکھئے اللہ تعالیٰ نے ایک جگہ اپنی قسم فرمائی۔ تو اپنی ربوبیت کو حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب فرما کر یوں قسم فرمائی۔ فَلَا وَ رَبِّكَ۔ یعنی اے محبوب! مجھے تیرے رب کی قسم! سبحان اللہ! کیا شانِ محبت ہے۔ کہ اپنی قسم فرمائی۔ تو حضور کی طرف اپنی ربوبیت کو منسوب فرما کر۔ حالانکہ وہ ساری کائنات کا رب ہے۔ اور "رَبُّ النَّاس" ہے۔ مگر یہاں فرمایا! فَلَا وَرَبِّكَ۔ محبوب تیرے رب کی قسم! یعنی مجھے آپ اپنی قسم! اسیطرح مکہ معظمہ کی قسم فرمائی۔ تو فرمایا:

لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ وَاَنْتَ حِلٌّ بِهٰذَا الْبَلَدِ -

"اے محبوب! مجھے اس شہر کی قسم صرف اس لئے۔ کہ تو اس شہر میں رہتا ہے"

سبحان اللہ! کیا محبت ہے۔ کہ جس شہر میں محبوب رہتا ہے۔ خدا تعالیٰ کو وہ شہر بھی محبوب ہے۔

**محبوب کا شہر** مولانا رومی فرماتے ہیں۔ مجنوں سے کسی نے دریافت کیا۔ میاں مجنوں! تم نے بڑے بڑے شہر دیکھے ہیں۔ یہ تو بتاؤ۔ ع

پس کدامے شہر زاں ہا خوشتر است

ان شہروں میں کونسا شہر اچھا ہے۔ تو ع

گفت آں شہرے کہ درو ے دلبر است

مجنوں نے جواب دیا۔ کہ وہ شہر جہاں محبوب رہتا ہے۔"

معلوم ہوا۔ کہ محبوب کا شہر بھی محبوب ہوتا ہے۔

**مدینہ منورہ** میرے بھائیو! اب یہ محبوب صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں تشریف فرما ہیں۔ یہی وجہ ہے۔ کہ جس کو بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہے۔ اس کے لئے مدینہ منورہ کا شہر بھی محبوب ہے۔ اور یہ حقیقت ہے۔ کہ مدینہ منورہ واقعی فرش و عرش والوں کے لئے محبوب ہے۔ اور سب کی نظریں اسی شہر پاک پر ہیں۔ خوب لکھا ہے بہزاد لکھنوی نے۔ ؎

کیا مہ و مہر و نجم اور کیا انس وجاں
ہے اسی سمت مائل دلِ دو جہاں
کوئی سمجھے نہ سمجھے حقیقت یہ ہے
ذرہ ذرہ کی منزل مدینے میں ہے

اس کے بعد فرمایا:۔

فکر دنیا وہاں دُور پاؤ گے تم!
قلب میں ہر طرف نُور پاؤ گے تم!
رُوح کو اپنی مسرُور پاؤ گے تم!
اِک عجب کیف کامل مدینے میں ہے

سبحان اللہ! کیا ایمان افروز اشعار ہیں۔ اس نظم کا مطلع بھی سن لیجئے۔ فرمایا:۔

جس کی جاں کو تمنا ہے دل کو طلب
وہ سکوں بخش محفل مدینے میں ہے
یوں تو جینے کو ہم جی رہے ہیں مگر
جاں مدینے میں ہے دل مدینے میں ہے

بھائیو! مدینہ منورہ واقعی عرش و فرش والوں کا محبوب شہر ہے۔ اور ہماری تو یہ دعا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ ہماری موت مدینہ منورہ میں لائے۔ اور ہم مریں تو اس طرح۔ کہ محبوب کا در ہو۔ اور ہمارا سر ہو۔ میری اپنی ایک نعت کا مقطع ہے۔ سے

صبح و مسا مرے خدا ہے یہ بشیر کی دُعا
در ہو ترے حبیب کا سر ہو مرا جھکا ہُوا

اور مولانا حسن علیہ الرحمتہ نے خوب لکھا ہے۔ کہ سے

گر وقت اجل سر تری چوکھٹ پہ جھکا ہو
جتنی ہو قضا ایک ہی سجدہ میں ادا ہو

ہاں تو اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب کے شہر کی قسم فرمائی۔ اور کہیں اپنے محبوب کی زبان کی قسم فرمائی اور فرمایا وَقِيلِهِ یعنی مجھے اپنے محبُوب کے اِس کہنے کی قسم! اور کہیں اپنے محبوب کی جان کی قسم فرمائی۔ اور

فرمایا "لَعَمْرُكَ" اے محبوب! تیری جانِ عزیز کی قسم! کیا خوب لکھا ہے اعلیحضرت نے۔ سہ

خدا نے ہے مرتبہ تجھ کو دیا نہ کسی کو ملے نہ کسی کو ملا
کہ کلامِ مجید نے کھائی شہا ترے شہر و کلام و بقا کی قسم

اب اسی نعت کا ایک دوسرا شعر سنئے۔ جس میں اعلیٰ حضرت نے "خدا کی قسم" کھائی ہے۔ اور کیسی پیاری قسم ہے۔ ملاحظہ فرمایئے۔ فرمایا سہ

ترا مسندِ ناز ہے عرش بریں ترا محرمِ راز ہے روح امیں
تو ہی سرورِ دو جہاں ہے شہا ترا مثل نہیں ہے خدا کی قسم

حضرات! جس طرح اللہ تعالیٰ اپنے محبوب کے مکان کی اور محبوب کی زبان کی، اور محبوب کی جان کی قسم فرمائی ہے۔ اسیطرح والعصر میں اللہ نے محبوب کے زمان کی قسم فرمائی ہے۔ اور فرمایا۔ مجھے اپنے محبوب کے زمانہ کی قسم!

**خیر القرون**

بھائیو! حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا زمانہ بڑا ہی مبارک زمانہ ہے۔ یہی وہ زمانہ ہے۔ جس میں اللہ کی رحمت کے دروازے کھل گئے۔ اور جہنم کے دروازے بند ہو گئے۔ ساری دنیا میں نور ہی نور پھیل گیا۔ ظلمتیں اور تاریکیاں دور ہو گئیں۔ اور بقولِ شاعر۔ سہ

نور اندر نور باہر کوچہ کوچہ نور ہے
بلکہ یوں کہئے کہ سب دنیا کی دنیا نور ہے

یہی وہ زمانہ ہے۔ جس کے متعلق حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے خود فرمایا خَيْرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِيْ۔ یعنی سارے زمانوں سے بہتر میرا زمانہ ہے" — واقعی

**باسی روٹی**

زمانہ وہی زمانہ تھا۔ جو حضور کا زمانہ تھا۔ اور اسی لئے ایک بزرگ کی حکایت ہے۔ کہ وہ نانبائیوں کا کام کرتے تھے

اور روٹی کی ان کی دکان تھی۔ وہ تازہ روٹی ایک آنہ کو دیتے تھے۔ اور باسی روٹی دو آنہ کو۔ ایک شخص نے اس کی وجہ پوچھی۔ تو فرمایا۔ بھائی! یہ باسی روٹی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے مبارک زمانہ سے قریب ہے اور تازہ روٹی اس مبارک زمانہ سے کچھ دور ہے۔ تو جو روٹی زمانۂ نبوی سے نزدیک ہے۔ وہ اس روٹی سے جو اُس زمانہ سے کچھ دور ہو گئی یقیناً افضل ہے۔ اس لئے میں نے اس کی قیمت زیادہ رکھی ہے سبحان اللہ! کیا ہی محبت بھری بات ہے۔

**صحابہ کرام** حضرات صحابہ کرام علیہم الرضوان نے جو ساری اُمت میں سب سے زیادہ درجہ حاصل کیا۔ اس کی وجہ بھی یہی ہے۔ کہ انہوں نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا۔ اور حضور کی زیارت کی۔ ان کی بڑائی کا راز اسی بات میں مضمر ہے۔ کہ انہوں نے وہ زمانہ مبارک پایا۔ جس میں حضور اس عالم میں موجود تھے۔ اور انہوں نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا فیضان براہِ راست حاصل کیا۔

**ایک نکتہ** یہاں ایک نکتہ بھی سنتے چلئے۔ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے ارشاداتِ عالیہ کلماتِ جامعہ ہیں۔ اور آپ کے ایک ایک ارشاد میں ہزاروں معارف وحقائق موجود ہوتے ہیں — چنانچہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ بُعِثْتُ بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ یعنی میں کلماتِ جامعہ کے ساتھ مبعوث ہوا ہوں۔ یعنے تھوڑی سی بات میں ہزاروں حکمتوں کو بیان فرما دیتا ہوں۔ چنانچہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد کہ خَيْرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِيْ میں بھی ایک نکتہ ہے۔ جو مفسرین کرام علیہم الرحمۃ نے لکھا ہے۔ فرماتے ہیں۔

قُرُون جمع ہے قَرْن کی۔ اور "قرن" زمانہ کو کہتے ہیں۔ اور "قرنی" میں "ی" نسبت کی ہے۔ یعنی "میرا زمانہ" تو حضور نے جو یہ فرمایا

ہے۔ سارے زمانوں سے بہتر "قرنی" ہے۔ ایک معنی تو اس کا ظاہر ہے۔ کہ "میرا زمانہ"۔ اور دوسرا اس کا معنی یہ بھی ہے۔ کہ سارے زمانوں سے بہتر ق - ر - ن - ی ہے۔ "قرنی" میں بھی چار حروف ہیں۔ اور یہ چاروں حروف چار یارانِ مصطفٰے صلے اللہ علیہ وسلم کے نام ظاہر کر رہے ہیں۔ اور حضور نے ان چاروں کی فضیلت بیان فرما دی ہے اور ترتیب فضیلت بھی ساتھ ہی بیان فرما دی ہے۔ اور وہ اس طرح کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے لقب "صدیق" کا آخری حرف ہے "ق"۔ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے نام کا آخری حرف ہے "ر" اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نام کا آخری حرف ہے "ن"۔ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے نام کا آخری حرف ہے "ی" اور دیکھ لیجئے۔ اسی ترتیب سے یہ سارے حروف "قرنی" میں موجود ہیں۔ گویا حضور نے اس بات کا اعلان فرما دیا ہے۔ کہ —

خَيْرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِيْ

یعنی سارے زمانوں سے بہتر میرے یہ چار یار ہیں۔ پہلے "ق" یعنی صدیق پھر "ر" یعنی عمر۔ پھر "ن" یعنی عثمان۔ اور پھر "ی" یعنی علی۔ رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین۔

**حروفِ تہجی**

حروفِ تہجی کو دیکھئے۔ الف سے شروع ہو کر "ی" پر ختم ہو جاتے ہیں۔ اہل لطائف نے لکھا ہے۔ کہ اسیطرح خلافت کی ترتیب بھی ہے۔ کہ ابوبکر کے الف سے شروع ہو کر علی کی "ی" پر ختم ہو گئی۔ رضی اللہ عنہم۔

بہرحال سارے صحابہ کرام بالخصوص یہ چار یاران مصطفٰے صلے اللہ علیہ وسلم بڑے درجوں اور مرتبوں کے مالک ہیں۔ اور یہ فضائل انہیں اسی مبارک زبانہ کی بدولت حاصل ہوئے —— و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ بَسَطَ بِسَاطَ الْفَضْلِ فَخَلَقَ الْاَرْضَ وَاَجْرٰی عَلَیْہِ الْبِحَارَ۔ وَسَھَّلَ لِعِبَادِہِ الطَّرِیْقَ اِلَی الْبَیْتِ الْعَتِیْقِ وَاَعْتَقَھُمْ مِنَ النَّارِ۔ ھُوَ الَّذِیْ دَارَ بِحِکْمَتِہِ الدَّوَّارُ وَالطَّیْرُ بِصُنْعَتِہٖ طَارَ۔ کَیْفَ اَحْمَدُہٗ وَ کَیْفَ لَا اَحْمَدُہٗ ھُوَ الْاَوَّلُ وَ الْاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالْبَاطِنُ اَوْلَجَ النَّھَارَ فِی اللَّیْلِ اَوْلَجَ اللَّیْلَ فِی النَّھَارِ کَیْفَ اَشْکُرُہٗ وَکَیْفَ لَا اَشْکُرُہٗ خَلَقَ الْجَنَّۃَ وَالنَّارَ۔ لِیَجْزِیَ الَّذِیْنَ اَسَاۗءُوْا بِمَا عَمِلُوْا وَیَجْزِیَ الَّذِیْنَ اَحْسَنُوْا بِالْحُسْنٰی وَھُوَ الْغَفُوْرُ الْقَھَّارُ۔ اَشْھَدُ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ شَھَادَۃً تُدْخِلُنَا

دَارَ الْقَرَارِ ۔ وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَاحِبُ الْعِزِّ وَالْوَقَارِ ۔

اَمَّا بَعْدُ

اَيُّهَا الْحَاضِرُوْنَ قَدْ حُرِمْتُمْ فِىْ هٰذَا الْعَامِ مِنَ التَّشَرُّفِ بِحُضُوْرِ حَضْرَةِ الْغَفَّارِ ۔ اَمَا سَمِعْتُمْ قَوْلَهٗ تَعَالٰى وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا ۚ فَاِنْ كَفَرْتُمْ فَاللّٰهُ غَنِيٌّ عَنِ الْكُفَّارِ ۔ وَاعْزِمُوْا عَلَى الرَّحِيْلِ فِى الْعَامِ الْقَابِلِ لَعَلَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ لَكُمْ وَيُجِيْرُكُمْ مِنْ دَرَكَاتِ النَّارِ ۔ طُوْبٰى ثُمَّ طُوْبٰى لِمَنْ قَطَعَ الْقِفَارَ ۔ وَرَكِبَ السُّفُنَ وَسَارَ فِى الْبِحَارِ ۔ فَبَلَغَ فِى الْبَلَدِ الْحَرَامِ وَتَضَرَّعَ عِنْدَ مِيْزَابِ الرَّحْمَةِ وَطَافَ الْبَيْتَ وَالْاَرْكَانَ وَالْاَسْتَارَ ۔ وَخُفِّفَتْ اَثْقَالُهٗ عِنْدَ تَقْبِيْلِ الْحَجَرِ الْاَسْوَدِ وَهُوَ يَشْهَدُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِالْحُجَّاجِ وَالزُّوَّارِ ۔

وَبُشِّرَ فِي مِنًى بِحُصُوْلِ الْمُنٰى وَقَضَاءِ الْاَوْطَارِ
وَوَقَفَ بِعَرَفَاتٍ يَوْمَ عَرَفَةَ وَكَبَّرَ وَلَبّٰى
فَحَصَلَ لَهُ الْعِزُّ وَالْفَخَارُ. وَبَاتَ بِالْمُزْدَلِفَةِ
عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ فَاسْتَحَقَّ فَضْلَ ذِي الْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ وَنَالَ بِحَظٍّ مِنَ الْاِفْتِخَارِ. ثُمَّ
عَادَ اِلٰى مِنًى نَحَرَ الضَّحَايَا وَقَرَّبَ الْهَدَايَا
فَنُوْدِيَ بِالْاَجْرِ الْجَزِيْلِ وَالْوِقَايَةِ مِنْ عَذَابِ
النَّارِ. فَوَجَدَ رَاحَةً فَوْقَ رَاحَةٍ عِنْدَ حَلْقِ
الرَّأْسِ وَرَمْيِ الْجِمَارِ. ثُمَّ لَمَّا قَصَدَ الْاِرْتِجَاعَ
وَطَافَ طَوَافَ الْوَدَاعِ مَعَ التَّضَرُّعِ وَالْبُكَاءِ
صَرَفَ عِنَانَ الشَّوْقِ بِغَايَةِ اللُّطْفِ وَالذَّوْقِ
اِلٰى مَدِيْنَةِ النَّبِيِّ الْمُخْتَارِ. وَسَرَعَ فِي السَّوْقِ
فَتَشَرَّفَ بِزِيَارَةِ قَبْرِ سَيِّدِ بَنِيْ عَدْنَانَ. وَ
مُضَرَ وَنِزَارَ. وَصَلّٰى وَسَلَّمَ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ
عَلَيْهِ تُرْحَمُ الْكِبَارُ وَالصِّغَارُ. وَاَوْجَبَ لِنَفْسِهٖ

شَفَاعَةَ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ۔ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ زَارَنِيْ بَعْدَ وَفَاتِيْ فَكَاَنَّمَا زَارَنِيْ فِيْ حَيَاتِيْ وَوَرَدَ عَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ زَارَ قَبْرِيْ وَجَبَتْ لَهٗ شَفَاعَتِيْ۔ وَوَرَدَ عَنْهُ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ حَجَّ وَلَمْ يَزُرْنِيْ فَقَدْ جَفَانِيْ فَيَا اِخْوَانِيْ وَخُلَّانِيْ هٰذِهٖ بِشَارَةٌ قَدْ حَصَلَتْ لِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْحُسْنٰى وَاَنْتُمْ غَافِلُوْنَ نَائِمُوْنَ حَامِلُوا الْاَوْزَارِ۔ اِلٰى مَتٰى هٰذَا النَّوْمُ وَالرُّقَادُ۔ اِلٰى مَتٰى هٰذِهِ الْغَفْلَةُ وَالْفَسَادُ۔ اِلٰى مَتٰى هٰذَا التَّكَاسُلُ عَنِ الطَّاعَاتِ۔ اِلٰى مَتٰى هٰذَا الْقُعُوْدُ مَعَ الْاِسْتِطَاعَاتِ۔

هَيْهَاتَ هَيْهَاتَ آهٌ عَلٰى عُمُرٍ ضَيَّعْنَاهُ۔ آهٌ عَلٰى وَقْتٍ اَتْلَفْنَاهُ۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّا عِبَادُكَ الْمُجْرِمُوْنَ مُقِرُّوْنَ بِذُنُوْبِنَا مُعْتَرِفُوْنَ بِعُيُوْبِنَا اٰمَنَّا بِنَبِيِّكَ وَلَمْ نَرَهُ فَاغْفِرْ لَنَا خَطَايَانَا۔ وَ

ذُنُوبَنَا وَاسْتَعْمِلْنَا عَلَى السُّنَّةِ النَّبَوِيَّةِ وَارْزُقْنَا
زِيَارَةَ قَبْرِهِ الْكَرِيمَةِ وَالْوَفَاةَ بِبَلَدِهٖ وَ
وَالدُّخُولَ فِي دَارِ السُّرُورِ وَالْقَرَارِ. وَ
الْحَمْدُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيمِ
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ
الْعَظِيمِ وَنَفَعَنَا وَإِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ
وَالذِّكْرِ الْحَكِيمِ. إِنَّهٗ تَعَالٰى جَوَادٌ
كَرِيمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوفٌ رَّحِيمٌ ٥

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیے

ماہ ذوالحجہ شریف کے تیسرے جمعہ کا وعظ بعنوان

# ترقی!

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## اَمَّا بَعْد

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

**وَالْعَصْرِ۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ۔ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ۔ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ۔ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔** (پ ۳۰)

---

حضرات! میں پچھلے جمعہ میں بیان کر رہا تھا۔ کہ اللہ تعالیٰ نے "والعصر" میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کی قسم فرما کر فرمایا اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ۔ یعنی انسان ضرور نقصان میں ہے۔ بھائیو! آجکل کا زمانہ ترقی کا زمانہ کہلاتا ہے۔ لوگ کہتے ہیں۔ ہم آگے بڑھ رہے اور بڑے فائدے میں ہیں۔ ہم ترقی پا رہے ہیں۔ مگر یہ سارے دعوے آجکل کے انسان کے اپنے ہیں۔ آیئے! خدا سے دریافت کریں۔ کہ الٰہی کیا واقعی

انسان ترقی میں ہے۔ اور یہ دن بدن بڑھ رہا ہے۔ اور فائدے میں ہے؟۔ بھائیو! خدا کا ارشاد تو یہ ہے۔ کہ انسان سراسر گھاٹے میں ہے۔ اور دن بدن یہ نقصان ہی میں جا رہا ہے۔ یہ جسے ترقی سمجھ رہا ہے دراصل تنزل ہے۔ دیکھئے آپ کو ایک مثال سے یہ بات سمجھاؤں

**بڑا** دیکھئے جو شخص زیادہ عمر کا ہو۔ اُسے لوگ بڑا کہتے ہیں۔ اور جس کی عمر تھوڑی ہو۔ اُسے چھوٹا کہتے ہیں۔ حالانکہ بات اس کے برعکس ہے۔ مثلاً ایک ۹۵ سال کا شخص ہو۔ جس نے سو سال کا ہو کر مرنا ہے۔ اور ایک ۵ سال کا بچہ ہو۔ جس نے سو سال کی عمر پانی ہے۔ ظاہر ہے۔ کہ ۹۵ سال کے بڑے میاں کی عمر کے صرف ۵ سال باقی رہ گئے ہیں۔ اور ۵ سال کے بچے کی عمر کے ابھی ۹۵ سال باقی ہیں گویا بڑے میاں ۵ سال کے بعد مر جائیں گے۔ اور ۵ سال کا بچہ ۹۵ سال تک اور زندہ رہے گا۔ فرمایئے! اب بڑا کون ہوا؟ وہ جو ۵ سال کے بعد مر جائے گا۔ یا وہ جو ابھی ۹۵ سال تک زندہ رہے گا؟ ظاہر ہے۔ کہ بڑا تو وہ ہے۔ جس کی بڑی عمر ابھی باقی ہے۔ اور جس کی عمر چھوٹی رہ گئی۔ چھوٹا تو وہ ہے۔ مگر ہم بڑے کو تو چھوٹا کہتے ہیں۔ اور چھوٹے کو بڑا۔ حالانکہ جو آجکل بڑا کہلاتا ہے۔ وہ اگر سوچے تو وہ دن بدن چھوٹا ہو رہا ہے۔ اسی لئے شاعر نے لکھا ہے۔ اور خوب لکھا ہے کہ ؎

غافل تجھے گھڑیال یہ دیتا ہے منادی
خالق نے گھڑی عمر کی اک اور گھٹا دی

یعنی گھڑی جب گھنٹہ بجاتی ہے۔ تو تجھے اطلاع دیتی ہے کہ دیکھ تیری عمر میں سے ایک گھنٹہ اور کم ہو گیا ہے۔ اور بھائیو! اللہ تعالیٰ بھی یہی فرما رہا ہے۔ کہ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ۔ انسان تو نقصان میں جا رہا ہے۔"

## سالگرہ

آجکل لوگ اپنی سالگرہ مناتے ہیں۔ ایک بزرگ کا ایک شہر میں گذر ہوا۔ دیکھا ایک جگہ بڑا ہجوم ہے۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا۔ کہ ایک رئیس کی سالگرہ کا جشن منایا جا رہا ہے۔ بزرگ فرمانے لگے۔ یہ تو بڑے اچھے لوگ ہیں۔ جو موت کے قریب آجانے پر خوش ہوتے ہیں۔ بھائیو! یہ تو ان بزرگ کا اپنا خیال تھا۔ مگر ہم تو اپنی سالگرہ مناتے وقت شاید موت کو یاد ہی نہیں رکھتے۔ ہاں تو خدا تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ کہ یہ انسان تو دن بدن گھاٹے میں ہے۔ اس کی عمر رفتہ رفتہ جا رہی ہے۔ اور ایک دن اس نے یہ سب کچھ چھوڑ کر یہاں سے جانا ہے۔

## ایک خواب

ایک بزرگ کے پاس ایک شخص نے اپنا یہ خواب بیان کیا۔ کہ میں نے رات کو یہ بھیانک خواب دیکھا ہے۔ کہ ایک جنگل میں اکیلا کھڑا ہوں۔ کہ اچانک ایک شیر میرے پیچھے پڑ گیا۔ میں دوڑا۔ اور وہ میرے تعاقب میں دوڑنے لگا۔ میں اپنی جان بچانے کی فکر میں دوڑتا ہوا اچانک ایک گہرے کنوئیں کے کنارے پہنچ گیا۔ میں نے سوچا۔ کہ شیر سے بچنے کے لئے اس کنوئیں میں چھلانگ لگا دوں مگر جب کنوئیں میں دیکھا۔ تو ایک بہت بڑا اژدہا اپنا منہ کھولے ہوئے کنوئیں میں بیٹھا تھا۔ اب میں بڑا پریشان ہوا کہ کیا کروں۔ میں نے دیکھا۔ کہ کنوئیں کے کنارے پر ایک درخت ہے۔ میں فوراً اس درخت پر چڑھ گیا۔ اب شیر میری تاک میں نیچے کھڑا ہو گیا۔ درخت پر میں نے دیکھا۔ کہ شہد کی مکھیوں کا چھتہ ہے۔ میں خوش ہو گیا۔ کہ شہد کھانے کو مل گیا۔ میں وہ شہد حاصل کرنے کی فکر کرنے لگا۔ پھر میں نے دیکھا۔ کہ کالے اور سفید رنگ کے دو چوہے آگئے۔ اور وہ اس ٹہنی کو جس پر میں بیٹھا تھا۔ کترنے لگا۔ میں ڈرا۔ کہ اب کیا ہوگا۔ بالآخر ان

چوہوں نے اس ٹہنی کی جڑ کو کاٹ دیا۔ اور میں دھڑام سے کنوئیں میں گر گیا۔ اور میری آنکھ کھل گئی۔

یہ خواب سنا کر اس نے تعبیر پوچھی۔ تو [redacted] بزرگ فرمانے لگے۔ کہ [redacted] جنگل یہ دنیا ہے۔ اور شیر جو تیرے پیچھے پڑا۔ وہ ملک الموت ہے کنواں تیری قبر ہے۔ اور اژدہا قبر کا عذاب ہے۔ درخت تیری عمر ہے اور شہد کا چھتہ دنیا کی لذتیں ہیں۔ جن میں انسان مشغول ہو کر غافل ہو جاتا ہے۔ اور کالے اور سفید رنگ کے چوہے دن اور رات ہیں جو تیری عمر کی ٹہنی کو رفتہ رفتہ کاٹ رہے ہیں۔ اور عنقریب تیری عمر کی ٹہنی کٹنے ہی والی ہے۔ تو سمجھتا ہے۔ کہ میری عمر بڑھ رہی ہے۔ حالانکہ وہ دن بدن گھٹ رہی ہے۔

میرے بھائیو! اسی حقیقت کا اظہار اس آیت شریفہ میں بھی ہے۔ کہ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ۔ انسان تو دن بدن گھاٹے میں ہے۔

**خُسر:** حضرات! خُسر کا معنی ہے ٹوٹا۔ خسارہ۔ نقصان۔ جو تاجر اصل پونجی کھو بیٹھے۔ یا اس کی پونجی کم ہو جائے۔ اُسے خاسر کہتے ہیں۔ انسان کی اصل پونجی اس کی عمر ہے۔ اس عمر میں یہ سب کچھ کر سکتا ہے۔ اپنی عاقبت آباد بھی کر سکتا ہے۔ اور برباد بھی جو لوگ اپنی اس قیمتی عمر کو دن رات کھیل کود اور لہو و لعب میں برباد کر کے اپنی عاقبت برباد کر رہے ہیں۔ وہ سراسر گھاٹے میں ہیں کہنے کو تو کہہ رہے ہیں۔ کہ ہم ترقی پا رہے ہیں۔ ہم آگے بڑھ رہے ہیں۔ اور ہم چاند میں پہنچ رہے ہیں۔ کیا یہ سب باتیں فائدہ کی ہیں۔ یا نقصان کی؟ اپنے اللہ سے پوچھئے۔ تو اس کا تو یہ ارشاد ہے۔ کہ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ۔ انسان دن بدن گھاٹے میں ہے اور یہ اپنی الٹی سمجھ کا تصور ہے۔ کہ اس مادی ترقی کو فائدہ اور

عروج سمجھا جا رہا ہے۔ ترقی اور فائدہ کس بات میں ہے۔ اور وہ کونسے خوش نصیب افراد ہیں۔ جو اپنی اس پونجی سے صحیح نفع حاصل کر کے صحیح معنوں میں ترقی یافتہ ہیں۔ اس کا بیان اگلی آیت میں ہے کہ الا الذین امنوا وعملوا الصالحات۔ یعنی جو ایمان لائے۔ اور پھر نیک کام بجا لائے وہ گھاٹے میں نہیں۔ اور ان کے لئے فائدہ ہی فائدہ ہے۔

**مومن و صالح**

بھائیو! اس آیت شریفہ میں ایمان اور عمل صالح کا ذکر ہے۔ خوب یاد رکھیئے۔ کہ ایمان اعمال کی جڑ ہے۔ اور اعمال اس جڑ کی شاخیں ہیں۔ اور شاخیں وہی ہری بھری ہو سکتی ہیں۔ جن کی جڑ موجود ہو۔ درخت کی اگر جڑ موجود ہے۔ تو اس درخت کو پانی دیجئے۔ تو درخت کی شاخیں آپ کے لئے پھل پیدا کریں گی۔ اور اگر جڑ ہی قائم نہ رہے۔ تو اُسے پانی کی بجائے دودھ بھی دیجئے۔ تو بیکار ہے۔ اسیطرح ایمان کا ہونا ضروری ہے۔ ایمان اگر موجود ہے۔ تو آپ کا ہر عمل صالح عمل صالح ہے۔ اور اس عمل کا آپ کو پھل ملے گا۔ اور اگر ایمان ہی نہ ہو۔ تو آپ چاہے جتنے بھی نیک کام کریں۔ ان کا کوئی فائدہ نہیں۔ اور ہرگز ہرگز آپ کو ان کا کوئی پھل نہ ملے گا۔

**گاندھی**

دیکھئے! گاندھی بظاہر بڑا عبادت گذار تھا۔ اپنی پوجا پاٹ کیا کرتا تھا۔ گیتا کے علاوہ سنا ہے۔ کہ وہ قرآن بھی پڑھا کرتا تھا۔ مگر یہ قرآن کا پڑھنا یا اس کی پوجا پاٹ سب بیکار اور اس کے لئے مفید نہیں۔ کیوں؟ اس لئے کہ اس میں ایمان نہ تھا۔ جب ایمان ہی نہ تھا۔ تو چاہے بظاہر وہ کتنا نیک کام کرنے والا تھا۔ سب بے سود۔ اسیطرح کوئی کتنا بڑا مبلغ ہی

کیوں نہ ہو۔ یورپ میں جا جا کر تبلیغیں کرتا پھرے۔ مسجدیں بنوائے تبلیغی لٹریچر شائع کرے۔ اور بظاہر دوسرے نیک کام بھی کرے۔ مگر ہو ضروریاتِ دین کا منکر اور کافر۔ تو اس کے یہ سارے اعمال بیکار اور غیر مفید ہیں۔ اس لئے کہ سب سے پہلے ایمان کا ہونا ضروری ہے۔ ایمان کے بعد جو نیک کام کیا جائے گا۔ وہی نیک کام ہے۔

**نیک کام** اور ایمان لانے کے بعد پھر نیک کاموں کا ہونا بھی ضروری ہے۔ یہ نہیں کہ ایمان لا کر پھر بیٹھ رہے۔ اور کسی نیک کام کے نزدیک بھی نہ جائیں۔ ابھی آپ معلوم کر چکے کہ ایمان جڑ ہے۔ اور اعمال اس کی شاخیں۔ تو پھل پانے کے لیے جڑ کی بھی حفاظت ضروری ہے۔ اور شاخوں کی بھی۔ اور اگر ان شاخوں کو کوئی ہر روز توڑنے مروڑنے لگے۔ اور ان کی کوئی حفاظت نہ کرے۔ تو اس صورت میں بھی پھل پانا مشکل ہے۔ اس لئے فائدہ میں صرف وہی شخص ہوگا۔ جو جڑ کی بھی حفاظت کرے۔ اور شاخوں کی بھی۔ یعنی ایمان بھی لائے۔ اور اعمال صالحہ بھی بجا لائے۔ اللہ تعالیٰ نے یہی فرمایا ہے۔ کہ انسان سب گھاٹے میں ہیں۔ مگر جو لوگ ایمان لائے۔ اور اعمال صالحہ بجا لائے وہ گھاٹے میں نہیں ہیں۔

بھائیو! اس آیت شریفہ سے یہ بات سمجھ میں آ گئی۔ کہ اصل ترقی اور فائدہ ایمان و عمل صالح میں ہے۔ بے ایمان و بدعمل چاہے چاند میں بھی پہنچ جائے۔ وہ گھاٹے ہی میں ہے۔ فائدہ کی بات تو یہ ہے۔ کہ ایمان لا کر خالقِ چاند تک پہنچا جائے۔

**تبلیغ** اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے فائدہ پانے والوں کی ایک نشانی یہ بھی بیان فرمائی ہے۔ کہ وہ خود بھی نیک کام کرتے ہیں اور دوسروں کو بھی نیکی کی تبلیغ کرتے ہیں۔ چنانچہ فرمایا وَ تَوَاصَوْا بِالْحَقِّ

وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔ یعنی وہ حق کی اور صبر کی تلقین ۔ وصیت ۔ اور تبلیغ کرتے ہیں۔ گویا دوسروں کو بھی نیک بن جانے کا درس دیتے ہیں۔ گویا نقصان و گھاٹے سے بچنے کے لئے یہ تین چیزیں ضروری ہیں۔ ایمان ۔ عمل صالح ۔ اور تبلیغ حق ۔ جو شخص ان باتوں کو اپنا لے گا ۔ انشاء اللہ وہ سراسر فائدہ ہی فائدہ میں ہے۔
خدا تعالیٰ ہمیں اس ارشادِ حق پر چلنے کی توفیق دے۔ آمین۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ هَدٰی عِبَادَهٗ اِلٰی طَرِیْقِ الْهِدَایَةِ وَفَتَحَ الْاَبْوَابَ۔ فَاَرْسَلَ رُسُلًا وَّاَنْبِیَاءَ مُبَشِّرِیْنَ وَمُنْذِرِیْنَ وَاِلٰی طَرِیْقِ الْحَقِّ دَاعِیْنَ وَخَلَقَ اُولِی الْاَلْبَابِ۔ وَاصْطَفٰی مِنَ الْاَنْبِیَاءِ نَبِیَّنَا خَاتَمَ الرُّسُلِ فَمَنِ ادَّعَی النُّبُوَّةَ بَعْدَهٗ فَهُوَ الْکَذَّابُ۔ وَجَعَلَهٗ اَفْضَلَ الْمَخْلُوْقَاتِ وَلَمْ یَخْلُقْ مِثْلَهٗ مُنْذُ کَانَ الزَّمَنُ

وَلَا يَخْلُقُ إِلَى يَوْمِ الْحِسَابِ۔ وَاجْتَبٰى لَهُ الرُّفَقَآءَ وَالْوُزَرَآءَ وَالنُّجَبَآءَ وَالْخُلَفَآءَ وَالْاَصْحَابَ۔ نَحْمَدُهٗ حَمْدًا يُنْجِيْنَا مِنَ الْعَذَابِ۔ وَنَشْكُرُهٗ شُكْرًا يُسَهِّلُ عَلَيْنَا الْحِسَابَ۔ وَنَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهُ الْمَلِكُ الْوَهَّابُ۔ وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الَّذِىْ اُوْتِىَ فَصْلَ الْخِطَابِ

اَمَّا بَعْدُ

عِبَادَ اللّٰهِ اِعْلَمُوْٓا اَنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ يَنْتَظِرُكُمْ مَا مِنْ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ اِلَّا وَهُوَ يَتَصَفَّحُ فِيْهِ وُجُوْهَكُمْ فَاِذَا جَآءَ اَجَلُكُمْ اَمَاتَكُمْ لَا تَظُنُّوْٓا اَنَّكُمْ لَا تَمُوْتُوْنَ۔ وَلَا تَتَوَهَّمُوْٓا اَنَّكُمْ تُدُوْمُوْنَ۔ وَلَوْ كَانَ هٰذَا لِاَحَدٍ لَكَانَ لِنَبِيِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَقَدْ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ۔

فَكُلُّ مَنْ عَلٰى بِسَاطِ الْاَرْضِ سَيُدْفَنُ فِي التُّرَابِ مِنْهَا خَلَقَكُمْ وَفِيهَا يُعِيدُكُمْ وَمِنْهَا يُخْرِجُكُمْ لِلْحِسَابِ. وَلَا تَغْتَرُّوْا بِالدُّنْيَا الدَّنِيَّةِ فَظَاهِرُهَا زَيْنٌ وَبَاطِنُهَا شَيْنٌ دَارُ الْمِحَنِ وَالْفِتَنِ وَالْخَرَابِ. كَعَجُوْزٍ تَزَيَّنَتْ بِالْحُلِيِّ يَفْتَتِنُ بِهَا اَهْلُ الشَّبَابِ. مَنِ اغْتَرَّ بِحُسْنِهَا وَاَطَالَ اَمَلَهٗ وَنَسِيَ اَجَلَهٗ وَصَارَ مِنْ طُلَّابِهَا فَهُوَ مِنَ الْكِلَابِ. تَفَكَّرُوْا فِي الْاَخْبَارِ وَانْظُرُوْا اَخْبَارَ الْاَخْيَارِ. كَيْفَ تَذْهَبُوْنَ اِلٰى دَارِ الْاٰخِرَةِ فَرِيْقًا بَعْدَ فَرِيْقٍ. وَكُلٌّ مِنْ خَلْقٍ سَالِكٌ عَلٰى هٰذَا الطَّرِيْقِ. فَمَا بَعْدَهٗ اِلَّا الْاٰلَامُ اَوِ الثَّوَابُ. فَفِيْ مِثْلِ هٰذَا الشَّهْرِ قَتَلَ اَبُوْ اللُّؤْلُؤِ سَيِّدَنَا عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ. اَلَّذِيْ كَانَ رَأْيُهٗ مُوَافِقًا لِلْوَحْيِ وَالْكِتَابِ. كَانَ صَحَابِيًّا جَلِيْلَ الْقَدْرِ عَظِيْمَ الشَّانِ.

فَخِيْمَ الْقَدْرِ جَلِيَّ الْبُرْهَانِ۔ لَمَّا وُلِّيَ الْخِلَافَةَ
بَكٰى بُكَاءً شَدِيْدًا ذَاكِرًا حِسَابًا وَّ وَعِيْدًا لَمْ
يَسْلُكْ طَرِيْقًا اِلَّا فَرَّ مِنْهُ الشَّيْطَانُ۔ وَلَمْ
يَرَ اَمْرًا اِلَّا نَزَلَ بِهٖ مَلَكُ الرَّحْمٰنِ فَتَزَلْزَلَتِ
الْاَرْضُ لِمَوْتِهٖ وَتَحَسَّرَ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ بِفَوْتِهٖ
اِلَّا الْكَافِرُ الْمُرْتَابُ۔ وَفِيْ مِثْلِ هٰذَا الشَّهْرِ
قُتِلَ سَيِّدُنَا عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ۔ سَيِّدُ
اَرْبَابِ الْحَيَاءِ الَّذِيْ مِنَ الْاِيْمَانِ۔ فَوَقَعَتِ
الزَّلْزَلَةُ فِيْ اَمْرِ الْخِلَافَةِ وَفُتِحَ بِشَهَادَتِهِ
الْبَابُ۔ كَيْفَ حَالُكَ اِذَا جَاءَكَ الْمَلَكَانِ
الْاَزْرَقَانِ الْاَسْوَدَانِ السَّائِلَانِ مَنْ رَّبُّكَ
وَمَا دِيْنُكَ كَيْفَ حَالُكَ اِذَا بُعِثْتَ مِنَ
الْقَبْرِ بَعْثَةً وَاُحْضِرْتَ عِنْدَ الْمَلِيْكِ
الْمُقْتَدِرِ لِلْحِسَابِ۔ فَتَيَقَّظْ اَيُّهَا الْجَهُوْلُ
عَسٰى اَنْ يُّفَاجِئَكَ الرَّسُوْلُ۔ وَيُلْقِيَكَ

فِی حُفْرَةِ الْعَذَابِ۔
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِی الْقُرْاٰنِ
الْعَظِیْمِ وَنَفَعَنَا وَاِیَّاكُمْ بِالْاٰیٰتِ
وَالذِّكْرِ الْحَكِیْمِ۔ اِنَّهٗ تَعَالٰی جَوَادٌ
كَرِیْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِیْمٌ۔

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

ماہ ذوالحجہ شریف کے چوتھے جمعہ کا وعظ بعنوان

# کسبِ حلال

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

## اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

فَاِذَا قُضِیَتِ الصَّلٰوۃُ فَانْتَشِرُوْا فِی الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰہِ وَ اذْکُرُوا اللّٰہَ کَثِیْرًا لَّعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ۔ (رکوع ۲ پ ۱۲)

"پھر جب نماز ہو چکے۔ تو زمین میں پھیل جاؤ۔ اور اللہ کا فضل تلاش کرو۔ اور اللہ کو بہت یاد کرو۔ اس امید پر کہ فلاح پاؤ"

---

حضرات! میں آج محنت و مشقت اور کسبِ معاش کے متعلق کچھ بیان کرنا چاہتا ہوں۔ اور بتانا چاہتا ہوں۔ کہ بیکار رہنا اور کچھ نہ کرنا

یہ مرضئ حق کے خلاف ہے۔ انسان کو اپنی معاش اور روزی کے لئے کچھ کرنا چاہیئے۔ اور آجکل جو بعض لوگوں نے "توکل" کا غلط معنی سمجھ رکھا ہے وہ بالکل غلط ہے۔ توکل کا معنی کچھ اور ہے۔ اور بیکار لوگوں نے اسے غلط معنی میں مشہور کر رکھا ہے۔

بھائیو! میں نے جو آیت شریفہ پڑھی ہے اس میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے، کہ نماز سے فراغت کے بعد خدا کے فضل یعنی روزی وغیرہ کی تلاش کرو۔ خوب یاد رکھیئے۔ کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو اپنی عبادت کے لئے پیدا فرمایا ہے۔ اور اسی کی بار بار تاکید فرمائی ہے۔ مگر چونکہ عبادت کا ہونا قوتِ بدنی اور لباس وغیرہ کے بغیر ممکن نہیں۔ اس لئے یہ بات ضروری ہے۔ کہ ہم قوتِ بدنی اور اپنے لباس وغیرہ کے لئے اپنے ہاتھ پیر ہلائیں۔ اور کوئی نہ کوئی کسب کرکے اس کی آمدنی سے خوراک، اور لباس مہیا کریں۔ تاکہ اللہ تعالیٰ کی عبادت پوری طرح ادا کی جا سکے۔

**زندگی برائے بندگی**

حضرات! ہماری زندگی صرف اللہ کی بندگی کے لئے ہے اور چونکہ زندگی کے لئے کھانا پینا ضروری ہے بغیر کھانے پینے کے زندگی محال ہے۔ اس لئے کھانے پینے کیلئے کوشش کرنا ضروری ہے اور یہ کوشش اسی نیت سے کرے۔ کہ میں کھاؤں پیوں۔ اور زندہ رہوں اور زندہ اس لئے رہوں کہ کھاؤں پیوں۔ یعنی زندگی کا مقصد کھانا پینا نہ سمجھے۔ بلکہ زندگی برائے بندگی سمجھے۔ ؎

زندگی با بندگی تابندگی ٭ زندگی بے بندگی شرمندگی

ہاں تو اللہ تعالیٰ نے اس آیت شریفہ میں اپنے بندوں کو یہ ارشاد فرمایا ہے۔ کہ اے میرے بندو۔ جب تم نماز سے جو افضل ترین عبادت ہے فراغت پا چکو۔ تو بیکار مت بیٹھو۔ بلکہ اِدھر اُدھر زمین میں پھیل کر اپنے اپنے کاموں میں لگ جاؤ۔ اور قوتِ خداداد کو وجہ معاش میں صرف کرو۔

اور اپنے علاوہ اپنے اہل و عیال اور محتاج و غربار کی بھی اعانت کرو۔ اور ان کی پرورش کرو۔

**توکل** توکل کا یہ معنی غلط ہے کہ کچھ بھی نہ کیا جائے۔ اور یہ امید رکھی جائے۔ کہ بغیر کئے کے سب کچھ مل جائیگا۔ کیا کبھی آپ نے سنا؟ کہ کسی شخص نے ہل نہ جوتا ہو۔ اور بیج نہ بویا ہو۔ اور بغیر کچھ کئے کے اس بات کی وہ امید رکھتا ہو۔ کہ میری کھیتی بھی اُگ آئے گی۔ اور میں بھی ایک دن اپنی زمین سے گندم حاصل کر لونگا۔ نہیں میرے بھائیو! ایسا ہوتا ہی نہیں۔ جو بوئے گا وہی کاٹے گا۔ اگر کچھ بویا ہی نہیں۔ تو کاٹے گا کیا؟ توکل یہ نہیں۔ کہ بوئے دوئے کچھ بھی نہیں۔ اور گندم کی امید رکھے، توکل یہ ہے کہ ہل جوتے اور بیج ڈالے۔ پھر اُسے پانی بھی دے۔ یہ سارے کام کرکے پھر اللہ تعالیٰ پر توکل رکھے۔ کہ وہ میری محنت کو بارآور کریگا۔ اور مجھے اس محنت کا پھل ضرور دیگا۔ مقصد میرا یہ ہے۔ کہ توکل عمل میں نہ کرے۔ بلکہ نتیجۂ عمل میں کرے۔ پہلے کچھ کرلے۔ پھر توکل کیجیے۔

**ایک حکایت** عربی ادب کی کتابوں میں ایک دلچسپ حکایت درج ہے۔ اور حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمۃ نے بھی لکھی ہے۔ کہ ایک شخص کسب معاش اور رزق کی تلاش میں گھر سے باہر نکلا۔ اور سفر کے ارادہ سے روانہ ہوا۔ راستے میں ایک جنگل پڑا۔ اس نے جنگل میں ایک بے دست و پا لومڑی کو دیکھا۔ اس نے دیکھا۔ کہ لومڑی بالکل اپاہج ہے۔ چلنے پھرنے کے قابل نہیں۔ لیکن ہے بڑی موٹی تازی۔ بڑا حیران ہوا۔ کہ یہ تو چل پھر نہیں سکتی۔ پھر یہ کھاتی پیتی کہاں سے ہے؟ اسی خیال میں تھا۔ کہ اس نے دیکھا۔ وہاں ایک شیر نمودار ہوا۔ جس نے ایک گائے کا شکار کیا تھا۔ اور وہ اس گائے کو اسی طرف لا رہا تھا۔ یہ شخص ڈر کے مارے ایک درخت پر چڑھ گیا۔ اس نے دیکھا۔

کہ شیر لومڑی کے تھوڑے فاصلہ پر ہی بیٹھ کر گائے کھانے لگا ہے، اور جب وہ سیر ہو کر کھا چکا۔ تو باقیماندہ گائے وہیں چھوڑ کر وہاں سے چلا گیا۔ اس کے بعد لومڑی کو اس نے دیکھا۔ جو بچاری صبح سے بھوکی تھی۔ کہ وہ لومڑی بڑی مشکل سے گھسٹ گھسٹ کر اس باقیماندہ گائے کے پاس پہنچی۔ اور خوب مزے سے گائے کا گوشت کھانے لگی۔ اور اس نے اپنا پیٹ بھر لیا۔ اس شخص نے یہ سارا قصہ دیکھا۔ تو کہنے لگا۔ کہ خدا تعالیٰ نے جب اس لومڑی کو بیٹھے بٹھائے رزق دیا ہے۔ تو پھر مجھے گھر سے نکلنے کی کیا ضرورت ہے۔ میں بھی واپس چلتا ہوں۔ اور گھر میں آرام سے بیٹھتا ہوں۔ آخر میں بھی تو اللہ کی مخلوق ہوں۔ وہ جب ایک لومڑی کو بغیر محنت و مشقت کے رزق دیتا ہے۔ تو مجھ انسان کو بغیر محنت و مشقت کے کیوں رزق نہ دے گا؟ چنانچہ وہ گھر واپس آ گیا۔ اور لگا انتظار کرنے۔ کہ کوئی آئے اور مجھے کچھ دے جائے۔ دو دن گذر گئے۔ مگر اُسے کچھ نہ ملا۔ آخر تنگ آ کر اس نے منہ آسمان کی طرف کیا۔ اور کہا —— "الٰہی! ایک لومڑی کو تو تو گھر بیٹھے بٹھائے رزق

پہنچائے۔ اور مجھ انسان کو تو نے ابھی تک کچھ نہیں پہنچایا!"

اُسے ہاتف سے ایک آواز سنائی دی۔ کہ نادان!

"ہم نے تجھے دو نمونے دکھائے ہیں۔ ایک اپاہج لومڑی کا نمونہ جو دوسروں کے مارے ہوئے شکار کی محتاج تھی۔ اور ایک شیر کا نمونہ۔ جس نے شکار کر کے خود بھی کھایا۔ اور محتاج کو بھی کھلایا۔ یہ دونوں نمونے تم نے دیکھے مگر تم نے اپاہج لومڑی بننے کی کوشش کی۔ جو دوسروں کی محتاج تھی۔ مگر بہادر شیر بننے کی کوشش نہ کی۔ جس نے اپنی محنت سے شکار کر کے اپنا پیٹ بھی بھرا۔ اور محتاج کا پیٹ بھی بھرا ——

نادان! - اٹھ چل، اور شیر بن — لومڑی نہ بن —"

یہ آواز سن کر وہ پھر تلاش معاش میں گھر سے نکل پڑا۔ تو بھائیو!۔ اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی توفیق سے کسبِ معاش کرو۔ محنت کرو۔ تجارت کرو۔ اور بیکار مت بیٹھو۔ اور جائز طور پر دنیا کماؤ۔ جائز طور پر کمایا ہُوا پیسہ اللہ کا فضل ہے۔ اسلام پیسہ حاصل کرنے سے روکتا نہیں۔ اس کے بغیر تو نیک کام بھی رک جاتے ہیں۔ دیکھئے پیسہ ہی ہو۔ تو حج بھی نصیب ہوتا ہے۔ پیسہ ہی ہو۔ تو زکوٰۃ بھی دی جاتی ہے۔ اور صدقات وخیرات پر بھی عمل کیا جا سکتا ہے۔ اور پیسہ ہی ہو۔ تو یتیم پروری۔ غریب نوازی۔ اور بیواؤں کی سرپرستی حاصل ہو سکتی ہے، اسی لئے ایک شاعر نے لکھا ہے۔ کہ ؎

عالم میں خیر ہوتی ہے پیسے کے زور سے
جنت کی سیر ہوتی ہے پیسے کے زور سے

اور اسی طرح اس دنیا کا آرام بھی پیسہ ہی سے ملتا ہے۔ ؎

خوشی، راحت، مزا، آرام ہے، سب زر کے ہونے سے
یہ وہ نعمت ہے جسکی مانگ ہے یاں کونے کونے سے

اور بعض مثالیں بڑی عجیب اور سمجھانے کے لئے بڑی مؤثر ہوتی ہیں چنانچہ کہتے ہیں۔ کہ "دیکھو خالی تھیلا سیدھا کھڑا نہیں ہو سکتا۔" یعنی جو مفلس ہے۔ وہ کھڑا ہونے کے قابل نہیں رہتا۔ اور کَادَ الْفَقْرُ اَنْ یَّکُوْنَ کُفْرًا۔ کے مطابق یہ افلاس کئی برائیوں کا منبع بھی بن جاتا ہے چنانچہ خیانت۔ بددیانتی اور بے حیائی وغیرہ اس مفلسی کے باعث یہ برائیاں پھوٹ پڑتی ہیں۔

**اللہ کا فضل** حضرات! یہ دولت اگر دائرہ شریعت میں رہ کر حاصل کی جائے۔ اور جائز طور پر پیسہ حاصل کیا جائے۔

تو واقعی یہ اللہ کا فضل ہے۔ مگر آج کل اس اُلٹے زمانہ میں جس طرح کام کچھ اور ہوتا ہے۔ اور نام کچھ اور۔ اسی طرح یار لوگوں نے رشوت وغیرہ بالائی آمدنی کو "اللہ کے فضل" کا نام دے رکھا ہے۔ چنانچہ کئی لوگ یوں کہتے نظر آتے ہیں۔ کہ صاحب! تنخواہ تو سو روپیہ ہی ہے۔ مگر اوپر سے "اللہ کا فضل" کافی ہو جاتا ہے۔ یہ اوپر سے جو اللہ کا فضل ہوتا ہے۔ خدا ایسے برائے نام فضل سے بچائے۔ کس قدر ظلم ہے۔ کہ رشوت کا نام "اللہ کا فضل" رکھ دیا۔

**"پگڑی"** اسی طرح بعض لوگوں نے رشوت کا نام پگڑی رکھ لیا ہے کسی زمانہ میں پگڑی اُسے کہتے تھے۔ جو سر پر باندھی جائے مگر آجکل پگڑی وہ ہے۔ جو جیب میں ڈالی جائے۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو ایسی بُری حرکتوں سے بچائے — بھائیو! کماؤ مگر جائز طور پر — خدا تعالیٰ نے مختلف پیشے اور مختلف طریق کار پیدا فرما دیئے ہیں۔ جنہیں اپنا کر تم دولت حاصل کر سکتے ہو۔

**کسب و پیشہ کے فضائل** صاحب مغنی الواعظین نے ملفوظات خواجہ عثمان ہارونی موسوم بہ رفیق الارواح سے یہ روایت نقل کی ہے۔ کہ ایک روز حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے ایک شخص نے پوچھا۔ کہ یا رسول اللہ! میں کپڑے سی کر رزق حاصل کرتا ہوں۔ یعنی درزی ہوں۔ میرے اس پیشہ کے متعلق آپ کیا ارشاد فرماتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اگر تم راستی اور راست بازی سے یہ کام کرو۔ تو کل کو تم حضرت ادریس علیہ السلام کی معیت میں جنت میں داخل ہو گے۔ ایک اور صاحب اٹھے۔ اور عرض کیا یا رسول اللہ! میں معمار ہوں۔ عمارتیں بناتا ہوں۔ میرا پیشہ کیسا ہے؟ فرمایا۔ تم بھی اگر راست بازی سے یہ کام کرو گے۔ تو تم حضرت ابراہیم علیہ السلام

کی محبت میں جنت میں داخل ہو گے۔

پھر ایک اور شخص اٹھا۔ اور کہنے لگا۔ یا رسول اللہ! میں معلم ہوں میرے متعلق کیا ارشاد ہے۔ فرمایا۔ اگر نیک نیتی سے خلق خدا کو نصیحت کرتے رہو گے۔ اور پڑھاتے رہو گے۔ تو قیامت میں حضرت خضر علیہ السلام کے ساتھ رہو گے۔

پھر ایک اور شخص اٹھا۔ اور پوچھا۔ یا رسول اللہ! میں تجارت کرتا ہوں۔ میرے متعلق کیا ارشاد ہے؟ فرمایا! اگر صداقت و دیانت سے کام کرو گے۔ تو تم قیامت میں میرے ساتھ رہو گے۔

## تجارت

سبحان اللہ! کیا فضائل ہیں ان پیشوں کے — اور بالخصوص تجارت کی کیا شان ہے۔ کہ اسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ مقدسہ سے نسبت کا فخر حاصل ہے۔ ہمارے حضور صلے اللہ علیہ وسلم "تاجر" تھے۔ اور "تاجر" کی کیا شان ہے؟ شاعر لکھتا ہے ؎

لفظ "تاجر" دے رہا ہے خود ثبوت
دیکھ لو تاجر کے سر پر تاج ہے

"سر پر تاج" — "تاجر" — پہلے "تاج" اور اس کے بعد "ر" لگی تو تاجر بن گیا۔ گویا تاجر تاج پہنے ہوئے ہے۔

ایک اور بات بھی سن لیجئے۔ کہ "تاجر" اور "تاجور" دونوں برابر ہیں۔ صرف حرفِ واؤ "تاجور" میں زیادہ ہے۔ اور یہ "واؤ" حرفِ علت ہے۔ گویا "تاجور" میں ہزار علتیں پائی جاتی ہیں۔ اور کئی فکر اس کے دامنگیر رہتے ہیں۔ مگر "تاجر" ان علتوں سے بھی پاک ہے۔

تجارت اختیار کر کے آپ اللہ کے فضل سے خوب بہرہ ور ہو

سکتے ہیں۔ مگر اس میں بھی یہ شرط ہے۔ کہ راست بازی اور سچائی کا دامن ہاتھ سے نہ چھوٹے۔ ورنہ یہی تجارت دوزخ میں بھی لے جا سکتی ہے۔ چنانچہ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:۔

وَیْلٌ لِّلْمُطَفِّفِیْنَ الَّذِیْنَ اِذَا اکْتَالُوْا عَلَی النَّاسِ یَسْتَوْفُوْنَ وَاِذَا کَالُوْھُمْ اَوْ وَّزَنُوْھُمْ یُخْسِرُوْنَ۔ "کم تولنے والوں کی خرابی ہے۔ وہ کہ جب اوروں سے ناپ لیں۔ پورا لیں۔ اور جب انہیں ناپ تول کر دیں۔ کم کر دیں"

پہلے بزرگوں کی عادت تھی۔ کہ جو کچھ لیتے تھے۔ تو آدھا حبہ کم لیتے تھے۔ اور جب دیتے تھے۔ تو آدھا حبہ زیادہ دیتے تھے۔ اور کہتے تھے یہ آدھا حبہ ہم میں اور دوزخ میں آڑ ہے۔ اور یہ اس لئے کہ وہ ڈرا کرتے تھے۔ کہ بالکل پورا پورا تولنا مشکل ہے۔ ممکن ہے۔ کچھ کمی بیشی ہو جائے۔ اس لئے وہ آدھا حبہ کم لے کر اور آدھا حبہ زیادہ دے کر کہا کرتے تھے۔ کہ وہ شخص بڑا ہی نادان ہے۔ جو کہ بہشت کو جس کی وسعت زمین و آسمان کے برابر ہے۔ آدھے حبہ پر بیچ ڈالے اور جہنم کو خریدے۔

حضور صلے اللہ علیہ وسلم جب کچھ خرید فرماتے۔ تو فرمایا کرتے "قیمت کے موافق تول۔ اور جھکتا ہوا تول"

**بزاز**

مفسرین کرام نے لکھا ہے۔ کہ جو بزاز کپڑا مول لیتے وقت ڈھیلا ناپتا ہے۔ اور بیچتے وقت کس کر ناپتا ہے۔ وہ بھی اس آیت کی وعید میں داخل ہے۔

**قصاب**

اور جو قصاب کہ اس ہڈی کو بھی جس کا رواج نہیں ہے۔ گوشت میں تول دیتا ہے۔ وہ بھی اس میں داخل ہے۔ الغرض تجارت میں، اور خرید و فروخت میں ہر حال میں اللہ سے

ڈرتا ہے۔ اور راست بازی و دیانت کا دامن نہ چھوڑے۔

**بائع و مشتری**

حضرات! اے کاش ہمیں اپنی شریعت کی ہدایات یاد رہیں۔ اور ہم ہر معاملہ میں راست گوئی اور دیانت سے کام لیں۔ پھر دیکھیے۔ اللہ تعالیٰ کتنی برکتیں پیدا فرماتا ہے۔ شریعت نے ہمیں خرید و فروخت کے معاملہ میں بھی اہم ہدایات دی ہیں۔ بیچنے والے کو حکم ہے۔ کہ وہ اپنی عیب دار چیز کو اچھی نہ بتائے۔ بلکہ اس میں جو عیب ہے۔ بیان کر دے۔ اور گاہک کو حکم ہے۔ کہ وہ دوکاندار کی اچھی چیز کو بری نہ بتائے۔ بلکہ جو اچھی چیز ہے۔ اسے اچھی ہی تسلیم کرے۔ مگر آہ! آج کل دوکاندار اس کوشش میں رہتا ہے۔ کہ میری عیب دار چیز بھی اچھے بھاؤ میں نکل جائے۔ اور یہ بات بجز دھوکہ و فریب کے ہو نہیں سکتی۔ اس لئے وہ ہزار جھوٹ بولتا ہے۔ اور گاہک کو بیوقوف بناتا ہے۔ اور اگر اس کا داؤ چل جائے۔ تو خوشی سے پھولا نہیں سماتا۔ اور گھر آ کر خوشی سے بتاتا ہے۔ کہ مبارک ہو۔ وہی کپڑے کا عیب دار تھان جو کئی روز سے نکل نہیں رہا تھا۔ آج ایک گاہک کو اُلّو بنا کر نکال آیا ہوں۔

**لطیفہ**

میرے بھائیو! کچھ اسی طرح کا معاملہ پھر آجکل کے بعض گاہکوں کی طرف سے بھی ہوتا ہے۔ دوکاندار اگر گاہک کو اُلّو بنا سکتے ہیں۔ تو گاہک بھی دوکاندار کو اُلّو بنا سکتے ہیں۔ چنانچہ ایک جوتے کی دکان پر ایک گاہک آیا۔ اور کہنے لگا۔ مجھے زنانہ سلیپر چاہیئے۔ مگر میں آتے ہوئے بیگم کا ناپ لانا بھول گیا ہوں۔ آپ ایک پیر کا سلیپر دے دیجئے۔ میں اسے گھر میں لے جا کر پہنا کر دیکھتا ہوں۔ اگر پورا آگیا۔ تو رقم دے کر دوسرا سلیپر بھی لے جاؤں گا۔ دوکاندار نے دلہنے پیر کا ایک سلیپر دے دیا۔ اور پھر لگا انتظار کرنے۔ کہ

گاہک صاحب کب آتے ہیں؟ مگر گاہک نے نہ آنا تھا۔ نہ آیا۔ دکاندار بڑا حیران تھا۔ کہ وہ ایک پیر کو رکھ کر کیا کرے گا۔

شام کے وقت ایک دوسرا جوتا فروش اس کے پاس آیا۔ اور باتوں ہی باتوں میں اس نے بتایا۔ کہ آج ایک عجیب گاہک میرے پاس آیا تھا۔ اس نے مجھ سے آکر کہا۔ کہ مجھے زنانہ سلیپر درکار ہے۔ مگر بیگم کا ناپ لانا بھول گیا ہوں۔ آپ بائیں پیر کا ایک سلیپر دے دیں۔ میں گھر میں پہنا کر دیکھ آتا ہوں۔ اگر پورا آگیا۔ تو دائیں پیر کا سلیپر بھی رقم دے کر لے جاؤں گا۔" یہ کہہ کر وہ ایسا گیا ہے۔ کہ پھر آیا ہی نہیں۔

پہلا دکاندار یہ بات سن کر حیران رہ کر بولا۔ تو بھئی لو سنو" دائیں پیر کا سلیپر وہ مجھ سے لے جا چکا ہے۔ اس نے اپنا جوڑہ پورا کر لیا ہے"!

دیکھا آپ نے اس گاہک نے دو دکانداروں کو اُلو بنا دیا۔ مگر بھائیو! یہ مسلمانوں کا وطیرہ نہیں ہے۔ اسلام ایسی باتوں سے سختی کے ساتھ روکتا ہے۔ اور ہر حال میں دیانتداری اور راست گوئی کا سبق دیتا ہے۔ خدا تعالیٰ ہمیں دیانتداری اور راست گوئی کی توفیق دے۔ آمین

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اس کے بعد دوسری اذان اور پھر

# پہلا خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْعَلِیِّ الْاَعْلٰی۔ اَلَّذِیْ خَلَقَ فَسَوّٰی

وَقَدَّرَ فَهَدٰى. بَسَطَ لَنَا الْاَرْضَ وَرَفَعَ السَّمٰوَاتِ الْعُلٰى. سُبْحَانَهٗ مَا اَعْظَمَ شَانَهٗ وَاَكْرَمَ مَكَانَهٗ يَعْلَمُ مَا فَوْقَ الْعَرْشِ وَمَا تَحْتَ الثَّرٰى. وَاِنْ تَجْهَرْ بِالْقَوْلِ فَاِنَّهٗ يَعْلَمُ السِّرَّ وَاَخْفٰى. اَشْهَدُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَاحِبُ الْمَقَامِ الْمُعَلّٰى. دَنٰى فَتَدَلّٰى فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى. فَاَوْحٰى رَبُّهٗ اِلَيْهِ مَا اَوْحٰى. مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَصْحَابِ الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى.

اَمَّا بَعْدُ

فَيَا اَيُّهَا الْاِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ الَّذِيْ خَلَقَ فَسَوّٰى. وَعَدَّلَ وَرَكَّبَ فِيْ اَيِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ وَاَلْهَمَ النُّفُوْسَ الْفُجُوْرَ وَالتَّقْوٰى. وَسَهَّلَ لَكَ الطَّرِيْقَ اِلَى الْجَنَّاتِ الْعُلٰى. فَبَعَثَ

اَنْبِيَاءَ وَرُسُلًا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ بِالْمُعْجِزَاتِ
وَالْاٰيَاتِ الْعُلٰى۔ وَاَنْزَلَ عَلٰى نَبِيِّنَا سَيِّدِ الْاَنْبِيَاءِ
الْقُرْاٰنَ تَذْكِرَةً لِّمَنْ يَّخْشٰى۔ عِبَادَ اللّٰهِ تَذَكَّرُوْا
نِعَمَ اللّٰهِ۔ وَتَفَكَّرُوْا فِيْ خَلْقِ اللّٰهِ۔ وَلَازِمُوْا
التَّقْوٰى۔ فَمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَى النَّفْسَ
فَاِنَّ الْجَنَّةَ لَهُ الْمَاْوٰى۔ اَلَا اِنَّ هٰذَا الشَّهْرَ
الْمُبَارَكَ قَدْ اٰذَنَ مِنْكُمُ الرَّحِيْلَ۔ وَمَا بَقِيَ
مِنْهُ اِلَّا قَلِيْلٌ۔ وَبِرِحْلَتِهٖ تَرْحَلُ السَّنَةُ وَ
تَاْتِيْ عَلَيْكُمْ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ اُخْرٰى۔ فَوَدِّعُوْهَا
بِصَالِحِ الْاَعْمَالِ۔ وَاسْتَقْبِلُوْهَا بِالْحُسْنٰى۔
هَلْ مِنْكُمْ مَنِ اجْتَهَدَ فِيْ هٰذِهِ السَّنَةِ
الذَّاهِبَةِ فِي الْعِبَادَاتِ وَالطَّاعَاتِ وَنَهَى النَّفْسَ
عَنِ الْهَوٰى۔ هَلْ مِنْكُمْ مَنِ اسْتَغْفَرَ رَبَّهٗ فِيْ
كُلِّ اٰنٍ۔ وَحَاسَبَ نَفْسَهٗ فِيْ كُلِّ زَمَانٍ۔ وَ
نَفَعَتْ لَهُ الذِّكْرٰى۔ فَطُوْبٰى لِمَنْ شَهِدَتْ

لَهُ هٰذِهِ السَّنَةُ عِنْدَ رَبِّهَا بِالتَّقْوٰى. وَوَيْلٌ ثُمَّ وَيْلٌ لِمَنْ ضَيَّعَ اَيَّامَ السَّنَةِ وَشُهُوْرَهَا وَانْهَمَكَ فِيْ قَضَاءِ حَاجَاتِ النُّفُوْسِ وَفُجُوْرِهَا فَضَلَّ وَغَوٰى. يَا اَيُّهَا النَّاسُ مَضٰى مَا مَضٰى. فَاتْرُكُوْا فِيْمَا يَاْتِي الدَّعْوٰى. وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ عَمَّا مَضٰى. وَاغْتَنِمُوْا شَبَابَكُمْ قَبْلَ هَرَمِكُمْ وَحَيَاتَكُمْ قَبْلَ مَوْتِكُمْ وَعَافِيَتَكُمْ قَبْلَ مَرَضِكُمْ وَغِنَاءَكُمْ قَبْلَ فَقْرِكُمْ وَلْيُحَاسِبْ كُلُّ امْرِءٍ نَفْسَهٗ اِذَا اَصْبَحَ وَاَمْسٰى. وَتَفَكَّرُوْا فِيْمَا يَمُرُّ عَلَيْكُمْ عِنْدَ الْمَوْتِ وَبَعْدَهٗ مِنَ الْكُرُوْبِ وَالْاَهْوَالِ الْكُبْرٰى. كَيْفَ بِكُمْ اِذَا اُلْقِيَ عَلَيْكُمُ التُّرَابُ وَوَلّٰى عَنْكُمْ كُلُّ بَعِيْدٍ وَّاَدْنٰى. فَبَقِيْتُمْ فِيْ بَيْتِ الْوَحْشَةِ مُنْفَرِّدِيْنَ مُتَحَيِّرِيْنَ مُتَحَسِّرِيْنَ بَاكِيْنَ عَلٰى مَا صَدَرَ وَمَا مَضٰى. وَابْتُلِيْتُمْ بِسُوَالِ النَّكِيْرَيْنِ. وَالضَّغْطَةِ الَّتِيْ تَنْكَسِرُ مِنْهَا عِظَامُ

الثَّقَلَيْنِ۔ وَاَحَاطَتْكُمُ الظُّلْمَةُ وَالْوَحْشَةُ ۔
فَاِنَّ الْقَبْرَ اَوَّلُ مَنْزِلٍ مِنْ مَنَازِلِ الْاٰخِرَةِ فَمَنْ
نَجٰى مِنْ شَدَائِدِهٖ فَسَيُيَسِّرُهُ لِلْيُسْرٰى۔ وَمَنِ
ابْتُلِيَ فِيْهِ بِالْمِحْنَةِ فَمَا بَعْدَهٗ اِلَّا الْعُسْرٰى ۔
اَللّٰهَ اَللّٰهَ۔ عِبَادَ اللّٰهِ۔ اِتَّقُوا اللّٰهَ۔ وَاجْتَنِبُوا
عَنِ الْهَوٰى۔ وَقُوْلُوْا مِنْ صَمِيْمِ الْفُؤَادِ وَخُلُوْصِ
لِسَانِ الذِّكْرٰى۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّا عِبَادُكَ الْعُصَاةُ
فَارْحَمْنَا وَعَافِنَا وَ وَفِّقْنَا لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى
بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ۔ وَ
نَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ۔ اِنَّهٗ
تَعَالٰى جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّءُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔

اس کے بعد تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر

## دوسرا خطبہ

دوسرا خطبہ اس کتاب کے صفحہ ۹ پر درج ہے
وہاں سے پڑھیئے

تمت بالخیر

## سلطان الواعظین مولانا ابوالنور محمد بشیر صاحب کے مزید ۳۶ وعظ

**واعظ حصہ اول**

اس کتاب میں مولانا کے ۱۲ مفصل اور مدلل وعظ درج ہیں۔ جن کی فہرست یہ ہے۔ پہلا وعظ توحید۔ دوسرا وعظ رسالت۔ تیسرا وعظ فضائل رسول۔ چوتھا وعظ رحمت عالم۔ پانچواں وعظ انا اعطینک الکوثر چھٹا وعظ نور مجسم۔ ساتواں وعظ معراج شریف۔ آٹھواں وعظ وانتم الاعلون نواں وعظ اتباع رسول۔ دسواں وعظ خدا کی بندگی۔ گیارہواں وعظ دنیا۔ بارہواں وعظ تکمیل اسلام۔ مجلد اور بہترین لکھائی چھپائی سہ رنگا ٹائٹیل قیمت سات روپے

**واعظ حصہ دوم**

اس حصہ میں تیرھویں وعظ سے چوبیسویں وعظ تک مفصل و مدلل وعظ درج ہیں جن کی فہرست یہ ہے۔ تیرھواں وعظ احسان عظیم۔ چودہواں وعظ محفل میلاد۔ پندرھواں وعظ اطاعت رسول۔ سولہواں وعظ شاہد نبی۔ سترہواں وعظ ذکر الٰہی۔ اٹھارہواں وعظ کیف تکفرون۔ انیسواں وعظ توبہ۔ بیسواں وعظ اولیائے کرام۔ اکیسواں وعظ شہر رمضان۔ بائیسواں وعظ عید کا وعظ۔ تیئسواں وعظ قربانی کا وعظ۔ چوبیسواں وعظ شہادت۔ مجلد اور بہترین لکھائی و چھپائی۔ اور سہ رنگا ٹائٹیل۔ قیمت سات روپے

**واعظ حصہ سوم**

اس حصہ میں پچیسویں وعظ سے چھتیسویں وعظ تک مفصل و مدلل وعظ درج ہیں۔ جن کی فہرست یہ ہے۔ پچیسواں وعظ حضور کی تشریف آوری۔ چھبیسواں وعظ خلق عظیم۔ ستائیسواں وعظ معراج پاک اٹھائیسواں وعظ کمالات نبوت۔ انتیسواں وعظ فوز و فلاح۔ تیسواں وعظ خلیفۃ الارض۔ اکتیسواں وعظ دل کی صفائی۔ بتیسواں وعظ اسلام کامل تینتیسواں وعظ نئی تہذیب۔ چونتیسواں وعظ اسوۂ حسنہ۔ پینتیسواں وعظ صحبت صالحین چھتیسواں وعظ اچھی زندگی۔ مجلد اور اچھی لکھائی چھپائی۔ اور سہ رنگا ٹائٹیل قیمت چھ روپے پچاس پیسے محصول بہرحال بذمہ خریدار۔

تینوں حصوں کی مجموعی قیمت ۲۰ روپے ۵۰ پیسے اور محصول ڈاک کی رعایت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سلطان الواعظین جناب مولانا ابو النور محمد بشیر صاحب مدیر ماہ طیبہ کوٹلی لوہاراں

136

DATA ENTERED

بارہ مہینوں کے ہر جمعہ کے وعظ اور

# خطبات

کتب خانہ ماہ طیبہ کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ